نشان ٹپہ اصفیہ (۱۵۳)

"اِدارۂ ادبیاتِ اُردو" حیدرآباد دکن

کا

ماہ نامہ

# سب رس

زیرِ نگرانی

ڈاکٹر سیّد محی الدین قادری زورؔ

زیرِ ادارت

صاحبزادہ میر محمّد علی خاں میکشؔ

بہ اہتمام

خواجہ حمید الدین شاہدؔ

مکتبہ ابراہیمیہ مشین پریس میں طبع ہو کر دفتر "ادارہ" رفعت منزل خیریت آباد سے شائع ہوا

تحفۂ لاجواب

# یہہ تحفہ ہے لاجواب از بس لے لو
# مرغوبِ دلِ ہر کس و ناکس لے لو

# سب کا لینا تو امرِ ناممکن ہے
# سب میں بہتر یہہ ہے کہ "سب رس" لے لو

امجد

## سب رس کے مقاصد و قواعد

(۱) یہ ادارہ ادبیات اُردو" کا ماہوار علمی و ادبی رسالہ ہے جس میں اُردو زبان اور ادب کے مختلف شعبوں اور پہلوؤں پر بحث ہوگی

(۲) مضامین متعلقہ سیاسیات حاضرہ اور مذہبی مباحث کسی صورت میں قابل اشاعت متصور نہیں ہوں گے۔

(۳) اُردو مطبوعات پر بے لاگ تنقید کر کے اُردو تصنیف و تالیف کا ذوقِ صحیح پیدا کرنے کی کوشش کی جائے گی۔

(۴) غیر زبانوں کے شاہکار مضامین کو اُردو میں منتقل کر کے اُردو کے علمی و ادبی سرمایہ میں اضافہ کیا جائے گا۔

(۵) یہہ رسالہ کم از کم ۴۸ صفحات اور زیادہ سے زیادہ (۹۶) صفحات پر ہر ماہ عیسوی کے پہلے ہفتہ میں شائع ہوا کرے گا۔

(۶) رسالہ نہ پہنچنے کی اطلاع پندرہ تاریخ تک دفتر میں پہنچ جانی چاہئے۔

(۷) جواب طلب امور کے لئے جوابی پوسٹ کارڈ یا لفافہ آنا ضروری ہے۔

(۸) خط و کتابت کرتے وقت نمبر خریداری کا حوالہ ضرور دیا جائے۔

(۹) اشتہارات کی اجرت پیشگی لی جائے گی۔ وی پی کے ذریعے سے وصولی منظور نہیں کی جائے گی۔

### سب رس کی قیمت

| | سالانہ | ششماہی | فی پرچہ |
|---|---|---|---|
| بلدہ حیدرآباد کے لئے | چار روپے | دو روپے آٹھ آنے | چھ آنے |
| شہر میں یا شہر سے باہر بذریعۂ ٹپہ | چار روپے آٹھ آنے | دو روپے بارہ آنے | سات آنے |

### بچوں کے سب رس کی قیمت

| | سالانہ | ششماہی | فی پرچہ |
|---|---|---|---|
| بلدہ حیدرآباد کے لئے | ایک روپیہ | دس آنے | ڈیڑھ آنہ |
| شہر میں یا شہر سے باہر بذریعۂ ٹپہ | ایک روپیہ آٹھ آنے | بارہ آنے | دو آنے |

محرم نمبر ۱۲ — اقبال نمبر ۱۴

اخراجات ٹپہ ذمہ خریدار

# سب رس

جلد (۱) شمارہ (۷)

جولائی سنہ ۱۹۳۸ء

## فہرست مضامین

## ایک اہم تاریخی گروپ



نشستہ ۲- حبیب الرحمن خاں شیروانی ۳- محبوب عالم ایڈیٹر پیسہ اخبار ۴- عبدالرحمن خاں شیروانی ( والد حبیب الرحمن خاں ) ۵- محسن الملک ۶- عزیز مرزا ۷- الطاف حسین حالی ۸- حکیم اجمل خاں ۹- وقار الملک ۱۰- سر اکبر حیدری میاں شاہدین ہمایوں -

استادہ وسط گروپ میں نذیر احمد - پروفیسر آرنلڈ ( استاد اقبال مرحوم ) - شبلی نعمانی - نظام الدین حسن - مسعود علی محوی وغیرہ کرسیوں کے بالکل پیچھے

فرش پر نشستہ سیدھی طرف - سر عبد القادر

# اداریہ

**اعانت واستفادہ** اربابِ ملک "ادارۂ ادبیاتِ اُردو" کی علمی وادبی خدمات سے ناواقف نہیں ہیں۔ اس ادارہ کا بنیادی مقصد یہہ ہے کہ ملک میں اُردو زبان وادب کا صحیح ذوق پیدا کیا جائے۔ چنانچہ وہ نہایت خاموشی کے ساتھ اپنے بنیادی مقصد کو لئے ہوئے ترقی کی منزلیں طے کر رہا ہے۔

حیدرآباد جیسے مقام میں جو اجتماعی اداروں کی ناکامیوں کے باعث بدنام ہے، اِس ادارہ کا کامیابی کے ساتھ ترقی کرنا ممکن ہے بعض لوگوں کے لئے تعجب خیز ہو لیکن ہم جیسے رجائیت پسندوں کے لئے جو کسی طرح احساسِ پستی میں مبتلا نہیں ہیں یہہ کوئی باعثِ حیرت واقعہ نہیں ہے محض اس غلط تصور کے سیلاب میں بہہ کر کہ ہماری اجتماعی کوشش کبھی کامیاب نہیں ہو سکتی اجتماعی عملیت کے مفاد سے فائدہ نہ اٹھانا، احساسِ ترقی کو مجروح کرنا ہے۔ انفرادی کوشش ہو یا اجتماعی، اگر وہ خلوصِ عمل اور احساسِ خدمت گذاری کے ساتھ کی جائے تو اس کی ناکامی کا گمان بھی ایک غلط اندازہ ہے۔ "ادارۂ ادبیاتِ اُردو" نے اگر کامیابی حاصل کی ہے تو اس کی وجہ محض اس کے مدیرِ عمومی کے خلوصِ عمل اور جذبۂ خدمت گزاری اور ان کے شریک کار اصحاب کی مخلصانہ معاونت میں پوشیدہ ہے

"ادارۂ ادبیاتِ اُردو" نے اپنے سات سال کے خاموش عمل سے یہہ ثابت کر دیا ہے کہ اگر خلوصِ نیت کے ساتھ انفرادی مساعی کو اجتماعی مرکز پر لانے کی کوشش کی جائے تو ملک کی ہر قوت پذیرائی کے لئے تیار ہے۔ "ادارہ" نے اپنے قلیل عرصۂ حیات میں بیاسی معیاری کتابیں شائع کیں اور اس کی جانب سے تقریباً دس کتابیں عنقریب شائع ہوں گی۔ اس نے ملک کے ترقی پسند انشا پردازوں میں ایک جذبۂ عمل پیدا کر دیا ہے اور اس طرح وہ ملک کا واحد ادبی اِدارہ بن گیا ہے

خدا کا شکر ہے کہ اب اس کی بنیادیں مضبوط ہو گئی ہیں اور مضبوط تر ہوتی جا رہی ہیں۔ اِس منزل پر پہنچ کر ضرورت تھی کہ اس کے دائرۂ عمل میں وسعت دی جاتی، چنانچہ ادارہ کی مجلسِ مؤسسین نے اس کا دامن تمام ملک پر پھیلانے کا ارادہ کیا ہے۔ ادارہ کے قواعد اور اس کے متعلق معلومات علحدہ کتابی صورت میں شائع کی جا رہی ہیں اور اِس طرح ہر اہلِ ملک کو اس کی اعانت کا موقع دیا جا رہا ہے۔

"سب رس" ادارہ کی ناقابلِ انکار خدمات کی ستائش کرتے ہوئے اہلِ ملک سے پُر زور سفارش کرتا ہے کہ وہ اِس ادارہ کی رکنیت قبول کر کے نہ صرف اس کی ترقی میں مدد دیں بلکہ اس کی علمی وعملی کوششوں سے خود بھی مستفید ہوں۔

**خواب کی تعبیر**۔ ہماری توقعات کا مرکز ہمیشہ نوجوان نسل رہا کی ہے۔ عمل کی اس دنیا میں جہاں ہنگاموں کے بغیر، زندگی موت سے بدتر ہے۔ ہر قدم پر شباب چاہئے۔ اس لئے ہم اپنی نوجوان برادری کی تنظیم اور اجتماعیت کے خواب دیکھتے رہے ہیں۔ اور ہمیں خوشی ہے کہ ہمارے خوابوں کی ایک خوش گوار تعبیر "انجمنِ ترقیٔ طلبہ" ہے انتخابات میں بحث واتفاق اور شخصیتوں کی نظر فریبیوں کو نظر انداز کر کے ہم اس سے انکار نہیں کر سکتے کہ یہہ نوخیز انجمن جو اپنے ذوقِ کار میں ترقی کا ایک جذبۂ بے پایاں رکھتی ہے، نوجوانوں کی اجتماعیت کے راستہ میں پہلا قدم ہے لیکن کامیاب قدم۔ یہہ امر بھی ہمارے لئے باعثِ طمانیت ہے کہ اس کے کارکن اپنی برادری کی خدمت کا شوق رکھتے ہیں۔

انجمن کی سالانہ رپورٹ ہمارے سامنے ہے جس کو ریاض احمد صاحب نے جو اپنے تجربوں کو رہنما بنانے کے مدعی ہیں، مرتب کیا ہے۔ بلاشبہ رپورٹ امید افزا ہے۔ اور اِس سال جب کہ اس کے صدر ہمارے قدیم کرم فرما قاضی محی الدین صاحب غازی اور معتمد سالمین بن عمر صاحب ہیں، اس کا مستقبل زیادہ روشن نظر آتا ہے۔ "سب رس" کی تائید اور ہمدردی ہمیشہ اس انجمن کے ساتھ رہے گی۔

**کچھ اپنے متعلق** ۔ "اقبال نمبر" غیر معمولی طور پر مقبول ہوا۔ پندرہ دن کی قلیل مدت میں ہم نے اس کو مرتب کیا تھا، اگرچہ تصاویر کی اشاعت میں بعض اتفاقی حالات کے باعث تاخیر ہوی اور ہم اس قابل نہیں رہ سکے کہ یہہ نمبر وقت پر شایع کر سکتے جس کا ہمیں افسوس ہے۔ اس نمبر کے

اچھے مضامین اور نظموں پر بعض اہلِ ذوق حضرات نے انعامات دینے کا وعدہ فرمایا تھا۔ انتخاب کے لئے ایک مجلس تشکیل دی گئی ہے۔ جب ہم کو اس کے ہاں سے جواب وصول ہوگا ہم مستحق انعام مضامین اور نظموں کا اعلان کردیں گے۔

مسٹر خلیل کا بنایا ہوا سرورق ابھی تک تیار نہ ہوسکا۔ حیدرآباد میں باوجود علمی و ادبی ترقی کے ابھی طباعتی دشواریاں اسی طرح باقی ہیں جس طرح پہلے تھیں۔ اس کی وجہہ یہہ نہیں ہے کہ ہمارا ملک طباعتی ترقی کے لئے سازگار نہیں ہے۔ بلکہ صرف یہہ کہ اس کی جانب توجہہ نہیں کی گئی اچھا ہوگا اگر ہمارے طباعتی ادارے ملک کی بڑھتی ہوئی ضروریات کے پیشِ نظر اپنے مطبعوں میں ہر طرح کی طباعت کا انتظام کریں۔

اس شمارہ میں جو تصویر شائع ہورہی ہے وہ ایک تاریخی اہمیت رکھتی ہے جس کے لئے ہم مولوی سجاد مرزا صاحب ام اے (کنٹب) پرنسپل ٹرینگ کالج کے شکرگذار ہیں یہہ تصویر مسلم ایجوکیشنل کانفرنس میں لی گئی تھی اور اس میں ہندوستان کے تقریباً وہ تمام مشاہیر ہیں جنھوں نے اردو کی مخلصانہ خدمت کی ہے۔

**اچھی صورت بھی کیا بری شئے ہے** ۔ ہر دیدہ زیب رسالے کے لئے یہہ شکایت کوئی نئی نہیں ہے کہ وہ خریدار صاحبین کے ہاں پہنچتے پہنچتے راستہ ہی میں سے غائب ہوجاتا ہے۔ تاہم دفتر سب رس نے اس کی انتہائی کوشش کی کہ ایسی شکایت کا موقع نہ ملے۔ بلدہ کے خریدار صاحبین کو تو ہمارا آدمی رسالے پہنچا آتا ہے لیکن اضلاع کے خریدار صاحبین کی متواتر شکایتیں دفتر پر وصول ہورہی ہیں کہ انھیں رسالہ نہیں ملتا۔ حالانکہ دفتر صدر عامل ٹپہ خانہ جات حیدرآباد نے ہم بذریعۂ مراسلہ نشان ع۱۸۵۵ مورخہ ۹ر امرداد ۱۳۴۵ف یہہ اطمینان دلایا ہے کہ "سب رس" کی باضابطہ تقسیم کے لئے ٹپہ خانہ جات کو خاص طور پر ہدایت کی گئی ہے۔ اس کے باوجود ہم حیران رہ جاتے ہیں جب ہمارے ہاں کوئی شکایت وصول ہوتی ہے ہماری ذمہ داری اس قدر ہے کہ ہم احتیاط کے ساتھ تمام خریدار صاحبین کے نام رسالے ڈاک کے سپرد کردیں اور اس ذمہ داری سے ہم غافل نہیں ہیں۔ اس کے بعد بھی تاریخ معینہ تک ہمیں رسالہ نہ ملنے کی اطلاع ملتی ہے تو ہم دوسرا رسالہ روانہ کردیتے ہیں۔ لیکن بعض حضرات غلط پتے بھجواتے ہیں یا وقت گزرنے کے بعد اطلاع دیتے ہیں جب تک آپ کا تعاون ہمارے ساتھ نہ ہوگا یہہ دشواری بدستور باقی رہے گی۔ آپ رسالہ نہ ملنے کی صورت میں اگر مقامی ٹپہ خانے سے بھی استفسار کریں تو ممکن ہے کہ آئندہ اس قسم کی شکایت کا موقع ہی نہ آسکے۔

ہم انتہائی احتیاط کے ساتھ رسالے بھجواتے ہیں، اور آپ ان کو نہ پاکر ہمیں قابلِ الزام ٹھہراتے ہیں نہ آپ کی شکایت بجا، نہ ہماری غلطی ثابت۔ قصور سب رس کا ہے کہ وہ دیدہ زیب بھی ہے اور دلکش بھی۔

**محبوبیہ کارخانۂ جلد سازی سے** ۔ "عرضِ حال" کی ایک کاپی وصول ہوئی ہے۔ "محبوبیہ کارخانہ جلد سازی" ہندوستان کا وہ واحد کارخانہ ہے جس نے "فن جلد سازی" کا ترقی یافتہ صورت میں احیاء کیا۔ اس کے کام کی خوش سلیقگی، نرخوں کی واجبیت اور وعدہ کی پابندیوں سے وہ اصحاب اچھی طرح واقف ہیں جنھوں نے ہماری طرح اس کی خدمات سے استفادہ حاصل کیا ہے۔ کارخانے کو شکایت ہے کہ اس کو نفع نہیں مل رہا ہے اور اگر یہی حالت رہی تو کچھ عرصہ کے بعد اس کو بند کردینا پڑے گا۔ ہم اربابِ ملک کو اس کارخانے کی اعانت کی طرف متوجہ کرتے ہیں۔ اس لئے کہ اس کے وجود میں ایک ملکی صنعت کی ترقی کے علاوہ ان کارآموز طلباء کی زندگی کا سوال بھی پوشیدہ ہے جو اس کارخانے سے وظائف حاصل کرکے فن جلد سازی حاصل کرتے ہیں۔

میکش

# غزل

محوِ دیدار ہوں کیا پوچھتے ہو تم مجھ کو
جلوۂ حسن کی کثرت نے کیا گُم مجھ کو

قطرۂ اشک میں ہے لذتِ صد خُم مجھ کو
سوزِ دل ساز ہے نالہ ہے ترنّم مجھ کو

زخم کہتا ہے زمانہ نہیں ہمدردی کا
آنکھ روتی ہے تو آتا ہے تبسّم مجھ کو

لبِ خاموش سے کہتی ہے یہہ تصویر اُن کی
کہ نزاکت سے نہیں تابِ تکلّم مجھ کو

حال یہہ ہے کہ مجھے خود نہ رہی یاد اپنی
پھر گلہ کیا ہے اگر بھول گئے تم مجھ کو

عمر بھر پیاس میں گذری ہے مری اے ساقی
سب کو دے ساغر و میناؤ سبوؤ خُم مجھ کو

کیا نظر آؤں کسی کو چمنِ عالم میں
بوئے گل ہوں میں لطافت نے کیا گُم مجھ کو

ہوش کو ساتھ نہ لینا تھا رہِ الفت میں
خود ہیں کھوئے ہوے کر دیں نہ کہیں گُم مجھ کو

محفلِ ماتم و عشرت میں مری شرکت کیا
نالہ آتا ہے نہ آتا ہے ترنّم مجھ کو

نور آنکھوں کا بڑھایا جو ترے جلووں نے
نظر آنے لگے ذرے مہ و انجم مجھ کو

تنگ آ کر میں رہا گوشۂ عزلت میں جلیلؔ
مثلِ عنقا مری شہرت نے کیا گُم مجھ کو

نواب فصاحت جنگ بہادر جلیلؔ

## رباعی

کیا دامنِ صد چاک بھی سل سکتا ہے
کیا غنچۂ پژمردہ بھی کھل سکتا ہے
امجدؔ کچھ ہم بھی جمع کرلیں گے ضرور
سکّوں سے اگر سکون مل سکتا ہے

امجدؔ

## راز

عشق اک راز ہے اس راز کا اظہار نہ کر — اپنی آنکھوں کو مرے دوست گہربار نہ کر
ضبط، پابندیٔ آئینِ وفاداری ہے — صبر، تمہیدِ رضا، شیوۂ دلداری ہے
عظمتِ درد کا احساس تجھے لازم ہے — عصمتِ عشق کا کچھ پاس تجھے لازم ہے

تو نے اس جنسِ گراں مایہ کو ارزاں سمجھا
جو حقیقت تھی اسے خوابِ پریشاں سمجھا

تو گرفتارِ محبت ہے ابھی دل تیرا — ڈوبنے والے ابھی دور ہے ساحل تیرا
دلِ نازک ابھی آدابِ وفا کیا جانے — سوزِ پنہاں میں تڑپنے کا مزا کیا جانے

ارے ناداں نہیں روتے ہیں بھری محفل میں
جی بھر آتا ہے تو رو لیتے ہیں دل ہی دل میں

چاہنا کیا ہے، جوانی کا گناہِ رنگیں — حسن کیا، سادہ محبت کی نگاہِ رنگیں
سوز، تفسیرِ حدیثِ غمِ پنہانی ہے — گریہ، جذباتِ پرستش کی فراوانی ہے

تیرے اشکوں نے بتایا ہے ترا راز مجھے
دولتِ کون و مکاں مل گئی ہے سازؔ مجھے

صمد رضوی سازؔ

# میرے احباب

دل کی بات دل ہی میں رکھتے ہیں۔ ظاہری طور پر سب سے اچھی طرح ملتے ہیں۔ صفائی اور نفاست کوٹ کوٹ کر بھری ہے۔ بہت ہی خاموش، سمجھدار اور گہرے آدمی ہیں۔ خیالات بہت بلند، اور معلومات بہت وسیع ہیں، کام کرنے کی بہت صلاحیت ہے لیکن ماحول نے ان کو کہیں کا نہ رکھا۔ اپنے گزرے ہوئے واقعات، چند مضامین اور تھوڑے سے بہت خطوط ہر کسی کو بار بار بڑے شوق سے سناتے ہیں۔ اخبارات و رسائل سے بہت دلچسپی ہے خصوصاً "رہبر" کے بہت مداح ہیں۔ سیاسی اور معاشی مسائل کو خوب سمجھتے ہیں اور دوسروں کو بھی سمجھاتے ہیں۔ مضامین بھی لکھتے ہیں لیکن چھپواتے نہیں۔ کبھی بہت "یار باش" تھے لیکن اب گوشہ نشینی اختیار کرلی ہے۔ اس عمر ہی میں دنیا سے بیزار آگئے ہیں۔ زندگی کے تلخ تجربوں اور مسلسل ناکامیوں نے ان کا دل بجھا دیا ہے۔ کسی دلچسپی میں حصہ نہیں لیتے۔ کبھی کبھی اپنے دوستوں کے ساتھ کوئی ہندوستانی فلم دیکھ لیتے ہیں۔ اپنے خاص خاص دوستوں سے جی بہلا لیتے ہیں۔ ان کا گھر ہم دوستوں کا کلب ہے۔

## ۲

بکتے ہیں۔ اور بکے جاتے ہیں۔ آپ کی بکواس سے سننے والا تنگ آجاتا ہے لیکن آپ چپ نہیں رہتے۔ سوچتے بالکل نہیں۔ بے سمجھے سوچے کسی پر اعتراض کر دیتے ہیں۔ جانتے تو کچھ نہیں لیکن ہر مسئلہ میں آپ کو دخل ہر وقت بحث کرنے تیار۔ بے موقع دخل در معقولات سے کبھی نہیں چوکتے۔ اکثر اپنی کمزوریوں کا اعتراف بھی کر لیتے ہیں، شرمندہ بھی ہوتے ہیں لیکن پھر اپنی اصلیت پر آجاتے ہیں۔ مشہور ہونے کی خواہش تو بہت ہے لیکن صلاحیت مفقود۔ جہاں بھی مجمع دیکھا کود پڑتے ہیں اور نمایاں ہونے کی کوشش کرتے ہیں۔ مجمع تالیوں سے آپ کا خیر مقدم کرتا ہے۔ آپ بہت ہنستے ہیں خوش بھی ہوتے ہیں اور جھینپتے بھی ہیں لیکن اپنی حرکات سے باز نہیں آتے۔ "بدھو" کی طرح چمک کر ملتے ہیں۔ سب سے ملتے ہیں لیکن کسی کو تکلیف نہیں دیتے۔ کسی کی برائی نہیں کرتے۔ بہت ہمدرد آدمی ہیں۔

## ۳

ہمیشہ ترچھی نگاہوں سے دیکھتے ہیں۔ اپنی لمبی ناک صاف کرنے میں انگلیوں کو ہر وقت مصروف رکھتے ہیں۔ آدمی لائق ہیں۔ انگریزی میں اپنی باتوں سے دوسروں کو مرعوب کر لینا چاہتے ہیں۔ بی۔ اے تھرڈ کلاس کامیاب کیا لیکن اپنے آپ کو سکنڈ کلاس گریجویٹ ظاہر کرتے ہیں۔ پانچ بجے شیروانی پہن لیتے ہیں۔ سات بجے سوٹ میں آتے ہیں۔ آج کل شوخ اور رنگین کپڑے پہننے کا بہت شوق ہو گیا ہے۔ بہت دلچسپ آدمی ہیں۔ بڑے لوگوں کی نقلیں اتارنے میں کمال حاصل کر لیا ہے۔ ہمیشہ دلچسپ لطیفے سناتے ہیں۔ خود بھی ہنستے ہیں دوسروں کو بھی ہنساتے ہیں۔ اکثر اپنے وہی پرانے مذاق دہراتے ہیں جس سے تکلیف ہوتی ہے۔ ضرورت سے زیادہ متشکی ہیں۔ "ہارٹ فیلیر" سے بہت گھبراتے ہیں۔

## ۴

میرے بڑے قدیم دوست ہیں۔ بڑے شریف، سنجیدہ، غریب اور مسکین معلوم ہوتے ہیں لیکن ہیں بڑے "ذات شریف"۔ خیالات بہت بلند ہیں لیکن ان تک پہنچنے کی قطعاً صلاحیت نہیں۔ ہمیشہ سوچتے ہیں لیکن کسی نتیجہ پر نہیں پہنچتے۔ بہت زیادہ حساس ہیں لیکن دوسروں کے احساسات کا پاس نہیں کرتے۔ اپنے متعلق غلط فہمی سے بہت بنتے اور جلاتے ہیں۔ دن میں کئی مرتبہ چہرہ کو پالش کرتے ہیں۔ عینک لگا کر اپنے آپ کو "حسن چیزے ہست" سمجھتے ہیں۔ آج کل اچھی صحبتوں میں اٹھتے بیٹھتے ہیں۔ مجمع سے گھبرا کر یا بات کرنے سے شرماتے ہیں۔ ہمیشہ شان کی لیتے۔ ہنستے ہیں حالانکہ ہیں کچھ نہیں۔ اکثر راتوں میں گھومتے ہیں۔ رات کی رانی کی خوشبو سے بہت متاثر اور محظوظ ہوتے ہیں۔ گھر پر عود کر

ہوٹلوں میں رہتے ہیں۔

۵

میرے نئے نئے دوست ہیں۔ رات دن گھومتے اور بھٹکتے پھرتے ہیں مشہور سیکل سوار ہیں۔ نہایت ہی سادہ، چلبلے اور زندہ دل آدمی ہیں۔ سوچتے زیادہ نہیں فوراً نتائج اخذ کر لیتے ہیں۔ کسی کی پروا نہیں کرتے سب کے متعلق اچھا خیال رکھتے ہیں کسی کو برا نہیں کہتے۔ اکثر محبت اور خلوص کا اظہار کرتے ہیں۔ جھوٹ بھی بولتے ہیں اور سچ بھی بولتے ہیں چھپتے بھی ہیں اور شرماتے بھی ہیں بالکل بے حس ہیں۔ بہت تن کر چلتے ہیں۔ ان کی ملاقات کا دائرہ بہت وسیع ہے لیکن کسی کے دوست بن کر نہیں رہ سکتے جس سے ملتے ہیں اپنی سادگی شوخی اور دریا دلی سے مرعوب کر لیتے ہیں۔ آج کل اخبار بینی کا نیا نیا شوق ہے "گھر کی باتیں" پابندی سے پڑھتے ہیں۔

۶

سب سے اچھی طرح ملتے ہیں۔ بہت سادہ لوح نوجوان ہیں۔ تصنع یا بناوٹ نام کو نہیں۔ انگریزی ادب کا تھوڑا بہت مطالعہ کیا ہے اردو ادب کو کوئی چیز نہیں سمجھتے۔ کسی بڑے آدمی کی غلط سوانح عمری پڑھ کر فوراً تسلیم کر لیتے ہیں اور اس کی تائید میں ایک مضمون بھی لکھ مارتے ہیں معلومات بالکل سطحی ہیں۔ غائر مطالعہ نہیں کرتے۔ انگریزی خوب لکھتے ہیں۔ اگر وہ اپنے مطالعہ کو وسیع کریں تو بہترین انشا پرداز بن سکتے ہیں۔ دماغ بہت اچھا پایا ہے ترقی کرنے کی صلاحیتیں موجود ہیں لیکن محنت نہیں کرتے۔ ہر سال ایک دوست بدلتے ہیں۔

۷

ہمیشہ "میں میں" کرتے رہتے ہیں۔ ........ اپنی "دیوانی" حرکات سے باز نہیں آتے۔ انگریزی پکچرز کے بڑے شیدا ہیں۔ گو انہیں سمجھ نہیں سکتے ہندوستانی فلم کی آپ کے پاس کوئی حقیقت نہیں حیدرآباد کے تمام سینما گھروں کے پروگرام ازبر کر لیتے ہیں۔ انگریزی ایکٹر اور ایکٹرسوں کے نام رٹنا، تمام موٹروں کے نمبر زبانی یاد کرنا، سلور پکچرز ایکٹرسوں کی تصاویر اسٹامپس اور پمفلٹ جمع کرنا آپ کا دلچسپ مشغلہ ہے انگریزی اخبارات اور رسائل بہت شوق سے دیکھتے ہیں لیکن صرف تصاویر اپنے آپ کو سمجھتے ہیں۔ دوسروں کی پروا نہیں کرتے آپ ہر جگہ موجود رہتے ہیں ہر کوئی آپ کو خواہ مخواہ چھیڑتا ہے۔

۸

آپ کی ہستی ایک تماشہ ہے۔ آپ ہوسٹل میں رہ کر کافی مشہور ہو چکے ہیں "شادی" کے نام سے گھبراتے ہیں تصنع اور بناوٹ آپ میں کوٹ کوٹ کر بھری ہے اپنے آپ کو نہایت ہی حسین سمجھتے ہیں۔ زنانی وضع کے جوتے پہننا، طرح طرح سے بالوں کو سنوارنا، گھڑی کو الٹا پلٹا کر کلائی پر باندھنا، دستی کو آستین میں رکھنا اور اس کو نمایاں کرنا۔ خراماں خراماں نئی نزاکت سے چلنا آپ کی خصوصیات ہیں اپنے مذاق کو اعلیٰ سمجھتے ہیں۔ دوسروں پر اچھا اثر ڈالنے کی کوشش کرتے ہیں اور ہمیشہ ناکام رہتے ہیں۔ آپ کی تفصیلات سے ناطقہ تنگ ہے۔ مجھ سے اور آپ سے کبھی نہیں بنتی مگر دشمنی بھی نہیں ہے۔ اکڑتے رہتے ہیں۔

۹

"مسخرا" معلوم ہوتے ہیں۔ ہیں تو بالشت بھر کے لیکن زبان گز بھر کی۔ بڑے چھوٹے، جاہل اور لائق کسی کا خیال نہیں کرتے سب سے بے تکلفی سے ملتے ہیں خواہ مخواہ گھستے ہیں۔ اپنے آپ کو بہت زیادہ روشن خیال، بہت زیادہ شائستہ بہت لائق اور سوشیل سمجھتے ہیں۔ حالانکہ ان چیزوں سے آپ کوسوں دور ہیں۔ بہت شریر ہیں۔ ہمیشہ ہنسنے ہنسانے پر مائل رہتے ہیں۔ کسی کے باپ سے نہیں ڈرتے ان کی ہستی ہم دوستوں کے لئے "سامان دلچسپی" ہے بہت خوش باش اور زندہ دل آدمی ہیں۔ ہندوستانی ایکٹروں کی غرض میں رٹنا نقلیں اتارنا اور ٹھمریاں گنگنانا آپ کا رات دن کا مشغلہ ہے سارا دن گھر میں سوتے رہتے ہیں۔ شام میں بہت ہی شوخ کپڑے پہن کر چہرہ پر غازہ مل کر پابندی سے عابد روڈ پر چہل قدمی کرتے ہیں۔ مجھ سے ہمیشہ جھگڑتے رہتے ہیں لیکن بہت جلد مل بھی جاتے ہیں کسی کو "الو" بنانے میں آپ استاد ہیں۔

سید منیر الدین مغربی

# نیک نام خاں

نیک نام خاں کے جانشین موسیٰ خاں نے انگریزوں کو جو قول دیا تھا اس کی توثیق کر دی اور ٹرپلی کین واپس کر دیا۔ ۱۶۷۲ء میں ابوالحسن قطب شاہ نے کمپنی کو ایک اور فرمان عطا کیا تھا جس کی رو سے اس کو تمام اختیارات اور تجارتی حقوق حاصل ہو گئے تھے[1]۔ انگریز کمپنی کے مقابلہ میں نیک نام خاں کا حکمانہ طرز عمل بہت معنی خیز تھا۔ اس سے تمام تاجروں کی نظر میں گولکنڈہ کا بہت وقار بڑھ گیا۔ کمپنی کے ایک صدر ماس جیمبر نے کہا تھا کہ گولکنڈہ کی سلطنت بہت طاقتور ہے[2]۔

## نیک نام خان کی وزارت

نیک نام خان کے کارنامے صرف کرناٹک تک محدود نہ تھے بلکہ اس نے مرکزی حکومت میں بھی وزارت کی بڑی خدمت انجام دی۔ بات یہ ہے کہ اس کی غیر معمولی وفاداری اور فرض شناسی اس کو مرکزی حکومت کی طرف بھی کھینچنے لگی۔ کرناٹک کی بیش بہا خدمات جن میں فوج کشی اور نظم و نسق دونوں شامل تھے روشنی میں آئیں تو حکومت یہ محسوس کرنے لگی کہ اس کی قابلیت سے مرکز میں بھی کام لینا چاہیئے۔ کیونکہ ۱۶۵۶ء کی لڑائی کے بعد جو میر جملہ کی وجہ سے ہوئی تھی سلطنت کی سیاست پیچیدہ ہو گئی تھی۔ ایک طرف اندرونی سیاست کی یکسوئی ضروری تھی دوسری طرف مغلوں کے سیلاب کو روکنا تھا جو اس زمانہ میں بیجاپور پر امنڈ آرہا تھا۔ اس طرح مرکزی حکومت کے لئے بھی نیک نام خاں سے بہتر آدمی نہیں تھا۔ عبداللہ قطب شاہ نے اس کو غالباً ۱۶۷۲ء میں گولکنڈہ طلب کیا۔ حدائق السلاطین سے معلوم ہوتا ہے کہ جب نیک نام خاں بادشاہ کے طلب پر گولکنڈہ آیا تو اس کی بڑی آؤ بھگت ہوئی اور احترام کیا گیا۔ اسی وقت اس کو نیک نام خاں کا خطاب عطا ہوا تھا جس سے وہ مشہور ہے اور مرکزی حکومت میں دیوان کی خدمت جلیلہ دی گئی۔ یہ ۱۶۷۰ء کا واقعہ ہے جو مدراس کی تحریروں سے معلوم ہوتا ہے۔ مارٹن اس کو ۱۶۷۰ء میں وزیر لکھتا ہے لیکن اس دیوانی خدمت کے ساتھ کرناٹک کی صوبہ داری بھی شامل تھی اور غالباً اس کی وجہ یہ تھی کہ اس کام کے لئے کوئی دوسرا موزوں آدمی نہ تھا۔ اپنے ساتھ کرناٹک سے کئی زمیندار اور سردار بھی اپنے ساتھ لایا تھا جن کو شاہی اعزاز و اکرام سے سرفراز کیا گیا۔ بعض لوگ واپس ہو گئے لیکن اکثر مرکزی حکومت میں مامور کر لئے گئے۔

کرناٹک کی سربراہی کے ساتھ دیوانی کے وظائف انجام دینا نیک نام خاں کا بڑا کارنامہ ہے۔ اگرچہ حدائق السلاطین سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ "جناب خان وزارت آنجا تقریباً پانزدہ سال" وزارت کی خدمت انجام دی لیکن یہ بیان مبالغہ آمیز ہے غالباً اس میں غلطی سے کرناٹک کی صوبہ داری کی خدمت بھی شامل کر دی گئی ہے حقیقت یہ ہے کہ نیک نام خاں ۱۰۸۰ھ میں دیوان سلطنت ہوا تھا اور ۱۰۸۳ھ میں اس کا انتقال ہو گیا باقی زمانہ اس کی صوبہ داری کا ہے۔ لیکن اس بات کی وضاحت بہت مشکل ہے کہ اس نے بحیثیت دیوان کے کیا کام کئے تھے اور سلطنت کو کیا فائدے پہنچے تھے۔ اس کی وزارتی کارگذاری کے متعلق تاریخ کے الفاظ یہ ہیں کہ "در نشست امور مملکت و رونق درگاہ سلطنت و ترفیہ حال سپاہ و رعایا مانند آصف برخاید بیضا نمود۔" ان الفاظ کا تجزیہ کیا جائے تو اس میں تین چیزیں ملتی ہیں

۱۔ مدراس قدیم کے اوراق پارینہ جلد اول ۲۹۲ (۲) مدراس قدیم کے اوراق پارینہ جلد اول ۱۹۷

اول اس نے امور سلطنت کے انصرام میں کافی دلچسپی لی جو اس کی وفاداری اور فرض شناسی سے بعید تر نہ تھی اور واقعہ یہ ہے کہ اس وقت صحیح اسلوب پر چلانے کی بہت ضرورت تھی۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ نیک نام خاں نے اس میں بہت تدبر سے کام لیا تھا۔ دوسری چیز یہ تھی کہ اس نے رونق درگاہ سلطنت یعنے حکومت کا وقار بڑھایا جس کی بہت ضرورت تھی کیونکہ میر جملا اور اس کے خاندان کی سرکشی کی وجہ سے اس وقار کو بہت صدمہ پہنچا تھا۔ اور اس وقت سلطنت کا اولین مقصد تھا کہ اس وقار کو محفوظ کرے کیونکہ حکومت کے وقار کے بغیر مملکت قائم نہیں رہ سکتی۔ اس سلسلہ میں اس کو کیا تدابیر اختیار کرنی پڑی تھیں ان کو روشنی میں لانا ممکن نہیں ہے لیکن کرناٹک کی صوبہ داری سے یہ اندازہ لگایا جاسکتا ہے کہ دکن میں بھی اس نے پُر زور طریقے اختیار کئے ہوں گے تیسری چیز ترفیہ حال سپاہ و رعایا ہے۔ فوج کی اصلاح و تنظیم اور عوام کے نئے رفاہ کے کام۔ اس کی اہمیت بھی ظاہر ہے۔ فوج کی تنظیم اس کا بہت بڑا کام ہے۔ کرناٹک میں اس نے جن فوجوں کی رہنمائی کی تھی دوران مدت کارکردگی میں اور جہاں کہیں اس نے حملے کئے تھے وہ کامیاب ہوکر رہے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ دکن میں بھی اس نے فوج کو کارکرد بنانے کی بے حد کوشش کی کیونکہ مغلوں کے مقابلہ میں جو فوج یہ اپنے ساتھ لے گیا تھا اس کی کارکردگی میں اکثر شبہ نہیں ہے کیونکہ جے سنگھ جیسے اعلیٰ سپہ سالار کو شکست فاش دی گئی تھی۔ اب رہا رفاہ عام کے کام۔ ان کی صراحت ممکن نہیں ہے کہ اس نے کیا کام کئے تھے لیکن اگر "مانند آصف زحبا ید بیضا نمود" کے الفاظ مبالغہ آمیز نہ سمجھے جائیں تو اس کی ترفیہ حال رعایا میں بھی کوئی اصلیت ہوتی چاہیئے۔

نیک نام خان نے دکن کے خارجی جوڑ توڑ میں بھی جو مغلوں کے سیلاب سے روز بروز پیچیدہ ہو رہے تھے بہت مدد دی تھی۔ علی عادل شاہ ثانی والئی بیجاپور کے عہد میں راجہ جے سنگھ کے ساتھ جو مغلوں کا سیلاب دکن میں امنڈ آیا پہلے تو اس کا مقصد سیواجی کی سرکوبی تھی اور بیجاپور سے یہ کہا گیا تھا کہ اس مقصد کی تکمیل میں مغلوں کا ساتھ دے۔ چونکہ سیواجی مغلوں کا مشترک دشمن تھا بیجاپور سے تعاون کے لئے آمادہ ہوگیا اور اپنی فوج بھی بھیجدی اور یہی بات ہے کہ صرف بیجاپور کے تعاون کی وجہ سے مغلوں کو سیواجی کے مقابلہ میں کامیابی ہوئی تھی لیکن مشکل یہ ہوئی ۔ کہ سیواجی سے صلح ہوگئی تو بیجاپور پر وار ہونے لگے یہ مغلوں کی کھلی بدعہدی تھی۔ چونکہ ہمیشہ دکنی سلطنتوں کا مشترک نصب العین رہا تھا کہ ہر بیرونی دشمن کو اپنا مشترک دشمن سمجھتے تھے اس لئے عبداللہ قطب شاہ نے اس موقع پر بیجاپور کی مدد کرنا اپنا فرض سمجھا کیونکہ بیجاپور کے خاتمہ کے بعد گولکنڈہ پر ضرور آنچ آتی۔ اس لئے گولکنڈہ کی حکومت سمجھتی تھی کہ اس کی بقا بیجاپور کے ساتھ وابستہ ہے جس طرح شہنشاہ اکبر کے مقابلہ میں چاند بی بی کو اور جہانگیر کے عہد میں ملک عنبر کو مدد دی گئی تھی اسی طرح اورنگ زیب کے مقابلہ میں علی عادل شاہ کی مدد کرنا ضروری سمجھا گیا۔ اور عجب اتفاق ہے کہ اس وقت گولکنڈہ میں نیکنام خان کی سی شخصیت موجود تھی جو اس کام کو پوری وفاداری کے ساتھ انجام دے سکتی تھی معرکۂ بیجاپور کے اس نازک موقع پر عبداللہ قطب شاہ نے ایک بڑی فوج کے ساتھ نیک نام خان کو بھیجا تھا جس طرح نیک نام خاں کی مخلصانہ فرض شناسی خود گولکنڈہ کو فائدہ پہنچاتی تھی اسی طرح دکن کے خارجی مسلک میں بھی مفید ہوئی پہلے بیجاپور کی امداد کے لئے شرزہ خان کو بھیجا گیا تھا لیکن ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس پر حکومت کو زیادہ اعتماد نہیں تھا اس لئے نیک نام خان کے تحت ایک بڑی فوج بھیجی گئی۔ جے سنگھ سے متعدد معرکے ہوئے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ہر معرکہ میں نیک نام خان نے بیجاپوری سپہ سالاروں کے ساتھ برابر کا مقابلہ کیا۔ اور غالباً نیک نام خان کی رہنمائی تھی کہ جے سنگھ جیسے مغل سپہ سالار کو بیجاپور کی دیواروں کے سامنے اس قدر شکست فاش ہوئی کہ وہ شرم کے مارے راہی عدم ہوگیا۔ اور اس طریقہ سے دکن میں چاند بی بی اور ملک عنبر کی یاد تازہ ہوگئی۔ غالباً اسی وجہ سے بیجاپور کا مشہور مورخ ابراہیم زبیری (نیک نام خان کو ان الفاظ سے یاد کرتا ہے "نیک نام خان کہ در شجاعت و بسالت و کفایت و درایت ممتاز اقران و سرآمد اعیان بود" اور لڑائی ختم ہونے کے بعد

نیک نام خان صاحب را بہ نوازش ہائے سلطانی و خلعت ہائے خسروانی سرفراز و سربلند فرمودہ رخصت فرمودند۔

جس طرح نیک نام خان کی سیاسی زندگی درخشاں تھی اور سلطنت اس کا لوہا مانتی تھی اس کی خانگی زندگی بھی بڑی پاکیزہ اور قابلِ قدر تھی۔ جو لوگ اس کی گھریلو زندگی سے براہِ راست وابستہ تھے وہ اس کی بڑی مدح سرائی کرتے ہیں علی بن طیفور اور اس کے بھائی ابراہیم کو مطالعہ کرنے کا بہت موقع ملا تھا۔ یہ لوگ اس کے اخلاق و عادات کی اتنی تعریف کرتے ہیں کہ دیکھ کر حیرت ہوتی ہے۔ علی کہتا ہے کہ "نیک نام خان بہ انواع فضائل نفسانی و اصناف کمالات انسانی محلی بود۔ و از افعال ردیہ و اوصاف ذمیمہ مانند عجب نخوت وکبر دست محلیٰ" اس سے زیادہ اور کیا تعریف ہو سکتی ہے اس میں بہترین فضائل کے ساتھ یہ معلوم ہوتا ہے کہ غرور و بناوٹ بالکل نہ تھے اور وہ بہت فراخ دل اور فراخ حوصلہ واقع ہوا تھا۔ اس کی فیاضی کے بھی بہت سے واقعات بیان کئے جاتے ہیں۔ یہ کہا جاتا ہے کہ ان سے پہلے اس نے چالیس ہزار ہون خیرات کئے تھے لیکن سب سے زیادہ اچنبے کی بات یہ ہے کہ اس کو علم کا چسکا بھی تھا۔ اپنی سیاسی اور مدنی مصروفیتوں کے باوجود اس نے علماؑ و فضلا کی صحبت سے بھی فائدہ اٹھایا اور شعر و سخن کی بھی مشق کی تھی۔ اس کے اشعار سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ اچھا شاعر بھی تھا اس کے چند اشعار ذیل میں درج کئے جاتے ہیں۔

رسید کار بجائے کہ آں سیہ چشماں | زشرم جامہ بہ تن در نگاہ می دوزند

ولہٗ

ستائش سزاوارِ مرد آوری است | کہ روز و شب و سال و ماہ آوری است

ولہٗ

پس ہر کمالے زوالے بود | خطِ یار بر عارض محضری است

ولہٗ

زنیکاں بد نیاید و ز بداں نیک | کہ روشن روشن و تاریک تاریک

ولہٗ

می رسد نفعم بہ ہر چیزے زوانِ حالم بے صلہ | لالہ رنگ از رو و آتش از دل و تن تاب برد

ولہٗ

(غزل) گر با تو دمے گدا نشیند | در سایۂ او ہما نشیند۔
آں را کہ بہ نزد خوش خوانی | چوں نور بہ دیدہ ہا نشیند۔
واں را کہ بہ رانی از در خویش | بیشش کہ رود کجا نشیند۔
گر یوسف من بہ صبح در شام | با طلعت پُر ضیا نشیند
خورشید ز رشکِ عارضِ او | در شام چو کہربا نشیند

نیک نام خاں کی زندگی کے تمام واقعات کو حصر کرنے کے بعد معلوم ہوتا ہے کہ یہ گولکنڈہ کے مشاہیر میں سے ہے یہ نہ صرف ایک سپہ سالار بلکہ ایک بہت بڑا عالم اور مدبر بھی تھا جس زمانہ سے اس کا گولکنڈہ سے تعلق ہوا ہے اس کے دو حصے کئے جا سکتے ہیں۔ اس کی زندگی کا پہلا حصہ میر جملہ کے ساتھ گذرا تھا۔ اس زمانہ کے واقعات پر خاطر خواہ روشنی نہیں پڑتی لیکن میر جملہ کے جانے کے بعد اس نے سلطنت گولکنڈہ کی گراں بہا خدمات انجام دیں جو لائق ہر ستائش ہیں۔ میر جملہ کی وجہ سے کرناٹک اور مرکزی حکومت میں جو سیاسی انتشار پیدا ہو گیا تھا اس کو پوری قوت کے ساتھ فرو کیا۔ اپنی سپاہیانہ قابلیت سے کرناٹک کے نہ صرف کھوئے ہوئے مقبوضات حاصل کئے بلکہ وہاں بیش بہا اضافے بھی کئے۔ نیز انگریزی کمپنی سے اپنے پُر زور مطالبات وصول کر کے گولکنڈہ کا وقار قائم کر دیا۔ دوسری طرف مغل سلطنت کے مقابلہ میں گولکنڈہ کی لاج رکھ لی جو میر جملہ کی بے وفائی کی وجہ سے خطرہ میں پڑ گئی تھی۔ اس کے علاوہ نہ صرف مرکزی حکومت کو بڑھایا بلکہ بیجاپور کے ساتھ تعاون کر کے مغلوں کے مشہور جنرل جے سنگھ کو سخت شکستیں دیں اور دکن کی عزت رکھ لی۔ اس پر طرہ یہ ہے کہ وہ اپنی سیاسی مصروفیتوں کے باوجود علم و فن میں بھی دلچسپی لیتا تھا خود شاعر تھا اور علما کے فیض صحبت سے فائدہ اٹھاتا تھا جب اس کا انتقال ہوا تو اس کی قبر کے کتبے میں بادشاہ نے "مغفرت پناہ جنت مکاں نیک نام خاں" کے الفاظ کندہ کئے اور

اس کے ایصالِ ثواب اور اس کی قبر کی روشنی کے لئے موضع جنواڑہ وقف کردیا جو گولکنڈہ سے قریب واقع ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ حکومت کے دل میں اس کی کتنی وقعت تھی۔ خادم نے اس کے انتقال پر جو قطعہ تاریخ لکھا تھا اس کے الفاظ بہت پُر اثر ہیں۔

قطعہ۔
افسوس کہ نیک نام خاں رفت — سالار شہنشہ زماں رفت
صد حیف ازاں وزیر دانا — کز رفتنش از جہاں اماں رفت
صد فتنہ ز ہر کنارہ برخاست — تا رایت عدلش از جہاں رفت
چوں بود ز سالکان تجرید — برداشتہ دل ازیں و آں است
خادم پے سال او رقم زد — عیسیٰ زماں بہ آسماں رفت ۱۰۸۳ھ

لیکن نیک نام کی عظمت کا صحیح اندازہ غالباً اس مثنوی سے ہو سکتا ہے جو علی ابن طیفور نے اس کی تعریف میں لکھی تھی۔ اس کا ہر شعر معنی خیز ہے اور اس کی شخصیت پر صحیح روشنی ڈالتا ہے۔

خداوند جم قدر خورشید رائے — ز سر تا بہ پا محض لطف خدائے
دلش مخزن سر دانائیست — رخش مطلع نور بینائی است
بہ دانش فلاطون و جم پروری — بہ بینش ارسطو و اسکندری
کفش در سخا دست موسیٰ بود — دمش در شفا روح عیسیٰ بود
نسیمے ز خلقش برد گر بہار — بہ شاخ شگفتہ دہد برگ و بار
خرد را بہ دانا دلے جوہری — کرم را بہ دریا دلے گوہری
قضا از رضایش نہ پیچیدہ سر — فزائندہ قدر او شد قدر
چناں طبع او راستی پیشہ کرد — کہ از کج روی چرخ اندیشہ کرد
کفش را چہ نسبت بہ ابر بہار — کہ آں در فشان است ایں قطرہ بار
چو عزمش بہ تسخیر بندد کمر — ظفر بر رکابش بہ دارد نظر
چو فکرش بہ تدبیر گردد دمے — بہ یک دم مسخر کند عالمے
علم در شود تیغ او در مصاف — کند خاف وار تن آں چہ کاف
جہاں روشن از شمع تدبیر اوست — زماں گلشن از آب شمشیر اوست
فلاطوں شکوہے کہ دیں پرور است — صف لشکرش صد اسکندرش
جہاں را کہ تیغش حمایت بود — نمودار دستِ ولایت بود
چو در روزِ میداں شود کینہ خواہ — کند حلقہ در گوش ماہی و ماہ
بہ سر پنجہ با شیر شیری کند — بہ قدرت بہ گردوں دلیری کند
بہ خورشید تیغش بود تو اماں — بہ گردد بیک دم زمین آسماں
بہ عدل و شجاعت بہ حلم و بہ جود
چو در نیکوئی خود تمام آمدہ — خطابش ازاں نیک نام آمدہ

---

## غزل

عبدالمجید صدیقی

دمِ آخر بھی دنیا کی پڑی ہے — ارے غافل اجل سر پر کھڑی ہے
نہ وہ آئیں نہ چین آئے نہ موت آئے — قیامت ہے کہ وعدے کی گھڑی ہے
گلے مل لو کہ سوزِ غم کے ہاتھوں — چراغِ زندگی بس دو گھڑی ہے
سنبھالو میکشو اب شیشہ و جام — گھٹا چھائی ہے ساون کی جھڑی ہے
خبر محبوب کیا لیں ہم کسی کی — ہمیں تو آپ ہی اپنی پڑی ہے

راجہ محبوب راج محبوب
خلف لالہ گردہاری پرشاد محبوب نواز ونت باقیؔ

# قسمت

میں تقریباً دو ماہ سے مسز اسپنسر کے مکان میں بہ حیثیت بورڈ مقیم تھا کہ ایک اور حیدر آبادی صاحب یہاں قیام کرنے کے لئے آئے ان کے جسم کی لاغری اور پژمردگی سے معلوم ہوتا تھا کہ ابھی ابھی کسی بیماری سے صحت یاب ہوئے ہیں اور تبدیلی کے خیال سے بنگلور آئے ہوئے ہیں کیونکہ یہ شہر ایک طرف بیمار لوگوں کے لئے صحت بخش ہے تو دوسری طرف نوجوان طبائع کے لئے تفریح اور دلچسپیوں کے وافر سامان بھی فراہم کرتا ہے۔ میرے ہم وطن کا نام ارشاد احمد تھا یہ ہندوستانی نژاد تھے۔ عمر چالیس پینتالیس کے درمیان ہوگی۔ آدمی متین اور سنجیدہ معلوم ہوتے تھے۔ دو ایک روز میں ہم دونوں بے تکلف دوست بن گئے۔ بظاہر دوستی کی یہ وجہ ہوسکتی ہے کہ ہم دونوں حیدر آبادی تھے لیکن اس کے علاوہ بھی ایک چیز تھی۔ وہ یہ کہ ہماری طبیعتوں، ہمارے ذوق اور ہمارے خیالات میں بھی کافی ہم آہنگی تھی۔ گو ایف۔ اے تک اس نے تعلیم حاصل کی تھی لیکن اس کا مطالعہ وسیع تھا۔ اس کی گفتگو میں ایک خاص لوچ تھا۔ انداز بیان نہایت شگفتہ تھا اور خیالات انتہائی سلجھے ہوئے تھے وہ کسی پائیگاہ کے علاقہ میں تحصیلدار تھا۔

ارشاد کے کردار کو واضح کرنے کی میں اس لئے کوشش کر رہا ہوں کہ مجھے ایک ایسے تجربہ کو قلمبند کرنا ہے جو میرے بنگلور چھوڑنے کے ایک روز قبل اس نے بیان کیا تھا۔ واقعہ کی صداقت اور عدم صداقت سے مجھے بحث نہیں لیکن جن حالات کے تحت یہ بیان ہوا۔ اس کی تفصیل اس لئے بیان کرنی ضروری ہے کہ یہ چیز پس منظر کا کام دے سکتی ہے۔

ادھر میں نے غالباً مس ڈورا اسپنسر کا ذکر نہیں کیا۔ یہ مسز اسپنسر کی اکلوتی لڑکی تھی۔ جو بہت خوش شکل اور گداز جسم کی تھی۔ اس کی عمر انیس بیس سے زیادہ نہ ہوگی لیکن اس کے چہرے پر پھول کی سی تازگی تھی۔ بنگلور اگرچہ اینگلو انڈین لڑکیوں کو عام طور پر بدنام کیا جاتا ہے مگر مس ڈورا بظاہر ایسی نہیں معلوم ہوتی تھی۔ وہ کسی کانونٹ میں معلمہ تھی۔ اور اسے اپنی نیک نامی کا بڑا خیال تھا۔ ابتدا میں وہ مجھ سے مطلق مانوس نہ تھی اور نہ میں نے کبھی اس سے مانوس ہونے کی کوشش کی لیکن جس چیز نے اُسے میری طرف متوجہ کیا وہ اس کی طرف سے میری بے اعتنائی تھی۔ میں جانتا تھا کہ جتنا ان عورتوں کی طرف کوئی راغب ہوتا ہے ان کا دماغ آسمان پر چڑھتا جاتا ہے۔ رفتہ رفتہ ہم میں خاصی دوستی پیدا ہوگئی۔ اتنی کہ شام میں میرے ساتھ تنہا سیر و تفریح کو چلنے سے اسے کوئی عذر نہ ہوتا تھا۔ ارشاد کے آنے کے بعد بھی ہمارا یہی حال رہا۔

## ۲

بنگلور چھوڑنے کے ایک روز قبل حسب عادت پھر میں ارشاد سے باتیں کرتا بیٹھا تھا کہ مس ڈورا ایک سکھ نجومی کو لئے کمرہ میں داخل ہوئی اور میرے قریب آکر اس نے کہا کہ ہم بھی نجومی سے اپنی قسمت معلوم کریں۔ میں نے صاف انکار کر دیا۔ سکھ تو چلا گیا لیکن مس ڈورا خفیف سی ہوگئی۔ لیکن فوراً ارشاد نے بات بنا کر کہا۔

"اصل بات یہ ہے کہ اس طرح قسمت معلوم کرنے میں آپ کے سامنے اپنے ماضی کو بے نقاب کرنا پڑے گا جو ہمیں پسند نہیں۔ آپ ہم کو کیا سمجھیں گی؟" جو ارشاد نے ایک قہقہہ لگایا۔ مس ڈورا بھی ہنس پڑی اور ایک کرسی کھینچ کر بیٹھ گئی۔"

ہماری گفتگو کا تسلسل تو باقی نہیں رہا تھا لہٰذا مس ڈورا کے مذاق طبیعت اور ذوق کی مناسبت سے میں نے ارشاد کی طرف متوجہ ہو کر پوچھا۔"

"مسئلہ تقدیر کے متعلق آپ کے کیا خیالات ہیں؟ کیا جو چیزیں زمانۂ آئندہ میں ظہور پذیر ہونے والی ہیں ان کے متعلق انسان قبل از وقت سب رہیں قبل علم حاصل کر سکتا ہے؟"

ارشاد نے کوئی جواب نہیں دیا۔ وہ خاموش بیٹھا رہا۔ اور اس کی صورت کو دیکھنے سے معلوم ہوتا تھا کہ وہ گہری سوچ میں ہے تھوڑی دیر کے سکوت کے بعد اس نے مجھ سے مخاطب ہو کر کہا۔

"قبل اس کے کہ میں آپ کے اس سوال کا جواب دوں، میں پہلے آپ کے خیالات معلوم کرنا چاہتا ہوں؟"

"میرے کوئی خاص خیالات نہیں ہیں میں سمجھتا ہوں کہ انسان کے ماضی، حال یا مستقبل کے متعلق نجوم کے ذریعہ بہت سی چیزیں بیان کی جا سکتی ہیں مثال کے طور پر آپ پامسٹری ہی کو لیجئے۔"

"تو کیا پامسٹری پر آپ کو اعتقاد ہے؟"

جس طرح انسان کی صورت سے اس کے اندرونی خیالات اور جذبات کے متعلق رائے قائم کی جا سکتی ہے اسی طرح اس کے ہاتھ کو دیکھ کر اس کے کردار کے مختلف پہلوؤں پر بھی خیال آرائی ممکن ہے لیکن یہ کہنا کہ میرا ماضی یا مستقبل میرے ہاتھ کی لکیروں پر منقش ہے مبالغہ ہے" میں نے مبہم طور پر اپنے خیالات کا اظہار کیا۔

"تو پھر پامسٹری پر اعتقاد کہاں رہا؟"

"اعتقاد تو بڑا لفظ ہے۔ مجھے اس علم سے دلچسپی ضرور ہے۔ لیکن اب تک مجھے کوئی ایسا آدمی نہیں ملا جس کے متعلق میں یہ کہہ سکوں کہ اس کی پیشین گوئیاں صحیح نکلیں۔ میں یہ کہتا ہوں کہ کیا آئندہ ہونے والی چیزوں کا علم حاصل کر کے انسان اُن سے کچھ فائدہ بھی حاصل کر سکتا ہے؟ کیا جو چیزیں اس کے لئے مقسوم ہو چکی ہیں وہ ہو کر نہیں رہتیں۔ کیا انسان کو اپنے افعال پر اختیار حاصل ہے یا وہ محض قدرت کا کھلونا ہے؟" میں نے نجوم کے متعلق سارے شکوک و شبہات کو ایک ساتھ پیش کر دیا۔

"آپ انسان کو ذی اختیار سمجھتے ہیں" ارشاد نے الٹا مجھ سے سوال کیا۔ "جہاں تک میں نے غور کیا ہے میں سمجھتا ہوں کہ انسان کو اپنے افعال پر بڑی حد تک اختیار حاصل ہے جو چیزیں ہمارے بس کی نہیں ہوتیں یا جن کے حصول میں ہمیں ناکامی سے سابقہ پڑتا ہے ان کو قسمت کے نام سے موسوم کر دیا جاتا ہے اور ہم اپنی ساری ذمہ داریوں سے سبکدوش ہو جاتے ہیں حقیقت یہ ہے کہ اس قسمت پرستی نے ہمیں کہیں کا نہ رکھا۔" "یہ صحیح ہے لیکن ............. وہ کچھ اور کہنا چاہتا تھا لیکن خاموش ہو گیا۔" "لیکن اس کے باوجود انسان مجبور محض ہے۔" میں نے اس کے جملہ کو ختم کرنے کی کوشش کی "نہیں۔ میرا ہرگز یہ منشا نہیں۔" اس نے اپنے خیالات سے چونک کر کہا اور پھر خاموش ہو گیا۔ ارشاد کی تامل آمیز گفتگو اور اس کی صورت سے یہ محسوس ہوتا تھا کہ یہ شخص قسمت کا ضرور قائل ہے اور اس کو نجوم یا پامسٹری میں بھی کچھ نہ کچھ دخل ہے۔ بحث کو کسی طرح ختم کرنے کے خیال سے میں نے مذاقاً اپنے دونوں ہاتھ اس کے سامنے میز پر رکھ دیئے۔ میری اس حرکت پر کچھ سہم سا گیا۔ اور بے ساختہ اس کی زبان سے یہ جملہ نکلا "نہیں میں نے لوگوں کا ہاتھ دیکھنا چھوڑ دیا ہے۔ مجھے اس سے نفرت ہے۔" "کیا اس میں کوئی قباحت ہے؟" "نہیں میں نے قسم کھالی ہے۔" "آخر کیوں؟"

"اس کی ایک خاص وجہ ہے جو میں آپ کو پھر کبھی تبلاؤں گا۔" "ایسا نہیں۔ اگر کچھ کہنا ہو تو ابھی کہہ ڈالیئے۔"

اس نے گھڑی کی طرف نظر اٹھائی۔ چار بج رہے تھے۔ "یہ ایک طولانی داستان ہے اور آپ لوگوں کی تفریح کا وقت قریب ہے۔"

اس نے معنی خیز نظروں سے میری صورت کو دیکھا۔

"آپ اس کی فکر نہ فرمائیں۔ مجھے تفریح کی پروا نہیں۔ اگر مس ڈورا جانا چاہتی ہیں تو شوق سے جا سکتی ہیں" میں نے مس ڈورا کی طرف متوجہ ہو کر کہا۔ "اگر میرا یہاں ٹھہرنا ناگوار گزرتا ہے تو میں چلی جاتی ہوں" مس ڈورا نے مسکراتے ہوئے کہا "نہیں آپ شوق سے ٹھہر سکتی ہیں۔ یہ آپ کی مرضی پر موقوف ہے" میں نے ہنستے ہوئے جواب دیا۔ مس ڈورا سے کوئی جواب بن نہ پڑا۔ وہ ہنسنے لگی۔ اس اثنا میں ملازم نے چاء کے لئے میز بچھا دی تھی۔ چاء سے فارغ ہونے کے بعد ارشاد نے اپنا قصہ شروع کیا۔

"میری عمر بائیس سال کی تھی جب میں نے کالج کی تعلیم ختم کی۔ زمانۂ طالب علمی میں نہ معلوم مجھے کیوں پامسٹری سے دلچسپی پیدا ہو گئی تھی کہ میں نے اس فن پر بیسیوں کتابیں پڑھ ڈالیں۔ شوق کا یہ عالم تھا کہ اپنے عزیزوں اور دوستوں کے ہاتھوں کے چربے لے کر میں ان کا مطالعہ کرتا تھا۔ اس علم پر تھوڑا بہت عبور حاصل ہونے کے بعد پہلی چیز جس کا میں نے خود اپنے ہاتھ میں مطالعہ کیا وہ یہ تھا کہ پچیس سال کی عمر میں ایک خطرناک موت کی زد سے بال بال بچنے والا تھا۔ میری عمر کی لکیر صاف اور صریح طور پر قطع تھی اور اس جگہ ایک مربع تھا جو اس لکیر کے سلسلہ کو قائم کئے ہوئے تھا۔ میرے دونوں ہاتھوں میں اس لکیر کا یہی حال تھا۔ اس کے یہ معنی تھے کہ میری شمع حیات خاموش ہوتے ہوتے سنبھالا لے گی۔ اور یہ ایسا سنبھالا تھا جس میں مجھے سخت جسمانی اذیت پہنچنے والی تھی۔ یہ آخری چیز میرے لئے سخت پریشان کن تھی۔ علاوہ ازیں ایک ہلکی سی لکیر عمر کی انقطاع کو صحت کی لکیر کے ایک ستارے سے ملاتی تھی۔ یہ ستارہ بھی مربع تھا۔ گویا اس حادثہ سے میں صحت یاب بھی ہونے والا تھا۔ اس انکشاف کے بعد میرا جینا مشکل ہو گیا جس وقت میں نے چوبیسویں سال میں قدم رکھا میں اپنے اندر ایک گھبراہٹ سی محسوس کرنے لگا جو تنہائی میں میرے لئے ناقابل برداشت ہو جاتی تھی میں رات دن اسی سوچ میں رہتا تھا کہ قسمت کے اس شدنی امر کا وقت قریب آ گیا ہے۔

"آپ جانتے ہیں" وہ مجھ سے مخاطب ہو کر کہنے لگا۔ "کہ پامسٹری میں کسی واقعہ کے ظاہر ہونے کو دن اور وقت سے متعین کرنا ناممکن ہے۔ اور اس طرح یہ حادثہ چوبیس اور پچیس سال کی عمر کے درمیان کسی بھی وقت وقوع پذیر ہو سکتا تھا۔ بہر کیف جیسے جیسے دن گذرتے جا رہے تھے میں اپنے آپ کو موت سے قریب تر محسوس کر رہا تھا۔ ہر نیا دن میرے لئے موت اور زیست کا سوال ہوتا تھا اور میری یہ حالت ہو گئی تھی کہ گھر سے باہر اگر دس قدم بھی جانا ہوتا تو میں پھونک پھونک کر قدم رکھتا تھا کہ مبادا میں کسی حادثہ کا شکار ہو جاؤں۔ میرے حزم واحتیاط کا یہ عالم تھا کہ میں نے موٹر، تانگہ اور دیگر سواریوں میں بیٹھنا ترک کر دیا تھا مجھے پامسٹری ہی سے نفرت ہونے لگی جس سے میری زندگی وبال جان ہو گئی تھی۔ دن بدن میری صحت خراب ہونے لگی آخر تنگ آ کر میں نے اپنی پریشانیوں کا حال ایک دوست سے کہا اور اس نے میرا خوب مضحکہ اڑایا۔ رفتہ رفتہ دوستوں اور عزیزوں میں یہ بات عام ہو گئی۔ بعض لوگوں نے بنانا شروع کیا۔ کوئی ولی کہتا، کوئی شیطان کہتا کوئی کچھ کہتا کوئی کچھ۔ میں زندگی سے بیزار ہو گیا تھا میں نے خود کشی کی ٹھان لی تھی۔ اتفاق سے اسی زمانہ میں میرے ایک عزیز دوست ناصر کی شادی محبوب نگر میں تھی اور وہ میری شرکت پر مصر بھی تھے۔ میں اپنی پریشانیوں سے نجات حاصل کرنے محبوب نگر چلا گیا۔ ایک ہفتہ کے بعد شادی سے فارغ ہو کر جب میں واپس ہونے لگا تو میرے ساتھ ناصر کے چھوٹے بھائی حامد بھی تھے۔ انھیں نہ معلوم کس نے میری پامسٹری سے واقفیت کا حال کہہ دیا تھا کہ پلیٹ فارم ہی سے یہ مجھے اپنا ہاتھ دکھلانے کی خواہش کر رہے تھے۔ اتفاق سے ٹرین میں ایک ایسے کمپارٹمنٹ میں جگہ مل گئی جس میں صرف

ایک اینگلو انڈین مرد اس کے ساتھ ایک حسین لڑکی بیٹھی ہوئی تھی لیکن ٹرین کے روانہ ہونے تک اس میں اور دو لوگوں کا اضافہ ہوگیا۔ ایک ہندو مہاراج پریشانی میں اپنی بدوضع بیوی کے ساتھ اس ڈبہ میں گھس پڑے۔ جس وقت ٹرین محبوب نگر سے چلنے لگی تو ڈبہ میں ہم صرف چھ نفوس تھے۔ شام کا سہانا وقت تھا۔ افق مغرب میں سرخ اور سنہری رنگوں کے امتزاج نے فضا میں شعریت پیدا کر دی تھی۔ حد نظر تک جنگل و بیابان سبزہ زار بنے ہوئے تھے۔ فطرت کے اس پرسکون منظر میں اپنے دل کا سکون ڈھونڈ رہا تھا لیکن حامد سے رہا نہ گیا۔ تھوڑی دیر کے انتظار کے بعد اس نے پھر دست سوال دراز کیا۔ ہرچند میں نے ٹالنے کی کوشش کی لیکن وہ اپنی ہٹ سے باز نہ آیا۔ ڈبہ کے سارے لوگ ہماری طرف متوجہ ہوگئے۔ ناچار مجھے حامد کا ہاتھ دیکھنا پڑا۔ پہلے میں نے ہاتھ کی عام ساخت اور ناخنوں سے بحث کرتے ہوئے اس کے کردار کے متعلق اپنے خیالات ظاہر کئے۔ اس کے بعد ہتھیلی کی لکیروں کو دیکھ کر میں نے اس کے کردار کی مزید وضاحت کی۔ اس کی زندگی کے واقعات بیان کرنے کے قبل میں نے حامد کی عمر کا اندازہ لگایا۔ وہ بائیس سال سے زاید نہ ہوگا۔ معاً میری نظر اس کی عمر کی لکیر پر پڑی میں نے دیکھا کہ اس کی عمر اور قسمت کی لکیریں بری طرح قطع تھیں جو ایک خطرناک موت کی طرف دلالت کر رہی تھیں اور جب میں نے حساب لگایا تو موت کا اکیس بائیس سال کی عمر میں واقع ہونا ظاہر ہو رہا تھا۔ مجھے حیرت تھی کہ یہ شخص اب تک زندہ کیسے ہے۔ میں نے حامد سے اس کی موت کا ذکر نہیں کیا۔ مجھے اس کی جواں مرگی پر افسوس ہو رہا تھا۔ حامد کے ہاتھ کے دیکھنے کے بعد میں نے سگریٹ جلایا ہی تھا کہ اینگلو انڈین لڑکی بے تحاشہ میری طرف لپکی۔ ہر زمانہ اور تمدن میں دیکھا گیا ہے کہ عورتیں اپنے مستقبل کے معلوم کرنے میں مردوں سے آگے رہی ہیں۔ لڑکی نے لجائی ہوئی نظروں سے میری صورت کو دیکھا اور اپنے شفاف و بلورین ہاتھ میرے آگے بڑھا دیئے۔ مجھے انکار کرتے نہ بنی۔ یہ بڑی حسین لڑکی تھی عمر انیس بیس سے زیادہ نہ ہوگی۔ جس وقت میں نے اس لڑکی کے نرم اور گداز ہاتھوں کو اپنے ہاتھ میں لیا تو میں نے اپنے جسم میں ایک قسم کی سنساہٹ سی محسوس کی۔ اس کی ہتھیلی میں سب سے پہلے میں نے شادی کی لکیر دیکھی کیوں کہ میں یہ معلوم کرنا چاہتا تھا کہ اینگلو انڈین مرد سے اس کا آخر کیا رشتہ ہے۔ میں نے دیکھا کہ اس کی شادی کی لکیر کی ابتدا ایک جزیرہ سے ہوئی ہے جس کے یہ معنی تھے کہ وہ شادی کے قبل کسی مرد کے ساتھ بھاگ جائے گی اور سخت مصیبتیں جھیلے گی۔ علاوہ ازیں یہ لکیر جو بہت مختصر تھی سیدھے جانے کے بجائے جو ایک نیک انجام کی علامت ہے اوپر کی طرف مڑ گئی تھی جس کا یہ مفہوم تھا کہ تادم زیست وہ شادی نہیں کرے گی۔ اس لکیر کے دیکھنے کے بعد میں نے دل میں خیال کیا کہ ممکن ہے دونوں شادی کے خیال سے اپنے گھر سے بھاگ رہے ہوں۔ اور جب میں نے لڑکی پر اپنے اس خیال کا اظہار کیا تو اس کے چہرے پر ہوائیاں اڑنے لگیں۔ اس کا ہاتھ پسینہ پسینہ ہوگیا تھا۔ دوسری اہم چیز جو میں نے اس لڑکی کے ہاتھ میں دیکھی وہ وہی موت کے علامات تھے جو حامد کے ہاتھ میں نظر آئے تھے۔ لڑکی کا کوئی مستقبل نہ تھا لیکن اس کو خوش کرنے کے لئے میں نے سرسری طور پر اس کی خوش بختی اور درازی عمر کا ذکر کیا اور اس طرح اس کے ہاتھ سے پیچھا چھڑایا۔

اس لڑکی کے بعد اینگلو انڈین مرد کی باری آئی۔ اب ہر نئے ہاتھ کے دیکھنے کے وقت میں ایک دہشت سی محسوس کرنے لگا کہ مبادا وہی موت کے علامات اس میں بھی نظر آئیں اور ہر ہاتھ جو میرے سامنے پیش ہو رہا تھا اس میں صریح طور پر یہ علامات موجود ہوتے تھے۔ حتیٰ کہ ہندو مہاراج اور ان کی بدوضع بیوی کے ہاتھوں کا بھی یہی حال تھا۔ اور بڑا تعجب مجھے اس بات کا تھا کہ ان سب کی موت کا ان کی موجودہ عمروں ہی میں واقع ہونا ضروری تھا۔ میرا سر چکرانے لگا۔ میں نے محسوس کیا کہ ریل کو ضرور کوئی حادثہ پیش آنے والا ہے اور مجھے فوراً زنجیر کھینچ کر ریل کو ٹھیرا دینا چاہیئے۔ مجھے ان لوگوں کے سامنے ان کی موت کی پیشین گوئی کرتے ہوئے

ہیبت ہو رہی تھی ورنہ اگر میں یہ چیز ظاہر کر دیتا تو ان میں سے ایک آدھ مجھ سے پہلے زنجیر کھینچنے میں پیش قدمی کر جاتا۔ ریل بلدہ کے نواح سے گزر رہی تھی۔ رات اندھیری اور ڈراؤنی تھی۔ میں سوچ رہا تھا کہ کیا کروں...... ارشاد نے تھوڑی دیر کے لئے اپنی آنکھیں بند کر لیں اور اپنے ایک ہاتھ کو اپنے منہ کے سامنے لاکر ایک جنبش دی۔ جیسے وہ کسی خوفناک واقعہ کی یاد کو اپنے دماغ سے محو کرنے کی کوشش کر رہا ہے

"میرے سر میں شدید درد تھا۔ میں بستر پر لیٹا ہوا تھا اور دو نرسیں میرے پلنگ سے لگی ہوئی کھڑی تھیں۔ میں سمجھ گیا کہ میں اسپتال میں ہوں۔ مجھ سے کہا گیا کہ ایک ریل کے حادثہ میں میرے دماغ پر سخت چوٹ آئی ہے اور یہ کہ میں بیہوشی کی حالت میں اسپتال میں شریک کیا گیا اور مکامل اڑتالیس گھنٹوں کے بعد مجھے ہوش آیا۔ میرا دماغ ماؤف تھا اور مجھے کچھ یاد نہ تھا۔ ایک روز جب ناصر کو میں نے اپنے پلنگ کے قریب دیکھا تو ایک بجلی کی رو میرے جسم میں سرایت کر گئی۔ معاً میرا دماغ کام کرنے لگ گیا اور میری یاد تازہ ہو گئی۔ لیکن میں نے خاموشی اختیار کی اور ایک انجان آدمی کی طرح ناصر سے حادثہ کی وجہ دریافت کی۔ اس نے کہا کہ پورٹر نے غلطی سے سگنل نیچا کر دیا تھا جس کی وجہ سے ٹرین ایک مال گاڑی سے جا ٹکرائی۔ میں نے عمداً اس سے اپنے ساتھیوں کی خیریت دریافت نہیں کی۔

اس واقعہ سے میری صحت پر بہت اثر پڑا اور میری زندگی کے لالے پڑ گئے۔ لیکن ایک بے غیرت کی طرح میں زندہ ہوں اور اپنے دن پورے کر رہا ہوں۔" آخری جملہ ارشاد نے بڑی مایوسی سے کہا۔ مس ڈور اس واقعہ سے اتنی متاثر ہوئی کہ بغیر کسی اظہار خیال کے وہ کمرے سے چلی گئی۔ میں نے بھی اس واقعہ سے اثر لیا۔ تھوڑی دیر کی خاموشی کے بعد ارشاد نے کہا۔

"اس واقعہ کے سننے کے بعد آپ کو مجھ سے نفرت ہو گئی ہو گی۔ خود مجھے اپنی ذات سے نفرت ہے۔" "اس میں نفرت کی کیا بات ہے اور مجھے آپ سے نفرت کیوں ہونے لگی؟" میں نے اسے تسلی دینے کے لئے کہا۔ "لیکن آپ مجھے اس حادثہ کا ذمہ دار ضرور ٹھیراتے ہیں۔" میں نے اس جملہ کا کوئی جواب نہیں دیا۔ "کیا واقعاً آپ مجھے حادثہ کا ذمہ دار ٹھہراتے ہیں" ۔ اس نے پھر اپنے سوال کا اعادہ کیا۔

"ہاں آپ آسانی سے زنجیر کھینچ سکتے تھے" "لیکن میں کہوں گا آپ میرے ساتھ ظلم کر رہے ہیں۔ اس میں میرا قصور ہی کیا تھا جب فطرتاً میں کمزور واقع ہوا ہوں" "لیکن آدمی اپنی کمزوری پر قابو حاصل کر سکتا ہے۔" "بشرطیکہ اس میں قابو حاصل کرنے کی طاقت ہو۔" "تو آپ کا خیال ہے آپ نے زنجیر نہیں کھینچی لہذا آپ زنجیر کھینچ ہی نہیں سکتے۔" "ہاں!" "اور کیا آپ کے ہاتھ میں یہ پہلے ہی سے منقوش تھا؟" وہ اپنی ہتھیلیوں کو غور سے دیکھنے لگا اور اس کے بعد بولا "یہ ایک انتہائی کمزور آدمی کے ہاتھ ہیں......" "ایسے کمزور آدمی کے ہاتھ جو خود کو یا کسی اور کو اپنے افعال میں مختار ہونا تسلیم نہیں کرتا" میں نے قطع کلام کیا۔ "آپ کے ہاتھ ایک ایسے آدمی کے ہاتھ ہیں جو بھلے برے کی تمیز کر کے ہر چیز کو اس کے اصلی رنگ میں دیکھ سکتا ہے۔" "لیکن مجھے اس کا جواب دیجئے آیا زنجیر نہ کھینچنا پہلے ہی سے آپ کی قسمت میں لکھا تھا" "ہاں!"

"اور کیا آپ کے ہاتھوں میں ایسی کوئی لکیر تھی جس سے آپ کا زنجیر نہ کھینچنا ظاہر ہوتا تھا" "ایسا نہیں بلکہ آدمی سے جو فعل سرزد ہونے والے ہوتے ہیں وہ ہاتھ کی لکیروں سے ظاہر ہوتے ہیں اور جو افعال سرزد ہونے والے نہیں ہوتے ان کا ہاتھ سے ظاہر ہونا مشکل ہے۔"

"لیکن جو کام آدمی کر سکتا ہے اس کو نہ کرے تو اس ترک فعل سے جو نتائج ظاہر ہوں گے وہ اسی کے سر تھوپے جائیں گے۔" میں نے منطقی طریقۂ استدلال سے اس کو قائل کرنے کی کوشش کی۔ "یقیناً۔ لیکن میرا ہاتھ ایک ایسے آدمی کا ہاتھ ہے جس نے اپنی زندگی میں بڑی سخت تکالیف اٹھائی ہیں۔" "تو کیا آپ کا ہاتھ ایک ایسے آدمی کا ہاتھ ہے جس کی قسمت میں تکلیف اٹھانا لکھا ہے؟"

"میں ایسا ہی سمجھتا ہوں اور غالباً اس سے قبل میں نے اس کا ذکر بھی کیا ہے" "میں سمجھتا ہوں کہ دنیا کے تمام لوگوں کے ہاتھ ایسے ہی

جن کی قسمت میں تکلیف ہی تکلیف ہے۔" لیکن اتنی نہیں جتنی کہ میں نے اٹھائی ہیں اور اٹھا رہا ہوں"۔ مجھے ارشاد کے اس استدلال سے تکلیف ہونے لگی اور اس بحث کو ختم کرنے کے لئے میں نے پھر اس سوال کو دھرایا جس کا ارشاد نے پوری طرح جواب نہیں دیا تھا۔

"لیکن یہ فرمایئے آپ کے ہاتھ میں کوئی ایسی لکیر تھی کہ آپ زنجیر نہیں کھینچ سکتے تھے"۔ ارشاد پریشان ہو کر اپنے ہاتھوں کو دیکھنے لگا اور اس کے بعد یہ جواب دیا۔"لیکن اُن لوگوں کے ہاتھ کی لکیروں میں موت کے علامات نمایاں تھے"۔

## ۲

بلدہ واپس ہونے کے بعد میں نے پھر سنجیدگی سے ارشاد کے بیان کئے ہوئے سارے واقعات پر غور کیا۔ مجھے تعجب ہوتا تھا کہ جب ارشاد کے دماغ پر چوٹ آئی تھی تو حادثہ کے پہلے کے واقعات اسے کیسے یاد رہے۔ حالت تعطل میں ممکن ہے اس کے دماغ نے یہ ساری چیزیں ایجاد کرلی ہوں۔ یہ ہوسکتا ہے کہ اس نے اُن لوگوں کے ہاتھوں کے علامات دیکھے ہی نہ ہوں۔ میرے شکوک اور شبہات میں اضافہ ہونے لگا۔ میں نے ارشاد کو ایک خط لکھا لیکن اس نے کوئی جواب نہیں دیا۔

دوسرے سال جب میں نے پھر گرمائی تعطیلات بسر کرنے بنگلور کا ارادہ کیا تو میں نے مس ڈورا اسپنسر کو اپنے قیام کا انتظام کرنے خط لکھا لیکن اس نے پہلے ہی سے لوگوں کی موجودگی کا ذکر کرتے ہوئے مجبوری کا اظہار کیا اور آخر میں یہ تحریر کیا کہ وہ خود ایک روز میں کسی کام سے بمبئی جارہی ہے۔ مجبوراً مجھے ایک ہوٹل میں اپنا انتظام کرنا پڑا۔ ایک روز میں کبن پارک میں بیٹھا ہوا تھا۔ شام ہوگئی تھی اور فضا تاریکی میں جذب ہورہی تھی۔ آسمان پر تارے نکل آئے تھے۔ حسین اینگلو انڈین لڑکیاں اپنے مرد قدر دانوں کے ساتھ محو گلگشت تھیں بنگلور کا پورا حسن زینت چمن بنا ہوا تھا۔ مجھے دور مس ڈورا کسی مرد کے ساتھ محو خرام نظر آئی۔ اور جب میں نے غور سے دیکھا تو ارشاد کو مس ڈورا کی کمر میں ہاتھ ڈالے ہوئے دیکھ کر میری حیرت کی انتہا نہ رہی۔ میں ان دونوں سے ملنے کے خیال سے آگے بڑھا۔ مجھے پہچان کر مس ڈورا نے اضطراری طور پر اپنی کمر سے ارشاد کا ہاتھ علحدہ کیا۔ مجھے تعجب اس بات پر ہوا کہ ان دونوں میں ایسا اختلاط کیسا پیدا ہوگیا۔ مس ڈورا بظاہر خاموش قسم کی لڑکی تھی اور میرے قیام تک وہ ارشاد سے مطلق مانوس نہ تھی بلکہ میرے سامنے وہ اس کا مضحکہ اُڑایا کرتی تھی۔

"بھئی تم کیسے آئے۔ آنے کی اطلاع بھی نہ دی"۔ ارشاد نے مسکراتے ہوئے جواب دیا۔ "اطلاع کیسے دیتا جب آپ خط کا جواب دینے کے عادی ہی نہیں"۔ میں ہنسنے لگا۔ ارشاد خاموش ہوگیا۔ اس کے چہرے کے دیکھنے سے معلوم ہوتا تھا کہ وہ کچھ سوچ رہا ہے۔

"کیوں؟ آپ خاموش ہوگئے؟" "آپ کا خط پڑھ کر مجھے سخت روحانی صدمہ ہوا۔ جو واقعات مجھ پر گزرے تھے میں نے من و عن آپ کے سامنے بیان کردیئے تھے۔ مجھے اپنا امتحان دینا تو مقصود نہیں تھا"۔ "میرا ہرگز یہ مطلب نہیں تھا۔ آپ کے واقعہ کے متعلق میرے ذہن میں ایک خیال آیا اور میں نے اسے آپ کی خدمت میں لکھ بھیجا۔ کیا حادثہ کے پہلے کے واقعات آپ کے دماغ کے خود ساختہ نہیں ہوسکتے"؟ "اگر ایسا ہوسکتا ہے تو آپ کا قیاس صحیح ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ میں نے اُن لوگوں کے ہاتھوں پر وہ علامات دیکھے اور نہ میں اُن ہاتھوں کا مطالعہ ہی کیا وہ لوگ ریل میں نہیں تھے۔ میں خود بھی نہیں تھا اور نہ میرے کسی دوست کی محبوب نگر میں شادی تھی"۔ ارشاد نے بڑی متانت سے جواب دیا تو آپ مجھے بنانے لگے۔ اگر ایسا تھا تو آپ کو اس واقعہ کے بیان کرنے کی ضرورت ہی کیا تھی یہ محض آپ کا خلوص تھا جس نے مجھے اس واقعہ کے کہنے پر مجبور کیا۔ اپنے دل سے ایک خیالی بوجھ اُتارنے کی میں نے کوشش کی تھی لیکن آپ نے اس پر ایک حقیقی بوجھ عاید کردیا ہے۔ اور اب ضمیر کی یہ سرزنش میرے لئے ناقابل برداشت بن جائے گی۔ آپ جانتے ہیں میں ایک

کمزور طبیعت کا آدمی ہوں ۔ معلوم نہیں کس لہر میں میں نے کیا کہدیا۔" آپ جھوٹ کہتے ہیں" میں نے غصہ سے کہا۔
"آپ خفا کیوں ہو رہے ہیں" اس نے شفقت سے میرے شانہ پر ہاتھ رکھکر اور اپنی گفتگو کا سلسلہ قائم رکھتے ہوے کہنے لگا۔ بات یہ ہے کہ مجھے نہ پامسٹری میں دخل ہے اور نہ میرا ایسی چیزوں پر اعتقاد ہے لیکن جب میں نے دیکھا کہ آپ اس علم کی حمایت کر رہے ہیں تو محض بحث کی خاطر میں نے اس کی مخالفت شروع کی اور معاً میرے دماغ میں ایک انگریزی افسانہ کا پلاٹ آیا جو میں نے کسی رسالہ میں پڑھا تھا۔ اور میں نے نمک مرچ لگا کر اس کو آپ کے سامنے پیش کر دیا لیکن آپ یقین مانئے کہ آپ کو دھوکہ دیتے ہوئے میں نے کسی قسم کی خوشی محسوس نہیں کی۔ بس دل ہی دل میں نادم تھا کہ میں کس طرح آپ کے جذبات سے کھیل رہا ہوں"۔ اس میں ندامت کی تو کوئی بات نہیں لیکن میں آپ کی قابلیت کی داد دیتا ہوں"۔ "مجھے ایسی قابلیت پر بھی شرم آتی ہے۔ یہ محض آپ کا خیال ہی خیال ہے۔" آپ کی اس خوش گمانی کا میں شکر گذار ہوں۔ میں آپ کے خلوص کی قدر کرتا ہوں۔ یہی وہ چیز تھی جس نے مجھے آپ اپنی غلطی کے اعتراف کرنے پر مجبور کیا۔ میں نے آپ کو دھوکہ دیا ہے جس کی میں معافی چاہتا ہوں لیکن ایک اور چیز ہے جس کا میں آپ سے ذکر کرنا چاہتا ہوں۔ وہ یہ کہ آج ہماری دوستی ختم ہوگئی اور میں اس کو ختم بھی کر دینا چاہتا ہوں۔ ہم دونوں کی عمروں میں بڑا تفاوت ہے۔ علاوہ ازیں آپ کو ایک ایسے آدمی سے دوستی رکھنے کی ضرورت ہی کیا ہے جو کسی بھی وقت اپنی کسی مضحکہ خیز داستان سے آپ کو دھوکہ دے سکتا ہو۔ اور میں نہیں چاہتا کہ اپنے آپ کو اس قدر خوار و ذلیل کر لوں خصوصاً ایسے شخص کی نظروں میں جس کے سامنے میں نے اپنا دل آئینہ کی طرح رکھ دیا تھا۔ میں آپ کو خدا حافظ کہتا ہوں۔ آپ اپنا راستہ لیجئے اور میں اپنا راستہ لیتا ہوں"۔ یہ کہتے ہوے تیزی سے مس ڈورا کے ہاتھ میں ہاتھ ڈالکر وہ میرے سامنے سے چلا گیا۔

اس کے بعد مجھے بارہا خیال آیا کہ ممکن ہے ارشاد کا پہلا قصہ اصلیت پر مبنی ہو اور دوسری مرتبہ اس نے جھوٹ کہا ہو۔ یا یہ ممکن ہے کہ مس ڈورا کو اپنی طرف راغب کرنے کے لئے اس نے یہ عجیب و غریب قصہ ایجاد کیا۔ کم از کم میرا دماغ اس گتھی کے سلجھانے سے قاصر ہے۔

بدرالدین شکیب

# رباعیات

(۱)

طوفانِ حیات سے ابھرنا سیکھو
دشواریٔ راہ سے گذرنا سیکھو
یوں راہِ عمل میں بےعمل کیا جینا
جینے کی تمنا ہے تو مرنا سیکھو

(۲)

سلجھا ہوا اک خیال پیدا کر لے
تہذیبِ نظامِ حال پیدا کر لے
ہو جائے گی ہموار طبیعت خود ہی
پہلے مگر اعتدال پیدا کر لے

حکیم محمود ماہر اکبرآبادی

# تعلیمی سفر یورپ

(ڈائری کے دو ورق)

پنجشنبہ ۳ر جون ۱۹۳۷ء۔ آج گرمی کسی قدر زیادہ ہے۔ لیکن ڈک پر خوب ہوا چل رہی ہے۔ میں نے گھر خط لکھا۔ کل عدن سے ایک شیخ سوار ہوئے تھے۔ اس وقت اُن سے ملاقات ہوئی۔ تجارت کے سلسلہ میں شیخ عدن سے شام جا رہے ہیں۔ ان کے تین فرزند یورپ میں تعلیم حاصل کر رہے ہیں۔ خود ان کے معلومات نہایت وسیع ہیں لیکن وضع قطع بالکل قدیم۔ غالباً یہی وجہ ہے جدھر وہ جاتے ہیں اُدھر ہی سب کی نظریں اٹھتی ہیں۔ یوم جمعہ ۴ر جون۔ آج میری طبیعت بہت بہتر ہے۔ دن کے ایک بجے جہاز سوڈان پہنچا۔ ہم سب نے جلدی کرکے لنچ ختم کیا۔ سیڑھیوں پر سے اتر کر اسٹیشن پہونچے۔ زمین پر عربوں اور مصریوں نے بڑی بڑی سفید چادریں بچھا کر دکانیں لگا رکھی تھیں۔ ایک دوکان سے میں نے مونگے کا پنجہ (درخت) اور گھونگے کے ہار خریدے۔ دکان والے نے پوچھا "آپ ہندوستانی معلوم ہوتی ہیں؟" میں نے جواب دیا۔ جی ہاں میں ہندی مسلمان ہوں۔ وہ فرطِ مسرت سے اُچھل پڑا۔ بڈھا آدمی تھا۔ مجھ سے کہا "کیا آپ میرے ساتھ سورۂ فاتحہ پڑھوگی؟" میں نے تعمیل کی بہت ہی خوش ہو رہا۔ پھر عربی میں ایک لمبی دعا پڑھی اور آخر میں کہا "ماشاء اللہ آپ مسلم ہو۔ میں بے حد خوش ہوا" دو سیپیاں مجھ کو مفت دے دیں اور کہا یہ میرا تحفہ ہے۔ میں نے قیمت دینے کی کوشش کی۔ ہرگز نہیں لی۔ میں نے شکریہ ادا کیا اور آگے بڑھ گئی کیونکہ اس وقت دھوپ خوب تیز ہو گئی تھی۔ سورج آب و تاب سے چمک رہا تھا۔ یہ لوگ انگریزی جانتے ہیں اور اردو میں بھی گفتگو کر سکتے ہیں۔ دو بڑی شاپیں بنی ہیں۔ ان میں مگرمچھ اور چیتے کے چمڑے آویزاں تھے۔ خاص قسم کے جوتے اور چپل رکھے تھے۔ تھیلیاں تھیں۔ لیکن قیمت بڑی گراں بتلا رہے تھے۔ ہمارے رفقا میں سے بعض لڑکیاں کشتیوں میں بیٹھ بیٹھ کر سیر کے لئے کنارے کی دوسری طرف گئیں۔ وہاں انھوں نے باغ اور مچھلیاں دیکھیں۔ ہم نے ٹکٹ خریدے۔ ادھر اُدھر گھوم کر میں تو واپس چلی آئی۔ جہاز پر چہل پہل ہو رہی تھی۔ دریافت کرنے سے معلوم ہوا کہ گورنر سوڈان کی سواری آ رہی ہے۔ جس کے لینے کو جہاز ٹھیرا تھا۔ تمام افسران جہاز استقبال کے لئے استادہ تھے۔ اتنے میں گورنر کی موٹر آ کر سیڑھیوں کے قریب ٹھیری۔ قدم جسم کے ساتھ گورنر اوپر تشریف لائے اور سب سے مصافحہ کرتے ہوئے آگے بڑھے۔ ہمارے شیخ بھی ایک طرف کھڑے تھے۔ اُن سے بڑے تپاک سے ہاتھ ملائے اور کہا "شیخ اچھے تو ہو" اور بھی کچھ باتیں ہوئیں۔ شیخ جب اپنی کرسی پر واپس آ کر بیٹھے تو میں نے کہا گورنر آپ کے دوست معلوم ہوتے ہیں۔ جواب دیا "ہاں یہ شخص عدن کا گورنر رہ چکا ہے اس لئے اُس نے مجھ کو پہچانا" پانچ کے قریب جہاز سوڈان سے روانہ ہو گیا۔

۵ر جون روز شنبہ۔ آج حیدرآباد خط بھیجوں گی کیونکہ جہاز کے احکام ہیں کہ سویز کینال میں جس وقت جہاز پہونچے تو قواعد بین الاقوامی کی رو سے کوئی خط ڈاک میں نہ ڈالا جائے۔ مسز ..... نے اپنی پارٹی کی میٹنگ کی اور یورپ کے نظام العمل کے متعلق اپنے خیالات کا اظہار کرتے ہوئے کہا کہ مارسیلز پہنچتے ہی پیرس روانہ ہو جائیں گے وہاں سے سیدھے برسلز (بلجیم) جائیں گے۔ بہت ممکن ہے شاہ بلجیم کی ملاقات سے مشرف ہوں۔ انگلستان جانے کے بعد ہم کو ملک معظم شہنشاہ جارج ششم و ملکہ معظمہ الزبتھ کی خدمت میں باریابی حاصل ہوگی۔ فرانس۔ جرمنی۔ سوئیزرلینڈ۔ ناروے۔ سویڈن وغیرہ میں مختلف جلسوں اور کانفرنسوں میں شریک ہوں گے۔ تقریروں اور بحث مباحثوں میں حصہ لینا ہوگا۔ بالخصوص نیس میں بین الاقوامی طلبا کی کانفرنس کے موقع پر جس کے اجلاس ایک ہفتہ عشرہ تک ہوتے

رہیں گے اور آخر میں تمام نمائندے اپنے اپنے مظاہرات پیش کریں گے جس میں ہندوستانی نمائندوں کی جانب سے بھی ایک ڈرامہ یا زندہ تصاویر کا کوئی مظاہرہ ضروری سمجھا جاتا ہے۔ غرض کہ مسز دتا نے کہا ابھی سے سوچ رکھو کہ آپ کیا کرو گی۔

۶ جون یکشنبہ ۱۹۳۸ء۔ ۱۱ بجے دن کے جہاز بندر سویز پر ٹھیرا۔ بہت دور تک پل اور کٹہ بنا ہوا ہے۔ جہاز اس کے کنارے دن بھر چلتا رہا۔ ساحل پر زیادہ تر چیڑ کے درخت ہیں ان کے باریک باریک سبز و نقروی پتے ہلکی ہلکی ہواؤں میں لہلہا رہے تھے۔ بعض اوقات ان جنگلوں میں موٹریں دوڑتی ہوئی نظر آتی تھیں۔ کہتے ہیں کنارے پر کئی قصبے آباد ہیں مٹی کا رنگ ہلکا پیلا ریگستان کی طرح ہوتا ہے۔ شام سے سردی بڑھنے لگی۔ رات کے دو بجے لڑکیوں نے آکر جگا دیا کہ چلو مسز دتا تیار ہو گئی ہیں۔ بندر سعید پر اترنے ڈک نمبر (۱) پر بعجلت تمام جا کر جو دیکھا تو تقریباً سب آچکی تھیں۔ بجز ڈاکٹر الفریڈا اور ان کی ہمشیرہ کے۔ ان کو تلاش کرنے میں آدھا گھنٹہ صرف ہوا۔ آخر ان کا پتہ کھانے کے ہال میں لگا جہاں دونوں مٹھی چا ر نوش فرما رہی تھیں۔ خیر۔ ہم سب مل کر جہاز پر سے سیڑھیوں کے ذریعہ ایک مصنوعی پل پر اترے اور خدا خدا کر کے بندر پر صحیح سلامت پہنچ گئے اور ایک شاندار آراستہ دکان میں داخل ہوئے۔ جس میں سیکڑوں اشیا تھیں۔ اُور کوٹ، ریشمی کپڑے، مونگے اور کہربا کے زیورات۔ چمڑے کی تھیلیوں کے مختلف انواع کا ذخیرہ۔ لکڑی و ہاتھی دانت کا سامان۔ گراموفون ریکارڈ، ٹکٹ۔ پوسٹ کارڈ وغیرہ۔ میں نے چند ایسی چیزیں خریدیں جو ہندوستان میں کمیاب ہیں۔ ایک خط بذریعہ ہوائی ڈاک گھر روانہ کیا۔ گھومتے ہوئے پھر مصنوعی پل کی طرف واپس ہوئے۔ راستہ میں بیچنے والوں کا ہجوم تھا جو پیچھے پڑ جاتے ہیں اور زبردستی اپنی اشیاء فروخت کرنی چاہتے ہیں۔ عدن کے مانند یہاں بھی لوگ چھوٹی چھوٹی کشتیوں میں سامان لاتے ہیں اور رسیاں ڈک پر پھینکتے ہیں جن میں بورے کی ٹوکریاں لٹکا دی جاتی ہیں۔ ان کے ذریعہ اشیاء مثلاً جانمازیں۔ میز پوش۔ تکیے غلاف وغیرہ جہاز پر پہنچا دیے جاتے ہیں۔ بندر سعید پر مصری پولیس پہرے پر تھی۔ ان کی گہری اُودی وردی ہوتی ہے اور سر پر ترکی ٹوپی یہاں کے باشندوں کی رنگت اور شکلیں ہندوستانیوں سے ملتی جلتی ہوتی ہیں۔ عموماً سوٹ پہنتے ہیں۔ بعضوں کے لمبے لمبے کرتے ہوتے ہیں اور ان پر چھوٹے چھوٹے کوٹ زیب تن کرتے ہیں۔ اکثر عمارتیں چار منزلہ یا پانچ منزلہ ہیں۔ سوا چھ بجے جہاز نے لنگر اٹھایا۔ صبح کا منظر نہایت روح افزا اور دلکش تھا۔ ایک بہت ہی خوبصورت مسجد دکھلائی دے رہی تھی جس کی لاجوردی گنبدیں اور طلائی منار طلوع آفتاب سے درخشاں ہو کر آنکھوں کو چکا چوند کر رہے تھے۔ عظمت اسلام کا دل پر عمیق اثر ہو رہا تھا۔ اب تک تو مسلمین کی شکل نظر آتی رہی اور شان اسلام کا پتہ چلتا رہا۔

۷ جون دوشنبہ۔ آج دوپہر کے کھانے کے بعد میں ایک دلچسپ کتاب کا مطالعہ کر رہی تھی "اسلام آن دی کروسیڈ" از محمد اسد نو مسلم انگریز۔ ایک مشنری میم بازو کی کرسی پر آکر بیٹھی اور مجھ سے مخاطب ہوئی مختلف مضامین پر مکالمہ شروع ہوا۔ میں نے کہا میں اس امر کا اعتراف کرنے کو تیار ہوں کہ مشنریوں نے ہندوستان کی یک گونہ خدمت کی ہے۔ دور دراز مقامات میں دشوار گذار دیہات میں آپنے ہسپتال بنائے ہیں۔ مدرسے قائم کئے ہیں۔ بے شک دہقان آپ کے وجود کو خدا کی نعمت سمجھتے ہوں گے۔ گو آپ کی اصل غرض اپنے مذہب کی تبلیغ و اشاعت ہوتی ہے لیکن آپ کی ایثار نفسی عزم استقلال و بنی نوع انسان کی خدمت قابل ستایش و قابل رشک ہے۔ وہ بہت خوش ہوئی اور کہا مدراس میں ہمارا ایک ایسا اسکول ہے جس میں گونگے اور بہرے تعلیم پاتے ہیں۔ ہم ان کو بات کرنا سکھاتے ہیں۔ لکھنا پڑھنا اور کوئی ہنر بھی تاکہ وہ اس مدرسہ سے نکل کر بآسانی حصول معاش کر سکیں۔ بار خاطر بن کر نہ رہیں۔ میں نے کہا حقیقت میں

بڑی محنت کرنی پڑتی ہو گی۔

۸ر جون سہ شنبہ۔ آج نہایت شدّت کی ہوا چل رہی ہے۔ ڈک پر جاتے ہی طبیعت پریشان ہوجاتی ہے۔ کچھ طوفان کا سماں ہے۔ کیبن کے روشن دان بند کر دیئے گئے ہیں۔ ورنہ پانی اچھل اچھل کر اندر بھر جاتا۔

۹ر جون چہارشنبہ۔ آج سہ پہر میں جہاز مالٹا پہونچا۔ نیچے اترتے وقت ہم کو پاسپورٹ دکھانے کی ضرورت ہوئی۔ سیڑھیوں سے متصل ایک سنجیدی کشتی لگادی گئی تھی۔ ہم سب اس میں بیٹھ کر کنارے پر پہونچے۔ ٹامس کُک کی موٹریں تیار تھیں ہم شہر دیکھنے گئے۔ اونچی اونچی پختہ عمارتیں ہیں اور سڑکیں نہایت صاف ستھری ہیں اکثر ان کے دونوں طرف پھولوں کے درخت لگے ہیں۔ شہر کے دو حصے ہیں۔ عربوں کے زمانے کا قدیم بلدہ جو اب تک موسوم بہ مدینہ ہے۔ دوسرے حصہ کو انگریزوں نے بسایا ہے۔ بعض سڑکیں مثل پلوں کے بلندی پر بنی ہیں۔ جس وقت موٹران پر سے گذرتی ہے تو دونوں جانب وادیوں میں ہزارہا مکان۔ کھیتیاں اور باغات دلفریب مناظر پر فضا تھے۔ یہاں کے سنترے اور نارنگیاں مشہور ہوتی ہیں۔ رہنما ہم کو گورنر کے باغ میں لے گیا۔ نہایت شاداب باغ ہے۔ پھول کثرت سے ہیں۔ سیکڑوں قسم کے بڑے اور تر و تازہ۔ رہنما کہہ رہا تھا دو راجاؤں نے جو برائے شرکت تاجپوشی شہنشاہ جارج ششم لندن جا رہے تھے یہاں سے پھولوں کے درخت خرید کر ہندوستان بھیجے ہیں۔ ہم نے سب سے بڑا کلیسا دیکھا۔ تمام سنگ مرمر کے مجسمے رکھے ہیں۔ سینٹ جان اور حضرت عیسٰی کی بہت سی تصویریں ہیں۔ ایک مقام پر ایشیا اور افریقہ کے مجسمے عجیب معلوم ہوئے۔ ایک تو بالکل برہمن کی شکل ہے پیشانی پر قشقے کھنچے ہیں سر پر چٹیا اور دوسری تصویر ایک حبشی کی ہے جس کے ہونٹ موٹے موٹے اور بال گھونگر والے ہیں۔ یہ بہت پرانا گرجا ہے۔ فرش رنگین مرمر کا ہے۔ چھت لاجوردی ہے اور تمام رنگین تصاویر سے مزیّن ہے۔ شہر کی دکانیں اکثر ہندوستانی طریقہ پر سجائی جاتی ہیں۔ ترکاری کی دکانوں پر ہری مرچیں کدو اور پیاز نظر آئی۔

خواتین عجیب غریب لباس پہن کر باہر نکلتی ہیں۔ یوں ہیں سیاہ ریشمی فراک ہوتا ہے اسی میں چھتری لگی ہوتی ہے اس کو "فائیدنا" کہتے ہیں۔ بلا تکلف چلتی پھرتی ہیں۔ کام کاج میں مصروف رہتی ہیں۔

۱۰ر جون پنجشنبہ۔ سہ پہر میں جہاز دو جزیروں کورسیکا اور سارڈینیا کے درمیان سے گذرا۔ پہاڑیاں اور مکانات دکھلائی دے رہے تھے۔ آج دن بھر خفیف ابر دھندلا دھندلا سا رہا۔ مطلع کسی وقت صاف نہیں ہوا۔

ہم نے اپنا سامان جما دیا۔ سوٹ کیس تیار کر لئے۔ کل صبح انشاء اللہ جہاز مارسیلز پر لنگر انداز ہو گا۔ تمام رفقا سمندر سے اکتا گئے لیکن خدا جانے کیوں مجھے بحری سفر مرغوب ہوا۔ الحمد للہ میری طبیعت ٹھیک ہے۔ اب میں صحت یاب ہو چکی ہوں۔

مسز صوفی

---

## غزل

دردِ مستغنیٔ شفا ہیں ہم
اپنی آئی ہوئی قضا ہیں ہم

بھولنے والے یاد کرتے ہیں
بھول جانے کا آسرا ہیں ہم

ہے جفاؤں پہ بھی گمانِ وفا
کیسے نادیدۂ وفا ہیں ہم

دکھ بھری آہیں بے اثر نالے
ایک جہانِ خلا ملا ہیں ہم

ہستی و مرگ کے تصادم کی
ایک موہوم سی صدا ہیں ہم

راز قاسمی

# غزل

حفیظ جالندھری

فردوس کی طہور بھی آخر شراب ہے
مجھ کو نہ لے چلو مری نیت خراب ہے

ذرّے کا حسن ذرہ نہیں آفتاب ہے
مشکل یہ آ پڑی ہے کہ زیرِ نقاب ہے

ہے ایک ہی جھلک تو مری جانِ جستجو
کیوں مان لوں کہ آب نہیں ہے سراب ہے

او مبتلائے زیست ٹھہر خود کشی نہ کر
تیرا علاج زہر نہیں ہے شراب ہے

روزِ الست کس نے کیا تھا مجھے پسند
میں ہوں یہ میری ہی نگہِ انتخاب ہے

ساقی تری نظر نے یہ کیا کر دیا مجھے
جیسے رگوں میں خون نہیں ہے شراب ہے

کب تک رہے گی راز تری جلوہ گاہِ ناز
دیکھوں گا اب اسے جو یہاں باریاب ہے

ہے دستِ محتسب مرا جاں بخش ہجر میں
میں زہر پی رہا تھا وہ سمجھا شراب ہے

نشہ شراب میں ہے نہ مستی شباب میں
اس رنگ سے بہشت میں رہنا عذاب ہے

فکرِ غزل کا اب وہ زمانہ کہاں حفیظ
کہنے کا وقت ہے نہ سنانے کی تاب ہے

(غیر مطبوعہ)

مرسلہ قیصر عثمانی سابق مدیر مجلہ عثمانیہ ورنگل

## ترجمہ از رباعیات عمر خیام

(۱)

آئی یہ صدا ہنگامِ سحر میخانہ کا اک کھلتے ہی در
اے مست و خراب دختِ عنب آوارہ و رسوا خستہ جگر
بس جاگ کہ بھرتے ہیں ساغر کیوں سوتے ہو ناحق خوابِ غفلت میں
دیکھ کہیں ہو جائے نہ ترا پیمانۂ جامِ حیات لبریز

(۲)

ہیں گتھی جو شام و سحر کی یہ دنیا آنی جانی ہے
تقدیر کے ہاتھوں انساں کو مہرے کی طرح شطرنج میں آج
گردش میں رکھا ہاں مات دیا یا شہ سے غرض اے دوست
چھپ جانا صندوق میں پھر سب کی آخری منزل شمشانی ہے

جناب بانو بیگم

# خرقِ عادت، روحانیت، وجودِ باری تعالیٰ اور اسلام

جنوری ۱۹۳۰ء کے "سب رس" میں مذہبی اعتقادات اور درازیٔ عمر پر ایک مضمون لکھا تھا جس کا لُبِ لباب یہ تھا کہ دماغی پستی اور ضعف کا سب سے بہتر علاج کرنے والی چیز مذہب ہے کیونکہ اس کے ذریعہ ہمیں وہ چیز حاصل ہو جاتی ہے جو کسی دوسرے ذریعہ سے اس قوت کے ساتھ نہیں حاصل ہو سکتی یعنی امید اور یہ وہ امید ہے جس کے بغیر ہماری زندگی تیرہ و تار رہتی ہے۔ مانا کہ بعض خارجی چیزیں بھی ہمارے غموں کو بھلانے میں مدد کر سکتی ہیں مثلاً موسیقی، فنونِ لطیفہ، ادب اور سائنس کے مشاغل یا اگر قوت ارادی بچپن ہی سے مضبوط کی جاتی رہی تو خوف و فکر کے خیالات سے ہم بہت کچھ بچ سکتے ہیں مگر سب سے مقدم میں تو مذہب ہی کو مانتا ہوں۔ اس پر حضرت زور صاحب نے فرمایا کہ آپ پہلے وجودِ باری تعالیٰ، روحانیت اور اسلام پر بھی تو کچھ فرمائیے، اعتقاد اور عمل بعد میں ہوگا، خاص کر خرقِ عادت پر کہ آپ فرقۂ رفاعیت میں بھی تو ایک زمانہ میں گھس چکے ہیں۔ اس کا جواب کچھ آسان کام نہ تھا۔ کہاں میں اور کہاں خرقِ عادت اور یوں ضربیں لگانے میں تو میں کیا، میرے مرکی اور چچیرے بھائی بھی خوب لگاتے ہیں۔ ہمارے حیدرآباد میں حضرت شمس الدین اور حضرت امجد ابھی زندہ ہیں وہاں پہنچیے اور اپنی صدا لگائیے۔ غرض وہ نہ مانے اور میری ہنسی اڑانے کے لئے کچھ لکھوا ہی لیا۔ آمدم برسرِ مطلب۔ خرقِ عادت اس قدر تو عجب نہیں جس قدر سورج، چاند، پہاڑ وغیرہ کا پیدا ہونا۔ وہ غیر معمولی اسباب کی وجہ یعنی عادتِ جاریہ کے خلاف ظہور میں آتا ہے۔ مگر اصولِ فطرت کے خلاف نہیں ہوتا، صرف اس پر کمال غالب ہوتا ہے۔ ابتدائے بچپن سے جیسے پہلے محسوسات پھر تمیز پھر عقل کا زمانہ آتا ہے۔ پھر جس طرح تمیز اور عقل کے مدرکات کے لئے حواس بیکار ہوتے ہیں۔ اسی طرح قوتِ ملکیہ یا روحانی ادراک کے لئے عقل بے کار ہے۔ عقل صرف یہ ثابت کرتی ہے کہ جس طرح شاعری، صناعی، ایجاد وغیرہ میں فطری درجے ہوتے ہیں، انسان بھی یکساں نہیں ہوتے اور یہ قوت تزکیۂ نفس اور پاکیزگیٔ اخلاق سے حاصل ہوتی ہے۔ خرقِ عادت کو نہ ماننے کی وجہ یہ بتلائی جاتی ہے کہ وہ قانونِ فطرت کے خلاف ہے۔ مگر کیا یہ تمام قوانینِ فطرت ضبط ہو چکے ہیں، نہیں۔ انکشاف ہوتا چلا جا رہا ہے۔ روح کا اقرار بعد از مشاہدات یورپ کی اکثر گذشتہ و موجودہ روحانی سوسائٹیاں کرنے لگی ہیں۔ کامل طور پر یہاں کی طرح مشاہدات کے بعد مانتا ہے کہ (۱) روح جسم سے جداگانہ ایک مستقل وجود رکھتی ہے (۲) روح میں اس قسم کی خاصیتیں ہیں جو اب تک علمِ موجودہ کی رو سے غیر معلوم تھیں۔ (۳) روح، حواس کی وساطت کے بغیر متاثر ہو سکتی ہے۔ یا دوسری چیز پر اپنا اثر ڈال سکتی ہے۔ (۴) روح آیندہ واقعات سے واقف ہو سکتی ہے۔ ہم دیکھتے ہیں کہ توہم اور تخیل کا اثر جسم پر پڑتا ہے، جیسے خوشی، وہم، غصہ، خیال وغیرہ۔ پس ہم بجائے مادہ پر مادہ کے ذریعہ اثر ڈالنے کے ان قوائے نفسانی کو قوی کر کے مادے پر وہی اثر ڈال سکتے ہیں نہ صرف اپنے اجسام پر بلکہ مادۂ عالم پر بھی، البتہ اغراضِ حسنہ کو پیشِ نظر رکھنا ضروری ہے۔

روحانیت کا ذکر خواہ مخواہ وجودِ باری تعالیٰ کی طرف متوجہ کرتا ہے، خدا کا وجود عجیب ہے تو اس سے کہیں زیادہ سلسلۂ غیر متناہی عجیب و غریب معلوم ہوتا ہے۔ پس مجبوراً خدا ایک علت مانا گیا۔ مگر جب اس کے علم و ارادہ پر اعتراض ہوا یعنی یہ کہ حرکت مادہ ہی کا ایک خاصہ ہے تو عالم کے باقاعدہ مرتب اور منظم ہونے کا خیال آیا۔ جیسے کہ الفاظ کو باقاعدہ ملانے سے شعر بنتا ہے۔ اس ملانے والے میں علم و ارادہ ضرور ہوا۔ "گر حکیمے نیست این ترتیب چیست" جس طرح انسان میں مختلف اعضا و جوارح پر روح یا قوت حکمراں ہے اسی طرح عالم کے ہزاروں قوائے فطرت میں توفیق پیدا کرنے والا ایک خدا یعنی عقلِ اول اور قوتِ اعظم ہے۔

مانا۔ مگر دیکھتے ہیں کہ خدا محسوسات سے بری اور ادراکِ انسانی سے باہر ہے۔ انسان حادث ٹھیرا اور خدائے تعالیٰ قدیم۔ کیا ہم

سب بس

جس کا نہ کوئی مقام ہے نہ جہت نہ جگہ۔ حادث اور قدیم کی بحثیں پڑھ ڈالیں اور جوہر عرض کی داستانیں چھان ڈالیں تو دیکھا کہ مقابلہ عقل و نورِ ایمان کا ہے اور بس۔ سائنس مادہ میں مستغرق ہے۔ مشاہدہ اور تجربہ میں ہمارے مقالہ سے کوسوں دور۔ مذاہب کی طرف نظر دوڑائی تو جس خدا کو قوتِ اعظم اور عقلِ اوّل مان آئے تھے۔ اُسے کوئی تثلیث میں جکڑے ہوئے ہے۔ کوئی سیکڑوں خدا یا اوتاروں کو مان رہا ہے۔ کوئی ستارہ پرست ہے، کوئی یزداں و اہرمن، دو خدا تسلیم کرتا ہے۔ کوئی خدا کو انسان کے مشابہ مانتا ہے۔ کوئی خدا کو صاحبِ اولاد قرار دیتا ہے۔ اور کوئی ہر دن کے لئے الگ الگ خدا ٹھیراتا ہے۔ غرض جب مذہبِ فطری کی تلاش کی گئی تو اسلام ہی کو ایک ایسا پایا جو عقل ہی سے مذہب کو ماننے کو کہتا ہے اور ایسا اعتقاد پیش کرتا ہے جس کو عقل قبول کرتی ہے۔ یہاں دیکھا کہ سائنس سے علیحدہ رنگ ہی کچھ اور ہے۔ ایک خدا ہے، قیامت ہے، نیکی و بدی ہے، ثواب و عذاب ہے، دل میں بہت سے وسوسے آئے کہ کاش یہاں نیکی ہی نیکی ہوتی، مگر غور کیا تو ہر برائی کو انسان کی بھلائی کے لئے ضروری اور تابع پایا۔ مثلاً آگ۔ غصہ۔ شہوت وغیرہ وغیرہ۔ کبھی آنکھیں بند کئے چپکے بیٹھے، نہیں تو یہ بھی خیال آجاتا ہے کہ یہاں اگر یہ سب کچھ نہ ہوتا یعنی "اچھا اور برا" تو وہ کل ہی کہاں سے ہوتا۔ روح کو جب مان لیا تھا کہ فنا نہیں ہوتی تو اب سمجھ میں آیا کہ انسان کی زندگی بھی موت پر ختم نہیں ہوتی۔ کیا معلوم آئندہ کیا ہو، اور عقل کو سمجھایا کہ تجھے علم ہی کتنا دیا گیا ہے۔ ابھی اور پڑھ، فلسفۂ اخلاق، تزکیۂ نفس۔ الٰہیات، قانونِ معاشرت، اصولِ تمدن وغیرہ سب تجھے قرآن میں ملیں گے۔ اور سن کہ اسلام ترقی و تمدن کا مانع نہیں بلکہ حامل ہے۔ سُن کہ قرآن کیا کہتا ہے۔

(۱) خدا چاہتا ہے کہ تم پر اپنی نیکیاں ختم کر دے (۲) تمام آسمان اور زمین کی چیزوں کو تمہارا مسخر کیا۔ (۳) خدا نے ان لوگوں سے جو ایمان لائے اور جنھوں نے اچھے کام کئے یہ وعدہ کیا کہ ان کو خلافت دے گا۔ قرآن میں چھبیس[۲۶] جگہ مال کو خدا کا فضل کہا ہے۔ اکیس[۲۱] جگہ خیر بارہ[۱۲] جگہ حسنہ۔ اور بارہ جگہ رحمت کا لقب دیا ہے۔ محض اسلام کی تعلیم نے ان کو اغنیاء، عزم، استقلال اور حوصلہ کا مجسم پیکر بنا دیا۔ اللّٰھم صلِّ علیٰ محمدٍ وآلِ محمد۔ اہلِ حقیقت تاکید کرتے ہیں کہ اسرار عوام پر ظاہر نہ کئے جائیں، کیوں کہ دنیاوی خواہشیں ان میں عام ہیں۔ مادہ روحانیت ماتحت ہے اور مادئیں اس سے بیجا فائدہ اٹھا کر قانونِ فطرت میں رخنہ انداز نہ ہوں گے۔ علت میں بہ نسبت معلول کے مادیت کم ہوتی ہے۔ علت مخفی ہوتی ہے۔ جیسے جسم و جان، عقل و خیال، روحانیت یا غیر محسوسات میں ضرور نہیں کہ رویت کی آٹھ شرطیں موجود ہوں۔ ایک شئے موجود ہو اور نظر بھی آئے۔ فاصلہ ایک شئے کو چھوٹا دکھاتا ہے اور پھر غائب از نظر کر دیتا ہے۔ عالمِ محسوسات (موجودات) کے علاوہ ایک عالمِ مثال بھی ہے جسے ایک خاص طریقہ مثلاً سلطان الاذکار سے حاصل کیا جا سکتا ہے۔ روحانیت کا تعلق اس عالمِ مثال اور اس سے بھی اعلیٰ ایک عالم سے ہوتا ہے۔ منطقی دلائل اور وجدان میں فرق ہوتا ہے۔ شرابی ہی شراب کی لذت جانتا ہے۔ مبتدی کو شراب نہیں چکھتی۔ ذوق این بادہ ندانی بخدا تا نہ چشی یقین اور تشفی، حجت سے نہیں ملتی۔ دل میں نورِ ایمان اور خواہش کل کی ضرورت ہے۔ قوتِ متمیزہ ہی پیدا اس لئے ہوئی کہ نیک و بد کو پرکھے، بس "قطعی نیکی" ایک ہی ایمان ٹھیرا۔ اس لئے اول فکر پھر عمل پھر یقین کی ضرورت ہے۔ کرامت سے تو صرف جبری ایمان حاصل ہوگا یعنی گردن پکڑ کر بزور راہِ راست پر لانا۔ یہ اصلی نہیں، اس میں حجت کہاں۔ کیوں حضرت امجد درست ہے نا؟۔

محمد اشرف الحق

# غزل

چاہتے ہیں سب کہ تم ظالم ہو قاتل بنو
اور میری آرزو یہ ہے کہ میرا دل بنو

دوست بن جاؤ اگر معشوق بن سکتے نہیں
یا تو دو دل کو سکوں یا خود سکونِ دل بنو

دیکھتے ہو آئینہ لیکن خدا ایسا کرے
اپنی ہی تیغِ ادا کے تم کبھی بسمل بنو

آرزوئے دل کا میری خون کرنا تھا اگر
تم سے یہ کس نے کہا تھا آرزوئے دل بنو

رنگِ عشق و حسن دکھلانا ہے دنیا کو تو پھر
میں اگر مجنوں بنوں تم صاحبِ محمل بنو

چشمِ یار روشن دلِ اشاد لیکن کس طرح
آنکھ میں رہ کر نظر سینے میں رہ کر دل بنو

ہے طلب دل کی تو پھر یہ منہ پہ گھونگٹ کس لئے
شرم کیا معشوق کیوں بنتے ہو تم سائل بنو

دل تو کیا ہے لوگ اپنی جان دیں ایمان دیں
ہاں مگر اتنی گذارش ہے کہ اس قابل بنو

سادگی منظورِ خاطر ہو تو ہو ہر ایک سے
اس قدر آسان ہو جاؤ کہ تم مشکل بنو

اور کیا تم سے کہوں میں اپنے دل کی آرزو
ہو سکے تم سے تو میری آرزوئے دل بنو

دشمنوں کے پاس کیوں جاتے ہو وہ خود سر آئیں
پھر رہے ہو کیوں مسافر کی طرح منزل بنو

ہے جو بدنامی کا ڈر تو ہاتھ میں تلوار کیا
اتنا دل گردہ اگر پیدا کرو قاتل بنو

غیر کا سر اور زانو پر تمہارے واہ وا
ہنس کے سب تم کو بتاتے ہیں سرِ محفل بنو

رندر ندوں میں تو زاہد زاہدوں میں ہو معینؔ
یعنے جس محفل میں جاؤ رونقِ محفل بنو

اعانت جنگ معین الدولہ معینؔ

# آہستہ آہستہ

پریشاں ہو گئی واں زلفِ یار آہستہ آہستہ
ادھر ہونے لگا دل بیقرار آہستہ آہستہ

یہ کس کے حسنِ عالم تاب کی تاثیر ہے یارب
چلا دل چھوڑ کر صبر و قرار آہستہ آہستہ

ٹپکتا ہے لہو یاں دیدۂ پرنم سے تھم تھم کر
برستا ہے ادھر ابرِ بہار آہستہ آہستہ

سنبھل اے عندلیبِ زار بے تابی سے کیا حاصل
چمن میں رہ گئی فصلِ بہار آہستہ آہستہ

اے ہوا آواز آتی ہے کفن سے کشتۂ غم کے
لحد پر ڈال دے مشتِ غبار آہستہ آہستہ

بدر النساء بیگم

# ترانۂ بہار

شباب ہے بہار کا، گھرا ہوا سحاب ہے — تڑپ رہی ہیں بجلیاں فضا میں اضطراب ہے
ہوائیں سُر بھرے ہیں یا ترانۂ رباب ہے — وفورِ حسن و عشق ہے جہاں تمام انقلاب ہے
شراب ہے شباب ہے، شباب ہے شراب ہے

ہر ایک ذرہ کی زباں پہ داستانِ عشق ہے — کہیں خیالِ حسن ہے کہیں خیالِ عشق ہے
بہار و باغ و یار و مے یہی جہانِ عشق ہے — بہار جانِ حسن ہے شراب جانِ عشق ہے
وہ دن میں آفتاب ہے یہ شب میں ماہتاب ہے

گلوں میں بلبلوں میں اب نہ چھیڑ ہے نہ جنگ ہے — بہار کا یہ فیض ہے شباب کا یہ ڈھنگ ہے
کسی کا رنگ کندنی کسی کا سرخ رنگ ہے — ہر ایک پھول ہو بہو شباب کی امنگ ہے
نہ زیست کا شمار ہے نہ عمر کا حساب ہے

چمن چمن ہے داستاں، صبا کا فیض عام ہے — خزاں! خزاں کا ان دنوں میں ذکر ہی حرام ہے
شباب زندگی پہ ہے نہ صبح ہے نہ شام ہے — کسی کو کوئی غم نہیں بہار اس کا نام ہے
نہ خوف ہے نہ فکر ہے نہ نیند ہے نہ خواب ہے

بچھے ہیں اور سرخ پھول بلبلوں کے پیار سے — صدائے نغمہ آ رہی ہے آج آبشار سے
نسیم خود ہی مست ہے گلہ نہیں ہزار سے — گلوں کی بو لپٹ گئی ہے دامنِ بہار سے
بسی ہوئی ہے سب زمیں یہ فیضِ اکتساب ہے

گلوں کو رازِ عشق کی خبر بھی ہے ذری ذری — سنا رہے ہیں، بلبلوں کو آج وہ کھری کھری
چمن کی ساری کیاریاں گلوں سے ہیں بھری بھری — فلک بھی ہے ہرا ہرا زمیں بھی ہے ہری ہری
شباب کی بہار ہے، بہار کا شباب ہے

گلوں کی اف رے کثرتیں کہ برگ بے نشاں ہوئے — یہ قابلِ بیان ولولوں کی داستاں ہوئے
یہ بلبلوں کی قسمتیں کہ وقفِ آشیاں ہوئے — یہ اوس پی کے ہیں پلے یہ دھوپ میں جواں ہوئے
چمن کا ذرہ ذرہ آج رشکِ آفتاب ہے

شہید یار جنگ شہید

# شیطان کی آنت

غیر معمولی قابلیت اور معلومات والے مرد اگر کوشش کریں تو ایک عنوان پر گھنٹوں بول سکتے ہیں لیکن جہاں تک عورتوں کا اس فن سے تعلق ہے وہ "قابلیت اور غیر قابلیت" کی شرط سے مستثنیٰ ہیں۔ اُنہیں کسی خاص عنوان کی بھی ضرورت نہیں۔ اور گھنٹوں بولنا تو اُن کے آگے ایک معمولی سی بات ہے۔ اگر انسان کے ساتھ کھانے پینے اور سونے جیسی ضروریات نہ لگی رہتیں تو ہفتوں مسلسل بول سکتیں۔ بعد میں کوئی اس لمبی چوڑی تقریر کو کسی عنوان کے تحت لانے کی کوشش کرے بھی تو دنیا کی کسی زبان میں ایسا لفظ یا کلمہ نہیں ملے گا جو اُن کی مقصد براری کر سکے۔

بقول کسے عورتوں کی زبان کا حال بھی بالکل ریس کورس کے گھوڑوں کا سا ہے۔ جس طرح جوکی کا وزن جتنا کم ہو اتنی ہی اُس کی دوڑ تیز ہوتی ہے اسی طرح بات جتنی بے قدر و قیمت ہو ان کی طراری میں اتنا ہی زور پایا جاتا ہے۔ باوجود اس کے کہ گھر کی چار دیواری میں بند رہتی ہیں، روزمرّہ کے کاروبار میں مردوں کی طرح بولنے چالنے کا موقع نہیں ملتا پھر بھی ہے کوئی مائی کا لال جو مرد جوان سے وہ وہ بات بھی کر لے! اس کی کوئی نہ کوئی وجہ ضرور ہے۔ جیسی تو مرد کی لسانی کی مشق کے کافی مواقع ملنے پر بھی عورتوں کی طراری کے آگے تاب مقاومت نہیں۔ یا تو بات یہ ہے کہ گھر کے باہر سودا سلف کے لین دین، سرکاری کام کاج کے سلسلے اور کسب معاش کی دوڑ دھوپ میں انہیں بہت کچھ قوت ناطقہ صرف کرنی پڑتی ہے۔ اور روز بروز ان کی زبانوں کے رگ پٹھے ڈھیلے ہوتے جاتے ہیں۔ یا پھر یہ ہے کہ عورتوں کی زبانوں میں قدرت ہی کی طرف سے چند ایسے عناصر رکھ دیئے گئے ہیں جن کی وجہ سے وہ صنفِ قوی کی زبانوں سے قوی تر ہیں۔ ضرور ان دونوں زبانوں کی ساخت اور تماش میں کچھ نہ کچھ فرق ہے۔ غالباً جتنی قوت مرد کے ہاتھوں کو بخشی گئی ہے اُس قدر طاقت عورت کی زبان کو عطا ہوئی ہے۔ ایک طبقے کا ہاتھ چلتا ہے تو دوسرے طبقے کی زبان چلتی ہے۔

کسی تقریب میں ہزار مردوں کو دعوت دینا اور مٹھی بھر عورتوں کو بلانا قطعِ نظر اخراجات کے برابر ہے۔ بلکہ جتنی گڑبڑ زنانے میں مچی رہتی ہے مردانے میں اُس کی عُشرِ عشیر بھی نہیں رہتی۔ مردوں کا کیا ہے آئے 'سلام علیک ہوئی' کھائے پیئے اور چلتے بنے۔ یہاں مدتوں بعد ایک جگہ جمع ہونے کا موقع ملتا ہے۔ بولنے کے لئے مواد پکا پکایا موجود ہوتا ہے پھر کیا ہے اپنی رام کہانی شروع کرتی ہیں۔ ایک کے بچے نے "میں" کی تو ماں نے سہیلیوں سے کہا بہن لونڈے نے صورت کیا باپ کی پائی ہے گُن بھی وہی نکالے ہیں۔ چڑچڑا پن۔ ضد۔ ہٹ۔ غصہ کا نہ باپ ہی کی طرح ہے۔ ہاں تمہیں پرسوں کا واقعہ تو سنانا بھول ہی گئی۔ شنو نے چائے دان ہاتھ سے گرا کر توڑ دیا۔ چائے کا سٹ خریدے ہوئے پندرہ روز بھی نہیں ہوئے تھے۔ اتنا خوبصورت سٹ کہ میں کیا کہوں تشتری کی گلابی رنگ کا حاشیہ۔ پیالیوں پر انگور کے رنگین خوشے اترے ہوئے۔ اتنا من بھاتا سٹ کہ اب تک میری کوفت نہیں ہٹی۔ ایک دن سوئیاں بٹنے والی گھر کی طرف آنکلی۔ میں نے اس کمبخت بابی شیخو سے بلا لانے کے لئے کہا۔ قیمت پر گھنٹہ بھر تکرار رہی۔ پہلے تو اس نے کہا ساڑھے پانچ روپیہ' پھر اُتارتے اُتارتے چار روپیہ پر راضی ہو گئی۔ احمد کے باپ کچہری گئے ہوئے تھے۔ میرے پاس بھی پیسے نہ تھے۔ سامنے زری کی ایک پرانی قمیض تھی وہی دیکر سٹ خرید لیا خدا جانے اس موئے نے کن ہاتھوں سے چائے دان اٹھایا تھا کہ باورچی خانہ کی دہلیز پار ہوتے ہوتے چھن سے چھوڑ دیا۔ ..... میں اس وقت بازو والے گھر کی ماما سے باتیں کر رہی تھی۔ وہ کہہ رہی تھی کہ اس کی بیگم صاحبہ نے اپنے میاں کی خواہش پر مچھلی پکانے کا حکم دیا ہے۔ بگھار کا سامان لانے بازار جا رہی ہے۔ بیگم صاحبہ نے ایک روپیہ سودا لانے کے لئے دیا ہے اور تاکید کی ہے کہ آٹھ آنے سے زیادہ خرچ نہ کرے ..... میں اس کی باتیں سن ہی رہی تھی کہ چائے دان کے ٹوٹنے کی آواز سے چونکی۔ اُٹھ کر دیکھتی ہوں تو چینی کے ٹکڑے دہلیز اور سیڑھیوں پر بکھرے پڑے ہیں۔ آخر مال اپنا ہے۔ کس کو غم نہیں ہوتا۔ مارے غصے کے میں بھی جھنجلا اٹھی اور اُس لاپرواہ چھوکرے کی خوب خبر لی۔ میں نے پہلے دن ہی اس کی صورت دیکھ کر تاڑ لیا تھا کہ اس لونڈے سے گھر کا کام کاج نہ سنبھالا جائے گا۔

سب پیس
آرام طلب اور کاہل معلوم ہوتا ہے۔ کبھی اُس کی ماں کی عاجزی منت سماجت سے رحم آگیا اور میں نے "اُن" سے اُس کے نوکر رکھنے کی سفارش بھی کی
"وہ" ہمیشہ نوکروں کو ضمانت پر ملازم رکھنے والے میری سفارش پر اپنی شرط سے بھی باز آئے۔ مجھے کیا خبر تھی کہ یہ جلا مرگ ایسا پاجی نکلے گا...... یہ چائے دان کا
ٹوٹنا تو خیر ایک ابھی کی بات ہے۔ اس کے پہلے کئی چینی کے برتن اس کی لاپروائی سے ٹوٹ گئے...... دنیا کے نوکروں کا کام ہوتا ہے۔ صبح تڑکے اٹھتے
ہیں جھاڑو جھٹکار دیکر سولے گلاس لے منھ کو ہر کاروں کی بیداری کا انتظار کرتے ہیں۔ اس موے کی نیند کو تو کچھ پوچھئے ہی نہیں... ایسا معلوم ہوتا ہے
جیسے ساری جوانی اس پر ٹوٹ پڑی ہے۔ مستی کا یہ عالم تھا کہ بستر سے اٹھ کر گھنٹہ بھر انگڑائیاں لینے میں گذر جاتا ہے...... بوا بہن اگر ایسے نوکر کو
اس کے قصور پر مار اتو ڑا تو کیا بیجا کیا۔ اُن کو دیکھو آتے ہی آتے لونڈے کی حمایت پر تل آئے۔ مجھے سخت و سُست کہنا شروع کر دیا... کہ تم کو ملازمین
کے ساتھ برتاؤ کرنا نہیں آتا... جیسے آپ تو نوشاہ کی اولاد ہی سے ہیں۔ اوپر سے کہتے ہیں چائے دان ٹوٹ تو کیا ہوا۔ غریب کو ٹھوکر لگی وہ تو کہو خود
مرتا مرتا بچ گیا... جیسے لاٹ صاحب کو اپنے پیسے کا تو کچھ درد ہی نہیں... کیا میں نے قاروں کا خزانہ اپنے جہیز میں لایا ہے یا خود انہیں روپیوں کے
درخت لگانے آتے ہیں بات کیا ہے... ساری ملامت میرے ہی سر تھوپ رہے ہیں کہ میں نے لڑکے کو خواہ مخواہ مارا۔ اور بندۂ خدا اس نمک حرام
کو ذرا ڈانٹ بھی نہیں بتلاتا کہ تو نے کیوں دیکھ بھال کر قدم نہیں رکھتا..... میں بھی آخر انسان ہوں کہاں تک صبر کرتی۔ بولی کہ نوکروں ہی سے تمھارا
کام کمل جاتا ہے تو پھر بیوی کی کیا ضرورت ہے۔ جٹکہ منگوا دو میکے چلی جاؤں گی۔ نوکروں کے منہ کے سامنے مجھے اپنی ذلت گوارا نہیں... بہن مجھے
کسی سے کچھ گلا نہیں۔ رونا ہے تو اپنی قسمت کا کہ ماں باپ نے جانتے بوجھتے کنوئیں میں جھونک دیا... بڑی خالہ نے اول ہی اس پیام کی مخالفت
کی تھی کہ خاندان کے باہر لڑکی دینا خطرناک بات ہے۔ کوئی اچھی طرح لڑکے کے اطوار و معادات سے واقف نہیں ہو سکتا... لیکن قسمت میں غم لکھا تھا
تو اس کا کیا علاج..... جیسے خاندان میں لڑکوں کا کال ہی پڑ گیا تھا.... چراغ لیکر تلاش کرنے کی ضرورت پڑی تھی... بات در اصل یہ تھی کہ
مال و دولت دیکھکر ہمارے ماں باپ کے منہ میں پانی آ گیا۔ اور جیسے لڑکی کے واسطے صرف دولت ہی کی ضرورت ہے۔ مجھے ان کے پلے ڈال دیا...
ہاں تو دیکھا میں نے جٹکے کے لئے کہا تو فوراً شبو کو بھیج پھاٹک پر سواری منگوا کر کھڑی ہی کر دی۔ اور اپنے کمرے سے آواز بھی دے رہے ہیں کہ جٹکہ
آ گیا تیار ہو جاؤ..... اس سے پہلے کہ میرے کہنے سے سواری منگواتے مجھے مناتے۔ سمجھاتے خفگی کی وجہ دریافت کرتے۔ اپنی غلطی پر ندامت ظاہر کرتے
یہاں تو کچھ نہیں۔ وہی اپنی اینٹھ اور اکڑ بازی...... زہر کھاؤں گی... میکے چلے جاؤں گی..... ابا کو خط لکھدوں گی.....
بیویاں ہزار کہتی ہیں کیا ان کا منشا خودکشی کرنے کا یا بھاگ جانے کا تھوڑی ہوتا ہے۔ یہ تو ایک بیویوں کی بات ہے جس کے سمجھنے کے لئے مردوں میں بڑی ہی
ضرورت ہے.... میں حیدرآباد میں.... باوا جان کلکتہ میں... بھلا جٹکے میں بیٹھ کر چلی جاؤں گی... آخر اپنا سا منہ لیکر اپنے کمرے ہی میں بیٹھ رہی
اور امجد کے ہاتھ دو آنے بھیج جٹکہ واپس کر دیا..... ایسے جینے سے باز آئی۔ میں تو کہتی ہوں اب اور اس وقت مجھے موت آ جائے تو کیا ہی اچھا ہو۔

دیکھا آپ نے! بیگم صاحبہ نیچے کی "نیں" سے چلی تھیں اور کدھر کدھر سے ہوتے ہوئے کہاں پہونچ گئیں۔
غیبت کرنے بیٹھ جائیں گی تو زمین اور آسمان کے قلابے ملا دیں گی۔ ایک ہی بات دس جگہ بیان کریں گی اور دس طریقوں سے بیان کریں گی
ایک چیز کی کہیں تعریف تو اسی چیز کی دوسری جگہ مذمت۔ ایک بات کی کہیں تائید تو اسی بات کی دوسری جگہ تردید..... شادی بیاہ میں انہیں
لطف ہی نہیں آتا جب تک کہ مہر جوڑے یا جہیز کے بارے میں کچھ نہ کچھ سخت سست گفتار نہ ہو۔ دعوت کھانے میں مزا نہیں ملتا جب تک کہ پکی ہوئی
چیزوں میں نقائص نہ نکالے جائیں۔
تقریبوں اور ملاقاتوں میں جا کر کافی مدت کے لئے بولنے کا مواد فراہم کر کے لاتی ہیں۔ مہمانوں کے ناک نقشے۔ لباس اور زیور کی نسبت

کوئی ایسی بات نہیں رہ جاتی جس کا وہ گھر آکر ذکر نہ کرتی ہوں۔ دوسروں کے لباس اور زیورات کی تعریف کر کر کے اپنے شوہروں کو غیرت دلاتی ہیں۔ صورتوں کا ذکر بڑا ہی دلچسپ ہوتا ہے۔ اپنے شوہروں کے سامنے ایک ایک کا چہرہ اس وضاحت کے ساتھ بیان کریں گی کہ کوئی خالی چھوٹنے نہ پائے

اور اگر کسی خوبصورت مہمان کا ذکر ہو رہا ہو تو اس کے حسن کی تعریف میں یہ رعایت مدنظر رکھی جاتی ہے کہ شوہر کے دل پر اس سُنی سنائی شکل کا کوئی اثر نہ پڑ سکے۔ نہیں تو خود ایسی ویسی ہی لیکن شوہر کے سامنے کسی حسین عورت کا ذکر کریں گی تو اس کے حسن کو کسی طرح اپنے حسن سے بڑھنے نہ دیں گی..... چہرہ میری طرح کتابی ہے لیکن اس کا ذرا لمبوترا پن آ گیا ہے... گوری گٹی اچھی ہے مگر رنگ میں ملاحت نہیں.... ہاں آنکھیں بڑی نفیس ہیں، میری آنکھوں کو چھپا دُ اس کی آنکھوں کو نکالو..... اب ذرا شوہر اس اچھی صورت والی کی نسبت کچھ بار بار دریافت کرتے لطف تو جب ہی آتا ہے۔ فوراً پیشانی پر بھی بل جاتے ہیں۔ ناک بھوں چڑھا کر کہتی ہیں ایک دفعہ تو کہدیا کہ صرف رنگ گورا چٹا ہے ناک نقشہ تو ایسا ہی ہے... ہنستے وقت دانت تو ایسے بُرے معلوم ہوتے ہیں جیسے کسی نے پھاوڑے جا دئے ہیں..... بظاہر تو نہیں معلوم ہوتا لیکن غور سے دیکھو تو آنکھ چھوٹی بڑی ہے.... اُن کے حسن کا بڑا شہرہ سنتے تھے۔ بس دیکھ لیا (اپنی بچی کی طرف اشارہ کر کے جو اپنے سے کسی قدر بد شکل ہے) ہماری تصو کہیں اچھی ہے غرض ذرا شبہ ہو گیا کہ شوہر صاحب کے دل پر دوسری کی خوبصورتی کا کچھ اثر ہو گیا ہے تو پھر دیکھئے اس غریب کے نقائص کو مبالغہ کا ملمع چڑھا چڑھا کر اس طرح بیان کریں گی کہ اگر کوئی مصور اس بیان کے مطابق تصویر کھینچے تو "ڈائن" کی شکل اتر آئے۔ اور یہ سلسلہ اس وقت تک جاری رہے گا جب تک کہ شوہر کے چہرے پر شکلِ مذکور کی طرف سے نفرت کے جذبات نمایاں نہ ہو جائیں!

گاہے ماہے سیاسی باتیں بھی ہوا کرتی ہیں.... اخبار میں دیکھ لیا کہ ملک معظم ایڈورڈ ہشتم تخت سے دست بردار ہو گئے.... سنا ہے بڑا لاٹ تخت سے اتر گیا.... محبت ہو تو ایسی ہو۔ ملک دولت، عزت سب کچھ ہاتھوں سے چلی جائے لیکن عورت نہ جائے ہمارے ملک کے بھی مرد ہوئے ہیں۔ کہ گھر میں کوئی جوان کالا ٹھ نوکر ہوئی کہ بیوی کی طرف سے آنکھیں پھرنے لگی۔ اور مجال ہے کہ کوئی اُس کو کسی بات پر آنکھیں دکھا سکے۔ فوراً سرکار پشتی لینے موجود۔ کم از کم اب بھی یہ بے شرم انگریزوں سے سبق سیکھیں..... یہی وجہ ہے۔ دیکھو کہ ہندوستان کی حکومت ان موؤں کے ہاتھ سے نکل گئی۔

ان علمی مباحثے بھی خالی از دلچسپی نہیں۔ کھیل حزنیہ ہو تو سینما ہال سے آنسو پونچھتی نکلتی ہیں۔ کھیل کے دوران میں ارے ارے ارے "ہائے ہو" کی برابر آواز بھی آتی رہتی ہے۔ گھر آ کر نہایت ہی غمناک صورت بنائے ہوئے سارے واقعات کا اعادہ کریں گی۔ ایک ہفتہ بعد تک شیریں فرہاد لیلیٰ مجنوں۔ ہیر رانجھا۔ یا اس قسم کے کسی اور بدنصیب عاشق و معشوق کا غم ان کے دلوں سے نہیں جاتا......... وہ بڑھیا بڑی خبیث تھی۔ .....کم بخت کو..... فرہاد کو جھوٹی خبر سنا دی کہ شیریں مر گئی..... وہ شاہ پور تھا ساری فساد کی جڑ..... ارے وہ خسرو جانا مرگ کیا کم تھا وعدہ کیا تھا تو پورا کرنا تھا وغیرہ وغیرہ۔

اکثر اوقات تو بالکل ہی مہمل باتوں پر بحثیں ہوتی رہتی ہیں اور اگر کوئی کام کی بات نکل بھی گئی تو اس کا بے کار پہلوان کی گفتگو سے تعلق ہوتا ہے۔ خدا کے فضل سے یہ مسئلہ اب کل ہندی نہیں رہا تعلیم نسواں کی ترقی سے عورتوں کی باہم گفتگو کے ان تمام نقائص کا تو ازالہ ہو ہی رہا ہے۔ کبھی غیر تعلیم یافتہ طبقے میں بھی بعض اللہ کی بندیاں ایسی ہیں جو اپنے گھر کی بات کسی اور کے کانوں پڑنے نہیں دیتی۔ حتی الامکان بیکار باتوں سے پرہیز کرتی ہیں۔ پڑھنا لکھنا نہ آئے بھی تو اپنے شوہروں، بھائیوں اور تعلیم یافتہ بہنوں ہی سے موجودہ زمانے کی روش اور دنیا کا حال دریافت کر کے اس کی نسبت صحیح معلومات رکھتی ہیں۔ مگر سوال یہاں اکثریت اور اقلیت کا ہے۔ مٹھی بھر روشن خیالوں کی موجودگی اپنے صنف کے دامن سے اسی کمزوری کے دھبہ کو نہیں مٹا سکتی

اے کاش! ہماری مائیں بہنیں اور بیٹیاں، ملاقاتوں تقریبوں اور گھروں میں فضول اور بیکار باتوں سے پرہیز کریں۔ اپنی ذہانت بچوں کی تعلیم و تربیت میں دکھلائیں۔ اپنے طبقے کے خیالات اور عقائد کی درستی میں طراری برتیں۔ اور اپنے گمراہ شوہروں کی اصلاح میں قدرے صلح آمیزی کے ساتھ اپنی چرب زبانی کا مظاہرہ کریں!

محمود قطبی

# بھکارن

سڑک کے کنارے بیٹھی ہوئی بھکارن نے اپنے نادان اور معصوم بچوں کی طرف دیکھا اور ایک ٹھنڈی سانس بھر کر گردن جھکالی۔ اس وقت اُس کے نیلے ہونٹ آہستہ آہستہ ہل رہے تھے۔

"بدنصیب بچو! تم میری کوکھ سے کیوں پیدا ہوئے؟ کیا دنیا میں تمھارے لئے کوئی اور ماں نہ تھی؟"

"لوگ بڑے ہو کر کماتے ہیں اور کھاتے ہیں، تم بڑے ہو کر مانگو گے اور ذلیل ہو گے۔" تمھارے لئے اس پرسکون دنیا میں کوئی امید نہیں۔ آسمان تمھیں زمین پر رینگتا ہوا دیکھنا چاہتا ہے جیسا کہ بچارے کیڑے رینگتے ہیں!

"تم ان کچی سڑکوں پر سونے کے لئے پیدا ہوئے ہو، جن پر عورتوں کی گاڑیاں بھی نہیں چل سکتیں۔ تمھاری قسمت میں پہننے کے لئے وہ چیتھڑے لکھے ہیں، جنھیں کنگال بیکار سمجھ کر اپنے گھروں سے باہر پھینک دیتے ہیں۔ دنیا کی نعمتوں میں تمھارا کوئی حصہ نہیں ہے۔ تمھاری دولت تمھاری ماں کی دعائیں ہیں، مگر وہ دعائیں بھی دنیا سے پیسہ مانگنے میں اکارت ہو جاتی ہیں۔

"میرے بدنصیب بچو! تمھارے لئے تمھاری ماں کی دعائیں بھی نہیں بچتیں۔ اُس کے پاس فقط ٹھنڈی آہیں اور گرم آنسو ہیں اور وہ بھی بے اثر"

یہی بھکارن کے بچوں کی دولت ہے۔

سدرشن (ترجمہ غلام رسول)

# پروازِ تخیل

اللہ رے پروازِ تخئیل تماشائی
نظارۂ فطرت خود لینے لگا انگڑائی

اللہ رے شبِ وعدہ وہ آئے نہ نیند آئی
اب دیکھئے کٹتی ہے کیوں کر شبِ تنہائی

اِس حسن خرامی نے اک روح نئی بھر دی
جلووں کی کھلی آنکھیں مستانہ بہار آئی

انوارِ معانی کی پوچھو نہ لطافت کو
بیتاب ہے نظارہ بے خود ہے تماشائی

جذباتِ وفا شاید تکمیل کو آپہونچے
جب عشق تھا سودائی اب حسن ہے سودائی

دیکھو تو قمر اٹھو شاید کوئی آتا ہے
دنیائے تمنا میں پھر تازہ بہار آئی

جمیلہ خاتون قمر (کلکتہ)

# ہمارا افلاس

ہماری موجودہ معاشرت کی ترقیاں اور فیشن پرستیاں زندگی کے ہر شعبہ میں گرانی اور افلاس کے اسباب پیدا کر رہی ہیں۔ ایک طرف مغرب کی اندھی تقلید اور طرزِ معاشرت ہماری زندگی کے معیار کو بڑھا رہی ہے اور دوسری طرف ہماری مالی حالت روز بروز گھٹتی جا رہی ہے۔ آمدنی کی کمی اور خرچ کی زیادتی ہماری آمد و خرچ کے توازن کو مسلسل گرا رہی ہے اور ہماری زندگی میں نت نئی مشکلیں اور آفتیں پیدا کر رہی ہے۔

دورِ جدید کی دلفریب طرزِ زندگی میں ہم کچھ ایسے کھو گئے ہیں کہ اقسام کی بدعنوانیوں اور بے ایمانیوں کو بالکل جائز اور مباح سمجھنے لگے ہیں۔ اپنی فیشنیبل زندگی کی ضروریات کے لئے خواہ کسی ذریعے اور طریقے سے ہو ہم حصولِ زر میں پس و پیش نہیں کرتے۔ نیت بگاڑنے کچھ دیر نہیں لگتی۔ عزت و آبرو پر دھبہ لگ رہا ہے ــــ پرواہ نہیں! نیک نامی خاک میں مل رہی ہے ــــ مضائقہ نہیں!! برسوں کا خاندانی وقار بدنامی کے بھنور میں ڈگمگ ڈگمگ کر رہا ہے ــــ ٹس سے مس نہیں ہوتے!!! ظلم سے، جبر سے، دھوکے سے، فریب سے، جھوٹ سے، بے ایمانی سے، ضمیر فروشی سے، غرض کہ کسی طرح بھی ہو روپیہ ملے اور اپنی اور اپنے اہل و عیال کی خواہشیں اور فیشنیبل زندگی کی ضرورتیں خاطر خواہ پوری ہوں۔

افسوس ہے کہ اس وقت ہماری قوم میں صرف روپے کا ہی افلاس نہیں ہے، اپنی زندگی کی آئے دن بڑھتی ہوئی ضرورتوں کے سلسلہ میں ہر قسم کے افلاس سے ہمیں سابقہ پڑ رہا ہے۔ نہ ہم میں خودداری رہی نہ عزتِ نفس، نہ شرافت رہی نہ دیانت داری، نہ اخلاق رہے نہ کردار، نہ ایمان رہا نہ ضمیر!!! عزت کا، شرافت کا، خودداری کا، دیانت داری کا، غرض کہ ہر قسم کا افلاس ہم پر مسلط ہے۔ ہر طرف سے ادبار و نکبت کی گھٹائیں ہم پر چھائی ہوئی ہیں مگر ہماری آنکھوں پر غفلت کے پردے پڑے ہوئے ہیں اور ہم کچھ ایسے سو رہے ہیں کہ

حشر تک جاگنا قسم ہے!

ہم اپنی زندگی کو اپنے ہاتھوں خواہ مخواہ گراں بنا رہے ہیں، لغویات کو ضروریاتِ زندگی میں داخل کر رہے ہیں، خرافات کو زندگی کا لازمہ سمجھ رہے ہیں اور اس طرح سادہ زندگی کی برکتوں اور مسرتوں سے خود کو محروم کرتے جا رہے ہیں۔ اپنی شخصیت کو اپنی حیثیت سے بڑھ کر ظاہر کرنے کا خبط اور سودا کچھ ایسا ہمارے سر میں سما گیا ہے کہ اس کی خاطر ہم اپنے آپ کو ہر طرح ذلیل و خوار کر رہے ہیں۔

اپنی روز افزوں ضروریاتِ زندگی کی خاطر ہم اپنی آمدنی کو ناجائز طریقوں سے بڑھانے کے لئے مجبور ہو جاتے ہیں اور جب ہم اپنے ضمیر اور ایمان کا خون کرنے کے بعد ناجائز آمدنی پیدا کر لیتے ہیں تو وقت پر ہماری ضرورتیں تو پوری ہو جاتی ہیں مگر حقیقی مسرت اور باطنی خوشی رفو چکر ہو جاتی ہے کیونکہ سچی خوشی جائز آمدنی سے ہی حاصل ہوتی ہے۔ ناجائز آمدنی سے وقتیہ مسرت تو ہوتی ہے مگر اطمینانِ قلب ہرگز نصیب نہیں ہوتا، ہر وقت فکر دامنگیر رہتی ہے کہ معلوم نہیں کس دن بے ایمانیوں کا بھانڈا پھوٹ پڑے اور ذلت و خواری نصیب ہو۔ یہی سبب ہے کہ ہم ہر وقت اور ہر جگہ حقیقی مسرت اور اطمینانِ قلب سے محروم رہتے ہیں۔ جب تک ہم اپنی معاشرت اور زندگی میں سادگی نہ پیدا کریں اور خرچ کو آمدنی کی مناسبت سے نہ گھٹا دیں۔ ہم میں ہر قسم کے افلاس کا اسی طرح دور دورہ رہے گا، دین و دنیا دونوں جگہ ہم ذلیل و خوار رہیں گے۔

نہ خدا ہی ملا نہ وصالِ صنم نہ اِدھر کے رہے نہ اُدھر کے رہے!

جن اقوام کی تقلید میں ہم اپنے معیارِ زندگی کو بلند کر رہے ہیں ان کے نقطۂ خیال اور مقصد پر ہماری نظر پڑتی ہی نہیں، مغربی قومیں جس طرح اپنی ضرورتوں میں اضافہ کر رہی ہیں اور اپنی زندگی کے معیار کو اونچا کر رہی ہیں، اسی طرح ان میں کسبِ معاش کا خیال بھی ترقی کرتا جا رہا ہے اور اس سلسلہ میں وہ اپنی زندگی میں تنوع پیدا کرنے کے علاوہ اپنے بنی نوع کی امداد و اعانت کرنے کے قابل ہوتی جا رہی ہیں اور بتدریج اپنی قوم سے بے روزگاری کو نکال باہر کر رہی ہیں۔ اُن میں تجارت، زراعت، یا صنعت و حرفت کے کسی پیشہ کو اختیار کرنا قطعاً عار نہیں سمجھا جاتا اور ہم اس قسم کے کام یا پیشے اختیار کرنا اپنی شان کے خلاف سمجھتے ہیں مگر اپنی گراں معاشرت اور تعیش پسند زندگی کی خاطر دوسروں کو دھوکہ دینا، جھوٹ بولنا، ضمیر کا خون کرنا، خیانت کرنا، اور اقسام کے ناجائز طریقوں سے روپیہ پیدا کرنا اور باوجود ان ساری بے ایمانیوں اور چالبازیوں کے ایک دن قرض خواہوں کی ڈگریوں میں اپنے آبا و اجداد کی جائدادیں نیلام چڑھوانا شانِ وضعداری خیال کرتے ہیں۔

جب تک ہم اپنے خرچ کو اپنی آمدنی کے اندر نہ رکھیں ہماری آمد و خرچ کا توازن کبھی قائم نہ رہے گا اور اس توازن کو جائز اور شریفانہ طریقے سے برقرار رکھنے کی ایک ہی تدبیر یہ ہوسکتی ہے کہ ہم اپنے ضروری مداتِ خرچ کا تعین کریں اور اس امر کا لحاظ رکھیں کہ آمدنی کا کتنا فیصد کس مد پر صرف کیا جانا چاہئے اور کتنا غیر مرئی آنے والی ضرورتوں کے لئے مد محفوظ میں رہنا چاہیئے، اس طرح اگر ہم اپنا موازنہ بنالیں اور اپنی زندگی کے معیار کو اپنی آمدنی کے لحاظ سے گھٹادیں تو ہمارا افلاس بڑی حد تک دور ہو سکتا اور زندگی کی حقیقی مسرتیں ہمیں حاصل ہو سکتی ہیں۔

مرزا سیف علی خاںؔ

# پریم راگ

بتو! غیر کے تم اگر ہو تو کیا ہے
ہمارے بھی سر پر ہمارا خدا ہے

سما جاتی ہے حسن کی تجھ میں دنیا
ترا ظرف آئینہ کتنا بڑا ہے

شرارت سے ٹھکرا کے اے جانے والے
ترا نقشِ پا بھی عجب نقشِ پا ہے

بتو تم میں اور ہم میں ہے فرق اتنا
خدائی تمہاری ہمارا خدا ہے

بڑی چیز ہے میری تردامنی بھی
مری سمت اے شیخ کیا دیکھتا ہے

مرا حال سنتے ہی رو دیتے ہیں وہ
یہ قصہ ہی کچھ ایسا حسرت فزا ہے

بڑے کام کی چیز ہے دل ہمارا
حقیقت نما اک یہی آئینہ ہے

ترے صدقے اے اضطرابِ محبت
تڑپنے میں بھی کیا کہوں کیا مزا ہے

ہے نذرِ فنا آمد و شد نفس کی
جو آیا تھا کل آج وہ جا رہا ہے

تقی کس توقع پہ زندہ رہوں میں
جو دل کا ہے مالک وہ مجھ سے خفا ہے

تقی عابدی

# رضیہ کے نام

پیاری بہن رضیہ سلام مسنون

اب کی دفعہ آپ نے تو خط لکھنے میں بڑی دیر لگائی۔ اگرچہ میں یہ سمجھی ہوئی تھی کہ امتحان کی تیاری نے آپ کو خط لکھنے سے باز رکھا ہے لیکن اس کے باوجود آپ کی بے لوث دوستی و سچی محبت نے مجھے ہمیشہ بے چین رکھا۔ آس پاس کے گھروں پر جب کبھی ڈاکیہ کی آواز سنائی دیتی تو میں غیر ارادی طور پر اپنی مصروفیت سے رُک کر اُس طرف متوجہ ہو جاتی اور دل ہی دل میں خوش ہوتی کہ آج بہن رضیہ نے ہمیں یاد کیا ہے۔ لیکن جب وہ چپ چاپ چلا جاتا تو مایوس ہو کر پھر اپنے کام کاج میں لگ جاتی۔ واقعی بہن آپ نے تو اب کی دفعہ خط کے لیے ہمیں بہت ستایا ہے اور دل چاہتا ہے کہ ہم بھی اس کا جواب دیر سے دے کر آپ کو خوب ستالیں۔ لیکن آپ نے اس خط میں مجھ سے ایک ضروری مشورہ طلب کیا ہے اس لئے میں اپنے اس ارادہ کو کسی اور وقت کے لیے اٹھا رکھتی ہوں۔

بہن رضیہ۔ ۔ ۔ اس موجودہ تعلیم کے درجہ کو ختم کرنے کے بعد آئندہ کس قسم کی تعلیم حاصل کی جائے یہ ایک ایسا اہم سوال ہے جس کا جواب مجھ جیسی ہیچمیرز کی طاقت سے باہر معلوم ہوتا ہے۔ بہتر ہوتا کہ آپ اس خصوص میں اپنی دوسری بہنوں سے جو مجھ سے بدرجہا بہتر و برتر ہیں استمزاج فرماتیں۔ اس میں کوئی کلام نہیں کہ ہر کام میں مشورہ کرنا ضروری ہے کیونکہ اللہ تعالٰے نے رسول مقبول صلعم کو مشورہ کرنے کا حکم دیا ہے اگرچہ حضور صلعم سے بڑھ کر کوئی صاحب فہم و ذکا نہیں تھا لیکن پھر بھی مشورہ کا حکم ہے اور سرور کائنات ہر کام میں اپنے اصحاب سے مشورہ کیا کرتے تھے۔ حضرت علی کرم اللہ فرماتے ہیں "مَا هَلَكَ امْرُءٌ عَنْ مَشْوَرَةٍ" یعنی مشورہ کر لینے سے انسان کو کوئی نقصان نہیں پہنچتا چونکہ طلب علم ایک بڑا اور سخت کام ہے اس لئے اس میں مشاورت ضروری اور واجب ہے لیکن بہن ہمیشہ ایسے افراد سے مشورہ لو جو باخدا اور صاحبِ عقل ہیں۔ آپ نے مجھ سے اس قدر اہم سوال کرنے میں میری نسبت بہت زیادہ حسن ظن سے کام لیا ہے۔ میں آپ کی اس عزت افزائی کی بے حد مشکور ہوں۔ بہن جب تم نے مجھ سے پوچھ ہی لیا ہے تو میں بھی اسے اپنا اخلاقی فرض سمجھتی ہوں کہ اپنی بساط کے موافق اس کے متعلق میرے خیالات کو آپ پر واضح کروں۔

بہن رضیہ موجودہ تعلیمی درجہ کو ختم کر لینے کے بعد یوں تو سب ہی پیشے اور فنون اچھے اور سیکھنے کے لائق ہیں۔ مثلاً طب، معماری (انجینیری)، صناعی، برقی، وکالت، وغیرہ۔ لیکن ابھی یہ پیشے اور فنون اس ملک کی خواتین میں اس قدر عام نہیں ہوئے جس کو سیکھ کر ہماری صنف خاطر خواہ فائدہ اٹھا سکے۔ البتہ ان سب میں مجھے ایک فن ایسا نظر آتا ہے جس کا سیکھنا بالخصوص ہماری صنف کے لئے لابدی معلوم ہوتا ہے۔ یعنی وہ فن علم طب ہے کیونکہ یہ بھی مثل دیگر اسباب ضروریہ کے قیام صحت کے لئے ایک لازمی امر ہے۔ نبی کریم علیہ التحیۃ والتسلیم سے دوا دارو کرنا ثابت ہے۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے کہ صرف دو ہی علم سیکھنے کے قابل ہیں ایک علم فقہ مذہبی درستی اور وسعت معلومات کے لئے دوسرا علم طب صحت جسمانی اور دفع امراض کی غرض سے۔ ان کے علاوہ باقی کل علوم صرف رونق مجالس کے لئے ہیں نہ ان کا مذہب سے کوئی تعلق ہے اور نہ جسم سے۔

سب سے بڑی ضرورت اس علم کے حاصل کرنے کے لئے میں اس وجہ سے محسوس کر رہی ہوں کہ اس فن کے جاننے والی خواتین خصوصاً مسلم طبقہ میں بہت کم یا یوں کہو کہ بالکل نہیں ہیں۔ جس کا نتیجہ سب پر روز روشن کی طرح آشکارا ہے کہ ہماری بہنیں علاج معالجہ کے لئے سخت پریشان اور سرگرداں نظر آتی ہیں۔ کئی بہنیں تو اب تک خاطر خواہ علاج نہ ہونے کی وجہ سے موت کا شکار ہو چکی ہیں اور کئی بستر مرگ پر پڑی سسکیاں لے رہی ہیں۔ کوئی خاتون ان کے ساتھ سچی ہمدردی کرتی ہوئی دکھلائی نہیں دیتی۔ اکثر و بیشتر بہنیں اس فن کی قابل ماہرہ میسر نہ ہونے کے باعث اس قدر ہراساں و

پریشان ہیں کہ ان کی حالت کا یہاں ذکر کرنا خواہ مخواہ آپ کو پریشان کرنا ہے۔ یوں تو اس ملک میں قابل ڈاکٹروں کی کمی نہیں لیکن یہ طبقہ بوجہ شرم و حیا جو اس کا خاص جوہر ہے اس طرف زیادہ رجوع ہوتا ہوا دکھائی نہیں دیتا۔ غرض اس فقدان کی وجہ سے ہماری بہنوں کو طبی مشورہ کے لیے جن مصائب اور مشکلات کا سامنا کرنا پڑ رہا ہے وہ محتاج تشریح نہیں ہے۔ اب ہر بہن کا یہ اولین فرض ہے کہ وہ اپنی بہنوں کی امداد و اعانت کے لئے تیار ہو جائے۔ ان کی حالت اب اس قدر قابل رحم ہو گئی ہے کہ اگر اس وقت ان کی دستگیری نہ کی گئی تو یقین مانئے کہ اس طبقہ کو ایسا نقصان پہنچے گا کہ جس کی تلافی ناممکن ہو جائے گی! اس لئے میں اپنی ہر بہن کو جو مجھ سے اس بارے میں استفسار کرے گی۔ یہی رائے دوں گی کہ وہ فن طب سیکھے۔

اور بہن رضیہ آپ کے لئے بھی میری یہی رائے ہے کہ آپ بھی اس کے بعد فن طب کی طرف متوجہ ہو جاؤ۔ تاکہ آپ کے اس فن سے ملک کی سیکڑوں بہنوں کو جنھیں فی الواقعی اس قسم کی اعانت کی ضرورت ہے فائدہ پہنچے گا۔ اپنی بہنوں کی خدمت بھی خدا کی خدمت سے کسی طرح کم نہیں ہے۔ کوئی تعجب نہیں کہ اللہ تعالیٰ آپ کو اس خدمت کے صلہ میں متاع دنیا اور فلاح دین دونوں دولتوں سے مالا مال کر دے۔ بہن رضیہ آپ مجھ سے زیادہ سمجھدار ہیں سوچو اور اپنے دل سے پوچھو کہ آخر وہ کیا کہتا ہے اور وہی کرو جس کے کرنے کے لئے وہ آمادہ ہے۔ ہم نے انہیں ارادوں کو پورا ہوتے ہوئے دیکھا ہے جس پر حضرت دل نے صاد کیا تھا۔

واسع النساء بیگم (زمانہ کالج ملم پلی)

## من موہن

من موہن میں جیا لگا ہے

پھر برکھا کی راتیں آئیں
کالی کالی گھٹائیں چھائیں
کوئل نے پھر تانیں سنائیں
ساون ماس اب بیت چلا ہے

من موہن میں جیا لگا ہے

روٹھ گئے ہیں موسے ساجن
کس در جائے پریم بھکارن
سکھیاں جھولیں گائیں ساون
پی پی کا اک شور مچا ہے

من موہن میں جیا لگا ہے

برہا کی ماری میں دکھیاری
گن گن تارے رتیاں ساری
جیتی ہوں اک آس کی ماری
نینن مورے پیا بسا ہے

من موہن میں جیا لگا ہے

محمد اکرام الحق صدیقی عبرت

# اردو

اعلیٰ، ارفع ہے شانِ اُردو
دلچسپ ہے داستانِ اردو

ساری دنیا میں جا کے دیکھو
ہر حصہ میں ہے مکانِ اردو

وہ کونسا باغ ہے جہاں میں
جس میں نہیں آشیانِ اردو

ہر ایک زباں کی نغمگی میں
کس طرح بھلا ہے خوانِ اردو

ہے مرکزِ مختصر نویسی
سمجھیں گے یہ نکتہ دانِ اردو

مِل سکتے ہیں ہر زباں کے الفاظ
جس میں ہندی ہی جانِ اردو

ہندی دیکھی ہے آج کل کی
ہم کو تو ہوا گمانِ اردو

عجمی عربی ملا کے دیکھی
باقی نہ رہی وہ شانِ اردو

کنڑی، تلگو میں چاہو دیکھو
مستعمل ہے زبانِ اردو

مسلم ہی کی ملکیت نہیں ہے
ہندو کی بھی ہے زبانِ اردو

برق و آفق و سرور و طالب
کہلاتے ہیں حامیانِ اردو

سرشار و نسیم و مہر و چکبست
یہ لوگ ہیں خازنانِ اردو

اغیار کو بھی وہ اپنا کر لے
یہ ایک ہے وصف شانِ اردو

عالمگیری ہے اس کی ایسی
ہر ایک ہے مدح خوانِ اردو

آپس کی خلش زبان پر کیوں
دیکھو نہ کرو زیانِ اردو

رہتی ہے بہار تا قیامت
ممکن نہیں، ہو خزانِ اردو

کیا خطرہ ہے جب شہہ دکن کے
ہے ہاتھوں میں عنانِ اردو

کیوں ہو نہ دکن میں اب ترقی
ہیں سیکڑوں قدردانِ اردو

اس کو حاصل ہوا ستقامت
کوشاں ہوں سخنورانِ اردو

ہر حصہ میں ہو رواج اس کا
کوشش کریں حامیانِ اردو

اللہ! وہ عروج حاصل
بن جائے اک آسمانِ اردو

ہے دل سے دعائے جذب تا حشر
دنیا میں رہے نشانِ اردو

راگھوندر راؤ جذب (عالم پوری)

# تبصرے

## کلامِ نسواں

مطبوعہ عہد آفرین برقی پریس حیدرآباد دکن کاغذ، طباعت اور کتابت بہتر قیمت (عہ)

ملنے کے پتے:۔ (۱) کمال احمد فاروقی بیت السلام سیف آباد (۲) مکتبۂ ابراہیمیہ عابد روڈ (۳) غلام دستگیر کتب فروش چارکمان (۴) سید عبدالقادر کتب فروش چار مینار حیدرآباد دکن۔

خواتین اردو کے کلام کا یہ ایک دلچسپ مجموعہ ہے جس کو محمد جمیل احمد صاحب بی، اے (عثمانیہ) نے نہایت ہی سلیقہ سے مرتب کر کے اپنی بہنوں کی خدمت میں بڑے احترام اور توقعات کے ساتھ پیش کیا ہے۔ اس میں سو مختلف عنوانات ہیں جو (۱۲۲) صفحات پر مشتمل ہیں۔ ابتدا میں مرتب نے تمہید لکھی ہے جس میں اردو اور ہندوستان پر روشنی ڈالتے ہوئے اپنے خیالات کا اس طرح اظہار کیا ہے۔ "یہ اپنی نوعیت کی پہلی علمی کوشش ہے اور اس میں اہم مسائل کے جمع کرنے کی زیادہ کوشش کی گئی ہے" زیادہ تر کلام "خواتین عثمانی" مرتبہ مولوی نصیر الدین صاحب ہاشمی "عصمت" اور "سہیلی" سے انتخاب کیا گیا ہے۔ کتاب تین ابواب پر منقسم ہے۔ پہلے باب میں اس کلام کو پیش کیا گیا ہے جس میں قدرت کی نیرنگیوں اور انسانی جذبات کا عنصر مضمر ہے۔ اس باب میں (۲۳) نظمیں ہیں۔ سپاس نامہ اردو، صبح دم، چاند کا پیغام، سنسان بستی یقیناً دلچسپ اور معلومات آفریں ہیں۔ دوسرے باب میں ان نظموں کو یکجا کیا گیا ہے جس میں سماج اور اس سے متعلق چیزوں پر روشنی ڈالی گئی ہے اس باب میں (۴۴) نظمیں ہیں۔ رفتار زمانہ، پیغام عمل، بیٹی کی قربانی، نوائے سروش وہ نظمیں ہیں جو انسان کو خواب غفلت سے جگانے کے لئے تازیانہ کا کام کرتی ہیں۔

### بیٹی کی قربانی:۔

اے شادی کہوں تیرا تمن ہوں یا اپنی بربادی | کہ جس نے چھین لی مجھ سے مرے بچپن کی آزادی
کہ جھونکا بھاڑ میں محنت مگر وا اپنے ہاتھوں سے | خوشی کیا خاک ہو سوچو تم ہی ایسی برتو کہیں

وہ کہلاتا ہی بوڑھا جو ہوا چالیس سے اوپر | مرے دولہا ہیں خدا رکھے اب اڑتالیس سے اوپر
ہے ستر و برس میں بھی کئی ہفتے ابھی کم ہیں | مگر بیوی ہوں میں وہ میرے شوہر میرے ہمدم ہیں

صفیہ بیگم (ورنگل)

### نوائے سروش:۔

تاروں کی سادگی تھی مجھے جنت نگاہ | دلکش صدائے نغمہ بھی فردوس گوش تھی
میں نے بھی یہ سنا کہ یہ آہستگی کوئی | کہتا ہے کچھ مجھی سے میں حیرت بدوش تھی
اس نے کہا کہ کچھ تجھے معلوم ہے حیا | لاتا ہے کیا پیام یہ مستقبل جدید
اب پھر وہی سکوت تھا ہر شے خموش تھی | آخر صدا یہ کس کی نصیحت بدوش تھی
تارے یہ کہہ رہے تھے کہ ہنس کے اے حیا | تو جانتی نہیں یہ نوائے سروش تھی

خورشید اقبال حیا

تیسرے باب میں (۴۷) نظمیں ہیں جن میں صوفیانہ خیالات مذہبی جذبات وغیرہ کی جھلکیں نظر آتی ہیں۔ در آقا، یوسف گم گشتہ، پریت کی ریت، اہل دل کے لئے دلنواز ضرور ہیں۔

### یوسف گم گشتہ:۔

وہ یوسف گم گشتہ کس جائے نہاں ہوگا | کس پہلو میں پوشیدہ وہ راحت جاں ہوگا
میرا عربی آقا اللہ! کہاں ہوگا
میں آنکھوں کا فرش اس کے رستے میں بچھاؤں گی | میں اس میں سما کر پھر خود میں نہ سماؤں گی
میرا عربی آقا اللہ! کہاں ہوگا۔

جمال لیلیٰ مرحومہ اہلیہ حکیم الشعراء حضرت امجد

اگرچہ یہ مجموعہ قابل تحسین و ستائش ہے مگر ابھی اس میں بہت سی خامیاں ہیں جو بقول مرتب دوسرے اڈیشن میں دور ہو جائیں گی۔ مرتب نے اپنی تعلیمی مشغولیتوں کے باوجود ایک قابل قدر کارنامہ انجام دیا جو بہر صورت قابل مبارکباد ہے۔ امید کہ وہ دوسرا اڈیشن نہایت ہی توجہ اور وضاحت کے ساتھ ملک کے سامنے پیش کر کے ادب اردو میں ایک نئی چیز کا اضافہ کریں گے۔ **شاہد**

## اسلامی طب

(از ابن مظہر قاضی معین الدین رہبر فاروقی منشی فاضل) مطبوعہ اعظم اسٹیم پریس ضخامت (۲۰۰) صفحے کتابت وطباعت اچھی، کاغذ معمولی قیمت ایک روپیہ علاوہ محصول ڈاک۔

اس کتاب میں ابن مظہر صاحب نے اسلامی طب کے متعلق بڑی تحقیق و تلاش کر معلومات فراہم کی ہیں اور بتلایا ہے کہ شاہانہ سرپرستیوں میں اس نے کس طرح

تحقیق کی منزلیں طے کیں۔ سب سے پہلے دیباچہ ہے جس میں مصنف نے تصنیف کے ساتھ ساتھ یہ واضح کیا ہے کہ ان کو اس کتاب کی ترتیب میں کس قدر کاوش کرنی پڑی ہے۔ اس کے بعد مولانا حکیم مقصود علی خاں افسر الاطبا کی "تقریظ" روشنی میں ناظرین سے مصنف کا تعارف کرایا گیا ہے۔ اور اس میں ایک جگہ لکھا ہے کہ گو یہ کتاب اپنے موضوع پر ایک مستقل کتاب کی تعریف میں داخل نہیں ہوتی بلکہ اس کا خاکہ معلوم ہوتا ہے۔ چونکہ یہ بیان ایک ایسے صاحب کا ہے جو اپنے آپ کو مصنف کا "رفیق طریق" بتاتے ہیں اور جن کو مصنف اپنا "خضر راہ" سمجھتے ہیں اس لئے ہم اس پر یقین کر کے مصنف کو قابل مبارکباد سمجھتے ہیں۔

ہم نے اس کتاب کے بعض حصوں کو دلچسپی کے ساتھ پڑھا اور اسلوب اور معلومات آفرینی سے اس نتیجہ پر پہنچے ہیں کہ یہ تمام کتاب دلچسپ ہوگی۔ لائق مصنف نے دیباچہ میں لکھا ہے کہ "ایسی ایسی نایاب کتابیں معرض بیان میں لائی گئی ہیں کہ سچے بہی خواہان فن اور کام کرنے والوں کے لئے فن کو عروج پر لانے میں ان کے نقش ہدایت بن سکیں گے اور وہ ان کو پڑھ کر انقلاب پیدا کر سکیں گے۔ یہ خوشی کی بات ہے کہ کم و بیش ایسی ساری کتابیں حیدرآباد ہی میں ہیں۔

ان نایاب کتابوں کی فہرست بھی دی گئی ہے جن کا نچوڑ انھوں نے اپنی تصنیف میں پیش کیا ہے اور غالباً لغزش قلم سے انھوں نے فہرست کی ابتدا میں لکھ دیا ہے یہ کتابیں ان کے موضوع کا نچوڑ ہیں۔ بہرحال اس فہرست سے بھی یہ پتہ چلتا ہے کہ حیدرآباد میں ہزاروں نایاب کتابیں، ہر فن پر موجود ہیں۔ صرف ڈھونڈنے اور اس سے استفادہ کرنے والوں کی ضرورت ہے۔

خوشی کی بات ہے کہ محترمی ڈاکٹر زور نے نوجوانوں میں تحقیق و تجسس کا جذبہ پیدا کر دیا ہے اور ان کی تحریروں، تقریروں اور سب سے بڑھ کر ان کے پرخلوص عمل نے کامیابی کے ساتھ ہر ایک فرزند وطن پر یہ امر واضح کر دیا ہے کہ اپنے اسلاف کے کارناموں کو روشنی میں لانا دراصل آئندہ نسلوں کی کامرانی کا ذریعہ ہے اور ماضی کو جب تک پیش نظر نہیں رکھا جائے گا مستقبل کبھی تابناک نہیں ہو سکتا۔ اسی کتاب میں غالباً ملک کی موجودہ علمی سرگرمیوں کو جلد بازی کی فضائے تالیف و تصانیف سے تعبیر کیا گیا ہے۔ یہ تعبیر ایک غلط تعبیر ہے جو ملک کے حالات کے صحیح مطالعہ کے بعد بے سروپا معلوم ہوتی ہے۔ "جامعہ عثمانیہ" کی بدولت اب ملک میں تصنیف و تالیف کا عام رجحان ہو گیا ہے اور ایسی کتابوں تک رسائی آسان ہو گئی ہے جو تصنیف و تالیف میں مدد دیتی ہیں۔ البتہ کام کرنے والوں کی ضرورت ہے۔ ایسے لوگوں کی نہیں جو صرف ادعائے ہمہ دانی میں ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے رہتے ہیں یا جمائیاں لیتے ہوئے کسی پر اعتراض کر دیتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ ہم بھی خدمت گزار اردو ہیں۔

خیر یہ باتیں تو برسبیل تذکرہ لکھ دی گئیں اور ان کا لکھنا اس لئے بے جا نہیں کہ اس قسم کی غلط فہمی کو اگر اہمیت دی جائے تو مصروف عمل نوجوانوں کی حوصلہ شکنی ممکن ہے۔ اسلامی طب اس قابل ہے کہ اس کو ہر مسلمان اور ہر طبیب مطالعہ کرے۔ توقع ہے کہ ابن مظہر صاحب آئندہ بھی صحیح رہنمائی میں تصنیف و تالیف سے ملک کی خدمت کریں گے۔ (م)

**طب قدیم اور طب جدید** از حکیم محمد اسماعیل قیمت (۱۲) انجمن طلبائے قدیم مدرسہ طبیہ یونانی سرکار عالی کی جانب سے بندگان عالی کے جشن سیمین کے موقع پر طب کے موضوع پر مقالہ نگاری کے ایک انعامی مقابلہ کا اعلان کیا گیا تھا۔

حکیم محمد اسماعیل صاحب نے یہ مقالہ اسی انعامی مقابلہ کے لئے لکھا ہے جس کو کتب خانہ سعیدیہ جام باغ کی جانب سے کتابی صورت میں شائع کیا گیا ہے۔ اس مقالہ کے متعلق نواب صدر یار جنگ بہادر نے لکھا ہے کہ

"مولوی اسماعیل صاحب نے طب کی تاریخ پر زیادہ توجہ مبذول کی ہے جو ایک حد تک زیر غور موضوع سے خارج ہے۔ انھوں نے نہ تو طب قدیم و طب جدید کی صورت حال کا تفصیل سے موازنہ کیا ہے اور نہ طب قدیم کی ترقی کی تدابیر پر لیسی تعمق کی نظر ڈالی ہے جیسی کہ تاریخی پہلو پر مبذول کی گئی ہے۔ اس کمی کے قطع نظر ان کا مضمون قابلیت سے تحریر کیا گیا ہے۔"

ڈاکٹر زور لکھتے ہیں کہ

"میرا خیال ہے کہ مولوی حکیم محمد اسماعیل صاحب نے بڑی محنت اور سلیقہ سے مضمون مرتب کیا ہے انھوں نے جو تجویزیں پیش کی ہیں وہ بھی نہایت معقول ہیں اور غور و فکر کا نتیجہ معلوم ہوتی ہیں۔"

بعض دوسرے اصحاب نے بھی بڑے اچھے خیالات کا اظہار کیا ہے ہمیں بڑی خوشی ہے کہ جامعہ کلیہ کے ایک فارغ التحصیل نے اس قدر معلومات آفریں کتاب لکھی۔ اس کتاب کے مطالعہ سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ طب قدیم مشرق کے مزاج کے کس قدر موافق ہے اور اس کے احیا میں کس قدر تحفظ صحت ممکن ہے۔ ہر شخص کو اس کتاب کا مطالعہ کرنا چاہیئے۔ (م)

# مومن

مومن متوسطین شعرائے دہلی میں اچھی نمایاں اور ممتاز حیثیت رکھتے ہیں، کیونکہ انھیں اردو کے ان اربعہ عناصر میں سے ایک ہونے کا شرف حاصل ہے، جن کے ہاتھوں اردو شاعری کی ازسرِنو تخلیق ہوئی اور جنھوں نے اسے ایک بار پھر اوجِ کمال کو پہنچایا۔

ذوقِ شاعری مومن نے خداداد پایا تھا جس کو فطری ذہانت اور جودتِ طبع نے اور چار چاند لگا دئیے تھے، ان کے کمالِ شاعری کی وجہ سے ان کے معاصرین ذوق و غالب وغیرہ ان کی عزت و قدر کرتے تھے، ان کے علاوہ شیفتہ جیسے نقادِ سخن جن کی نسبت غالب کا یہ خیال تھا کہ ؎

غالب بہ فن گفتگو نازد بدیں ارزش کہ او ننوشت در دیوان غزل تا مصطفیٰ خاں خوش نہ کرد

اردو میں مومن ہی سے شرفِ تلمذ رکھتے تھے، اور یہ ان کی اعلیٰ قابلیت اور مسلم الثبوت استاد ہونے کا ایسا بین ثبوت ہے جس سے کسی طرح انکار نہیں کیا جا سکتا، مگر جب قسمت ملیٹتی ہے تو کچھ پیش نہیں جاتی۔ مومن کے مرتے ہی لوگوں نے ان کے کلام سے کچھ ایسی بے توجہی برتی کہ ذوق و غالب کی طرح شہرت دینا تو رہا ایک طرف، اُلٹا اسے مبتذل اور بیہودہ کہہ کر ایسا نکما بنا ڈالا کہ آزاد تک جب "آبحیات" لکھنے بیٹھے تو انھیں صاف نظر انداز کر دیا، مگر شیفتہ زندہ تھے انھوں نے اس پر لے دے کی تو دوسری اشاعت میں آزاد نے اپنی ناواقفیت کا عذر پیش کرتے ہوئے انہی کی زبانی مومن خاں کی کہانی لکھ دی۔ بعد کے تذکرہ نویسوں نے بھی الفاظ کے تغیر و تبدل سے مومن کے حالات کے ضمن میں بس اسی قدر لکھا جتنا کہ آزاد مرحوم "آبحیات" میں لکھ گئے تھے۔

اسی طرح زمانہ کی ناقدر شناسی نے ایک اہلِ کمال کے جوہرِ طبع کو خاطر خواہ طور پر کھلنے دینا تو کجا اپنی نافہمی سے اٹ ملیامیٹ کر دیا۔

مگر زمانے کی یہ ناقدری کوئی نئی اور انوکھی بات نہیں اور نہ مومن ہی سے کچھ مخصوص ہے، بلکہ یہ تو معمولی ہتھکنڈے ہیں "چرخِ نیلی فام کے" اکثر اچھے شعرا پر یہی بیتی ہے۔ نظیر جسے آج اردو شاعری کا مصلحِ اعظم اور جدید رنگ کا اوّلیں علمبردار کہا جا رہا ہے، مدتوں اس کے کلام کو مبتذل، عامیانہ، ہزل اور فحش سمجھ کر کسی نے آنکھ اٹھا کر نہ دیکھا۔ ظفر کو جس کے صوفیانہ، سادہ اور دلنشیں اشعار اب اکثر اہلِ ذوق کے وردِ زباں رہتے ہیں۔ شاعر سمجھنے میں بھی ایک زمانے میں لوگوں کو کلام تھا۔ یہی نہیں اس کا سرمایۂ شاعری تک لاوارثی چیز جان کر استاد کے چرنوں میں بھینٹ چڑھا دیا گیا تھا۔ غرض یہ ہوتی آئی ہے کہ اچھوں کو بُرا کہتے ہیں، مگر ہر ایک بات کا کوئی نہ کوئی سبب ضرور ہوتا ہے۔ نظیر اور ظفر کے کلام سے جہاں تک ہمارا قیاس ہے لوگوں کی بے پروائی کی وجہ یہ تھی کہ نظیر کی سادہ اور فطری شاعری اس وقت کے مذاق کے مطابق نہ ہونے سے کسی کو نہ سہاتی تھی، اور ظفر غریب کی بادشاہت کی طرح لوگوں کو ہر ایک چیز عارضی اور نام کی نظر آتی تھی۔ اب سوال یہ ہے کہ مومن کے کلام سے کیوں بے اعتنائی برتی گئی؟ تو اس کے کئی سبب ہو سکتے ہیں:۔ ہمارے خیال میں بڑی وجہ یہ ہے کہ مومن صرف غزل گو تھے اور ان کا کلام عاشقانہ تھا۔ غدر تک تو خیر نہیں، مگر غدر کے بعد یہ رنگ بالکل ماند پڑ گیا، کیونکہ انقلابِ زمانہ اس کو سزاوار نہیں ہوا سلطنت کی تباہی نے

لوگوں کی آنکھیں کھول دی تھیں۔ پرانے قدرداں اٹھ چکے تھے اور نئے حکمراں غزل گوئی تو کجا سرے سے یہاں کی زبان ہی نہ سمجھتے تھے اور جو کوئی ایک آدھ اردو سے واقف بھی تھا تو یہی چاہتا تھا کہ کوئی ایسی کارآمد تصنیف ہاتھ لگے جس سے اس نئی زبان کے سمجھنے اور پڑھنے میں سہولت ہو۔ غرض لوگوں کی توجہ اس دور میں عام طور سے نظم سے زیادہ نثر' نیز قواعد و لغاتِ زبان کی ترتیب و تدوین کی طرف مبذول ہو گئی تھی۔ انگریزی کا چرچا بڑھتا جا رہا تھا اور چونکہ یہ نئی چیز تھی اس لئے باوجود شدید مخالفتوں کے نوجوان طبقہ میں اس کا ذوق عام ہو گیا تھا' غرض طبیعتوں کا رجحان اور مذاق ہی یکسر بدل گیا تھا۔ اگر ایک طرف انگریزی ادب کی دلچسپیاں دلوں کو موہے لیتی تھیں' تو دوسری طرف اردو شاعری بھی آزادؔ' حالیؔ اور اسمٰعیل میرٹھی کی توجہ سے نیا چولا بدل چکی تھی۔ غزل کا دائرہ محدود جان کر مسدس اور مثنوی کو فروغ دیا جا رہا تھا۔ تکلف اور تصنع کی جگہ سادگی اور واقعیت نے لے لی تھی۔ نیچرل مضامین کی قدر اور مانگ تھی' اور نظموں کا دور دورہ' تاریخی' خیالی' بیانیہ' اخلاقی' سیاسی' غرض ہر قسم کی نظمیں لکھی جا رہی تھیں۔ دلوں پر نئی نئی چوٹ لگی ہوئی تھی۔ "مسدسِ مدوجزرِ اسلام" نے مردہ رگوں میں نئے سرے سے خون اور اس میں ولولہ اور جوش پیدا کر دیا تھا' ہر ایک کو اصلاح اور ترقی کی دھن تھی۔ اس صورتِ حال میں کسی کو کیا پڑی تھی کہ پرانے دواوین کی ورق گردانی کرتا۔ غالب اول تو خود ہی اس دور کے ابتدائی زمانے میں موجود تھے' پھر ان کی دلنشیں خطوط نویسی اور سادہ نگاری کا شہرہ عام ہو چکا تھا۔ دیوان بھی باوجود مختصر ہونے کے تنوعِ مضامین کے اعتبار سے اپنی نظیر آپ تھا' اس پر حالیؔ جیسے مصلح کا استاد ہونا سونے پر سہاگہ ہو گیا۔

ذوقؔ مرحوم کو آزادؔ کی "آبحیات" نے چار چاند لگا دیئے۔ اب رہ گئے مومنؔ خاں تو ان کے شاگردوں میں حالیؔ و آزادؔ جیسا کوئی شاگرد نہ تھا۔ لے دے کے ایک شیفتہ تھے' تو وہ بھی غدر کے بعد جلد ہی رخصت ہو گئے۔ بہرحال انھوں نے اتنا کیا کہ استاد کے منتشر کلام کو یکجا کر دیا (جو بعد میں دیوان کی صورت میں شایع ہوا) "گلشنِ بے خار" میں اپنے استاد کی یوں تعریف کی کہ حق ادا کر دیا لکھتے ہیں:۔

بزعم فقیر قوت شاعری ایشاں کم کسے بہ رسانت' در ہر جنس انچناں مکانتی و آنی دارد کہ ادیب منصف ہم میسر نیامد اگر حظے از فہم خداداد داری بیا و بہ دیوانش نظر کن و بہ تصدیق و تکذیب من زبانِ انصاف بکشا۔

آزادؔ کی آبحیات کے لئے ان کے حالاتِ زندگی لکھ کر بھیجے' مگر تو دان کی سوانح حیات سے متعلق' افسوس ہے انھوں نے کچھ نہیں لکھا' اگر یہ تھوڑے بہت کچھ بھی استاد کے حالات لکھ جاتے تو مومنؔ کے متعلق جو غلط فہمیاں اور افواہیں اب تک پھیلی ہوئی ہیں' ان کا ایک بڑی حد تک ازالہ ہو جاتا۔ غرض مومنؔ کے معاصرین اور ان کے شاگردوں کی چوک (بھول) نے ہمیں ان کے اصلی حال سے خبردار نہیں ہونے دیا' ممکن ہے ان لوگوں نے اس وجہ سے کچھ نہ لکھا ہو کہ مومنؔ اس زمانہ تک کوئی ایسے غیر معروف نہیں بنتے' ہزاروں ان کے دیکھنے اور جاننے والے زندہ' سلامت' موجود تھے۔ اسی لئے شاید ان کے حالات مرتب کرنے ضروری نہ معلوم ہوئے ہوں گے۔ مگر بعض لوگ اس خاموشی کی عجیب و غریب توجیہیں پیش کرتے ہیں' جن کا خلاصہ یہ ہے کہ مومنؔ کا چال چلن قابلِ اعتراض تھا' وہ حد سے زیادہ مغرور اور اکھل کھرے تھے' اور یہ کہ ان کی شاعری بھی بس یوں ہی ہے کیونکہ تمام کلام رطب و یابس سے پُر ہے وغیرہ۔

یہ بات کہ مومن کا چال چلن اچھا نہیں تھا' اس کے متعلق ہم وثوق سے کچھ نہیں کہہ سکتے۔ ان کے کلام سے اس باب میں اگر مدد لی جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ طبیعت میں رنگینی ضرور تھی' اور رند مشرب آدمی تھے' چنانچہ اکثر اشعار اور خاص طور پر مثنویاں اس کی شاہد ہیں۔ مگر یہ سب کچھ آپ بیتی ہے یا جگ بیتی اس کا حال خدا کو معلوم ہے۔ ان کے خاندان والوں سے استفسار کیا تو اس کے سوا کچھ معلوم نہیں ہوا کہ خود بے حد خوبصورت' نفاست پسند اور نازک طبع تھے' گانے سے دلبستگی تھی اور حسن کے قدر داں تھے' لوگوں کو حاشیہ آرائی کے لئے اتنا ہی بہت کافی ہے۔ بہرحال یہ مسئلہ ذاتیات سے تعلق رکھتا ہے اور ہماری بحث سے خارج ہے ـــ اب رہی یہ بات کہ مومن مغرور اور اکھل کھرے تھے' اپنے آگے کسی کو کچھ سمجھتے ہی نہ تھے اور معاصرین تو کجا سعدی جیسے مسلم الثبوت استاد کو ہیچ جانتے تھے' تو اس کا جواب یہ ہے کہ مومن حد سے زیادہ خود دار تھے اور یہ چیز جب ضرورت سے زیادہ بڑھ جاتی ہے تو میر صاحب کی طرح غرور اور بد دماغی کہلانے لگتی ہے۔ مومن کا بھی یہی حال تھا کہ حد سے زیادہ قانع اور آزاد طبیعت واقع ہوئے تھے' ایسے مزاج کے آدمی سے یہ توقع رکھنی کہ وہ درباداری یا کسی امیر و رئیس کی خوشامد کر سکے بالکل فضول ہے' چنانچہ یہی وجہ ہے کہ مومن کی کلیات میں قصائد کا فقدان ہے' اور شاید مہاراجہ پٹیالہ کے سوا وہ بھی مجبوراً انھوں نے کسی رئیس کی مدح سرائی میں کچھ نہیں کہا۔ اپنی نسبت بیشک ان کے خیالات اعلیٰ تھے اور تعلّی کی لینا تو شاعروں کا پیدائشی حق ہے۔ میر صاحب کی تو خیر بات ہی الگ ہے مگر جب یقین تک یہ کہہ سکتے ہوں کہ ؎

یقیں تائید حق سے شعر کے میداں کا رستم
مقابل آج اس کے کون آسکتا ہے کیا قدرت

تو کیا مومن ایسے گئے گذرے تھے کہ اتنا بھی نہ کہہ سکتے ؎

مدت سے نام سنتے تھے مومن کا بارے آج
دیکھا بھی ہم نے اس شعراء کے امام کو

اکھل کھرے پن کا الزام بھی درست نہیں' ان کے دیکھنے والوں کی زبانی سنا ہے کہ دیوانخانہ میں ہمیشہ جمگھٹا رہتا تھا' شطرنج سے دلی مناسبت رکھتے تھے' علم نجوم کے ماہر تھے' اور شاعری کے دلدادہ۔ چنانچہ ہمیشہ دوست احباب شاگرد گھیرے رہتے تھے۔ کوئی نجوم کے احکام کی بابت پوچھتا' کوئی شطرنج کی چالوں کی' اور کوئی مشورۂ سخن کا منتظر رہتا۔ اور یہ اپنی فطری خوش خلقی سے سب کے ساتھ یکساں برتاؤ کرتے' ہاں یہ ضرور تھا کہ اپنے کو بہت لئے دئے رہتے تھے اور اپنے زمرۂ احباب و مخلصین کے علاوہ خواہ مخواہ ہر ایک سے ملتے نہیں پھرتے تھے۔

رہ گیا یہ اعتراض کہ کلام رطب و یابس سے بھرا ہوا ہے' تو اس کے متعلق اس کے سوا کچھ نہیں کہا جا سکتا کہ ان کے کلام کو سمجھنا اتنا آسان نہیں جتنا کہ لوگوں نے سمجھ رکھا ہے' ان کے اشعار کا مطلب مشکل سے سمجھ میں آتا ہے' کیونکہ اکثر انھوں نے سادہ طریقہ کے بجائے اظہار خیال کے لئے پیچیدہ طریقہ اختیار کیا ہے۔ علاوہ ازیں کلام میں فارسیت کا غلبہ زیادہ ہے' جس کی وجہ سے وہ سہل الفہم نہیں رہا' مگر اس کے باوجود سیکڑوں شعر ایسے بھی زبان قلم سے نکل گئے ہیں جو اردو شاعری میں تو کم از کم اپنا جواب نہیں رکھتے ـــ مختصر یہ کہ مومن صاحب طرز اور اپنے خاص رنگ کے استاد تھے اور ان کے کلام میں اعتراض کرنا سراسر ناانصافی و ہٹ دھرمی ہے۔

یہاں تک جو کچھ لکھا گیا' وہ ان اعتراضات کا جواب تھا جو خود مومن اور ان کے کلام پر عام طور سے کئے جاتے ہیں۔

اب ہم ان کے حالاتِ زندگی مختصر طور پر بیان کریںگے اور پھر بحیثیت ایک غزل گو شاعر کے اُنکے کمالِ شاعری پر خود ان کے کلام کی مدد سے روشنی ڈالیں گے۔

مومن کے اجداد کشمیری الاصل تھے، دادا دہلی میں آکر شاہی طبیب ہوگئے تھے، اور چیلوں کے کوچہ میں رہتے تھے، باپ بھی حکمت کرتے تھے۔ مومن ۱۲۱۵ھ میں پیدا ہوئے، شاہ عبدالعزیز صاحب نے جن سے ان کے والد کو والہانہ عقیدت تھی ان کا نام مومن خاں رکھا۔

مومن بچپن ہی سے نہایت ذہین اور طبّاع تھے، ابتدائی تعلیم ختم کر چکے تو باپ نے شاہ عبدالقادر صاحب کے سپرد کردیا تاکہ عربی سیکھیں، طبیعت بھی تیز چند ہی دن میں برق ہوگئے اور عربی و فارسی میں مہارت تامہ حاصل کرلی۔ حافظہ کچھ ایسا غضب کا پایا تھا کہ جو بات سن لیتے پتھر کی لکیر ہوجاتی تھی، عربی اور فارسی کی تکمیل کے بعد باپ اور چچا سے طب پڑھی مگر جودتِ طبع نے اس پر قانع نہ رہنے دیا۔ طبیعت میں رنگینی تھی، شاعری کی طرف راغب ہوگئے۔ علمِ نجوم سے دلچسپی ہوئی تو اسے سیکھ کر ایسا ملکہ بہم پہنچایا کہ بڑے بڑے نجومی ان کے احکام سُن کر دنگ رہ جاتے تھے، شطرنج کا شوق ہوا تو ایسا ہوا کہ ماہر شاطر آآ کر ان سے چالیں پوچھتے تھے مگر کیا یہ اور کیا شاعری، تمام شوق محض دلبستگی کے تھے اور ان مشاغل کو انھوں نے کبھی ذریعہ معاش نہیں بنایا۔

خوبصورت، زندہ دل اور خوش مذاق واقع ہوئے تھے، اچھا کھاتے اور اچھا پہنتے تھے، موسیقی سے بھی دلچسپی تھی، خود اپنا کلام ہمیشہ ترنّم سے پڑھتے تھے، آواز میں درد اس بلا کا تھا کہ جو سنتا مدہوش ہوجاتا۔

دلّی سے انھیں دِلی محبت تھی، اگرچہ بغرض سیاحت وہ اکثر دوسرے شہروں میں جاتے رہتے تھے، مگر وطن کے باہر مستقل طور پر رہنا انھیں گوارا نہ تھا، چنانچہ کپور تھلہ کے راجہ نے جب بلایا تو ملازمت سے انکار کردیا۔

غالب کے انکار کرنے کے بعد فارسی پروفیسری بھی مومن خاں کو پیش کی گئی تھی مگر باہر جانے کی شرط ساتھ لگی ہوئی تھی، چنانچہ اسے بھی منظور نہیں کیا۔ حد درجہ قانع اور متوکل تھے، باپ دادا کی جاگیر اور پنشن سے جو کچھ ملتا تھا، اسی پر گزر اوقات تھی۔ تمام عمر ہنسی خوشی بسر کی اور باون برس کی عمر میں انتقال کیا۔ کوٹھے پر سے گر پڑے تھے، نجوم کے ذریعہ حکم لگایا کہ پانچ دن یا پانچ ماہ یا پانچ سال میں مرجاؤں گا، چنانچہ پانچویں مہینے انتقال ہوگیا۔ "دست و بازو بشکست" تاریخ ہے جو گرنے کے بعد خود ہی کہی تھی۔ تاریخ گوئی میں انھیں کمال حاصل تھا، نئے نئے طریقہ سے تاریخیں نکالتے تھے، اسکے علاوہ ان کے معمے اور پہیلیاں بھی مشہور ہیں۔ غرض بڑے مرنجان مرنج آدمی تھے۔

تصانیف میں ایک دیوان یادگار باقی ہے جس میں مثنویاں بھی شامل ہیں۔ ان کا کلام نازک خیالی اور بلند پروازی کے لئے مشہور رہے۔ اور ان کی شاعری کا دار و مدار خیال کی نزاکت، ترکیب فارسی کی خوبی اور اسلوب بیان کی جدت پر ہے۔

جیسا کہ اس سے پہلے بھی لکھا جاچکا ہے، شاعری ان کے لئے محض دلبستگی اور تفنن طبع کا ایک ذریعہ تھی، طبیعت موزوں، تخیل اعلیٰ اور ذہن رسا تھا، مگر شیفتہ کی طرح انھوں نے بھی اپنا ایک خاص معیار قائم کر رکھا تھا، جو کچھ کہتے اسی کے مطابق کہتے تھے، یہی وجہ ہے کہ ان کے پورے کلام میں ایک قسم کی یکسانیت سی پائی جاتی ہے۔ کیا قصیدے، کیا غزلیں

اور کیا مثنویاں سب کا ایک حال ہے۔ یعنی نہ بہت ہی زیادہ اعلیٰ ہیں اور نہ بالکل مبتذل۔ ابتدائی کلام میں آزادہ روی نوجوانی اور ناتجربہ کاری کی وجہ سے کہیں کہیں لغزشیں ہو گئی ہیں اور عامیانہ پن جھلکتا ہے مگر اپنی علمی لیاقت سے انھوں نے اسے مبتذل نہیں ہونے دیا' اور آخر آخر میں تو کلام میں بہت ہی پختگی اور متانت آگئی ہے۔

مومن عاشقانہ رنگ کے استاد کامل اور بہترین جذبات نگار ہیں۔ آزاد ان کی غزلوں کے متعلق لکھتے ہیں :۔

"ان کے خیالات نہایت نازک اور مضامین اعلیٰ ہیں' جن میں استعارہ اور تشبیہ کے زور نے اور بھی جان ڈال دی ہے' ان میں معاملات عاشقانہ عجیب مزے سے ادا کئے ہیں' اسی واسطے جو شعر صاف ہوتا ہے اس کا انداز جرأت سے ملتا ہے' یہ اکثر اشعار میں ایک شئے کو کسی صفت خاص کے لحاظ سے ذات شے کی طرف نسبت کرتے ہیں اور اس ہیر پھیر سے شعر میں عجیب لطیف معنی' بلکہ معانی پنہانی پیدا کر دیتے ہیں' اکثر عمدہ ترکیبیں اور نادر تراشیدہ فارسی کی' اور استعارے اضافتیں اردو میں استعمال کر کے کلام کو تمکین کرتے ہیں۔

مومن اور غالب کے کلام میں بہت مماثلت پائی جاتی ہے۔ دونوں نے بیدل کا مطالعہ کیا تھا' اسی لئے دونوں کے ہاں معنوی نزاکتیں بہت زیادہ ہیں' خصوصاً مومن تو اس بارے میں غالب پر بھی سبقت لے گئے ہیں' کیونکہ اظہار خیال کے لئے اکثر بجائے سادہ طریقہ کے پیچیدہ طریقہ اختیار کیا ہے' اس کے علاوہ بعض شعر ایسے ہیں جن کی ترکیب بالکل فارسی کی سی ہے' مگر انھوں نے کمال یہ کیا ہے کہ اضافتیں وغیرہ لگا کر کچھ اس طرح اپنایا ہے کہ ایک نئی چیز بن گئے ہیں۔ یہی نہیں' انھوں نے معمولی سے معمولی مضمون کو بھی اس طریقہ سے ادا کیا ہے جو سب سے نرالا ہے۔

علاوہ اس کے ان کے طرز ادا میں ایک خاص بات ہے جو غالب کو چھوڑ کر اوروں کے ہاں کم دیکھی جاتی ہے' وہ یہ کہ ان کے اشعار کو بادی النظر میں دیکھنے سے کچھ اور معنی سمجھ میں آتے ہیں اور اگر غور کیا جائے تو دوسرے بالکل نئے معنی پیدا ہوتے ہیں' اسی وجہ سے ان کے اشعار کو بار بار پڑھنے کو جی چاہتا ہے' کیونکہ ہر دفعہ ایک نیا لطف آتا ہے۔

مومن کے کلام کی ایک اور خصوصیت یہ ہے کہ یہ اکثر موقعوں پر مضمون کے بعض اجزا کو چھوڑ جاتے ہیں' جس سے ایک خاص لطف پیدا ہو جاتا ہے۔ یہ شاعری کا ایک نازک پہلو ہے' کیونکہ اسی موقع پر معاملہ سامع پر چھوڑ دیا جاتا ہے' اگر اس کا ذہن رسا ہے تو وہ آسانی سے اس جزو کے معنی سمجھ لیتا ہے' ورنہ پھر جھٹ سے شعر پر پیچیدہ ہونے کا الزام عائد کر دیا جاتا ہے۔ مثلاً یہ شعر ؎

ڈرتا ہوں آسمان سے بجلی نہ گر پڑے
صیاد کی نگاہ سوئے آشیاں نہیں

شاعر کا مدعا یہ ہے کہ اہل دنیا کا ایک نہ ایک بلا میں مبتلا رہنا لازمی ہے' اسی لئے ایک بلا سے اگر محفوظ ہوں تو ڈر رہتا ہے کہ دیکھئے دوسری کونسی بلا نازل ہوتی ہے۔ مگر یہ پورا جملہ کہ انسان کا ایک نہ ایک بلا میں مبتلا رہنا ضروری ہے' محذوف ہے' اور جب تک اس کا ذکر نہ کیا جائے شعر کے معنی پورے نہیں ہوتے' لیکن شاعر نے اس کا جان بوجھ کر ذکر نہیں کیا ہے کیونکہ وہ جانتا ہے کہ یہ ایک امر بدیہی ہے لہذا اس کے جتانے کی ضرورت نہیں۔ اسی مضمون کو ایک اور شعر میں دوسرے طریقہ سے بھی ادا کیا ہے :۔

نہ بجلی جلوہ فرما ہے نہ صیاد
نکل کر کیا کریں ہم آشیاں سے

غرض دیوان مومن میں بیشتر اشعار اسی انداز کے پائے جاتے ہیں۔ جن کا لکھنا باعث طوالت ہے، صرف دو شعر اور سن لیجیے ؎

ناصح کہاں تلک تری باتیں اٹھا سکوں — سچ ہے کہ مجھ میں طاقت جور و ستم نہیں

درد بے جاں کے عوض ہر رگ و پے میں ساری — چارہ گر ہم نہیں ہونے کے جو درماں ہوگا

مومن نے خیال آفرینی کے ساتھ اچھی تشبیہیں اور استعارے استعمال کر کے بعض جگہ بڑی جدت سے کام لیا ہے، ان کا مشہور شعر ہے ؎

تابِ نظارہ نہیں آئینہ کیا دیکھنے دوں — اور بن جائیں گے تصویر جو حیراں ہوں گے

یا

چھوٹ کر کہاں اسیرِ محبت کی زندگی — ناصح یہ بندِ غم نہیں قیدِ حیات ہے

اور

اس غیرتِ ناہید کی ہر تان ہے دیپک — شعلہ سا چمک جائے ہے آواز تو دیکھو

غرض اسی طرح کی خوبصورت اور دلفریب تشبیہوں و استعاروں نے ان کے کلام کے حسن و خوبی کو دوبالا کر دیا ہے۔ مومن کے کمالِ فن کا لب لباب ان کی غزل گوئی ہے، یوں دیکھا جائے تو اخلاق، تصوف، قناعت، توکل، بے ثباتی دنیا وغیرہ سے متعلق بھی اشعار کہے ہیں، مگر اصل چیز جس نے ان کے کلام کو چمکا دیا ہے وہ ان کا رنگ تغزل ہے۔ ان کی غزلیات میں ندرتِ خیال کے ساتھ لطافتِ زبان اور شستگی کلام عجب لطف دیتی ہے، ان میں ایجاز کے ساتھ سادگی، سلاست و روانی نازک خیالی اور جدتِ تخیل سب کچھ بدرجۂ احسن موجود ہے۔ خصوصاً چھوٹی بحروں میں جو غزلیں کہی ہیں وہ غضب کی ہیں مومن نے واردات و کیفیاتِ قلبی کی صحیح ترجمانی کی ہے، اور ان کے اشعار میں درد و اثر، سوز و گداز کے ساتھ ساتھ ظرافت، شوخی اور بے ساختہ پن کچھ ایسا پایا جاتا ہے کہ معلوم ہوتا ہے باتیں کر رہے ہیں۔ عام طور سے ان کی غزلوں میں مقطع مطلع سے زیادہ زوردار ہوتا ہے، کیونکہ تخلص کو ہمیشہ کسی نہ کسی خاص خوبی اور نرالے طریقے سے کھپاتے ہیں، اکثر غزلیں پوری کی پوری مرصع کہی ہیں۔ نمونۃً بعض غزلوں میں سے منتخب اشعار درج کئے جاتے ہیں ؎

۱
اثر اس کو ذرا نہیں ہوتا — رنج راحت فزا نہیں ہوتا
تم مرے پاس ہوتے ہو گویا — جب کوئی دوسرا نہیں ہوتا
تم ہمارے کسی طرح نہ ہوئے — ورنہ دنیا میں کیا نہیں ہوتا
چارۂ دل سوائے صبر نہیں — سو تمہارے سوا نہیں ہوتا
کیوں سنے عرضِ مضطرب مومن — صنم آخر خدا نہیں ہوتا

یہ پوری غزل مومن کی بہترین غزلوں میں سے شمار کی جاتی ہے ؎

۲
صبر کر صبر، ہو چکا جو کچھ — اے دلِ بیقرار ہونا تھا
کیوں شکایت گزار ہونا تھا — گو نہ تھی اے دل اسکے رنج کی تاب
رات دن بادہ و صنم مومن — کچھ تو پرہیزگار ہونا تھا

۳
دل قابلِ محبتِ جاناں نہیں رہا — وہ ولولہ وہ جوش وہ طغیاں نہیں رہا
یاروں کو فکرِ چارہ و درماں نہیں رہا — کیا اچھے ہو گئے کہ بھلوں سے برے ہوئے
بیکاری امیدسے فرصت ہے رات دن — وہ کاروبارِ حسرت و حرماں نہیں رہا
بے سیرِ دشت و بادیہ لگنے لگا جی — اور اس خراب گھر میں کوئی ویراں نہیں رہا
مومن یہ لافِ الفتِ تقویٰ ہے کیوں مگر — دل میں تو کوئی دشمنِ ایماں نہیں رہا

۴ کچھ قفس میں ان دنوں لگتا ہے جی آشیاں اپنا ہوا برباد کیا — نالہ پیہم سے یاں فرصت نہیں حضرتِ ناصح کریں ارشاد کیا
ہیں اسیر اس کے، جو ہے اپنا اسیر ہم نہ سمجھے صید کیا صیاد کیا — جب مجھے رنجِ دل آزاری نہ ہو بیوفا پھر حاصلِ بیداد کیا
تنگ ہو جنت ہی چلیے بے ہراس — لب پہ مومن ہر چہ بادا باد کیا

۵ شعلہ ہائے تپِ دل آگ لگاتے کیوں ہو — گر ہو دل سوز مرے مجھ کو جلاتے کیوں ہو
جن سے منظور وفا ہے، ہو جفا بھی اُن پر — مجھ سے کچھ کام نہیں ہے تو ستاتے کیوں ہو
توڑنا جان کا ہو جائے گا دشوار آخر — چارہ ساز و مری امید بندھاتے کیوں ہو

۶ ناوک انداز جدھر دیدۂ جاناں ہوں گے — نیم بسمل کئی ہوں گے، کئی بے جاں ہوں گے
تابِ نظارہ نہیں آئینہ کیا دیکھنے دوں — اور بن جائیں گے تصویر جو حیراں ہوں گے
تو کہاں جائے گی کچھ اپنا ٹھکانہ کر لے — ہم تو کل خوابِ عدم میں، شبِ ہجراں ہوں گے
ناصحا دل میں تو اتنا تو سمجھ اپنے کہ ہم — لاکھ ناداں ہوئے کیا تجھ سے بھی ناداں ہوں گے
ایک ہم ہیں کہ ہوئے ایسے پشیماں کہ بس — ایک وہ ہیں کہ جنھیں چاہ کے ارماں ہوں گے
منتِ حضرتِ عیسیٰ نہ اٹھائیں گے کبھی — زندگی کے لئے شرمندۂ احساں ہوں گے
پھر بہار آئی وہی دشت نوردی ہوگی — پھر وہی پاؤں وہی خارِ مغیلاں ہوں گے
عمر ساری تو کٹی عشقِ بتاں میں مومن — آخری وقت میں کیا خاک مسلماں ہوں گے

مومن کے دیوان میں دو سو سے بھی زیادہ غزلیں ہیں، ان میں سے محض چھ اور وہ بھی ناکمل انتخاب کرنا کسی طرح کافی نہیں کہا جا سکتا۔ مگر ہم نے طوالت کے خیال سے صرف وہی غزلیں لکھی ہیں جو زبان زدِ خاص و عام ہونے کے علاوہ ان کی خصوصیاتِ شاعری کی پوری طرح حامل ہیں۔

اب ہم مومن کے چند ایسے اشعار پیش کریں گے، جن میں انھوں مختلف خیالات کو اپنے خاص پیرایہ میں ادا کیا ہے ؎

عدم میں رہتے تو شاد رہتے اسے بھی فکرِ ستم نہ ہوتا — جو ہم نہ ہوتے تو دل نہ ہوتا جو دل نہ ہوتا تو غم نہ ہوتا

غالب نے اسی خیال کو زیادہ وضاحت سے یوں بیان کیا ہے ؎

نہ تھا کچھ تو خدا تھا کچھ نہ ہوتا تو خدا ہوتا — ڈبویا مجھ کو ہونے نے نہ ہوتا میں تو کیا ہوتا

دربدر ناصیہ فرسائی سے کیا ہوتا ہے — وہی ہوتا ہے جو قسمت کا لکھا ہوتا ہے

راضی برضا مولا رہنے کی تلقین کی ہے، یہ شعر خود ان کی اپنی زندگی کا آئینہ ہے، کیونکہ وہ ہمیشہ قسمت پر شاکر رہے اور کبھی مال و دولت کی ہوس اور کسی کی خوشامد درآمد نہیں کی۔

اس بخت پہ کوشش سے تھکنے کے سوا حاصل — گر چارۂ غم کرتا رنج اور سوا ہوتا

تقدیر کا لکھا اَمِٹ ہے اور تدبیر سے تقدیر کسی طرح نہیں بدل سکتی۔

جنت کی ہوس واعظ بے جا ہے کہ عاشق ہوں — ہاں سیر میں جی لگتا گر دل نہ لگا ہوتا

کہتے ہیں جنت کی ہوس آخر کس لئے کروں ۔ مانا کہ وہ سیر کے قابل جگہ ہے مگر یہاں اطمینانِ قلب و سکونِ خاطر کس کو ہے جو سیر کریں گے ۔

اور ایسا کوئی کیا بے سروساماں ہوگا — کہ مجھے زہر بھی دیجے گا تو احساں ہوگا

زندگیٔ ہجر بھی اک موت تھی — مرگ نے کیا کارِ مسیحا کیا

یعنی عذابِ ہجر سے جو موت سے بدتر تھا نجات دلا دی ۔

جب جانتے تاثیر کہ دشمن بھی وہاں سے — اپنی طرح اے گردشِ ایام نکلتا

کچھ آنکھ بند ہوتے ہی آنکھیں سی کھل گئیں — جی اک بلائے جان تھا اچھا ہوا گیا

آنکھ بند ہونے سے مراد مرجانا ہے ظاہری آنکھیں بند ہونے سے دل کی آنکھیں کھل گئیں یعنی جسم کے مٹنے پر روح کو قرار آگیا اور معلوم ہوگیا کہ درحقیقت ہمیں ستانے والا "جی" ہی تھا نہ کہ "جان" ۔

اتنے ہیں یک نظر ہی میں اوضاع روزگار — دنیا کی حسرتیں مرے دل پر گراں نہیں

دیکھنا کس حال سے کس حال کو پہنچا دیا — بخت تیرے عاشقوں کے نارسا کہنے کو ہیں

اچھی ہے وفا مجھ سے جلتے ہیں جلیں دشمن — تم آج ہوا سمجھو جو روز جزا ہوتا

کیا دل کو لے گیا کوئی بیگانہ آشنا — کیوں اپنے جی کو لگتے ہیں کچھ اجنبی سے ہم

دمبدم رونا ہمیں چاروں طرف تکنا ہمیں — یا کہیں عاشق ہوئے یا ہوگیا سودا ہمیں

میرے تغیرِ رنگ کو مت دیکھ — تجھ کو اپنی نظر نہ ہو جائے

غرض مومن کے کلام میں ایسے ہی بہتیرے سر تیز نشتر موجود ہیں ۔

ناصح اور واعظ سے یوں تو ہر ایک ہی شاعر کو کد رہتی ہے مگر مومن کی اور ناصح کی نوک جھوک غضب کی ہے معلوم ہوتا ہے اس مضمون سے کچھ انھیں خاص دلچسپی تھی کہ سینکڑوں جگہ باندھا ہے اور ہر جگہ نیا انداز ہے ۔ چونکہ ان اشعار سے مومن کی شوخی اور ظرافت کا رنگ معلوم ہوتا ہے لہذا کچھ آپ بھی سن لیجیے ؎

اس وسعتِ کلام سے جی تنگ آگیا — ناصح تو میری جان نہ لے دل گیا گیا

کیا پوچھتا ہے تلخیٔ الفت میں پند گو — ایسی تو لذتیں ہیں کہ تو جان کھا گیا

کیوں برا کہتے ہو بھلا ناصح — میں نے حضرت سے کیا برائی کی

میں تو دیوانہ تھا انکی عقل کو کیا ہوگیا — قیس کہتا ہے مجھے ناصح کو سودا ہوگیا

لگ جائے شاید آنکھ کوئی دم شبِ فراق — ناصح ہی کو لے آؤ گر افسانہ خواں نہیں

نہ مانوں گا نصیحت پر نہ سنتا میں تو کیا کرتا — کہ ہر ہر بات میں ناصح تمھارا نام لیتا تھا

پوچھنا حال اس کا ہے منظور — میں نے ناصح کا مدعا جانا

اب ان کے کچھ مقطع بھی سن لیں ؎

مومن تم اور عشقِ بتاں اے پیر و مرشد خیر ہے — یہ ذکر اور منہ آپ کا صاحب خدا کا نام لو

در بتخانہ و عشق بتاں اور آپ اے مومن
یہ حضرت آ گئی اک بار کیا طبع مقدس میں

اے مومن آپ کب سے ہوے بندۂ بتاں
یارے ہمارے دین میں حضرت بھی آ گئے

پیہم سجود پائے صنم پر دم وداع
مومن خدا کو بھول گئے اضطراب میں

گر ترے کوچہ کو دی کعبہ سے نسبت کیا گناہ
مومن آخر تھے کبھی اے دشمن اسلام ہم

اللہ ری گمرہی بت و بتخانہ چھوڑ کر
مومن چلا ہے کعبہ کو اک پارسا کے ساتھ

ہو گئے نام بتاں سنتے ہی مومن بے قرار
ہم نہ کہتے تھے کہ حضرت پارسا کہنے کو ہیں

ہے کچھ تو بات مومن جو چھا گئی خموشی
کس بت کو دے دیا دل کیوں بت سے ہو گئے تو

کیا حضرت مومن کہیں کعبہ کو سدھارے
سنسان ہے در کس لئے کیوں آج ہے دربند

یہ اشعار ان کے خاص رنگ کے حامل ہیں۔ شوخی طبع کے ساتھ ظرافت کی چاشنی پائی جاتی ہے نیز سادگی اور بے ساختہ پن اس غضب کا ہے کہ معلوم ہوتا ہے باتیں کر رہے ہیں۔

مومن کا نمونۂ کلام آپ نے دیکھ لیا اس سے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ انھوں نے جس طرز (شاعری) کی بنا رکھی ہے وہ کس تغزل سے کس قدر ہم آہنگ ہے اور انھوں نے اپنی ذہانت و طباعی سے اس میں کس قدر جدت نزاکت اور لطافت پیدا کر دی ہے انکے رنگ کی پیروی انکے بعد انکے شاگردوں تسکین، نسیم اور تسلیم وغیرہ نے کی اور اسے اور بھی زیادہ چمکایا۔

موجودہ شاعروں میں حسرت موہانی مومن خاں کی طرز میں کہتے ہیں اور ایک ان پر کیا منحصر ہے اصغر، فانی، جگر اور اکثر دوسرے اچھے غزل گو شعرا کے کلام میں مومن کے رنگ کی جھلک صاف نمایاں نظر آتی ہے۔ مگر غالب کے مقابلے میں چونکہ بیچارے مومن کم مشہور ہیں۔ اس لئے موجودہ شعرا کے مداحین اپنے ممدوحین کے کلام کو مومن سے نسبت دینا کسر شان سمجھتے ہیں اور جسطرح بھی بنے کوشش کرتے ہیں کہ اپنے ممدوح کا سلسلۂ کلام کھینچ تان کر غالب سے ملا دیں، کیونکہ وہ جانتے ہیں کہ غالب اردو کے مانے ہوے شاعر اور عالمگیر شہرت کے مالک ہیں، مگر یہ انھیں معلوم نہیں کہ خود غالب مومن کے ایک شعر کے لئے اپنا پورا دیوان نذر دینے کو تیار تھے، اور خود ان دونوں کے کلام میں جتنی مماثلت ہے بہت کم معاصرین میں پائی جاتی ہے۔ لیکن مولانا عبدالحی نے بالکل سچ لکھا ہے کہ "افسوس ہے مومن کو مولانا حالی جیسا نقاد نہیں ملا جو ان کے کاوش فکر کے نتائج کو ملک میں نمایاں کرتا" ورنہ حقیقت یہ ہے کہ انھوں نے جس قدر اسالیب بیان میں نزاکت و لطافت پیدا کر دی ہے وہ ان کی ذہانت اور جولانی طبیعت کی تماشا گاہ ہے قصیدوں میں غزلوں میں مثنویوں میں ہر جگہ ان کا انداز بیان کیفیت سے خالی نہیں۔ خصوصاً صنف غزل گوئی میں تو انھوں نے طرح طرح سے گلکاریاں اور غضب کی باریکیاں اور دلفریبیاں پیدا کی ہیں۔

بہرحال اردو شاعری جب تک قائم ہے مومن کا نام بھی زندہ رہیگا۔ کیونکہ انھوں نے اسے وسعت و ترقی دینے میں خاطر خواہ حصہ لیا ہے اور زبان و ادب اردو کی نمایاں اور گرانقدر خدمت انجام دی ہے۔

تسنیم ربانی

# اداریہ

آپ نے اقبال نمبر دیکھا ہوگا کیسے پسند آیا؟ اچھے مضمونوں پر انعام دینے کا وعدہ کیا تھا۔ لیکن ہم خود ان کو انتخاب کرنا نہیں چاہتے اس کام کے لئے ہم نے ایک مجلس بنائی ہے۔ اور وہ اچھی طرح جانچ کر اچھے مضمونوں کا انتخاب کرے گی۔ اور جب ہم کو اس مجلس سے اطلاع ملے گی ہم اعلان کردیں گے۔

اس نمبر میں ہم نے ہمیشہ کی طرح پہیلیاں اور لطیفے شائع کئے ہیں اور مئی کی پہیلیوں کے حل بھی چھاپے ہیں۔ آئندہ مہینے کے لئے آپ ایک مضمون لکھئے جس کا عنوان ہے "مدرسہ کا پہلا دن" اس مضمون میں آپ لکھئے کہ اس سال جس دن آپ کا مدرسہ کھلا، اس دن آپ نے کیا کیا؟ آپ میں سے اکثر بچے پڑھنے کے ساتھ کھیلتے بھی ہوں گے۔ ہم کو خیال رکھنا چاہئے تاکہ دماغ اچھی طرح کام کرسکے۔ صحت و بچے اپنی تصویریں بھیجیں۔ جو چھوٹی سائز پر ہوں۔ ہم نے "اقبال نمبر" میں لکھ دیا تھا کہ اس کا سرورق مسٹر خلیل نے بنایا ہے۔ وہ وقت پر نہ چھپ سکا۔ اس لئے مجبوری کی وجہ سے ہم نے دوسرا سرورق لگا دیا تھا اور وہ بھی پسند کیا گیا۔

---

# پہیلیوں کے حل

مئی کے سب رس کی پہیلیوں کے صحیح حل یہ ہیں:- الف (۱) قینچی، (۲) کاغذوں کی پن اور سوئی. ب. (۳) پھیرا نہ تھا، (۴) روئی ج (۵) جالا، (۶) کوڑا، د. (۷) چھتری، (۸) انگیٹھی۔

حسب ذیل سب رسی بھائیوں اور بہنوں نے روانہ کئے۔ معین الدین احمد انصاری (۸)، مس بی فخرالدین (۶) شوکت باسط علی خاں (۶) محمد عبدالقیوم مدرسہ عالیہ (۵) جلال صدیقی سٹی کالج (۴) سید لایق علی خاں سٹی کالج (۴)، حبیب شمس سٹی کالج (۲) سید واحد حسین سٹی کالج (۱)۔ مرزا منظر علی بیگ سٹی کالج (۱)

(جون کے سب رس کے "معمۂ اقبال" کے حل زیادہ تعداد میں نہیں وصول ہوئے اس لئے آئندہ ماہ میں درج کئے جائیں گے)

# دوسری پہیلیاں

(آئندہ ان پہیلیوں کے حل روانہ کریں)

الف۔ ۱۔ چاندی کے قلعہ میں پارے کا چشمہ — پارے کے چشمے میں سونے کی کان
ایسے قلعہ میں نقب لگائے — بے کھٹکے انسان

۲. پیاری سہیلی کیا بتاؤں — میرا دکھڑا کس کو سناؤں
موا ساری دنیا کماتا — رتی برابر گھر میں نہ لاتا — (مس بی فخرالدین)

ب۔ ۱۔ ایک گلاس دو رنگ پانی — بوجھنے والا بڑا گیانی

۲۔ مارے وہ جی اٹھے — بن مارے مرجائے — (محمد غوث سٹی کالج)

ج۔ ۱۔ اتنی سی ہلدی گھر بھر میں مل دی — ۲۔ چھوٹا منہ بڑی بات — (محمود عبدالماجد پرمنی)

# ایک گاؤں کا بازار

اکثر گاؤں میں یہ قاعدہ ہے کہ ہفتے میں ایک دفعہ بازار لگتا ہے جس میں اطراف کے گاؤں والے اپنی اپنی چیزیں بیچنے کے لئے لے آتے ہیں۔ اور ایک دن گاؤں میں رہ کر خرید و فروخت کر کے چلے جاتے ہیں۔

جاکورہ نظام ساگر کے قریب ایک گاؤں ہے وہاں کے مسافر بنگلہ کے نزدیک ایک نہر ہے جو نظام ساگر کے تالاب سے لی گئی ہے۔ جاکورہ کا مسافر بنگلہ نہایت اچھے مقام پر واقع ہے۔ گرما کے تعطیلات میں ہم لوگ وہاں گئے۔ اتفاق سے دوسرا دن وہاں کے بازار کا دن تھا۔ رات کو اطراف کے گاؤں والے اپنا سامان لے کر آ گئے اور رات کو درختوں کے سایہ میں سوتے رہے۔ دوسرے دن نہر کے پاس ایک چہل پہل تھی صبح کا وقت تھا۔ ابھی سورج بھی نہ نکلا تھا کہ بہت سے لوگ جمع ہو گئے کئی دوکانیں لگ گئیں۔ اس شور و ہنگامہ میں چڑیوں کی چہچہاہٹ صاف سنائی دے رہی تھی۔ سب پرندوں کا یکساں اُڑنا نہایت اچھا معلوم ہو رہا تھا۔ آہستہ آہستہ سورج نے افق مشرق سے کروٹ بدلی اور اس کی رنگین شعاعوں میں گاؤں کی پہاڑیاں چمکنے لگیں۔ نہر کا پانی سورج کی کرنوں میں خوب بہار دے رہا تھا اور نہر میں ایک دوسرا آسمان نظر آ رہا تھا۔ پاس ہی ایک مندر تھا چند عورتیں پیتل کے تھالوں میں پوجا کا سامان لئے ہوئے مندر کے اندر جا رہی تھیں۔ ان کے سیاہ بال کھلے ہوئے تھے جن سے پانی کے قطرے موتیوں کی طرح ٹپک رہے تھے۔ مندر سے بھجن گانے کی آواز آنے لگی۔ چھوٹے چھوٹے بچے ادھر ادھر دوڑ رہے تھے یکایک رونے کا ایک شور بلند ہوا معلوم ہوا کہ رونے والے بنجارے تھے جو اتفاق سے اپنے بچھڑے ہوئے عزیزوں سے مل کر جدائی کی بھڑاس نکال رہے تھے کہیں پارچہ فروخت ہو رہا تھا۔ بندر والے اور سانپ والے کے اطراف لوگوں کا ایک جم غفیر تھا۔ اور نہر کے کنارے مچھلی والے بھی لوگوں کے حلقوں میں گھرے ہوئے تھے۔ اکثر جگہ قیمتوں پر جھگڑا ہو رہا تھا گاہک ایک قیمت کہتے اور دوکاندار ایک۔ اسی مصروفیت میں سورج نصف النہار پر پہنچ گیا۔ لوگوں کی ٹولیاں ادھر اُدھر درختوں کے نیچے جم گئیں اور کھانے کا دور شروع ہوا اور آم کے چھلکوں کے ڈھیر لگ گئے۔ سہ پہر بھی گذر گئی اور شام اپنی پوری رعنائیوں کے ساتھ نمودار ہوئی۔ شام ہوتے ہی بہت سے لوگ واپس ہونے لگے۔ سورج غروب ہونے سے پہلے میدان آم کے چھلکوں اور کوڑے کرکٹ سے بھر گیا۔ دوکاندار سامان اٹھانے میں مصروف تھے اور رات ہوتے ہوتے وہ لوگ اپنا سامان لے کر چلے گئے۔ بعض بنڈیوں میں دراز ہو گئے آفتاب بھی دنیا کی دلفریبیوں اور جانے والوں پر ایک نظر حسرت ڈال کر اُفق مغرب میں غائب ہو گیا اور اس کی جگہ چاند کی نرم و منور کرنوں نے لے لی۔ نہر کا پانی چاندنی کرنوں میں پارہ کی طرح مچل رہا تھا۔ مندر سے بھجن کی آواز خاموش فضا میں گونج رہی تھی۔

سلطانہ عارف الدین

## لطیفہ

لڑکا (ریلوے گارڈ سے) بھائی نے مجھے مارا ہے۔

گارڈ۔ تو میں کیا کروں تم مجھے کیا کہتے ہو۔

لڑکا۔ بھائی نے میرا آدھا ٹکٹ لیا ہے اور میری عمر بارہ سال کی ہے۔ بھائی سے پورے پیسے وصول کرو۔

سید واحد حسین اختر

# چڑیا کی کہانی

ایک بادشاہ تھا اس کے باغ میں ایک چڑیا نے گھونسلا رکھا اس میں چار بچے دیئے۔ ایک دن بادشاہ کا مالی باغ میں گیا اور اس نے چاہا کہ بیلے، چنبیلی، موتیا اور جوہی کی ڈالیاں جو بہت بڑھ گئی تھیں ان کو قلم کر دے۔ گلاب، چنبیلی، موتیا وغیرہ تو اس نے کاٹ دیئے لیکن جوہی اس نے جوہی کی ڈالی پر ہاتھ ڈالا اس میں سے آواز آنے لگی کہ

نہ توڑ بادشاہ کے مالی نہ توڑ، پھولوں کی ڈالی نہ توڑ، جوہی کی ڈالی نہ توڑ

مرے جان محمد گر پڑیں مرے خان محمد گر پڑیں

مری شمو بو گر پڑے مری قمرو بو گر پڑے

مالی یہ آواز سن کر ڈر گیا اور دوڑا دوڑا وزیر کے گھر گیا اور خبر دی کہ جوہی کے درخت سے یوں آواز آتی ہے۔ وزیر فوراً یہ سن کر باغ میں آیا اور چاہتا تھا کہ جوہی کی ڈالی توڑے مگر ڈالی سے پھر وہی آواز آئی کہ

نہ توڑو بادشاہ کے وزیر نہ توڑو

پھولوں کی ڈالی نہ توڑو جوہی کی ڈالی نہ توڑو

مرے جان محمد گر پڑیں مرے خان محمد گر پڑیں

مری شمو بو گر پڑے مری قمرو بو گر پڑے

وزیر نے جو آواز سنی تو بڑا پریشان ہوا۔ دکھائی تو کچھ نہ دیتا تھا لیکن آواز برابر چلی آتی تھی۔ حیران تھا کہ کیا کرے۔ آخر اس نے جا کر بادشاہ سے عرض کی کہ جوہی کی ڈالی سے یوں آواز آتی ہے۔ بادشاہ خود آئے اور انھوں نے بھی چاہا کہ ڈالی کو توڑیں۔ ڈالی پر ہاتھ لگتے ہی پھر وہی آواز بلند ہوئی کہ:۔

نہ توڑو بادشاہ سلامت نہ توڑو

جوہی کی ڈالی نہ توڑو پھولوں کی ڈالی نہ توڑو

مرے جان محمد گر پڑیں مرے خان محمد گر پڑیں

مری شمو بو گر پڑے مری قمرو بو گر پڑے

بادشاہ نے ادھر ادھر دیکھا کچھ نظر نہ آیا درخت بہت گھنا تھا۔ بادشاہ نے کہا معلوم ہوتا ہے کہ اس میں کسی چڑیا کا گھونسلا ہے مالی کو حکم دیا کہ بہت احتیاط سے اس ٹہنی کو کاٹ لے۔ جب ٹہنی کاٹی گئی تو واقعی اس پر ایک چڑیا کا گھونسلا تھا اور اس میں چار ننھے ننھے بچے بھی تھے۔

بادشاہ نے فوراً ایک بڑا سونے چاندی کا پنجرا تیار کروایا اور اس میں گھونسلا معہ ٹہنی کے رکھوا دیا اور پنجرے کو اپنے کمرہ میں لٹکا دیا۔ لیکن جب کبھی اس کے نزدیک جاتا یا ہاتھ لگانا چاہتا تو اس میں سے یہی آواز آتی کہ

نہ توڑو بادشاہ سلامت نہ توڑو

جوہی کی ڈالی نہ توڑو پھولوں کی ڈالی نہ توڑو

مرے جان محمد گر پڑیں مرے خان محمد گر پڑیں

مری شمو بو گر پڑے مری قمرو بو گر پڑے

آخر کار چڑیا کی بک بک سے بادشاہ تنگ آ گیا اور اس کے پنجرے کا دروازہ کھول دیا کیونکہ اب پر پھوٹ چکے تھے۔ چڑیا دروازہ کھلتے ہی خوشی خوشی اپنے بچوں کو لے کر پھر سے اڑ گئی اور جاتی ہوئی یوں کہتی گئی۔

توڑ لو بادشاہ سلامت توڑ لو

جوہی کی ڈالی توڑ لو پھولوں کی ڈالی توڑ لو

مرے جان محمد نہ گریں مرے خان محمد نہ گریں

مری شمو بو نہ گرے مری قمرو بو نہ گرے

اور پھر باغ میں جا کر اپنے بچوں کے ساتھ آرام و چین سے رہنے لگی۔

سکینہ بیگم رحمت اللہ

# گلاب

گلاب تمام پھولوں کا سردار ہے۔ یہ پھول جتنا عام اور ہر دل عزیز ہے اتنا کوئی اور پھول نہیں، اس کی پیاری شکل، نرالا رنگ اور بھینی بھینی بو کو کون پسند نہیں کرتا؟

گلاب کا پودا یا تو کھڑا ہوتا ہے یا بیل کی طرح درختوں کے اوپر یا زمین پر پھیلا ہوا ہوتا ہے۔ اس کی شاخوں پر کانٹے ہوتے ہیں۔ عام طور پر گلاب کے پودوں میں کئی تنے ہوتے ہیں۔ یہ تنے چوبی اور خاردار ہوتے ہیں۔ تنے کا رنگ نئے پودے میں سبز اور زیادہ پرانے میں سیاہی مائل ہوتا ہے جوں جوں پرانا ہوتا جاتا ہے چھال بھی سخت ہوتی جاتی ہے۔

ٹہنیوں میں پتیاں کسی میں پانچ اور کسی میں سات ہوتی ہیں پتیوں کے جوڑے ہوتے ہیں ایک پتی ٹہنی کے اس طرف ہوتی ہے تو دوسری اس طرف آخر میں ٹہنی کے سرے پر ایک ہی پتی ہوتی ہے۔ پتیوں کا رنگ گہرا سبز ہوتا ہے، کنارے دندانہ دار کٹے ہوئے۔

گلاب کے پھول کے رنگ مختلف ہیں: سرخ، سفید، گلابی اور زرد زیادہ عام ہیں۔ گلاب کے پھول میں بہت سی پنکھڑیاں ہوتی ہیں۔ اس لئے یہ پھول دوہرا کہلاتا ہے۔ گلاب کے پھول کے بیچ میں ایک گچھا سا ہوتا ہے جس میں بیج ہوتے ہیں۔ یہ چھوٹے چھوٹے روئیں دار ریشے سے گھرے رہتے ہیں۔

گلاب کی کلیوں پر سبز رنگ کی پتیوں کا ایک غلاف چڑھا رہتا ہے یہ پھول کے نازک حصے کی حفاظت کرتا ہے۔ جب پھول کھل جاتا ہے تو چھوٹی چھوٹی رنگین پتیاں دکھائی دیتی ہیں۔ یہی پنکھڑیاں کہلاتی ہیں، پنکھڑیاں چکنی اور خوشبودار ہوتی ہیں۔

گلاب کے پھول زیب و زینت کا کام دیتے ہیں۔ باغوں میں، گھروں میں، ملاقات کے کمروں، کیاریوں اور گملوں میں لگاتے ہیں۔ پھول توڑ کر ہار اور گجرے تیار کرتے ہیں۔ پھولوں سے عطر اور عرق کشید کرتے ہیں۔ عرق بڑی مفید چیز ہے، جلسوں اور محفلوں میں لوگوں پر چھڑکتے ہیں۔ آنکھیں اگر دکھنے لگیں تو دوا کے طور پر استعمال کرتے ہیں۔ پنکھڑیوں سے گلقند بھی تیار کیا جاتا ہے جو دوا کا کام دیتا ہے۔

گلاب کی کاشت قلموں کے ذریعہ ہوتی ہے۔ قلمیں فروری کے مہینے میں لگائی جاتی ہیں۔ قلموں کے سرے پر گوبر لگا دیا جاتا ہے تاکہ گرمی سے سوکھ نہ جائیں۔ قلمیں سیدھی نہ لگائیں بلکہ ترچھی ہونی چاہئیں۔ پانی صبح شام دیا جائے، دھوپ کے وقت نہیں۔

ابوالمحاسن متین حیدرآبادی

# دکھ اور سکھ

میرا خیال ہے کہ دکھ ایک عارضی اور فانی چیز ہے، سکھ اصلی حقیقی اور ہمیشہ قائم رہنے والا ہے جو لوگ زندگی کو دکھ کی زنجیر سمجھتے ہیں اور اس سے نجات پانے کے لئے خودکشی کر لیتے ہیں میرے خیال میں ان کا دماغ درست نہیں ہوتا کیونکہ زندگی کا دوسرا نام ہے مسرت۔ اور تکلیفیں مثل پھول کے آس پاس کے قدرتی کانٹے ہیں اور پھول کانٹوں میں محفوظ رہ کر بھی حاصل کیا جا سکتا ہے۔

قدسیہ ظہیرالدین احمد (محبوبیہ گرلز اسکول)

# شیخ چلی

شیخ چلی کے پانچ دوست تھے۔ شیخ چلی نے اپنے بیٹے کو ایک بکرا دلایا۔ پانچوں دوستوں نے یہ سوچا کہ کسی طرح اس بچے کا بکرا کھا جانا چاہیئے۔ ایک روز انھوں نے بچے سے بکرا چھین لیا۔ بچے نے سارا واقعہ شیخ چلی سے بیان کر دیا۔ شیخ چلی کو غصہ آیا اور اس نے دوستوں سے بدلہ لینے کے لئے دو بندریاں رکھے تھے۔ اپنی بیوی سے کہا کہ آج دوستوں کی دعوت ہے۔ اس لئے تم بریانی، قورمہ، میٹھا، تیار کرو اس کے بعد شیخ چلی ایک بندر کو کاندھے پر بٹھا کر لے چلا جب دوست بازار میں ملے تو شیخ چلی نے ان کے سامنے بندر کو زمین پر چھوڑ کر کہا کہ گھر جا کر بیوی سے کہہ کہ آج میرے پانچوں دوستوں کی دعوت ہے۔ اس لئے بریانی، قورمہ، میٹھا، تیار کرے۔ اس کے بعد شیخ چلی نے بندر کو لات مار کر کہا کہ گھر جا۔ بندر سامنے سے بھاگ گیا لیکن وہ گھر نہ گیا بلکہ جنگل میں بھاگ گیا جب پانچوں دوست گھر آئے تو مکان میں ویسے ہی بندر کو دیکھا۔ اور دعوت کا سامان بھی بالکل وہی دیکھا جو شیخ چلی نے کہا تھا بندر کے اس کام کو دیکھ کر دوستوں نے اس کو خریدنا چاہا۔ شیخ چلی نے بندر کی قیمت دو ہزار بتائی۔ دوستوں نے دو ہزار روپے دے کر بندر کو خریدا۔ ایک روز ان ہی دوستوں نے بازار میں شیخ چلی سے ملاقات کرتے وقت اپنے بندر سے کہا کہ گھر جا کر کہنا کہ آج شیخ چلی کی دعوت ہے جلد کھانا تیار کرو۔

اس کے بعد جب شیخ چلی دوستوں کے ساتھ گھر گیا تو وہاں نہ بندر تھا نہ کھانا۔ بندر جنگل میں بھاگ گیا تھا۔ شیخ چلی کے دوستوں کو بڑی شرمندگی ہوئی۔ شیخ چلی نے ایک بکرے کے بجائے دو ہزار روپیے وصول کئے۔

وحید الدین طالب علم (جماعت چہارم)

# ریل گاڑی

ترے وجود نے عالم کو ایک کر ڈالا
دکن کو شرق کو پچھم کو ایک کر ڈالا

نہ ڈر ہے مینہہ کا ہم کو نہ دھوپ کا کھٹکا
نہ اس کا خوف کہ حایل ہے راہ میں دریا

اندھیری رات ہو طوفاں ہو یا کہ آندھی ہو
رواں دواں ہے وہ سردی ہو یا کہ گرمی ہو

مزے سے کھاؤ، پیو، بیٹھو، سوؤ یا لیٹو!
سفر میں ملتا ہے آرام گھر کا سا ہم کو

تو ہی نے ہم کو سکھایا کہ آ گئے جاؤ تم!!
جہاں کا تارا بنو اور جگمگاؤ تم!

کروگے محنت و کوشش تو پاؤگے آرام
عمل ہے تلخ مگر اس کا میٹھا ہے انجام

ہے سچ تو یہ کہ بڑا کام کر دیا تو نے
ہر اک کو وقت کا پابند کر دیا تو نے

نہ تھی نگاہوں میں کچھ اپنی وقعت و عزت
بڑھائی تو نے زمانے میں وقت کی قیمت

اگر ہو عاقل و دانا تو قدر اس کی کرو
نہ اپنے وقت کو بیکار ضایع ہونے دو

مسیح الدین خاں اقبال متین بشیر آباد

# تربیت تعلیم سے زیادہ ضروری ہے

ہر بچے کے لئے ماں کی گود پہلا مدرسہ ہے اگر ابتدا ہی میں بچہ اچھا سبق سیکھے تو وہ اپنے سن شعور کو پہونچ کر لائق بنے گا. اگر خدانخواستہ کوئی بچہ ابتدا سے ہی نافرمان اور بے ادب نکلا تو صرف تعلیم سے اس کی اصلاح کا امکان نہیں ہے اس لئے ہر بچے کی ماں کا فرض ہوگیا کہ اول سے ہی اچھی باتوں کی جانب مائل کرے۔

بعض مائیں بچوں کی عدم تربیت کا الزام اپنے پر نہیں لیتیں اور کہتی ہیں کہ وہ تو (یعنی باپ) کبھی خفا ہوتے نہیں جو صحیح نہیں ہے اس لئے کہ بچوں کو پانچ یا چھ سال کی عمر تک خفا ہونا یا ڈرانا نہیں چاہیے ڈرانے کے باعث ان کے دماغی نشو ونما میں فرق آتا ہے جس سے تعلیم پر اثر پڑنے کا اندیشہ ہے بچے کی ذمہ داری ماں اور باپ دونوں پر مساوی ہے۔

آج کل دیکھنے میں آ رہا ہے کہ تعلیم یافتہ ماں باپ بچوں کی تعلیم بچپن سے ہی آغاز کرتے ہیں جس سے ان کا مقصد یہ ہوتا ہے کہ جلد وہ قابل بنیں مگر تربیت کے جانب توجہ نہیں کرتے جس کی وجہ خامی رہ جاتی ہے ہر بچے کے لئے تربیت اولاً ضروری ہے اس کے بعد بچے کو قابل بنا سکتی ہے اس نقطۂ نظر سے میرا خیال ہے کہ " تربیت تعلیم سے زیادہ ضروری ہے "

بعض بچوں کی طبیعت میں شرافت کا مادہ رہتا ہے کہ ماں کا لاڈ پیار ان کے حق میں بربادی کا باعث ہوتا ہے اس لئے ماں کو چاہیئے کہ وہ اپنی اولاد سے مناسب محبت کرے اسی نظریہ کے تحت پرانے بڈھیوں کا قول ہے کہ " کھلاؤ سونے کا نوالہ اور دیکھو شیر کی نظر " یہ کہاوت لفظ بلفظ صحیح ہے زمانہ سلف کے ماں باپ اسی اصول کے پابند تھے جب ہی تو تربیت و تعلیم ان کے بچوں کی ایسی رہی کہ آج بھی ہم کو ماننا پڑتا ہے آج کل تربیت کے معاملہ میں خاص توجہ و سختی برتنے کی ضرورت ہے۔

میری رائے میں بچوں کی تربیت کی ذمہ داری ماں پر اور تعلیم کی ذمہ داری باپ پر عاید ہونی چاہیے تنہا ماں کو یا باپ کو ذمہ دار قرار دینا مناسب نہیں ہے ماں کا یہ کہنا کہ میں اکیلی عورت کیا کر سکتی ہوں قابل تسلیم نہیں ہے البتہ فرمانبردار اولاد بنانا ماں کا فریضہ ہے اس لئے کہ اس کے بمقابلہ باپ کے ہر بچہ اپنی ماں کا اثر فطرتاً زیادہ قبول کرتا ہے. بچہ شعور کو پہونچنے کے بعد باپ کا اثر بچہ پر قائم ہونے سے تعلیم اچھی ہو سکتی ہے. مگر مڈل کامیاب ہونے تک تعلیم کا شوق دلانا استاد کا کام اور نگرانی کرنا باپ کا فرض ہے تعلیم سے زیادہ تربیت کو ضروری قرار دینا چاہیئے. تاکہ بچوں کا مستقبل بعد ختم تعلیم بہتر و شاندار بن سکے۔

بیگم حسن الدین محمد (ہنگولی)

# کولمبس اور نئی دنیا

(یہ مضمون لاسلکی نشرگاہ حیدرآباد سے براڈکاسٹ کیا گیا تھا)

عزیز بھائیو وہ ملک جس کو آپ امریکہ کہتے ہیں نئی دنیا کے نام سے بھی مشہور ہے اسی نام سے ہم کو پتہ ملتا ہے کہ وہ چار پانچ سو سال کے لوگوں کو یقینی ایک نئی دنیا معلوم ہوتی تھی. انگریز کہتے ہیں کہ براعظم یورپ قدیم دنیا میں شامل ہے تاکہ مشرقی اور مغربی ہمسفریں میں فرق معلوم کریں. اب آپ اس مشہور آدمی کے واقعات پڑھیں گے جس نے سب سے پہلے امریکہ کو تلاش کیا. اس زمانہ کے لوگ اس بات سے ناواقف تھے کہ دنیا ایک گیند کے مانند ہے کیونکہ اس وقت تک کسی شخص نے بھی دنیا کے اطراف سفر نہیں کیا تھا. اور اس زمانہ میں کوئی بڑا جہاز نہ تھا جو بہت بڑا دریائی سفر کر سکے. ان تمام مشکلات کے ہوتے ہوئے اس زمانہ میں بہت سی کتابیں چھاپی گئیں. اور لوگ دنیا کے متعلق خیالات کو بدلنے لگے. اور بہت سے دریائی سفر پوری دنیا کی تلاش کے واسطے کئے گئے مگر ان سے زیادہ مشہور سفر امریکہ کا تھا. کولمبس شہر اٹلی کے ایک بندرگاہ میں جس کا نام جنیوا ہے پیدا ہوا اس کا باپ کوئی مالدار آدمی نہ تھا تاہم ہم اس نے

اپنے بیٹے کولمبس کو اچھی تعلیم دلوائی تھی کیونکہ کولمبس اور اس کے ماں باپ ہمیشہ دریا کے کنارے رہا کرتے تھے کولمبس بچپن میں جنیوا میں جہازوں کی آمد و رفت دیکھ کر بہت خوش ہوا کرتا تھا۔ کولمبس کو دریا سے اتنی محبت ہو گئی تھی کہ اس نے سولہ سال کی عمر میں دریائی سفر کرنا شروع کر دیا۔ اس کا سب سے پہلا سفر یہ تھا کہ دور دراز کے شمالی سرد مقامات تک گیا یہاں تک کہ وہ دنیا کے سب سے زیادہ سرد مقام پر گیا . . . . . . . . . . اور وہاں سے افریقہ کے گرم ملکوں سے ہوتا ہوا اپنے ملک جنیوا کو پہنچا۔ وہ قریب قریب ۲۵ سال سے زیادہ دریا پر تھا اور اس میں شک نہیں کہ اس نے اسی اثنا میں نئی دنیا کو پانے کا خیال کیا ہوگا۔ وہ دنیا کے نقشوں پر اچھی طرح حاوی ہو گیا تھا۔ وہ شروع ہی سے ملاحوں کے قصوں کو بہت دلچسپی سے سنا کرتا تھا۔ اس نے دل میں یہ یقین کر لیا تھا کہ یورپ سے بہت دور مغرب کی جانب ایک دنیا ہے اور وہ امید رکھتا تھا کہ خود ہی پہلا شخص ہوگا جو اس نئی دنیا کو پائے گا۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ اس زمانہ میں ایک بڑا دریائی سفر کرنا بہت ہی مشکل امر تھا کولمبس کو نئی دنیا کی تلاش کے لئے جہازوں اور روپیہ کی ضرورت تھی اس لئے اس نے اس زمانہ کے بادشاہوں سے اپیل کی کہ وہ اس کے اس کار عظیم میں مدد دیں۔ مگر کولمبس کو وہاں کے بجائے ملک اسپین کے بادشاہ سے امداد مل چکی تھی۔ اسپین سے رخصت ہوا۔ تو اس وقت ان تینوں جہازوں میں ایک سو بیس آدمی تھے۔ کولمبس مغربی جانب روانہ ہوا اور تقریباً اس کو دو ماہ تک کوئی زمین نظر نہ آئی۔ کولمبس اور اس کے ساتھیوں کا بحر اٹلانٹک عبور کرنا تھا! اس کے ساتھی زمین سے اتنی دور جانے کے بعد بہت خوف زدہ ہو گئے تھے۔ کولمبس کے چند ساتھیوں نے ٹھان لی تھی کہ کولمبس کو دریا میں پھینک دیں اور خود اسپین کو واپس چلے جائیں مگر کولمبس نے کبھی ہمت نہ ہاری اور وہ کئی طریقوں سے اپنے مشکلات پر غالب رہا اس نے اپنے ساتھیوں سے التجا کی کہ وہ چند روز اور صبر کریں کیونکہ اس کو یقین تھا کہ زمین قریب میں ملے گی۔

ایک روز صبح سویرے اکتوبر سنہ ۱۴۹۲ء میں زمین نظر آئی۔ اس وقت کولمبس اور اس کے ساتھیوں کی خوشی قابل بیان نہیں ہے جہازوں سے کشتیاں اتاری گئیں۔ اور لوگ اس میں بیٹھ کر کنارے کی طرف روانہ ہوئے۔ اس نئی دنیا میں جس شخص نے پہلے قدم رکھا وہ کولمبس ہی تھا۔ وہ مقام جس پر کولمبس نے پہلے قدم رکھا وہ ایک جزیرہ تھا۔ اور جس کو آج کل "امریکہ" کہتے ہیں۔ کولمبس نے اس کو اسپین کی ریاست میں شامل کر لیا۔ اور اسپین جانے کے لئے بہت جلد تیار ہوا تاکہ اسپین کے بادشاہ اور ملک کو اپنی کامیابی کی خوش خبری سنائیں۔ وہ اپنے ساتھ ملک کے باشندے درخت جانور اور بہت سا سونا اور قیمتی جواہر لے گیا۔ جب کولمبس اسپین پہنچا تو اس کا نہایت پرجوش طریقہ سے خیر مقدم کیا گیا۔ اور وہ بہت ہی بہادر مانا گیا۔ کچھ عرصہ کے بعد کولمبس امریکہ کو دوبارہ روانہ ہوا۔

محمود علی متعلم (حیدرآباد دکن)

# میرے ننھے تارے

ارے ننھے تارے مرے پاس آجا
تو اپنی چمک آکے مجھ کو دکھا جا

ادھر آ تجھے ہاتھ میں لے کے دیکھوں
یہ کیا بات ہے جو چمکتا ہے تو یوں

تو ننھا سا جگنو ہے اللہ میاں کا
تجھے اوڑھنی میں میں رکھوں اِدھر آ

زمین پر رہوں میں اور تم آسماں پر
بتاؤ تو پھر میں تمھیں پاؤں کیونکر

چلا آ چلا آ مرے پیارے تارے
چراغوں سے اچھے کھلونے سے پیارے

(ماخوذ از بنات دہلی)

مرسلہ جہاں بانو بیگم

سب رس جولائی ۱۹۳۸ء

# اگر میں لکھپتی ہوتا

اگر میں لکھپتی ہوتا تو سب سے پہلے ملک کی مایۂ ناز یونیورسٹی جامعۂ عثمانیہ میں شریک ہو کر زیور علم سے مزین ہوتا۔ معاشیات خالص میرے مضامین ہوتے۔ معاشی اصول و ضوابط پر عبور حاصل کر کے عملی زندگی میں قدم رکھتا تو بجائے طوق غلامی گلے میں ڈالنے کے خدمت ملک و قوم کو اپنا فرض اولین سمجھتا۔ ملک کی معاشی پستی کا بنظر غائر مطالعہ کرتا۔ چند زرعی مدارس قائم کرتا جس میں صحیح اصول زراعت بتلائے جاتے۔ ابتدائی تعلیم کا خیال رکھتا جس کی ملک کو سخت ضرورت ہے۔ اس طرح نونہالان وطن آوارگی سے باز رہتے۔ چند صنعت و حرفت کے ادارے بھی قائم کرتا۔ اور اس میں اُن نوجوانوں اور ہوشمند بچوں کی کھپت ہوتی جو آج کل باوجود تندرست و توانا ہونے کے دربدر بھیک مانگ رہے ہیں۔ ملک میں شکرسازی کا ایک کارخانہ اور اس سے متصل اور موزوں زمین پر نیشکر کی کاشت کا خاطر خواہ انتظام کرتا جس سے حصول شکر میں آسانی ہوتی۔ ایک مستقل کارخانہ دیاسلائی و صابن سازی کا بھی قائم کرتا۔ اس میں کافی مزدور کام کرتے اور اُن سب کی احتیاجات پوری ہو جاتیں۔ ایسے کارخانوں کی ملک میں شدید ضرورت ہے۔ علاوہ ازیں ترک مسکرات کی تائید میں ہمہ تن مصروف ہو جاتا۔ جو ساری برائیوں کی جڑ ہے۔ اس کا سدباب کرنے سے مجھے اچھے سے اچھا کاریگر ارزاں اُجرت پر دستیاب ہوتا۔ اپنا زیادہ وقت قوم کی خدمت کے لئے وقف کرسکتا۔

چند انجمنیں قائم کرتا جن میں اصلاح عقائد کا کام ہوتا۔ اس طرح آئندہ نسلوں میں تفریق و فرقہ بندی جیسی بُری باتوں کا سدباب ہو جاتا۔

تقسیم دولت اور بہترین تنظیم سے خاطر خواہ نظام پیدا کرنے کے بعد ایک دفعہ مقامات مقدسہ کی زیارت کرتا اور مشہور تاریخی مقامات کے سفر سے لطف اندوز ہوتا۔ اس طرح میں اللہ اور اس کے بندوں کے حقوق ادا کر کے ملک و قوم میں اپنی یاد چھوڑ جاتا۔

حسین شریف (دوم مسلم ہائی کلاس)

# رات کی تاریکی

میں ایک قافلے کے ساتھ سفر کر رہا تھا۔ رستے میں ایک تالاب نظر آیا۔ میں نے ساتھیوں سے نہانے کی اجازت لی اور تالاب کی طرف چل پڑا۔ پہلے غوطے میں مجھے کچھ معلوم نہ ہوا دوسرے غوطے میں میں نے محسوس کیا کہ تالاب کا پانی شہد کی طرح مجھ سے لپٹ گیا ہے میں نے سمجھا کہ یہ تالاب جادو کا بنا ہوا ہے۔ ڈر کی وجہ سے میرا رواں رواں کانپ رہا تھا۔ میں گرتے پڑتے باہر آیا اور جسم کو کپڑوں سے صاف کیا۔ اور ایک درخت کے نیچے سو گیا۔ تھوڑی ہی دیر میں تمام چیونٹیاں اور کوڑے میرے جسم سے لپٹ گئے۔ میں نے بہت کوشش کی کہ کس طرح اپنے کو ان سے آزاد کروں۔ مگر میری یہ تمام تدبیریں بیکار ثابت ہوئیں میں نے اپنی آزادی کے لئے دعا کی۔ اور اس کے بعد ہی دیکھا کہ تمام آسمان کالے بادلوں سے گھر گیا ہے۔ بجلی چمکنے لگی بادل گرجنے لگے۔ اور بارش شروع ہو گئی اور میں اکیلا اس لق و دق جنگل میں بے کس و بے بس تھا۔ بارش نے میرے جسم کو بالکل صاف کر دیا تھا۔ اور کپڑے بھیگ گئے تھے سوکھے کپڑوں کے لئے میں نے قافلے کی تلاش کی۔ مگر قافلہ نہ ملنا تھا نہ ملا۔ مجھے بھیگے کپڑوں سے سردی لگ رہی تھی۔ اور اسی دھن میں تھا کہ کسی طیارے کی آواز آئی۔ میں نے اپنی جیب سے سرخ دستی نکال کر ہوا میں لہرانا شروع کی۔ تاکہ طیارچی مجھ کو مصیبت زدہ سمجھ کر اپنے ساتھ طیارہ میں بٹھا لے

میری یہ تدبیر کارگر ہوئی اور طیارہ زمین کی طرف اترنے لگا۔ آخر سلامتی کے ساتھ زمین پر پہنچ گیا طیارچی نے مجھے اپنے طیارہ میں جگہ دی۔

طیارہ دس ہزار فٹ کی بلندی پر تھا ہم بادلوں سے کھیل رہے تھے کہ برف باری شروع ہو گئی اور تھوڑی دیر بعد طیارہ دھڑام سے زمین پر گر گیا اس کی آواز سے آنکھ کھل گئی اور میں خود کو بستر پر لیٹا ہوا پایا۔ کچھ فاصلہ پر ایک جھلملاتا چراغ رات کی گہری تاریکی کو دور کرنے کی ناکام کوشش کر رہا تھا۔

محمد فیروزالدین صدیقی (دہم ب)

# کھیل کی ضرورت

کھیل کی ہر انسان کو ضرورت ہے۔ کھیل دو قسم کے ہوتے ہیں۔ ایک جسمانی جیسے آنکھ مچولی ٹینس وغیرہ۔ دوسرا دماغی جیسے شطرنج، BRIDGE، وغیرہ۔ ہمارے جسم کو ورزش کی بہت ضرورت ہے۔ کھیلنے سے ورزش ہوتی ہے۔ شطرنج کھیلنے سے ہمارے دماغ میں سوچنے کا مادہ پیدا ہوتا ہے۔ کھیل سے بدن میں چستی پیدا ہوتی ہے۔ ہاتھ پاؤں کھلتے ہیں طبیعت بشاش رہتی ہے۔ دماغ آرام پاتا ہے اس لئے کہ وہ کام کرتے کرتے تھک جاتا اور کھیلنے سے اس کو آرام پہنچتا ہے۔ اور ذہن چالاک ہوتا ہے۔ کھیل سے کھانا بھی ہضم ہوتا ہے۔ کھیل بچوں کے لئے بہت ضروری ہے اس لئے کہ اس زمانے میں ان کی ہڈیاں نرم رہتی ہیں۔ کھیلنے سے یہ اور مضبوط ہوتی ہیں۔ کھیلنے سے انسان کی عمر بھی بڑھتی ہے۔ بیماری بہت کم آتی ہے۔ اس لئے کھیل ہر شخص کے لئے بہت ضروری ہے۔ اگر کوئی کھیلے نہیں تو وہ بہت جلد بیمار ہو جاتا ہے اور اس کی عمر گھٹ جاتی ہے۔

زہرہ ہاشم علی

# مکہ مسجد

مکہ مسجد حیدرآباد میں سب سے بڑی مسجد ہے یہ چارمینار کے جنوب میں واقع ہے۔ جمعہ کے روز یہاں ہزارہا آدمی نماز پڑھتے ہیں۔ رمضان کے مہینے میں ہر رات کو ہزارہا آدمی تراویح پڑھتے ہیں۔ اس مسجد کی تعمیر سلطان محمد قطب شاہ کے زمانے میں ہوئی۔ یہ قطب شاہی خاندان کا پانچواں بادشاہ تھا۔ بڑا نیک اور پارسا تھا۔ اس مسجد کا پایہ رکھنے کے وقت اس نے حاضرین سے کہا کہ جس شخص کی کوئی نماز قضا نہیں ہوئی ہو وہ اس مسجد کا سنگ بنیاد رکھے۔ بڑے بڑے مذہبی لوگ وہاں حاضر تھے۔ لیکن ان میں کوئی بھی ایسا نہیں تھا کہ جس کی ایک نہ ایک نماز قضا نہ ہوئی ہو۔ تھوڑی دیر کے بعد بادشاہ نے خود کہا کہ بارہ سال کی عمر سے اب تک ایک نماز یہاں تک کہ تہجد کی نماز بھی قضا نہیں ہوئی پھر بڑھ کر خود ہی نے سنگ بنیاد رکھا۔ ۱۰۲۴ھ میں یہ مسجد بننا شروع ہوئی۔ یہ میر فیض اللہ بیگ داروغہ اور رنگیا چودھری کی نگرانی میں بنی۔ رنگیا چودھری کا خطاب ہنرمند خاں تھا۔ دو ہزار معمار دو ہزار سنگ تراش اور چار ہزار مزدور بنانے کے لئے مقرر کئے گئے۔ جس قدر اس کی تعمیر میں پتھر لگا ہے اس کا بہت بڑا حصہ لگن پہاڑ سے لایا گیا جو حیدرآباد کے جنوب تقریباً ۹ میل کے فاصلے پر واقع ہے۔ اس مسجد کے بلند ستون ایک ڈال پتھر کے تراشیدہ ہیں۔ یہ مسجد جب تیار ہوئی تو سلطان محمد قطب شاہ نے اس مسجد کا نام "بیت العتیق" رکھا۔ مورخوں نے کہا ہے کہ کئی سو مزدوروں نے متواتر پانچ سال کام کرنے کے بعد ان کو کان سے نکالا تھا اور معدن سے مسجد تک ایک ہزار چار سو بیل کھینچ کر لائے تھے۔ سلطان محمد قطب شاہ کے بعد سلطان عبداللہ قطب شاہ اور سلطان ابوالحسن تاناشاہ نے اس کی درستی کی طرف توجہ کی اور اس پر آٹھ لاکھ روپیہ خرچ کئے۔

جب شہنشاہ اورنگ زیب نے قطب شاہی سلطنت کو اپنے ہاتھ میں لے لیا تو اس نے مسجد کے اندر کی عمارت پر باریک چونا کرایا اور اس کے علاوہ نماز کے اوقات معلوم ہونے کے لئے سنگ موسیٰ کی ایک دھوپ گھڑی صحن میں بنوائی۔ بعض لوگوں کا خیال ہے کہ شہنشاہ اورنگ زیب نے اس مسجد کا نام "بیت العتیق" کے بجائے "مکہ مسجد" رکھا۔ لیکن بعض لوگ کہتے ہیں کہ یہ نام ابوالحسن تاناشاہ کا رکھا ہوا ہے۔ لیکن آج کل اس مسجد کو مکہ مسجد کہتے ہیں۔

ایس۔ پی۔ راج
(متعلم)

# نکتہ چینی

سب رس جولائی ۱۹۴۵ء

بعض طبیعتوں کا قاعدہ ہے کہ ان سے کسی امر کے متعلق رائے پوچھی جائے نہ پوچھی جائے لیکن وہ اپنی قابلیت کا اظہار کرنے کے لئے نکتہ چینی سے باز نہیں آتے یہ لوگ ایسے بدبیں اور بدطینت ہوتے ہیں کہ محض اس خواہش کے لئے کہ دنیا انھیں معتبر اور واقف کار کہے وہ ایک بھلی چیز میں بھی نقص نکال دیتے ہیں اور سو سو طرح اس کی برائیاں ثابت کرنے کی لاحاصل کوشش کرتے ہیں۔ کسی کے متعلق ان کی ذاتی رائے دریافت کریں یا نہ کریں۔ لیکن وہ اس کا نام آتے ہی صدہا اعتراضات کی بوچھار شروع کر دیتے۔ اس ہرزہ سرائی اور بدطینتی کا یہ نتیجہ برآمد ہوتا ہے کہ زمانہ ان سے نفرت کرتا ہے اور ہمیشہ ان سے الگ تھلگ رہنے کی ممکنہ کوشش کرتا ہے۔ مہذب اور سنجیدہ لوگ انھیں کبھی اپنی مجلس میں شریک کرنا گوارہ نہیں کرتے۔ یہ دنیا پر روشن ہے کہ ایسے لوگوں کی زندگی نہایت ہی ذلت اور نامقبولیت کی حالت میں بسر ہوتی ہے اور یہ جہاں کہیں جاتے ہیں تو لوگ ہرگز ان کے اٹھنے بیٹھنے کے روادار نہیں ہوتے۔ کیوں کہ وہ جانتے ہیں کہ یہ کور باطن ہم پر بھی نہ کبھی کوئی ناشائستہ حملہ کر ہی دے گا۔ فی الحقیقت نکتہ چینی اخلاق کا بالکل خاتمہ ہے۔ ہمیں چاہیئے کہ ازراہ ورید کے لئے بھی نکتہ چینی کے عادی نہ بنیں۔ بالفرض ہم سے اگر کسی ایسے مسئلہ کے متعلق دریافت کیا جائے جس کے متعلق ہم اپنا اچھا خیال ظاہر نہ کر سکتے ہوں تو احسن یہ ہے کہ خاموشی اختیار کر لیں اور اگر اصرار سے جواب طلب کیا جائے تو نہایت سنجیدگی اور نیک نیتی کے ساتھ مناسب الفاظ میں جو مخاطب کی ناگواری کا باعث نہ ہوں اپنا خیال ظاہر کر دیں۔

دختر سلطان محمود
(محبوبیہ گرلز اسکول)

# سادگی

کیا کہوں تم سے کہ کیا ہے سادگی — رہبرِ راہِ خدا ہے سادگی
ہے تکلف اور ریا کا دخل کیا — دینِ حق کا اقتضا ہے سادگی
ہر طرف ہے حسنِ فطرت کا نمود — ہر طرف جلوہ نما ہے سادگی
سادگی سے حسن ہر اک شئے میں ہے — زینتِ ارض و سما ہے سادگی
بے تکلف مورد کبر و ریا — منزلِ صدق و صفا ہے سادگی
بانوا کے حق میں ہے حسنِ عمل — بے نوا کا آسرا ہے سادگی
تم قناعت جس کو کہتے ہو سنو — نام اس کا دوسرا ہے سادگی
الغرض شاہد ہے ساری کائنات — حسن ہے۔ حق کی عطا ہے سادگی
مختصر تعریف۔ ماجد سے سنی — ہو گیا معلوم کیا ہے سادگی

از محمود عبدالماجد ماجد
(متعلم)

# محض خریداران سب رس کے لئے

## صرف تین ماہ تک — اُردو کی مشہور و معروف کتابیں رعایتی قیمتوں پر

صرف سب رس کے خریداروں کو حسب ذیل بیش مشہور و معروف اردو کتابیں ۳۰ جون ۱۹۳۸ء تک ادارہ کی طرف سے رعایتی قیمت سے پیش کی جائیں گی۔

قیمتوں میں قابل لحاظ تخفیف کرانے کا واحد مقصد یہی ہے کہ ادارۂ سب رس چاہتا ہے کہ

(۱) سب رس پڑھنے والوں کے لئے وسعت مطالعہ کا زرین موقع حاصل ہو۔

(۲) بہترین اُردو کتابوں تک شائقین کی سہولت سے رسائی ہو سکے۔

(۳) کم صرفہ سے وہ اپنے گھر میں ایک چھوٹا سا دلچسپ کتب خانہ جمع کر سکیں۔

رعایتی قیمتوں اور بازار کی رائج قیمتوں کا مقابلہ کرلینے سے سب رس کی اس مفید تجویز اور ایثار کی اہمیت واضح ہو جائے گی

ہر فرمائش کے ساتھ سب رس کے خریداری نمبر کا حوالہ دینا ضروری ہے۔ ورنہ تعمیل نہیں کی جائے گی۔

اگر دس روپیہ سے زیادہ کی کتابیں منگوائی جائیں تو محصول ڈاک دفتر سب رس ہی ادا کرے گا

**نوٹ**۔ اگر اس رعایت سے فائدہ اٹھایا گیا تو ادارہ کوشش کرے گا کہ اُردو کی دیگر مفید اور اہم کتابیں بھی اسی طرح رعایتی قیمتوں پر اپنے خریداروں کے لئے فراہم کر سکے۔

| کتاب | مصنف | کیفیت | بازار کی قیمت | رعایتی قیمت |
|---|---|---|---|---|
| ۱ اردو شہ پارے | ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زورؔ | وہ معرکۃ الآرا کتاب جو یورپ میں دو سال کی تحقیق و تفتیش کے بعد لکھی گئی۔ سب رس کی اُن کے چار سو صفحات بارہ تصاویر مجلد | لے ۴ر | للعہ ۴ر |
| ۲۔ اردو ادب بیسویں صدی میں | مولوی علی حسنین صاحب زیبا ام اے ریسرچ اسکالر | عہد حاضر کے اردو ادب کا پر لطف تبصرہ جس پر مصنف کو ام اے کی ڈگری حاصل ہوئی | ۱۲ر | ۸ر |
| ۳۔ جدید اُردو شاعری | پروفیسر عبدالقادر صاحب سروری | حالی سے لیکر موجودہ عہد تک اردو شاعری کے مختلف دبستانوں کی مستند اور مقبول باتصویر تاریخ | عار ۸ر | عار |
| ۴۔ یورپ میں دکنی مخطوطات | مولوی نصیر الدین ہاشمی صاحب منشی فاضل | یورپ کے کتب خانوں کی دکنی قلمی کتابوں کا تفصیلی تذکرہ۔ سات سو سے زیادہ صفحات | للعہ | ے |
| ۵۔ اُردو کے اسالیب بیان | ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زورؔ | اردو نثر نگاری کی تاریخ انشا پردازوں کی نثر کے اسلوب و خصوصیات پر تبصرہ جدید نثر کے رجحانات اور مستقبل کے متعلق مشورے | عہ ۲ر | ۱۲ر |
| ۶۔ یادگار ولی | مولوی سید محمد صاحب ام اے | اردو شاعری کے ابو الآبا حضرت ولی اورنگ آبادی کے دو صد سالہ جشن یادگار کا باتصویر دلچسپ مرقع | عار | عہ ۸ر |
| ۷۔ ارمغان عزیزیہ | نواب عزیز یار جنگ بہادر | حیدرآباد دکن کے مشہور استاد اور باکمال شاعر کے بلند پایہ کلام کا مجلد باتصویر اور دیدہ زیب مجموعہ | عار | عہ ۸ر |
| ۸۔ مرقع سخن جلد دوم | مرتبہ ڈاکٹر زورؔ | حیدرآباد کے پچاس شعرائے دور آصفیہ کا باتصویر تذکرہ۔ چار سو صفحات اور پچاس تصاویر مجلد | صمہ | للعہ |
| ۹۔ سراج سخن | پروفیسر عبدالقادر صاحب سروری | شاہ سراج اورنگ آبادی کے کلام کا نہایت مستند انتخاب جس کے ساتھ حضرت سراج کی تحریر کا عکس بھی ہے | ۱۲ر | ۸ر |
| ۱۰۔ خواتین عہد عثمانی | مولوی نصیر الدین صاحب ہاشمی | خواتین دکن کی پچیس سالہ ترقی کا مرقع۔ بقول مدیر معارف اپنے موضوع کے لحاظ سے اردو زبان کی منفرد کتاب | عمعہ | صمعہ |
| ۱۱۔ مشاہیر قندہار دکن | محمد اکبر الدین صاحب صدیقی | دکن کے مشہور مردم خیز خطہ قندہار شریف کے اولیا علما و مشایخین اور شعرا و مصنفین کا باتصویر تذکرہ | عمعہ | ۸ر |

| نمبر | نام کتاب | مصنف | کیفیت | بازار کی قیمت | رعایتی قیمت |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| ۱۲ | عہد ابراہیم عادل شاہ کے ادبیات و سیاست | مولوی علی محسن صاحب ایم اے | بیجاپور کی تاریخ کے ایک اہم دور کے متعلق نہایت دلچسپ اور مفید تحقیقی مقالہ جس پر مصنف نے ایم اے کی ڈگری حاصل کی | عیر | عہ |
| ۱۳ | فن انشاپردازی | ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور | مضمون نگاری و انشاپردازی کے راز اور فن تحریر میں کامیابی کے عملی طریقے اور ترقی کے وسائل | عہر | ۱۲/ |
| ۱۴ | بادۂ سخن | ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور | دکن کے مشہور شاعر ڈاکٹر احمد حسین مائل کے حالات زندگی اور انتخاب کلام مع تصویر شاعر | ۱۲/ | ۸/ |
| ۱۵ | مثنویات میر | مولوی سید محمد صاحب ایم اے | اردو شاعروں کے سرتاج میر تقی میر کی مثنویاں جو کئی قلمی نسخوں کے مقابلہ کے بعد حاشیہ و مقدمہ کے ساتھ شائع کی گئیں | عا/ | عیر |
| ۱۶ | تنقیدی مقالات | ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور | اردو و فارسی کے بہترین مصنفوں اور شاعروں کے کارناموں پر اعلیٰ پایہ کی تنقیدیں صفحات ۲۹۶ مجلد | عہر | عا/ |
| ۱۷ | کیفِ سخن | ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور | مشہور شاعر سید رضی الدین حسن کیفی مرحوم کے حالات زندگی اور انتخاب کلام مع تصویر شاعر | ۱۲/ | ۸/ |
| ۱۸ | حضرت امجد کی شاعری | مولوی نصیر الدین صاحب ہاشمی | عہد حاضر کے سب سے بڑے اہل دل شاعر حضرت امجد کے کلام پر تبصرہ اور نمونہ | ۱۲/ | ۸/ |
| ۱۹ | متاعِ سخن | ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور | نواب عزیز یار جنگ بہادر عزیز کے جلد دیوانوں کا دلچسپ انتخاب مع حالات و تصویر شاعر | ۱۲/ | ۸/ |
| ۲۰ | فیضِ سخن | ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور | استاد الاساتذہ حضرت میر شمس الدین محمد فیض کے حالات زندگی اور نمونہ کلام مع تصویر | ۱۲/ | ۸/ |

جملہ ۱۲ ۱۱/ ۳۸ — ۴/ ۲۷

**نوٹ** بازار کی قیمتوں اور سب رس کی رعایتی قیمتوں کے مقابلہ سے معلوم ہوگا کہ سب رس کے خریداروں کے لئے کتنی زیادہ سہولت بہم پہنچائی جارہی ہے یعنے بیس کتابوں کی خریدی پر سب رس کے خریدار کا بیک وقت گیارہ روپے آٹھ آنے کا فائدہ ہوتا ہے۔ یقین ہے کہ اہل ذوق اصحاب اس زرین موقع کو ہاتھ سے جانے نہ دیں گے کیونکہ دفتر سب رس نے محض علم و ادب کی خدمت کی خاطر ان کتابوں کے مصنفین و مولفین سے قیمت کی یہ رعایت صرف تین ماہ کے لئے حاصل کی ہے۔

**خواجہ حمید الدین شاہد مہتمم سب رس**

---

# گولکنڈہ کے افسانے

دکن کی عظیم الشان قطب شاہی سلطنت کی شہرہ آفاق ثروت، تہذیب، معاشرت، اور اصلی زندگی معلوم کرنا ہو تو ڈاکٹر زور کے یہ عجیب و غریب افسانے ضرور پڑھئے۔ ان میں بقول مولانا عبدالحق بی اے معتمد انجمن سکریٹری اردو "تاریخ اور افسانے اور واقعات اور تخیل کو اس خوبی سے سمویا ہے کہ قطب شاہی دور کی تصویر نظروں کے سامنے پھر جاتی ہے۔"

تاریخی معلومات کے علاوہ جو اصحاب جدید اردو نثر اور افسانوں کے پاکیزہ اسلوب سے لطف اندوز ہونا چاہتے ہیں۔ ان کے لئے بھی **"سیر گولکنڈہ"** اور **"گولکنڈے کے ہیرے"** ایک نعمت غیر مترقبہ ہیں۔

گولکنڈہ کی کوئی سیر و تفریح ان کتابوں کے مطالعہ کے بغیر ممکن نہیں ہوسکتی۔ جو گولکنڈہ دیکھ چکے ہیں وہ جب یہ افسانے پڑھتے ہیں تو محسوس کرنے لگتے ہیں کہ ہم نے کچھ نہیں دیکھا، اور جنہوں نے کبھی گولکنڈے کی سیر نہیں کی ان کے دل میں ان کو پڑھنے کے بعد گولکنڈہ کی سیر کی امنگیں موجزن ہو جاتی ہیں۔

دونوں کتابیں با تصویر ہیں۔ سیر گولکنڈہ صفحات ۱۶۰ تصاویر ۱۲ اور قیمت صرف ۱۵/
گولکنڈے کے ہیرے مجلد ″ ۱۳۶ ″ ۸ ″ ″ ۱۲/

ہر کتب فروش اور علمی کرو دفتر **سب رس** یا **مکتبہ ابراہیمیہ** سے طلب کیجئے۔

# ادارۂ ادبیات اردو کی مطبوعات

۱۔ **مرقع سخن** (جلد اول) حیدرآباد کے پچیس شعرائے دور آصفیہ کا باتصویر تذکرہ۔ چار سو سے زیادہ صفحات، پچاس سے زیادہ تصاویر۔ مجلد قیمت (صمہ) اس بیش قیمت کتاب کے اب صرف چند نسخے باقی رہ گئے ہیں۔

۲۔ **مرقع سخن** (جلد دوم) حیدرآباد کے دیگر پچاس شعرائے دور آصفیہ کا باتصویر تذکرہ چار سو سے زیادہ صفحات پچاس سے زیادہ تصاویر قیمت مجلد (صمہ) اس جلد میں آں سلاطین و خانوادۂ آصفی و امرا کبار کے تذکرے بھی ہیں جن کی شاعری یا علم دوستی قابل ذکر ہے۔

۳۔ **سراج سخن** حضرت شاہ سراج الدین سراج اورنگ آبادی کے حالات زندگی، کلام پر تبصرہ، اور جملہ اصناف سخن کا بہترین انتخاب از پروفیسر عبدالقادر سروری ام اے، ال ال بی صفحے (۱۵۲) قیمت (۱۲ر) مع تصویر خط سراج

۴۔ **ایمان سخن** استاد الشعرا شیر محمد خان ایمان حیدرآبادی کے حالات زندگی، کلام پر تبصرہ، اور جملہ اصناف سخن کا بہترین انتخاب از مولوی سید محمد صاحب لکچرار اردو صفحے (۱۲۰) قیمت (۱۲ر) ایمان عہد آصفجاہ ثانی کے ملک الشعرائے دکن تھے۔

۵۔ **فیض سخن** استاد کل حضرت میر شمس الدین محمد فیض علیہ الرحمۃ کے حالات زندگی، کلام پر تبصرہ اور جملہ اصناف سخن کا بہترین انتخاب، از ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور ام اے۔ پی ایچ ڈی صفحے (۱۴۴) قیمت (۱۲ر) مع تصویر درگاہ فیض

۶۔ **بادۂ سخن** ڈاکٹر احمد حسین مائل کے حالات زندگی، کلام پر تبصرہ، اور جملہ اصناف سخن کا بہترین انتخاب۔ از ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور ام اے پی ایچ ڈی۔ صفحے (۱۲۸) قیمت (۱۲ر) مع تصویر شاعر۔

۷۔ **کیف سخن** سید رضی الدین حسن کیفی کے حالات زندگی کلام پر تبصرہ اور جملہ اصناف سخن کا انتخاب از ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور ام اے پی ایچ ڈی۔ صفحے ۱۲۲ قیمت (۱۲ر)

۸۔ **متاع سخن** نواب عزیز یار جنگ بہادر عزیز کے حالات زندگی، کلام پر تبصرہ اور جملہ اصناف سخن کا بہترین انتخاب، از ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور ام اے۔ پی ایچ ڈی صفحے (۱۲۵) قیمت (۱۲ر) مع تصویر شاعر۔

۹۔ **ورڈز ورتھ اور اس کی شاعری** انگلستان کے مشہور شاعر کے حالات زندگی اور نمونہ کلام جس نے اردو کی فطری شاعری کو خاص طور پر متاثر کیا۔ از مولوی میر حسن صاحب ام اے۔ صفحے (۱۴۴) قیمت (عہر) مع تصویر شاعر۔

۱۰۔ **ٹیگور اور اس کی شاعری** ہندوستان کے مشہور شاعر اعظم کے حالات زندگی و تصنیفات پر تبصرہ از مولوی مخدوم محی الدین صاحب ام اے صفحات (۱۲۸) قیمت (۱۲ر)

۱۱۔ **ہوش کے ناخن** حیدرآباد کی سماجی زندگی کا ایک مرقع جو ڈرامہ کی شکل میں پیش کیا گیا ہے از مولوی میر حسن و مخدوم محی الدین صاحبان ام اے۔ صفحات (۹۲) قیمت (۱۲ر)

۱۲۔ **یوسف ہندی قید فرنگ میں** مرزا غالب مرحوم کے واقعہ قید کا مستند تذکرہ از مولوی محسن بن شبیر صاحب بی اے ال ال بی صفحات ۸۰ قیمت (۸ر)

۱۳۔ **نذر ولی** بابائے ریختہ حضرت ولی اورنگ آبادی کی خدمت میں طالبات جامعہ عثمانیہ کی نذر عقیدت صفحات (۵۰) قیمت مجلد (عار ۸ر)

**المشتہر خواجہ حمید الدین مہتمم ادارۂ ادبیات اردو**

# ادارۂ ادبیات اردو کی زیر طبع کتابیں

۱ ۔ گنج سخن ۔ انتخاب کلام حضرت میر احمد علی صفر مرحوم ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ از مولوی سید محمد صاحب ام، اے ۔

۲ ۔ انتخاب کلام حکیم مظفر الدین صاحب فراج مرحوم ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ از ڈاکٹر سید محی الدین قادری صاحب زور

۳ ۔ گریہ و تبسم ۔ صاحبزادہ میر محمد علی خان صاحب میکش کی نظموں کا مجموعہ

۴ ۔ اردو مرثیہ نگاری ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ از مولوی میر سعادت علی صاحب رضوی ام اے ۔

۵ ۔ شمس الامراء کی اردو خدمات ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ از نواب محمد ظہیر الدین خان صاحب بی، اے ۔

۶ ۔ تاریخ ادبیات انگریزی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ از مولوی میر حسن صاحب ام، اے ۔

۷ ۔ تاریخ ادبیات عربی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ از مولوی سید ابوالفیض صاحب ام، اے ۔

۸ ۔ تاریخ ادبیات اردو ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ از ڈاکٹر سید محی الدین قادری صاحب زور ام، اے، پی ایچ ڈی

۹ ۔ تاریخ ادبیات ہندی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ از پروفیسر عبدالقادر صاحب سروری ام اے ۔ ال ال بی

۱۰ ۔ تاریخ گولکنڈہ ۔ ۔ ۔ ۔ از مولوی عبدالمجید صاحب صدیقی ام، اے ۔ ال ال بی ۔

۱۱ ۔ نقد سخن ۔ کلام فانی کی سخنورانہ تنقید ۔ از نواب عزیز یار جنگ بہادر عزیز ۔

۱۲ ۔ بہمنی تمدن ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ از مولوی عبدالمجید صاحب صدیقی ام اے ۔ ال ال بی

---

## ضمیمہ

### ایک دلچسپ ڈرامہ

ایک اعلیٰ تعلیم یافتہ ہندوستانی طالب علم کے واردات سفر یورپ نہایت دلچسپ اور اعلیٰ پایہ کے ڈرامہ کی شکل میں پیش کئے گئے ہیں۔ اس کتاب کے مصنف مولوی محمد عبدالرحمن خان صاحب اے، آر، سی، اس، بی، اس، سی، سابق صدر کلیہ جامعہ عثمانیہ ہیں جنہوں نے طالب علم اور استاد دونوں حیثیتوں سے یورپ میں قیام کیا، مختلف مقامات کی سیر و سیاحت کی اور مغرب کی زندگی سے اچھی طرح واقف ہیں۔ اس کے علاوہ ایشیا اور یورپ کے طالب علموں کے حالات محاسن و نقائص اور ضروریات و رجحانات پر کافی عبور رکھتے ہیں۔ اس کتاب کی دلچسپی اور مقبولیت کا اندازہ لگانے کے لئے صرف مصنف کا نام کافی ہے۔

ڈیمی تقطیع ۶،۷ صفحات۔ طباعت کتابت پاکیزہ قیمت صرف ۱۲ر دفتر سب رس یا مکتبہ ابراہیمیہ سے مل سکتی ہے۔

# سب رس کتاب گھر

حیدرآباد اضلاع، اور برطانوی ہند سے دفتر سب رس کو ادارۂ ادبیات اردو کی مطبوعات کے علاوہ عام اردو ادب اور خاصکر دکن کی مطبوعات فراہم کرنے کے لئے فرمائشیں وصول ہوتی ہیں لیکن ابھی دفتر نہیں چاہتا کہ ایک مکمل اردو بک ڈپو کے انتظامات کی ذمہ داری لے۔ تاہم اہل ذوق اصحاب کے اصرار پر حیدرآباد کے خاص خاص اور مشہور و معروف مصنفین و شعرا کی کتابیں دفتر سب رس میں فروخت کے لئے حاصل کی گئیں اور خواہشمند اصحاب کے یہاں روانہ کی جاتی ہیں۔ دوسرے اہل ذوق اصحاب کی اطلاع کے لئے بھی ذیل میں ان کتابوں کی فہرست درج کی جاتی ہے جو سب رس کتاب گھر سے عام بازار کی قیمت پر حاصل کی جا سکتی ہیں۔

## تصنیفات حضرت حکیم الشعرا سید احمد حسین امجد

| | |
|---|---|
| رباعیات امجد حصہ اول | عہ |
| رباعیات امجد حصہ دوم | مہر |
| ریاض امجد حصہ اول | عہ |
| ریاض امجد حصہ دوم | عہ |
| خرقۂ امجد سی پیوند | مہ |
| نذر امجد | ۶ر |
| حج امجد | عاں |
| میاں بیوی کی کہانی | ۴ر |
| حکایات امجد | عہ |
| جمال امجد | سے |
| گلستان امجد | سے |

## تصنیفات و تالیفات مولوی سید محمد صاحب ایم اے

| | |
|---|---|
| ارباب نثر اردو | عاں |
| گلشن گفتار | ۱۲ر |
| مثنویات میر | عاں |
| ابتدائی فارسی | ۱۲ر |
| یادگار ولی | عاں |

## کلام استاد سخن نواب عزیز یار جنگ بہادر عزیز

| | |
|---|---|
| ارمغان عزیز | عاں |
| متاع سخن | ۱۲ |

## تصنیفات ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور

| | |
|---|---|
| اردو کے اسالیب بیان | عہر |
| اردو شہ پارے | لے |
| روح تنقید | ۱۲ |
| تنقیدی مقالات | ہے |
| عہد عثمانی میں اردو کی ترقی | عہر |
| محمود غزنوی کی بزم ادب | عہ |
| ہندوستانی لسانیات | عاں |
| ہندوستانی صوتیات (انگریزی) | لے |
| فن انشاپردازی | عہر |
| طلسم تقدیر | ۸ر |
| سیر گولکنڈہ | ۱۵ر |
| گولکنڈے کے ہیرے | ۱۲ر |

## تصنیفات و تالیفات پروفیسر عبدالقادر صاحب سروری

| | |
|---|---|
| دنیائے افسانہ | عہر |
| کردار اور افسانہ | عہر |
| جدید اردو شاعری | عاں |
| حیدرآباد کی تعلیمی ترقی | عہ |
| چینی اور جاپانی افسانے | ۶ر |
| انگریزی افسانے | عہر |

## کلام سید محمد حسین صاحب آزاد

| | |
|---|---|
| خیالات آزاد جلد اول | |
| خیالات آزاد جلد دوم | |

## تصنیفات و تالیفات مولوی نصیر الدین صاحب ہاشمی

| | |
|---|---|
| یورپ میں دکنی مخطوطات | للعہ |
| دکن میں اردو | ۸ر |
| خواتین عہد عثمانی | ۸ر |
| حضرت امجد کی شاعری | ۱۲ر |
| مکتوبات امجد | ۱۲ر |
| رہبر سفر یورپ | ۱۲ر |
| ذکر نبی | ۱۲ر |

ان کے علاوہ ادارۂ ادبیات اردو کی جملہ کتابیں بھی سب رس کتاب گھر سے مل سکتی ہیں۔

مہتمم

دوسرا شمارہ

۱۴ نظمیں

۵ غزلیں

۶ افسانے

۷ عام دلچسپی کے مضمون

۵ علمی اور تاریخی مضمون

"ادارہ ادبیات اردو" حیدرآباد دکن

کا

ماہ نامہ

# سب رس

زیر نگرانی

ڈاکٹر سید محی الدین قادری زور

زیر ادارت

صاحبزادہ میر محمد علی خاں میکش


بہ اہتمام خواجہ حمید الدین

مکتبہ ابراہیمیہ مشین پریس میں طبع ہو کر دفتر "ادارہ" رفعت منزل خیریت آباد سے شائع ہوا

تحفۂ لاجواب

یہہ تحفہ ہے لاجواب ازبس، لے لو — مرغوبِ دلِ ہر کس و ناکس، لے لو

سب کا لینا تو امرِ ناممکن ہے — سب میں بہتر یہہ ہے کہ "سب رس" لے لو

امجد

## سب رس کے مقاصد و قواعد

(۱) یہ سلسلۂ ادبیاتِ اردو کا ماہوار علمی و ادبی رسالہ ہے جس میں اردو زبان اور ادب کے مختلف شعبوں اور پہلوؤں پر بحث ہو گی

(۲) مضامین متعلقہ سیاسیات حاضرہ و مذہبی مباحث کسی صورت میں قابل اشاعت متصور نہیں ہوں گے۔

(۳) اردو مطبوعات پر بے لاگ تنقید کر کے ارباب تصنیف و تالیف کا ذوقِ صحیح پیدا کرنے کی کوشش کی جائے گی۔

(۴) غیر زبانوں کے شاہکار مضامین کو اردو میں منتقل کر کے اردو کے علمی و ادبی سرمایہ میں اضافہ کیا جائے گا۔

(۵) یہ رسالہ کم از کم (۶۴) صفحات اور زیادہ سے زیادہ (۹۶) صفحات پر ہر ماہ عیسوی کے پہلے ہفتہ میں شائع ہوا کرے گا۔

(۶) رسالہ نہ پہنچنے کی اطلاع پندرہ تاریخ تک دفتر میں پہنچ جانی چاہیے۔

(۷) جواب طلب امور کے لئے جوابی پوسٹ کارڈ یا لفافہ آنا ضروری ہے

(۸) خط و کتابت کرتے وقت نمبر خریداری کا حوالہ ضرور دیا جائے۔

(۹) اشتہارات کی اجرت پیشگی لی جائے گی۔ دو چیز یا وی پی کے ذریعہ سے وصولی منظور نہیں کی جائے گی۔

## سب رس کی قیمت

| | سالانہ | شش ماہی | فی پرچہ |
|---|---|---|---|
| حیدرآباد کے لئے۔ | چار روپے | دو روپے آٹھ آنہ | چھ آنہ |
| حیدرآباد سے باہر | چار روپے آٹھ آنہ | دو روپے بارہ آنے | سات آنہ |

## نرخنامہ اجرتِ اشتہارات

| | ایک سال | ۶ ماہ | ۳ ماہ | ایک ماہ |
|---|---|---|---|---|
| ایک صفحہ | ۵۰ روپیہ | ۳۰ روپیہ | ۱۵ روپیہ | ۶ روپیہ |
| آدھا صفحہ | ۳۰ " | ۱۵ " | ۱۰ " | ۴ " |
| چوتھائی صفحہ | ۱۵ " | ۱۰ " | ۴ " | ۲ " |

# سب رس

جلد ۱ شمارہ ۲

سنہ ۱۹۳۸ء

فروری

## فہرست تصاویر



## فہرست مضامین

# اداریہ

سب رس کا دوسرا شمارہ آپ کے سامنے ہے۔ اس میں بھی ہم نے مضامین کے تنوع اور معیار کا خاص لحاظ رکھا ہے۔ خوشی کی بات ہے کہ سب رس کا پہلا شمارہ توقع سے زیادہ پسند کیا گیا۔ جس کے ثبوت میں ہندوستان کے کئی اہل رائے اصحاب کے خطوط ہمیں وصول ہوئے ہیں جن کو آئندہ کسی موقعہ سے شائع کیا جائے گا۔

سب رس کے آئندہ شمارہ میں کئی علمی و ادبی مضامین اور بلند پایہ نظمیں شائع ہو رہی ہیں۔ جن میں قاضی عبدالغفار صاحب کا ایک دلچسپ ڈرامہ اور مرزا عصمت اللہ بیگ صاحب کا مزاحیہ مضمون خاص طور پر قابل ذکر ہے۔

اس شمارہ کا سرورق ملک کے نوجوان حسن کار مسٹر خلیل نے تیار کیا ہے۔ صاحب موصوف کو سرورق تیار کرنے کا خاص سلیقہ ہے۔ ہم کوشش کریں گے کہ "سب رس" کا سرورق ہر ماہ بدلتا رہے۔ انھوں نے بچوں کے سب رس (ما بت ماہ جنوری) کے لئے جو ٹائٹل بنایا تھا وہ بھی بہت پسند کیا گیا۔

---

گذشتہ سال ارباب کلیۂ بلدہ نے "یوم ولی" مناکر ایک قدیم اردو شاعر کی یاد تازہ کردی تھی۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ولی اور دوسرے قدیم شعرائے اردو کے متعلق تحقیق کا ایک شوق پیدا ہو گیا۔ المؤسی نے ایک خاص نمبر اسی سلسلے میں شائع کیا اور ادارۂ ادبیات اردو کے زیر اہتمام اُن دلچسپ مضامین کا ایک دیدہ زیب مجموعہ "نذر ولی" کے نام سے عنقریب شائع ہو رہا ہے جن کو جامعہ عثمانیہ کی طالبات نے لکھا ہے۔ اس سال "اسلامک کلچر سوسائٹی" نے "یوم اقبال" مناکر موجودہ زمانے کے ایک پیام بر اور مستقبلی شاعر کا خراج تحسین ادا کیا۔ یوم اقبال کے سلسلے میں جو اثر آفریں علمی اجتماعات ہوئے اُن کی یاد عرصہ تک تازہ رہے گی۔ اس یوم کی خصوصیت یہ ہے کہ ہز ہائنس شہزادۂ برار نے اس کے پہلے اجلاس کی صدارت فرمائی۔ یہ پہلا موقع تھا کہ ملک نے اپنے ہر دلعزیز ولی عہد سلطنت کو ایک علمی جلسہ کی صدارت کرتے ہوئے دیکھا۔ توقع ہے کہ اپنی آبائی علم پروری کے باعث ہز ہائنس اسی طرح علمی مظاہروں کی حوصلہ افزائی فرماتے رہیں گے۔

---

گزشتہ نمبر میں اقبال کی تصویر شائع کرکے ہم نے وعدہ کیا تھا کہ اقبال سے متعلق ایک مضمون شائع کریں گے۔ "یوم اقبال" کے سلسلے میں "اسلامک کلچر سوسائٹی" کی جانب سے اقبال سے متعلق مضامین اور نظموں کا مجموعہ شائع ہو رہا ہے۔ اس لئے بہتر یہی سمجھا گیا کہ ہمیں اقبال پر جو مضامین وصول ہوئے تھے ان کو بھی اس مجموعہ میں شریک کرنے کے لئے بھیج دیا جائے تاکہ شاعر کی خدمت میں ملک کی جانب سے یہ تحفہ بہتر سے بہتر پیرائے میں پیش کیا جاسکے۔

---

## مشاہداتِ امجد

اس چمن میں سدا بہار نہیں
رنگِ دنیا کا اعتبار نہیں

بلبلے کو سکون ہو کیوں کر
خود سمندر کو جب قرار نہیں

دل میں ہر دم کشمکش ہو کیوں کر
کون سا گل ہے جس میں خار نہیں

"ہاں کبھی کا بھی ایک وقت آئے گا
کب تک آخر یہ بار بار نہیں"

میرے شکووں پہ ہنس کے کہتے ہیں
عاشقوں کا تو یہ شعار نہیں

ہائے وہ وعدہ کر کے فرمانا
کیا مرا تم کو اعتبار نہیں

کس قدر صاف دل رہا امجدؔ
اس کی مٹی میں بھی غبار نہیں

سید احمد حسین امجدؔ

## پڑا رہنے دے

اپنے در پر مجھے اے حور پڑا رہنے دے
اپنے دل سے ہوں میں مجبور پڑا رہنے دے

نہ جلا کوند کے اے برقِ تجلی نہ جلا!
مجھ کو بے ہوش سرِ طور پڑا رہنے دے

جام پر جام پلا دیر نہ کر اے ساقی!
صدقے میخانے کے مخمور پڑا رہنے دے

نہ لگا ٹھوکریں ظالم نہ لگا رستے میں
گر پڑا ہے دلِ رنجور پڑا رہنے دے

نہ سہی سر ترے زانوں پہ مری جاں نہ سہی!
اپنے قدموں سے ذرا دور پڑا رہنے دے

میں کہوں ہاتھ یہ گردن میں پڑا رہنے دو!
آپ فرمائیے منظور پڑا رہنے دے

چارہ گر دیکھنا ہے ان کو اسی روزن سے
دلِ مجروح میں ناسور پڑا رہنے دے

میں گدائے درِ میخانہ ہوں ساقی مجھ کو!
کسی کونے میں یہیں دور پڑا رہنے دے

میرے دم سے ہے مزا جور و جفا کا قاتل
مجھ کو زخموں میں یونہیں چور پڑا رہنے دے

ہم سمجھ لیں گے یہی ہے ترے کشتہ کا کفن!
پرتوِ عارضِ پُرنور پڑا رہنے دے

ساقیا تیرے کرم سے نہ ہو محروم عزیزؔ
التجا ہے یہی مخمور پڑا رہنے دے

نواب عزیز یار جنگ بہادر عزیزؔ

مولوی عبدالحق بی ۔ اے



عہد حاضر کے اردو زبان کے سب سے بڑے محسن ، جن کی خدمات
کے اعتراف میں گذشتہ ماہ جامعۂ الہ آباد نے (ڈی لٹ) کی اعزازی ڈگری
پیش کی ہے ۔

# علامہ راشد الخیری کی یاد

آج ہندوستان پورے دو سال سے اس مہتم بالشان ہستی کا ماتم کر رہا ہے جس کی پُر زور زبان و قلم نے طبقۂ نسواں کے اندر جدید خیالات کا بیج بویا اور جس نے اپنی عمر کا بہترین حصہ ہندوستانی خواتین کے صنفی اور علمی مفاد کی حمایت اور خدمت میں گذارا۔ افسوس کہ ایسی عظیم المرتبت ہستی ہم سے ایسے وقت جدا ہوئی جب کہ ہماری صنفِ لطیف کی عام علمی سطح بام عروج پر گامزن ہو کر اوہام و خرافات سے بچ رہی تھی، اور یہ مظلوم طبقہ اپنی ترقی کی راہیں تلاش کر رہا تھا۔ لیکن مشیت ایزدی میں کس کو چارہ ہے۔ ع

بجز تسلیم کے چارہ ہی کیا ہے حکم یزداں میں

مولانا کے خاندانی حالات حضرت خواجہ حسن نظامی ۷ر فروری ۱۹۳۶ء کے منادی میں لکھتے ہیں کہ "جد اعلیٰ مولانا ابوالخیر خیر اللہ صاحب شاہ جہاں کے زمانے میں عرب سے دہلی آئے تھے اور اسی وجہ سے وہ اپنے نام کے ساتھ "خیری" کا لفظ لکھا کرتے تھے اور ان کا سارا خاندان بھی خیری لکھتا ہے۔ ان کے پردادا مولوی عبد الخالق صاحب تھے جن کا ذکر سرسید احمد خاں صاحب نے اپنی مشہور کتاب "آثار الصنادید" میں لکھا ہے۔ میری اور مرحوم کی چالیس سال سے دوستی تھی جو آج موت نے ختم کر دی مگر یاد میری زندگی تک زندہ رہے گی۔ شمس العلماء مولانا نذیر احمد صاحب دہلی کے شہرۂ آفاق مصنف سے ان کی قریبی قرابت تھی۔"

ایسے زبردست مصنف کے انتقال پُر ملال سے نہ صرف طبقۂ نسواں کو بلکہ اُردو ادب کو بھی نقصان پہنچا ہے۔ آج دنیائے ادب میں مرحوم کی دلآویز انشا پردازی اور بہترین افسانہ نگاری کا ڈنکا بج چکا ہے۔ نثر نگاری میں اُن کی فصاحت و بلاغت کی گل کاریاں چمنستان ادب کے لئے سدا بہار بنی ہوئی ہیں۔ ان کے ناولوں کے علاوہ رسالہ "بنات" "عصمت" اور "جوہر نسواں" کے مطالعہ سے علامہ کی غیر معمولی قوت نثر نگاری کا بخوبی پتہ چل سکتا ہے جو بیش قیمت کتابیں، بے شمار مضامین، انہوں نے مظلوم و بے کس عورتوں کی اصلاح و ترقی کے لئے لکھے ہیں وہ ہر طرح قابل احترام اور لائق ستائش ہیں یہ حقیقت ہے کہ یہ امتیاز اور اعزاز علامہ مرحوم ہی کو حاصل ہے کہ جہالت اور غیر ضروری آداب زندگی میں جکڑی ہوئی افسردہ عورتوں کے لئے ہنسانے اور خوش کرنے والا ذخیرہ کافی مقدار میں بہم پہونچایا۔ مولانا کی آخری تصنیف "چہار عالم" ہے اور اُن کی جملہ کتابوں کی تعداد (۱۰۴) ہے اُن پر تبصرہ کرنے کے لئے ایک دفتر کی ضرورت ہے تاہم "طوفان اشک" "جوہر عصمت" "سیلاب اشک" وغیرہ ایسی کتابیں ہیں، جن کا ایک ایک لفظ درد و اثر اور سوز و گداز میں ڈوبا ہوا ہے۔ ناممکن ہے کہ سنگدل سے سنگدل پڑھے اور متاثر نہ ہو۔ مولانا کا سحر طراز قلم ایک طرف عورت کے ایثار، جفاکشی اور شجاعت و وفاداری اور جان نثاری کا دلچسپ منظر کھینچتا ہے تو دوسری طرف دولت اور رواج کی چوکھٹ پر مظلوم عورتوں کی قربانیوں کا تذکرہ کرتا ہے۔

مولانا انشا پرداز اور بہترین ادیب ہونے کے ساتھ ہی شاعر بھی تھے۔ اُن کی شاعری بجا طور پر کشتیٔ نسواں کی رہنمائی کرتی ہے۔ اُن کے کلام میں ایک عجیب یکسانیت ہے اور شروع سے آخر تک درد میں ڈوبے ہوئے بے لوث اور سچے واقعات کی جیتی جاگتی تصویریں نظر آتی ہیں۔

افسوس کہ طبقۂ نسواں کا یہ مخصوص شاعر مسلم الثبوت انشا پرداز اور زبانِ اُردو کا محسن ۳ر فروری ۱۹۳۶ء کی صبح کو داغ مفارقت دے گیا۔

ابوالمکارم محمد مشائخ عارف (چنیا پوری)

۷

# نازونیاز

مجھے بھی عشق میں پامالِ ناز رہنے دے
نیاز مند کو صرفِ نیاز رہنے دے

کہا یہ کس نے کہ مل ہم سے اور عدو سے نہ مل
مگر کوئی سببِ امتیاز رہنے دے

سنے وہ یا نہ سنے اختیار ہے اُس کو
تو اپنے دستِ دعا کو دراز رہنے دے

کسی کا نقشِ قدم سجدہ گاہ ہے میری
نہ چھیڑ شیخ تری جانماز رہنے دے

مریضِ ہجر کے آثارِ زندگی معلوم
تسلیاں تری اے چارہ ساز رہنے دے

ہمارے داغِ جگر سے تجھے ہے کیا نسبت
چراغِ بزم یہ سوز و گداز رہنے دے

نہ جانے یہ دلِ پُر درد کیا ستم ڈھائے
ذرا جبینِ وہ مستِ ناز رہنے دے

ہیں خطِ شوق کے دو لفظ پُر اثر کافی
معینؔ عبارتِ جدت طراز رہنے دے

نواب اعانت جنگ معین الدولہ بہادر معینؔ

# شاعروں کا تخیل

ادب یا لٹریچر کو دو حصوں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے۔ ایک شاعری دوسرے سائنس۔ شاعری میں تخیل کی حکومت ہے اور دنیائے سائنس میں دلیل کا سکہ چلتا ہے۔ ناول اور ناٹک شاعری کی قلمرو میں پھلتے پھولتے ہیں۔ تاریخ اور سوانح عمر سائنس کے ذیل میں شامل ہیں۔ شاعری کا میدان اندرونی خیالات ہیں۔ سائنس کی بنیاد بیرونی صداقتوں پر رکھی جاتی ہے۔ درخت سے پھل ٹوٹ کر زمین پر گرتا ہے۔ سائنس داں اسے صاف طور پر دیکھتا ہے اور نتیجہ کتاب میں نوٹ کرتا ہے۔ مگر انسان کیسے عروج حاصل کرتا ہے اور کن غلطیوں کے باعث اس کا عروج تنزل میں بدل جاتا ہے، اسے دیکھنا سمجھنا اور پھر دوسروں پر واضح کرنا تخیل کا کام ہے۔ سائنس داں کا نظریہ دنیا فوراً تسلیم کر لیتی ہے۔ لیکن جب کوئی باکمال شاعر جذبات اندرونی کا کوئی راز حاصل کر لیتا ہے اور اسے دنیا کے سامنے پیش کرتا ہے تو لوگ اس کی صداقت میں شبہ کرنے لگتے ہیں۔ حالانکہ تخیل کا سنگِ بنیاد صداقت ہوتا ہے۔ جذبات کی سرکشی عقل کے قانون کو تسلیم نہیں کرتی۔ اکثر یہی ہوتا ہے کہ عقل کا فتویٰ کچھ ہے اور جذبات کا تقاضا کچھ اور۔ بالعموم اِس پُرلطف جنگ میں میدان اکثر جذبات ہی کے ہاتھ رہتا ہے۔ بڑے سے بڑے خشک مزاج، اور نفس کش فلسفی واضحات سے وہ اثر لیتے ہیں جو ان کے فلسفیانہ خیالوں کے بالکل مخالف ہوتا ہے۔ شاعرانہ جذبات اُردو شاعری کی جان ہیں۔ اور شاعر ان کیفیات پر دل کھول کر بحث کرتا ہے ایک فاضل انگریز کا قول ہے ...... .... ..... "The human mind is essentially illogical"

"انسانی دماغ اصلاً غیر منطقی ہے"۔ ہر شخص کا تجربہ اس قول کی تصدیق کرتا ہے۔ ایک ہی چیز کبھی ہم کو پسند ہوتی ہے اور کبھی ناپسند ایک ہی بات سے ہم خوش ہوتے ہیں۔ اور کبھی ناخوش۔ کبھی ابدی زندگی کی آرزو ہوتی ہے، کبھی فوری موت کی تمنا۔ کبھی ہماری طبیعت بلندی کی طرف مائل ہوتی ہے کبھی پستی کی طرف جھکتی ہے۔ کبھی سر میں غرور سماتا ہے، کبھی طبیعت میں انکسار آجاتا ہے کبھی اپنے علم پر ناز ہوتا ہے۔ کبھی اپنے جہل پر شرم آتی ہے، کبھی اپنی طبیعت پر اکڑتے ہیں۔ کبھی اپنی کمزوری سے دبتے ہیں کبھی اپنے اختیارات کے زعم میں اینڈتے ہیں۔ کبھی اپنی مجبوریوں کا احساس افسردہ و مضمحل کر دیتا ہے، کبھی ہر چیز پر پیار آتا ہے کبھی اپنی ہستی سے بھی دل بیزار ہو جاتا ہے، کبھی دل کی ترنگ کا یہ رنگ ہے کہ ایک ہجوم خلائق ہو اور ہم ہوں۔ کبھی طبع میں یہ موج سمائی ہے کہ ؎

رہیئے اب ایسی جگہ چل کر جہاں کوئی نہ ہو

اکثر و بیشتر اس طرح کی متضاد کیفیتیں ہر شخص کے دل میں پیدا ہوتی ہیں مگر اوروں کے یہاں یہ دل ہی دل میں رہ جاتی ہیں اور دنیا کو ان کی خبر نہیں ہوتی۔ شاعر کا کلام اس کے دل کا آئینہ ہوتا ہے، جہاں یہ سب تاثرات نظر آتے ہیں اُس موقع پر یہ سوال ہو سکتا ہے کہ "شاعر کو جو بات کہنا ہے اور جو واقعہ بیان کرنا ہے اس کو وہ صاف صاف لفظوں میں کیوں نہیں ادا کر دیتا

یہ گل و بلبل کو بیچ میں کیوں ڈالتا ہے؟" سوال دلچسپ ہے ——— شائد میرا جواب بھی کچھ اس سے زیادہ ہی دلچسپ ہو سکتا ہے۔ بعض اوقات رعنائی تخیل کے لئے اس کو اتنے پاؤں پھیلانے پڑتے ہیں کہ جذبات کی چادر کے ٹکڑے اڑ جاتے ہیں۔

شاعری پیغمبری کا ایک جزو مانی جاتی ہے۔ شاعری بیشتر موسیقی ہے۔ شاعری کی زبان کا پیدا کرنا ایک زبردست قوت ہے۔ یہ قلم کی وہ سہگیں طاقت ہے جس سے تلواریں پناہ مانگتی ہیں۔ دنیا ——— شاعر کی نگاہ میں ایک دلکش خواب ہے۔ اس کا سینہ گداز عشق سے معمور ہے۔ وہ الفاظ کا ایک کامیاب مصور ہے اور جمالیاتی تصورات کا نقاش ———!

انگلستان کے مشہور ادیب گولڈ اسمتھ کا مقولہ ہے:- "شاعری دراصل وہ ہے جس کہ اطمینانِ قلب کو ایک زبردست بھونچال (جو انسان کی پرسکون زندگی کے ساکت سے ساکت سمندر میں قیامت کا طوفان متلاطم کر دے) متزلزل نہ کر سکے۔ اور ایک نازک سے نازک شیشے ایک چھوٹے سے چھوٹے چینی کے برتن کی صدائے شکست اس کے آبگینۂ دل کو چکنا چور کر دے!"

عرب میں جب کوئی شاعر پیدا ہوتا تھا تو ہر طرف سے مبارک باد کی سفارتیں آتی تھیں۔ خوشی کے جلسے کئے جاتے تھے۔ قبیلہ کی عورتیں جمع ہو کر فخر یہ گیت گاتی تھیں۔ قبیلہ کی عزت و شان دفعتاً بلند ہو جاتی تھی۔ ایک ایک شعر قبیلوں اور قبیلے کے افراد کے ناموں کو قیامت تک کے لئے زندہ کر دیتا تھا۔

شاعر کے پاکیزہ تخیلات بڑے بڑے زاہدوں کے "صحوبات لاطائل" سے کتنے اچھے رہے!!

فلاسفۂ یونان کہتے ہیں شعر خیالی باتیں ہیں کہ جن کو واقعیت اور اصلیت سے تعلق نہیں۔ قدرتی موجودات، یا اس کے واقعات کو دیکھ کر جو خیالات شاعر کے دل میں پیدا ہوتے ہیں۔ وہ اپنے مطلب کے موقع پر موزوں کر دیتا ہے۔ اس خیال کو سچ کی پابندی نہیں ہوتی۔ مولانا آزاد آب حیات میں کہتے ہیں۔" شاعر صبح کا نور و ظہور دیکھتا ہے تو کبھی کہتا ہے دیگ مشرق سے دودھ ابلنے لگا۔ کبھی کہتا ہے دریائے سیماب موج مارنے لگا۔ کوئی مشرق سے کافور اڑاتا آتا ہے۔ صبح تبا شیر بکھیرتی آتی ہے۔ یا مثلاً سورج نکلا۔ اور کرن ابھی اس میں نہیں پیدا ہوئی۔ وہ کہتا ہے سنہری گنبد ہوا میں اچھالی ہے۔ صبح طلائی تھال سر پر دھرے آتی ہے۔ کبھی خرمن سحر کا غل۔ اور عالم نور کا جلوہ۔ آفتاب کی چمک دمک اور شعاعوں کا خیال کر کے صبح کی دھوم دھام دکھاتا ہے۔ اور کہتا ہے بادشاہ مشرق سیر خنگ فلک سوار، تاج مرصع سر پر رکھے، کرن کا نیزہ لئے مشرق سے نمودار ہوا۔ شام کو شفق کی بہار دیکھتا ہے تو کہتا ہے۔ مغرب کے چھپر کھٹ میں آفتاب نے آرام کیا اور شنگرفی چادر تان کر سو رہا۔ کبھی کہتا ہے جام فلک خون سے چھلک رہا ہے، نہیں مغرب کے ایوان میں آگ لگ گئی ہے۔ تاروں بھری رات میں چاند کو دیکھتا ہے۔ تو کہتا ہے۔ لاجوردی چادر میں ستارے ٹنکے ہوئے ہیں۔ دریائے نیل میں نور کا جہاز چلا جاتا ہے۔ اور روپہلی مچھلیاں تیرتی پھرتی ہیں۔ غرض ایسی ایسی باتیں ہیں کہ نہایت لطف دیتی ہیں۔ صنعت گاہ عالم میں نظم ایک عجیب صنائع الہٰی سے ہے۔" شعر وہ وصف خاص ہے جس کو سب موزونیت کہتے ہیں۔ کلام میں نور زیادہ ہو جاتا ہے۔ مضمون میں ایک ایسا جادو بھر جاتا ہے کہ اثر کا نشتر دل پر کھٹکتا ہے۔

نثر ——— اپنی شائستگی اور تکلف کے بوجھ سے گراں بار تھی۔ نظم نے اس کی زندگی میں قدم رکھ کر اس میں ایک پرکیف رنگین ہلچل ڈال دی

اس کو شگفتہ اور ہر دلعزیز بنا دیا۔ ڈاکٹر تاثیر نے، شاعرِ ایران (خیام) کی ایک رباعی کا اس طرح ترجمہ کیا ہے۔ صبح کی آمد شاعرانہ ہنگاموں سے کیسی پُر کیف ہے:۔

اب جاگ کہ شب کے شاغر میں سورج نے وہ پتھر مارا ہے ... جو مئے تھی وہ سب بہہ نکلی ہے جو جام تھا پارا پارا ہے
مشرق کا شکاری اٹھا ہے کرنوں کی کمندیں پھینکی ہیں! ... اک پیچ میں قصرِ اسکندر اک پیچ میں قصرِ دارا ہے

شاعرِ عرب کا تخیل:۔ "صبح ہوتی جاتی ہے۔ اور فجر کی آنکھوں سے سیاہی کا سرمہ بہتا جاتا ہے"۔ مچھلی سمندر میں خاموش ہے۔ درندے صحرا کی غار دار خشکی پر شور مچا رہے ہیں۔ پرندے ہوا میں نغمہ ریز ہیں۔ لیکن شاعر کے دل میں سمندر کی خاموشی زمین کا شور اور ہوا کا نغمہ ــــ یہ تینوں کیفیات بیک وقت موجود ہیں ــــ شاعر روحانی قوتوں کا مصور ہے۔ اس کی روح میں آٹھوں پہر ہلچل رہتی ہے۔

اس کے تخیل کی دنیا ہی انوکھی ہے۔ کہیں اس کی مرضی یہ ہے کہ چاندنی رات ہو۔ ایک چھوٹے سے بجرے میں پھول ہی پھول لدے ہوں۔ ان پھولوں میں بیٹھا نہایت لطافت و نزاکت سے وہ بربط بجا رہا ہو۔ بجرا پانی کی پُرسکون سطح پر لہریں لیتا چلا جا رہا ہو۔ یکایک دریائے زندگی کا کنارہ آجائے اور وہ خوش خوش پار اتر جائے۔

کبھی اس کی کوئی شام کسی ندی کے کنارے گذرتی ہے۔ وہ بیٹھا ہوا ہے مبہوت، ساکت۔ اس کی نگاہوں میں ندی کا کنارہ ایک رنگین تصویر معلوم ہوتا ہے۔ فضائے بسیط کی خاموشی کسی کی یاد کی طرح پھیلی ہوئی ہے۔ دریا رنگین ڈوپٹہ اوڑھے ہوئے دور آسمان سے جا ملا ہے۔ آفتاب کی رنگین نڈھال کرنیں اودی اودی مغربی گھاٹیوں میں منہ چھپا رہی ہیں ــــ رفتہ رفتہ آسمان کا نیل ڈھلنے لگا ــــ تاروں کا عکس سطحِ آب پر رقصاں ہو گیا ــــ!

لیکن اس کے نزدیک زندگی میں صرف پھول ہی پھول نہیں ہیں۔ اس کے ارد گرد کانٹے بھی ہیں۔ زندگی محض ہنسنے اور گانے سے وابستہ نہیں ہے۔ اس میں رونے پیٹنے کا بھی عنصر موجود ہے۔ زندگی صرف محبت کرنا اور کامیاب مرجانا ہی نہیں ہے۔ اس میں جدوجہد کے بعد بھی ناکامیاں بھری ہیں۔ اس کی کشتیٔ حیات جب تک موجوں کے تھپیڑوں سے نہ کھیلے ساحل سے لطف اندوز نہیں ہوتی۔ اس کے بعض نغمے ایسے بھی ہیں جن کے لئے نغمے کہلانا ذلت ہے جب تک وہ فضائے ہستی میں نہ گونجیں، کائنات سے نہ ٹکرائیں آسمان و زمین ایک نہ کردیں ــــ!

اگر زندگی میں صرف خوشیوں کے سیلاب آئے ہوئے ہوں، کامیابی کی فراوانیاں ہوں، مگر جب تک زندگی کی لہروں پر شاعری کے قوسِ قزح کا عکس منعکس نہ ہو زندگی ایک تردد ہے بے پایاں، ایک ملال ہے عمیق!!

کوئل کی آواز، جو اس غریب کا تنہا ذریعہ مسرت و شادمانی ہے پپیہے کی آہ، شاعر کا نالہ، اور گل کی واماندگی، یہ سب ایک ہی قبیل کی چیزیں ہیں۔ سب پریشانیٔ خاطر اور مجبوریٔ محبت کی نشانیاں ہیں ــــ اگر آج شاعری نہ ہوتی تو یہ راز سربستہ ہی رہ جاتا کہ کائنات کا مفہوم کیا ہے ــــ

شعر، الفاظ، وزن، نغمہ اور رقص کے مجموعے کا نام ہے۔ شعر کی لطافت، زبان کی درستی، محاورہ کا صحیح استعمال، رمز و کنایہ قصص و تلمیح، صنائع کا ایک دفتر بے پایاں، تشبیہات کا ایک جوئے رواں ——— حسن کا ذکر ہو تو یوسف موجود ہوں ——— عمر کا بیان ہو تو حضرت نوح سامنے ہوں ——— یہ شاعری کی ہلچل ہے۔

شاعری بہ اعتبارِ جذبات، ایک خوبصورت گلدستہ ہے جس کی ساخت میں نہایت نازک پھول پتیاں صرف ہوئی ہیں۔ جس طرح پھول کی پتیوں میں نازک رگیں، نفیس اور باریک نقش و نگار ہوتے ہیں ——— شاعر کا دل و دماغ بھی ہر طرح کی لطافتوں اور نزاکتوں کا مخزن ہوتا ہے، جس کے بیل بوٹے قدرت کی بہترین نقاشی ہیں ——— شاعر کی ایک آہ جو دل سے نکلی ہو، ایسی ہزار صوفیانہ ریاضتوں اور اعمال پر بھاری ہے، جن میں شائبۂ خلوص نہ ہو ———

شاعری ——— تو فسانۂ زندگی ہے!!

شاعر کی آنکھ سے نکلا ہوا ایک آنسو، جس نے شعر کی شکل اختیار کر لی ہے!

ایک پرکیف اور وجد آفریں نغمہ، جو شاعر کے سینہ کو چیر کر پھوٹ نکلا ہے۔ ایک دلاویز خواب جو شعر کی شکل میں جلوہ آرا ہے۔ شاعر کے قلب کی گہرائیوں سے نکلا ہوا ایک شفاف چشمہ جس کی روانی نے سنگین خس و خاشاک کو بھی نیست و نابود کر دیا ہے۔ الفاظ کی ایک مرصع تصویر جس نے دیکھنے اور سننے والے کو مبہوت کر دیا۔ الفاظ سے تراشا ہوا ایک بہترین شاہکار جس کے ہر پہلو سے شعریت برس رہی ہے۔

کیفیاتِ قلب اور جذباتِ دل کو شاعر جس والہانہ انداز سے پیش کرتا ہے وہ صرف اسی کا حصہ ہے۔

جہاں بانو بیگم (بی اے)

وہ جو سمندر کی گہرائی میں، آسمان کی وسعت میں، زندگی کے ہیجان میں فضا کی ہر سمت میں موت سے نبرد آزما رہتا ہے، وہ جس نے بادل کی بیٹیوں کو کنیز بنا رکھا ہے اور جو بجلی کو اپنی مٹھی میں پکڑے رکھتا ہے۔ میں اسی کے آستانے پر سر جھکاتا ہوں اور اسی کے گیت گاتا ہوں۔

نذرالاسلام

# مقبرۂ رابعہ دورانی

مقبرہ حسین کیوں بنایا جاتا ہے؟ کیا حسن اور غم میں کوئی ربط باہمی ہے؟

"مقبرۂ رابعہ دورانی" کہنے کو "تاج محل" کی نقل ہے لیکن بجائے خود حسن کارانہ تعمیر کا ایک حسین نمونہ ہے۔ اس کے پُرسکون ماحول میں شاعر کی زندگی کا ہر لمحہ جذبات و احساسات کی ایک دنیا لئے ہوئے آتا ہے اور شباب و شعر کا ایک نغمہ چھوڑتے ہوئے گزر جاتا ہے۔ باقی صاحب کی یہ نظم اس بہشت مختصر کی مکمل تصویر ہے۔

"سب رس"

کس درد سے چھڑنے لگا پھر سازِ محبت
کس سمت سے آنے لگی آوازِ محبت؟

ماتم کدۂ حسن کی اس نوحہ گری میں
حسرت کدۂ عشق کی خونیں جگری میں

ہے درد کی دنیاؤں کا اک آئینہ خانہ
کس شان سے ہے جلوہ نما غم کا فسانہ

دروازے پہ جو حوض ہے، سرشارِ الم ہے
دنیائے محبت کا چھلکتا ہوا غم ہے

یہ جوئے رواں اشکِ رواں کی ہی نشانی
ماں کے لئے خونبار ہے بیٹے کی جوانی

ہیں سرو کی مانند نکلتی ہوئی آہیں
جو ڈھونڈتی ہیں عرصۂ افلاک کی راہیں

مینار نہیں، دستِ دعا فاتحہ خواں ہیں
دریوزہ گرِ رحمتِ خلاقِ جہاں ہیں

گنبد میں سدا گونجتا ہے نالہ و فریاد
بے ساختہ کرتا ہے کوئی نام خدا یاد

بے رحم ہے اور خانہ برانداز زمانہ
دنیا سے مٹا دیتا ہے دنیا کا فسانہ

آنکھوں میں جفاکار کے جچتا نہیں کوئی
اس دشمنِ بیدرد سے بچتا نہیں کوئی

برباد نہ کر دے کہیں، اس جنتِ غم کو
بے نور نہ کر دے کہیں، اس دل کے حرم کو

اس واسطے معمار نے اس خلد بریں میں
اک ماں کے دھڑکتے ہوئے سینے کی زمیں میں

صورت گریٔ درد، اس انداز سے کی ہے
گویا غمِ جاں، مطلعِ حسنِ ازلی ہے!

تابندگی و رفعتِ ارمان سے دیکھو
اس غم کے فسانے کو اسی شان سے دیکھو

عبدالقیوم خاں باقی (ام ۔ ۴)

# فطرت

دنیا بھر کی عورتوں نے مل کر ایک مجلس قائم کی۔
فرعون کے محلات میں یہ مبارک رسم ادا کی گئی تھی۔
اِن سب نے مل کر ایک عورت کا انتخاب کیا۔
وہ پُر شکوہ۔ باوِقار۔ خوبصورت ہمہ صفت موصوف۔
یقیناً ایک غیر معمولی عورت تھی۔
جس کو مجلس کی طرف سے ملکہ کا خطاب دیا گیا تھا۔
سال گزر گیا پھر مجلس کا دن آیا۔
فرعون کے محل اور اس کے ایوانوں کو عروسِ نو بنا دیا گیا
جس طرف دیکھو جاہ و جلال اور دلکشی کے سوا کچھ نظر نہ آتا تھا۔
مصر میں یہ ایک ایسا تہوار منایا جانے والا تھا۔
جس کی مثال پہلے کہیں ملتی نہ تھی۔
مجلس نے ملکہ کی شان اور رتبہ کے مطابق اس کے خیر مقدم کی تیاریاں کی تھیں
ہر دل عقیدت سے لبریز اور نگاہیں احترام سے جھکی ہوئی تھیں۔
ایک لونڈی برہنہ اندر داخل ہوئی۔
اس نے لکنت لیتے ہوئے دبی زبان سے کہا۔
ملکہ نہ آئے گی کیونکہ اس نے ایک مرد کی اطاعت قبول کر لی ہے۔

(خان بہادر) عبدالرحمٰن چغتائی

# زندگی کے مظاہر

مسٹر مہندر راج سکسینہ کا یہ مضمون دراصل "زندگی کیا ہے؟" کا اختتامی حصہ ہے، علمی مباحث کو اس انداز میں پیش کرنا کہ وہ فنی ہونے کے باوجود عام فہم بھی ہوں، سکسینہ صاحب کی جولانیٔ قلم کا بہترین ثبوت ہے۔ یقین ہے کہ "زندگی کیا ہے؟" کی طرح "زندگی کے مظاہر" کا مطالعہ بھی دلچسپی سے کیا جائے گا۔

"سب رس"

مظاہر زندگی کو اختصاراً تین حصوں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے:۔

۱۔ حرکت ۲۔ تغذیہ ۳۔ تولید و نمو

**حرکت** ۔ خوردبینی امتحان سے پتہ لگایا جا سکتا ہے کہ ابتدائی عضویوں یا کسی جاندار کے خلیہ کی زندگی کا پہلا ثبوت اس کی آزاد حرکت ہے جس کو عموماً ارادی حرکت کہا جاتا ہے اور شاید اسی ارادی حرکت کی بنیاد سے "اندرونی عزیزی قوت" کی موجودگی کا تصور قائم کیا گیا ہے لیکن حقیقت پوچھئے تو زندگی کے دیگر مخصوص کئے ہوئے حواس کی طرح حرکت بھی دراصل تخم مایہ کے طبعی و کیمیائی تعاملات کا نتیجہ ہے۔ اور اس میں کسی غیبی قوت کو مطلق دخل نہیں۔

جس واسطے میں ابتدائی عضویے پائے جاتے ہیں وہ پانی ہے۔ اور پانی میں آکسیجن کی کم و بیش مقدار حل شدہ ہوتی ہے۔ یہی گیس ہے جو تخم مایہ کے مختلف اجزاء کے ساتھ ہمیشہ متعامل رہتی اور انہیں اکساتی ہے۔ "وَرورن" نے ثابت کیا ہے کہ اگر واسطے میں سے آکسیجن کو بے دخل کر دیا جائے تو امیبا یا ایسے ہی ادنٰے جانوروں کی تخم مائی حرکت مطلقاً بند ہو جاتی ہے۔ لہٰذا "ڈانٹک" کے قول کے مطابق "زیادہ تر حرکت کی وجہ تخم مایے کے اجزاء کے ساتھ آکسیجن کا متواتر تعامل اور غیر متوازن کیمیائی کیفیتوں کی پیدائش ہے"

ٹھیک یہی کیفیت روشنی کی ہے۔ حیاتیات کے معملوں میں عموماً یہ دیکھا جاتا ہے کہ زندہ عضویوں سے بھرے ہوئے مرتبان کے اس رخ پر جو دریچہ کے قریب ہوتا ہے عضویے کھنچ آتے ہیں۔ مثلاً یہ کیفیت بعض جراثیم۔ آلجی کے جواں بذروں۔ ڈیاٹمس اور ڈسمڈس اور ایوگلینا وغیرہ میں پائی جاتی ہے۔ اس مظہر کو بھی خوش اعتقادی کے تحت مختلف باتوں پر محمول کیا جاتا ہے۔ مثلاً یہ کہ نور کے رخ جانداروں کی کشش بھی اس بات کا ثبوت ہے کہ روشنی مبدء زندگی ہے اور ہر شئے اپنی اصل کی جانب لوٹتی ہے۔ چنانچہ ہمارے ادب میں شمع و پروانہ کے سوز و تپش اور راز و نیاز کے ہزاروں افسانے بن گئے۔ ورنہ بات اصل میں کچھ اور ہی ہے۔

عموماً مختلف کیمیائی تعاملات میں روشنی کو بڑا دخل ہے۔ مثال کے طور پر ہائیڈروجن اور کلورین کو لیجئے۔ ان دونوں گیسوں کے آمیزہ کو اندھیرے میں رکھا جائے تو ان میں کوئی تغیر نہ ہوگا۔ لیکن جوں ہی اسے آپ کسی تیز روشنی کی زد میں لے آتے ہیں یہ گیسیں تیزی سے تعامل کرنے لگتی ہیں۔ بہت ممکن ہے کہ تخم مایے کے نامعلوم کیمیائی تعاملات کے وقوع کے لئے روشنی اس طرح کا عمل کرتی ہو

اور یہ عمل عضویے کی زندگی پر فائدہ بخش اثر رکھتا ہو۔ ایسی صورت میں عضویہ کا میکانی طور پر نور کی جانب رجوع کرنا قابل تعجب بات نہ ہوگی۔ اسی طرح ۱۸۸۴ء میں اپنی تحقیقات کے ذریعہ Stahl اور Pfeiffer نے یہ ثابت کیا کہ جاندار عضویوں پر غذائی مادوں کا مختلف اثر ہوتا ہے۔ کسی کاشت میں جس سے مصنوعی طور پر غذائی مادوں کو کم کردیا گیا ہو ایک قطرہ ماء اللحم ڈال دیجئے پھر دیکھئے کہ اس قطرے کے اطراف ہزاروں کی تعداد میں عضویے جمع ہوگئے ہیں۔ معلوم کیا گیا ہے کہ اس کیفیت کا اظہار بھی ان کیمیائی تعاملات کا نتیجہ ہے جو تخمِ مایہ اور غذائی مادوں کے درمیاں بہ سرعت واقع ہوتا ہے۔

**تغذیہ** عمل تغذیہ تخم مایہ کا ایک واضح فعل ہے۔ جاندار چیزوں کی یہ خصوصیت بتلائی جاتی ہے کہ وہ بے جان مادوں کو استحالے کے بعد اپنے جیسی شئے میں تبدیل کرسکتی ہیں اور یہ کہ اس قسم کی تبدیلی کی محرک اصل "غریزی قوت" ہے۔ جس کی مدد کے بغیر سادہ غیر نامیاتی مرکبات جاندار رطوبتوں میں تبدیل نہیں کئے جاسکتے۔

لیکن بہ نظر غائر دیکھئے تو یہ دعویٰ بھی اگلوں کی طرح محض قیاسات کی بنیادوں پر قائم کیا گیا ہے۔ اس لئے کہ تغذیہ کا عمل بھی ایک پیچیدہ کیمیائی عمل ہے جس میں استحالہ اور انجذاب کے افعال نمایاں ہوتے ہیں۔

حال حال تک یہ سمجھا جاتا تھا کہ استحالہ کاربن اور غیر نامیاتی عناصر کے نامیاتی مرکبات میں ترکیب کر سبز پودوں ہی تک محدود ہے اور یہ کہ جانور اپنی نامیاتی غذاؤں کے لئے پودوں کے رہین منت ہیں۔ پودے کے ان حصوں میں جو روشنی کے قریب ہوتے ہیں ایک سبز مادہ ہوتا ہے جسے سبزی (Chlorophyll) کہتے ہیں۔ سبزی کی یہ خاصیت ہے کہ وہ روشنی اور ایک خاص تپش کی موجودگی میں ہوا کے $CO_2$ کاربن ڈائی اکسائیڈ کو جذب کرتی ہے۔ جس سے خلیہ کے اندر کاربوہائیڈریٹیں یعنی نشاستہ کے قسم کے مرکبات تیار ہوتے ہیں۔ اس کے علاوہ وہ زمین سے بھی اپنی جڑوں کے ذریعہ مختلف غیر نامیاتی نمک کے محلول، نائٹریٹ سلفیٹ وغیرہ جذب کرلیتے ہیں۔ اور یہ Protein کی تیاری میں استعمال کئے جاتے ہیں۔ جو تخم مایہ کا جزو اعظم ہے۔

بادی النظر میں یہ امر حیرت انگیز ہے کہ کس طرح خلیہ سادہ غیر نامیاتی اشیاء کو جاندار مائع میں تبدیل کرسکتا ہے۔ چنانچہ اس عقدہ سے ابتدائی صدی کے سائنس داں متاثر ہوگئے اور چونکہ وہ اس عجیب مظہر کی کوئی خاطر خواہ توجیہہ کیمیائی یا طبعی اصولوں کے تحت نہ کرسکتے تھے اس لئے انھوں نے یہ فرض کرلیا کہ بے جان غذائی مادوں کو تخم مایہ میں تبدیل کرنے کے لئے ایک غیبی قوت کی نگرانی کی ضرورت ہے اور مبہم قوت کو قوت غریزی کہا گیا۔

جراثیم اور بعض Torulae پر تجربوں کے دوران میں معلوم کیا گیا کہ اگر ان عضویوں کو آب کشیدہ۔ ٹارٹرک اسڈ اور امونیا کے محلول میں رکھا جائے تو وہ نہایت سرعت کے ساتھ نمو پاتے ہیں۔ یعنی یہ کہ یہ اشیاء جن کے اجزائے ترکیبی کاربن، ہائیڈروجن، نائٹروجن اور آکسیجن ہیں ان کی تخم مائی بناوٹ کے لئے کافی ہیں۔ اس صورت میں یہ سوال یقیناً پیدا ہوتا ہے کہ وہ کون سے حالات ہیں جن کے زیر اثر ایسے سادہ غیر نامیاتی مرکبات کو پیچیدہ جاندار تخم مایہ میں تبدیل کیا جاتا ہے؟

موجودہ علم کیمیا میں بعض ایسی اشیاء کی دریافت پر بہت اہمیت دی جاتی ہے جنھیں تماسی عامل کہا جاتا ہے۔

یہ ایسے مادے ہیں جو کسی کیمیائی عمل میں سرعت و تیزی پیدا کر دیتے ہیں بلکہ بعض تعاملات تو سادہ حالات میں بغیر ان کی موجودگی کے ہو نہیں سکتے۔ اور لطف یہ ہے کہ وہ خود آخر تعامل میں غیر متاثر رہتے ہیں۔ مثال کے طور پر پلاٹینم کے مہین ذروں کو لیجئے جب ان پر سے ہائیڈروجن اور آکسیجن کا آمیزہ ایک خاص تپش پر گزارا جاتا ہے تو دونوں گیس سرعت سے ملاپ کرتی اور پانی بناتی ہیں۔ یہی حال بعض ایسے نامیاتی مرکبات کا ہے جنھیں (Enzyme) خامرے کہا جاتا ہے۔

(Enzyme) پیچیدہ نامیاتی مرکبات ہیں جو کم و بیش ہر جاندار عضویے میں پائے جاتے ہیں اور نہایت قوی تماسی عاملی خصوصیات رکھتے ہیں۔ اکثر صورتوں میں انھیں علٰحدہ کیا گیا تو معلوم ہوا کہ بعض کیمیائی تعامل ان کی موجودگی میں نہایت آسانی سے ہوتے ہیں مثلاً خمیر کے خلیوں سے ایک خامرہ حاصل کیا گیا جسے (Zymase) کہتے ہیں اور جب معمولی انگوری شکر کے محلول میں اسے داخل کیا گیا تو وہی کیفیت پیدا ہونے لگی جو عمل تخمیر کے دوران میں نظر آتی ہے۔ یعنی شکر کی کچھ مقدار الکوحل اور کاربن ڈائی آکسائیڈ میں بسرعت تبدیل ہونے لگی۔ نیز توانائی کی ایک خاص مقدار بھی آزاد ہوئی۔

Ost wald - Hoff meister - Ver worm اور دیگر سائنس دانوں نے یہ بتلایا کہ خلیوں کی زندگی میں خامروں کو بہت دخل ہے۔ اور یہ کہ زندگی کے مختلف افعال جن میں تغذیے کو نمایاں جگہ حاصل ہے ان کی موجودگی میں سرانجام پاتے ہیں Ost wald نے ایک تقریر کے دوران میں جو ۱۹۰۱ء میں بمقام ہامبرگ کی گئی تھی کہا تھا کہ "ہم Enzymes کو تماسی عامل تصور کرسکتے ہیں جو عضویے کی زندگی کے دوران میں اس کے خلیوں میں پیدا ہوتے اور اس کے "افعال غریزی" کی بابجائی میں مدد کرتے ہیں۔ وہ نہ صرف شروع سے آخر تک استحالہ و انجذاب پر مکمل قابو رکھتے ہیں بلکہ ان کی موجودگی سے تکسیدی عمل کے دوران میں وہ توانائی آزاد ہوتی ہے جس کو "غریزی قوت" کے نام سے یاد کرتے ہیں" اس طرح Ost wald صاف و صریح الفاظ میں عمل تغذیہ کو محض ایک کیمیائی عمل تسلیم کرتا ہے۔

**تولید و نمو** تقریباً نصف صدی قبل بھی عمل تولید کے لئے کسی نامعلوم توانائی کی موجودگی ضروری خیال کی جاتی تھی چنانچہ ان لوگوں کے ہاتھوں میں جو "غریزی قوت" پر یقین رکھتے تھے یہ مظہر بھی ایک زبردست دلیل تھا اور اس کا ایقان تھا کہ عمل تولید پر صرف جاندار شے قادر ہوسکتی ہے۔ اور اسے کسی کیمیائی یا طبعی اصول کے ذریعہ کبھی سمجھایا نہیں جاسکتا۔

سچ پوچھئے تو خلیہ کی سادہ تقسیم (Fission) کی کیفیت جو پیچیدہ تولید کا پیش خیمہ ہے۔ جانداروں کے علاوہ بعض غیر جانداروں میں بھی دیکھی گئی ہے Monte gomey کی تحقیقات اس ضمن میں نہایت دلچسپ ہیں۔ اس محقق نے دیکھا کہ Myeline جو ایک پیچیدہ شحمی مرکب ہے اور بیضے کی زردی یا اعصاب سے حاصل کیا جاتا ہے جب پانی میں ڈالا جاتا ہے تو اس سے نہ صرف خلیہ کے مشابہ اشکال پیدا ہوتی ہیں بلکہ مہین و نازک نلی نما ساختیں بھی جو ہر سمت ختم ہوتی ہوئی نظر آتی ہیں۔

اس طرح ایک عرصہ قبل Robin نے بتلایا کہ بعض بے جان شحمی مادے جو جانوروں کے جسم سے حاصل کئے جاتے ہیں اور خصوصیت سے وہ جنھیں خون سے تیار کیا جاتا ہے۔ جب پانی اور البومنی سیال سے تماس میں آتے ہیں تو ان سے جاندار نخزایے کی سی کیفیت کا مظاہرہ ہوتا ہے

Robinson کے الفاظ میں " ان مرکبات سے مختلف الاشکال نسیجیاتی ساختیں نلی نما، کعبی، پیچدار، غصنی وغیرہ پیدا ہوتی ہیں لیکن اس سے بھی زیادہ عجیب باتیں یہ ہیں کہ یہ شکلیں جاندار عضویوں کی طرح تقسیم اور مسلسل پھیلاؤ، تناؤ سے تیز حرکت کرتی ہیں چنانچہ خوردبین میں کھوکھلے اجسام اسی طرح تقسیم کرتے ہوئے نظر آتے ہیں گویا کوئی جاندار اجاتی تولید کر رہا ہے "۔

یہ شحمی مادے نخزمایے کی طرح پیچیدہ سالماتی ساخت کے ہیں اس لئے ان میں یہ تبدیلیاں غالباً سالمات کے اندرونی ردوبدل کی وجہ سے وقوع پذیر ہوتی ہیں۔ اس لحاظ سے وہ ہوبہو نخزمایے کی ان مخصوص خصوصیتوں سے مشابہ ہیں جن کے مجموعہ کا نام " زندگی " دے دیا گیا ہے۔

تولید کی ابتداء شاید اس طرح ہوئی کہ خلیہ کے نمو کے دوران میں اگر اسے کافی غذا اور موافق حالات میسر آئیں تو اس کے نخزمائی مافیہ میں بسرعت زیادتی ہوتی ہے۔ نیز چونکہ خلوی دیوار نہایت لچکدار ہونے ہوتے بھی ایک خاص حد سے زیادہ پھیل نہیں سکتی اس لئے اس پر دباؤ بڑھ جاتا ہے۔ اس صورت میں مرکزہ جو خلیہ کی منتشر قوتوں کا مرکز ہے پھولے ہوئے خلیہ کے بڑھتے ہوئے دائرہ عمل پر اپنا قابو نہیں رکھ سکتا۔ اس لئے ایک دوسرا مرکزہ پیدا ہو جاتا ہے جو امّ المرکزہ کی تقسیم سے حاصل ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ مرکزہ کی تقسیم کے دوران میں آپ خلیہ سے قبل ام المرکزہ کی تنصیف دیکھتے ہیں۔

ماہرین کیمیا و حیاتیات کا یہ یقین ہے کہ جاندار نخزمایے کی سالماتی ساخت نہایت ہی پیچیدہ ہے۔ اور یہ کہ وہ مسلسل تغیر و تبدل کی حالت میں ہوتے ہیں جس کے نتائج کے طور پر آپ ان تمام مظاہر زندگی کو رونما ہوتے ہوئے دیکھتے ہیں جنھیں اس سے قبل بیان کیا گیا ہے۔ مہاتما بدھ نے تقریباً ڈھائی ہزار سال پیشتر زندگی کو شعلہ سے مشابہت دی تھی۔ اور یہ آج بھی صحیح ہے۔ یقیناً وہ شعلہ کی طرح ایک لامتناہی تغیر کی حالت میں ہے جس کے سالمات مسلسل تکسید و تحویل میں ہوتے ہیں۔ لہٰذا تغیر لامختتم زندگی کی اساس ہے۔ اور زندگی نام ہے مخصوص مادے کے سالمات کی ہر لحظہ تبدیل پذیر حالت کا۔

ان حالات کے پیش نظر اگر آپ یہ کہہ دیں کہ جاندار اور بے جان مادوں کے درمیان کوئی بنیادی فرق نہ ہوا تو یہ غلط نہیں ہے اس لئے کہ جاندار اور بے جان دو نہایت ہی غیر قیام پذیر حالتیں ہیں جو ذرا سے تغیر سے ایک دوسرے میں تبدیل ہو سکتی ہیں۔ اور موت ان دونوں مروری حالتوں کی درمیانی کیفیت کا نام ہے۔ جہاں حیات اور عدم حیات کی حدیں ملتی ہیں۔ لہٰذا اس وقفے (موت) کو حرکت (زندگی) سے اسی قدر لگاؤ ہے جتنا جمود (عدم حیات) سے۔

ان دو مروری حالتوں کو دیکھتے ہوئے یہ کہا جا سکتا ہے کہ جس طرح الکوحل سے حرارت کے زیر اثر ہم جاندار اشیاء کو بے جان مادوں میں تبدیل کر سکتے ہیں اسی طرح بے جان مادوں کو بھی مصنوعی طریقوں کے استعمال سے جاندار نخزمایے میں بدل دینا ممکن ہوگا۔ انصاف کیجئے کہ ان دلائل کی موجودگی میں اگر موجودہ سائنسدانوں نے یہ دعویٰ کیا کہ زندگی کو از سر نو Denovo پیدا کیا جا سکتا ہے تو آپ ان پر طعن تشنیع کی بوچھار کیوں کر دیں؟ ان کا مضحکہ کیوں اڑائیں؟ اسی طرح ان سادہ قابل فہم طبعی و کیمیائی توجیہوں کو رکھتے ہوئے اگر کسی غیبی قوت عزیزی —— Divine vital force سے انکار کیا گیا ہو تو آپ اس پر اظہار برہمی کیوں کریں؟

ثابت ہوا کہ مختلف طبعی و کیمیائی تبدیلیاں مخصوص مادوں کے سالمات میں ہوتی رہتی ہیں۔ اور اس اہتزاز و ردوبدل میں جو توانائی پیدا ہوتی ہے وہی ہے جسے صحیح معنوں میں عزیزی قوت (Vital force) کہا جانا چاہئے۔ نیز یہ کہ اس میں توانائی کو مصنوعی طور پر اسی طرح حاصل کیا جا سکتا ہے جیسے ہم معمل میں برق و حرارت کو پیدا کر لیتے ہیں۔

یہی بین سالماتی تغیر سے حاصل شدہ توانائی ہے جو محرک حیات ہے۔ اس لئے کسی عضویے کی زندگی میں جب تک وہ مسلسل پیدا ہوتی رہے اور جب تک نخزمایہ کے سالمات اس توانائی کے زیر اثر غیر متناہی حالت تبدیلی میں رہیں عضویہ زندہ ہے۔ اور جب یہ تبدیلیاں بند ہو جائیں مردہ و بے جان۔

جس نل کے ذریعے عثمان ساگر سے ہمارے گھروں میں پانی آتا ہے اگر اسے کسی میکانیتی طریقہ سے ہم دوبارہ وہیں پہونچا سکیں اور اس کام میں جو توانائی صرف ہوتی ہے وہ اس پانی کے بین سالماتی تبدیلی سے حاصل کی جائے تو آپ صحیح معنوں میں اس قوت محرک کا تصور پیش کر سکتے ہیں جس کو (Vital force) عزیزی توانائی کہا جاتا ہے۔ ظاہر ہے کہ حیدرآباد کا یہ منبع آب بلدہ سے کئی فیٹ بلندی پر ہے۔ اس لئے پانی کا بہاؤ ہمارے نشیبی سمت میں اس غیر متوازن حالت کی وجہ سے ہے جو سیال کی بلند و پست سطحوں کے فرق سے رونما ہوتی ہے۔ اگر ایسی ہی غیر متوازن حالت پروٹین شحمیات و نیز دیگر مخصوص مادوں میں مصنوعی طور پر پیدا کی جا سکے تو پھر زندگی کے از سر نو پیدا کرنے میں کون امر مانع ہے؟

اس میں شک نہیں کہ کائنات میں زندگی کی ابتداء کے متعلق اختلاف خیال ہے۔ لیکن اکثریت اس امر پر متفق ہے کہ شاید کچھ ایسے ہی حالات ابتدائے زندگی کا موجب ہوئے ہوں۔

ان ناقابل تصور تبدیلیوں اور مہیب طوفانوں کے بعد جو قشر ارض کی بیرونی سطح کے ٹھنڈا ہونے کے بعد رونما ہوئے اور جب سطح زمین کی تپش زندگی کے لئے موافق حال ہوئی تو غالباً سب سے پہلے خط استوا کے اتھل نیم گرم سمندروں میں زندگی کی ابتدا ہوئی۔

اس وقفہ کا حال جسے ادنئے Paleozoic دور کہا جاتا ہے نہایت دلچسپ ہے۔ ان مقامات سے کرۂ ارض میں زندگی کے ابتدائی شائبے نمودار ہوئے۔ فضاء نہایت ہی مکدر اور تاریک تھی۔ دور تند و تاریک ابروں میں قرص آفتاب کسی مدھم زرد کرہ کی طرح چمکتا تھا۔ فضا مختلف عناصر کی گیسی حالتوں سے سیر شدہ تھی۔ جس میں کاربن ڈائی اکسائیڈ کا تناسب زیادہ تھا۔ خوفناک آندھیاں نیم گرم سمندروں میں تموج پیدا کرتی تھیں۔ سیاہ بادل زمین کی طرف جھکے آتے تھے۔ بجلیاں مہیب آواز کے ساتھ کوندتی تھیں اور طوفانی بارش گویا خشکی کی جلد چھیلے ڈالتی تھی۔

رفتہ رفتہ جب یہ محشری طوفان ختم ہوئے تو عناصر نے موجودہ صورت اختیار کی فضا کچھ روشن اور صاف ہوئی۔ آفتاب کی شعاعیں نیم گرم سمندروں پر پڑنے لگیں اور وہ موافق حالات بہم ہوئے جو تخلیق حیات کے لئے ضروری ہیں۔ تو ترکیب حیات شاید اس طرح ہوئی کہ آفتاب کی تیز روشنی اور ایک خاص تپش پر فضا کی کاربن ڈائی اکسائڈ پانی میں حل ہوئی پھر اس توانائی کے زیر اثر

اس آمیزہ میں سالماتی تبدیلیوں کی وجہ Formal dehyde پیدا ہوا۔ کیمیا کا مبتدی جانتا ہے کہ گو فارمل ڈیہائنڈ ایک زہر قاتل ہے لیکن اس کے چند سالمے جب مل جائیں تو نشاستہ پیدا ہوتا ہے جو تمام جانداروں کے خلوی مافیہ کا جزو اعظم ہے۔ چنانچہ اس طرح ان مخصوص حالات میں توانائی کی ایک کثیر مقدار زندگی میں داخل کی گئی جس کی ارتقائی صورت موجودہ انسان کی شکل میں بحر و بر پر حاوی ہے۔ اور جو آج خود اپنی تخلیق کی تدبیریں سوچ رہا ہے۔

آج بھی سبزی کے ذریعہ سے آفتاب کی یہی توانائی پودوں میں منقید ہوتی ہے اور یہی توانائی سبزی خور اور گوشت خور جانوروں کی مبدء حیات ہے۔ یہ ایک عجیب بات ہے کہ بعض وقت بے بنیاد قیاسات حقیقت ثابت ہوتے گئے ہیں۔ صدیوں مشتر بوڑھی دادیوں نے اپنے شریر پوتوں کو مصروف خیال رکھنے کے لئے اُڑن کھٹولہ کی دلچسپ کہانیاں اور اڑنے والے گھوڑوں کے محیر العقل افسانے تراش لیے تھے۔ اور آج طیاروں۔ زیپلینوں کی صورت میں وہ دنیا کے آگے موجود ہیں۔ اسی طرح کسی جدت پسند شاعر نے داد شاعری کے لیے چند الفاظ موزوں کر لئے تھے اور اب سائنس کی حقیقت شناس نظروں میں وہ لفظاً بہ لفظ صحیح ہیں۔

زندگی کیا ہے عناصر میں ظہور ترتیب
موت کیا ہے انہی اجزا کا پریشاں ہونا

**مہندر راج سکسینہ**
(ام ، اس سی)

جو آدمی سونے روپے سے لدا ہو، میں ہرگز باور نہیں کر سکتا کہ وہ کسی بھی حیثیت سے بڑا ہو سکتا ہے۔ دولت مند کو دیکھتے ہی آرٹ اور علم کے متعلق بلند بانگ بڑبولوں کو میں دوسرے کان سے نکال دیتا ہوں۔ مجھے یہ محسوس ہوتا ہے کہ اس شخص نے اس سماجی نظام کی تائید کی ہے جو امیروں کے ہاتھوں، غریبوں کی خون آشامی پر قائم ہے۔ ایسا کوئی بڑا نام مجھے متاثر نہیں کر سکتا جو دولت کا پجاری ہو۔ بہت ممکن ہے کہ میری ناکام زندگی نے میرے جذبات کو اتنا تلخ بنا دیا ہے بینک میں کوئی موٹی رقم جمع کرنے کے بعد شائد میں بھی ان جیسا ہو جاتا اور لالچ کا مقابلہ نہ کر سکتا لیکن مجھے فخر ہے کہ فطرت اور قسمت نے میری مدد کی اور مجھے غریبوں کا شریک غم بنا دیا۔ اس سے مجھے روحانی تسکین سی ہے۔

**پریم چند**

# مادرِ گیتی

اے مادرِ گیتی ترے دامانِ کرم میں
کیا بیش بہا گوہر و یاقوت بھرے ہیں
تو مظہرِ جبروت جلالِ ازلی ہے
کہسار و سمندر ترے قدموں پہ پڑے ہیں
اشجار جو پھیلے ہوئے ہیں حدِ نظر تک
ہے فیض یہ تیرا ہی کہ اس طرح کھڑے ہیں
یہ سارے زمانے کے نوا سنج پرندے
تیرے ہی اشارے سے ہواؤں میں اڑے ہیں

تو خالقِ اشکال ہے تو نورِ ازل ہے
ہر شئے سے نمودار ترا ذوقِ عمل ہے

انساں کے لئے مادرِ گیتی ترا آغوش
گہوارہ مسرت کا ہے خوشیوں کی فضا ہے
گو تاک میں رہتی ہے اجل اس کے ہمیشہ
پر ہاتھ میں تھامے ہوئے تو آبِ بقا ہے
تو پالتی ہے اس کو بہاروں کی ہوا میں
پہناتی اسے شوق سے پھولوں کی قبا ہے
یہ فیض ہے تیرا ہی کہ انسان کے گھر آج
دولت سے تری روکشِ فردوس بنا ہے

سرشار فضاؤں میں تری جلوہ گری ہے
تو قوتِ تخلیق کی جادو نظری ہے

ہیں کھیل رہے وسعتِ صحرا میں ہزاروں
انسانوں کے بچے کہ جو ہیں حسن کے تارے
دوشیزہ حسینوں کے بھی ہیں غول یہاں پہ
پانی کے لئے آئے ہیں ندی کے کنارے
کھیتوں میں کوئی بانسری بیٹھا ہی بجاتے
کیا دلکش و رنگیں ہیں یہ جنگل کے نظارے
ہے حسن بھی اور عشق بھی معصوم فضا میں
ہیں چاروں طرف اڑتے محبت کے شرارے

اے مادرِ گیتی یہ ترا فیض اثر ہے !
یاں خار بھی گلزار کا منظورِ نظر ہے !

محمد جلال الدین اشک
(بی، اے- ال ال، بی)

(ماخوذ از شیلی)

# "میں اور وہ"

دن گذرتے جا رہے تھے لیکن وہ برابر اپنی روش پر قائم تھی۔ ایک نا سمجھ بیوی جسے خاوند کے دل سے کھیلنا آتا ہو کتنی ناقابلِ برداشت ہوتی ہے۔ اف! میں چاہتا وہ مجھے جھنجھوڑے۔ آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کہے کہ "میں تم سے محبت کرتی ہوں" رونے لگے میرے سینے کو اپنے قیمتی آنسوؤں سے تر کر دے افسوس اس نے مجھے سمجھا ہی نہیں میں کیا چاہتا تھا اور مجھے کیا مل رہا تھا ایک ہمیشہ خاموش رہنے والی عورت ہمیشہ کچھ سوچتی رہنے والی میں کیسے یقین کروں کہ وہ میرے متعلق ہی سوچ رہی ہے۔ ممکن ہے اس کا خیال اس کے گھر کے اطراف چکر لگا رہا ہو میری کسی بات پر بھی نہ ہنسنے والی بیوی مجھے صرف خاوند سمجھنے والی بیوی کاش اسے معلوم ہو جاتا کہ میں اس کا عاشق ہوں۔ محبت بھرے خطوط چاہتا ہوں دل لگی چاہتا ہوں۔ شوخی چاہتا ہوں محبت چاہتا ہوں میں اسے چاہتا ہوں۔ مگر وہ ایک مضبوط چٹان کی طرح غیر متزلزل رہی۔ موجوں نے اس کو اپنے ساتھ بہالے جانے کے لئے لاکھ سر پٹکا۔

کیا وہ کسی دوسرے سے محبت کرتی ہے؟ میں کانپ اٹھا۔ تو پھر میں اس سے کیوں محبت کرتا ہوں؟ دوسرے ہی کو محبت کرنے کا حق حاصل ہے۔ اس نے پھر مجھ سے شادی ہی کیوں کی؟ پہلی ہی ملاقات میں کہہ دیا ہوتا یا لکھ دیا ہوتا کہ "یوں ہے" اور میری زندگی نہ تلخ ہوتی مگر وہ مجھ سے مانوس کیوں نہیں ہوتی؟ میں سوچتا رہا غیر شعوری طور پر میرے قدم آئینہ کی طرف اٹھنے لگے۔ میرے منہ سے ایک چیخ نکل گئی مجھے ایسا محسوس ہوا جیسے کوئی ہیبتناک سایہ میری طرف بڑھتا چلا آ رہا ہے میں نے پلنگ پر لیٹتے ہوئے رضائی اوڑھ لی اور کپکپاتا ہوا سونے کی کوشش کرنے لگا سو گیا۔

صبح کو مجھ سے پوچھتی ہیں "کل رات والے سینما نے تو آپ کے دماغ پر بہت اثر کیا" "ہاں! ایک قابل رشک بیوی اور خاوند کی زندگی میرے دل پر بہت اثر کرتی ہیں" وہ خاموش ہو گئیں۔ وہ ہمیشہ ہی سے خاموش رہتی ہیں ایسے جملے کہتے کہتے میں تھک چکا تھا۔ ساری کہانیاں میں نے سنادی تھیں۔ مثلاً "ایک شخص تھا اور وہ بیوی سے اتنی محبت کرتا تھا کہ بے حد۔ اور عورت بھی بہت چاہتی تھی مگر دل ہی دل میں۔ دونوں نے ایک مالی کو مالن سے چھیڑ چھاڑ کرتے دیکھ لیا اور دونوں کی زندگی نئے سرے سے شروع ہوئی اصلی زندگی شروع ہوئی گویا ..." وہ خاموش سنتیں خفیف سی مسکراہٹ لبوں پر کھیل جاتی اور بس میں سمجھتا کہ یہ ایک قہقہہ مارتی ہوئی اٹھیں گی اور مجھے "آؤ ہم بھی ایسی ہی زندگی گزاریں" کہتی ہوئی ہاتھ میں ہاتھ ڈالے باغ کی سیر کو کھینچ لے جائیں گی اور وہاں تو صرف "آپ نے کھانا کھایا" "آپ نے امی کے خط کا جواب دیا" "آپ سو جائیے میں ذرا نماز پڑھ لوں" مجھے یہ کس جرم کی سزا مل رہی تھی۔ میرے منصوبے خاک میں مل چکے تھے میرے حسب منشا جو کوئی بیوی مل جاتی تو ہماری زندگی سے بہتر ایک ڈرامہ نویس کو کوئی بہتر پلاٹ نہ مل سکتا۔ محبت اور

دو محبت بھرے دلوں کی دنیا اپنے اندر دلچسپیوں اور رنگینیوں کو رکھتی ہے وہ دنیا والوں کے سامنے بالکل انوکھے رنگ میں آجاتیں۔ مگر
ایک دن وہ اپنے کپڑے درست کرنے میں مصروف تھیں۔ میں نے نظر سے زیادہ دل کا حال بیان کرنا فضول سمجھا ... ...
فضول اس لئے کہ جب کبھی حسرت ویاس سے دیکھتا وہ کہتی "آپ کو کچھ تکلیف ہے" میں بیشک اپنی تکلیف ظاہر کرنا چاہتا لیکن
ان کی تکلیف دیکھنے کے لئے ... ان کو بھی بے چین کرنے کے لئے اور وہ ہمیشہ غیر متاثر اور ساتھ ہی ہمیشہ متاثر کن بھی۔
صندوق کو بند کرنے کے بعد وہ ایک ساڑی لیے ہوئے پلٹیں مجھے دیکھتے ہی جھجکیں ... بھاگ جانا چاہتی ہیں "نہیں اب
صبر نہیں ہو سکتا" میں نے جذبات سے مغلوب ہو کر کہا۔ "اس نے میری طرف ایسی نظروں سے دیکھا۔ گویا کہنا
چاہتی تھیں "یہ انداز گفتگو کیا ہے" میں نے کہا "تم کو مجھ سے بولنا ہی پڑے گا کہ تم مجھ سے بھاگتی کیوں ہو" "کوئی پکڑنے
کے لئے آئے اور نہ بھاگا جائے" اس نے پہلی دفعہ اپنے جملہ کو ہنستے ہوئے ادا کیا۔ میں نے اس کا ہاتھ تھام لیا۔ "مجھ سے تم ایسی باتیں
کیا کرو مجھ سے تم" میں نے جملہ ادھورا چھوڑ دیا اس نے سر کو اس طرح جھکا لیا جیسے کچھ سونچ رہی ہے۔ سر کو ایک جنبش
کے ساتھ ہوئے اس نے کہا "اچھی بات ہے آپ اور کیا چاہتے ہیں" "مجھے اور کچھ نہیں چاہئے۔ ہاں ذرا شوخ وطرار بس بس"
میں نے مطمئن لہجہ میں کہا۔ "تو پھر آئیے آپ سے کچھ شوخی کریں" اس نے ساڑی کو میرے ہاتھ میں دیتے ہوئے واقعی ذرا شوخی ہی سے کہا
اس طرح کہ دل خوش ہو گیا۔ "اسے پہن لیجئے اور پھر" میں کیا سن رہا تھا ساڑی میں پہن لوں میں "چلئے جلدی کیجئے
شوخی کا وقت جا رہا ہے" "اس کا کیا مطلب ہے؟" میں نے متعجب ہو کر پوچھا۔ "مطلب کچھ بھی نہیں بس یہی کہ تھوڑی دیر دل لگی رہے
میں بھی لطف اٹھاؤں اور آپ کو بھی مزہ آئے۔" اس نے ایک خاص انداز میں کہا جسے سن کر ساڑی تو کیا کچھ اور بھی کہہ دیتی تو
بلا عذر۔ میں نے اس کی مدد سے پہن تو لیا۔ مگر یہ کہ پانی پانی ہوا جا رہا تھا آئینے میں دیکھتا ہوں تو اپنی حالت پر بجائے ہنسی کے
غصہ آنے لگا ایک تیس سالہ جوان بیڈول جسم اور بھدی ناک والا ساڑی میں خوفناک مکروہ مضحکہ خیز۔ وہ
ہنس رہی تھیں اس طرح چیخ چیخ کر کہ اشک کی خاموشی کی کسر نکال رہی تھیں بعد میں "وہ کیا سونچ رہی ہوگی؟" پر بہت دیر تک
غور کرتا رہا اندر جاتے ہوئے بھی شرم آرہی تھی۔ مگر میں نے ارادہ کر لیا کہ بدلہ ضرور لوں گا میں نے زبردستی اسے اپنا لباس
پہنا دیا۔ بہت دیر تک تعریفی نظروں سے دیکھتا رہا۔ "تم اگر مرد بن جاؤ تو بھی نہ چھوڑ دوں" "آپ جیسی عورت کے ساتھ میرا نباہ
مشکل سے ہوگا" اس نے بھویں سکڑتے ہوئے جواب دیا۔ میرے دل پر گولیوں کی باڑ چل رہی تھی منہ میں دھواں سا بھر گیا میں نے
اس کو اپنے سینے سے لگا لیا۔ "تم مجھ پر بڑا احسان کر رہی ہو ..." میں نے رکتے رکتے کہا۔ کسی نے دروازہ کھٹکھٹایا۔ ان کی ایک
سہیلی آئی تھیں۔ میں دیوان خانے میں چلا گیا۔ تھوڑی دیر بعد دونوں کے قہقہوں کی آواز کانوں میں آئی۔ ان کی سہیلی نے کہا
"تو اب یہ ترکیب ذہن میں آئی ہے۔ یوں بیچارے کو گھیر رہی ہیں آپ" میں دروازے کو کان لگائے سن رہا تھا۔ بہت ہی آہستہ لہجہ میں
کہنے لگیں "اس بھونڈی صورت پر یہ چاؤ ہیں ان کے" "اری آہستہ" انھوں نے اسے اندر لے جاتے ہوئے کہا "مگر تو نے کبھی میری
آنکھوں سے بھی دیکھا ہے" میں نے صوفہ پر اپنے آپ کو ڈال دیا دماغ میں چکر سا محسوس ہو رہا تھا چیخنا چاہتا تھا، رونا چاہتا تھا

دوڑ کر انھیں سینے سے لگالینا چاہتا تھا..... وہ کتنی نیک اور محبت کرنے والی بیوی ہے" میں نے آنکھیں بند کرتے ہوئے سونچنا شروع کیا..... اندر داخل ہوا ایک سرور سا مجھ پر طاری تھا۔ ہر چیز رنگین نظر آرہی تھی اور وہ تو ملاحت کا چراغ معلوم ہو رہی تھیں...... روشنی کی طرح ملاحت کی کرنیں پھوٹ پھوٹ کر نکل رہی تھیں۔ آنکھیں چار ہوئیں۔ آنکھوں کی مسکراہٹ..... وہ اٹھیں..... میں نے کہا "ایک نئی بات کہنی ہے تم سے" "جی بس بہت سن چکی۔ اب "کوئی پرانی بات ہی سنائیے" ان کا مطلب شاید یہ تھا کہ ہم جو روزانہ انھیں اپنے عشق اور ان کے حسن کے متعلق نئی نئی باتیں کرتے ہیں وہ نہ کریں بلکہ کوئی پرانی بغیر حسن و عشق والی۔ اور ہم اس دنیا میں پہونچ گئے جہاں عمر بھر رہنے کی ہر شخص کے دل میں خواہش ہوتی ہے۔ شادی سے پہلے کی ملاقاتیں، شادی کی تیاریاں۔ شادی..... جوانی اور شادی.....

"میں ابھی سونچ ہی رہا تھا کہ وہ کھانا لے آئی..... بال درست کر لئے گئے تھے۔ غازہ رخساروں پر چمک رہا تھا... خوشبو میں بسی ہوئی تھیں..... گویا آج "ہم میں کچھ بھی نہ چھوڑنے" کا ارادہ کر کے آئی تھیں۔ میں کھا رہا تھا... سونچ رہا تھا اور لطف اندوز ہو رہا تھا۔ ان کا آراستہ کمرہ نظروں میں پھرنے لگا..... کتنا ڈرتے ڈرتے..... میں نے اندر قدم رکھا تھا۔ میں نے سر تھامے ہوئے کہا "یاد ہے وہ رات والی ملاقات" وہ شرما گئیں۔ واقعہ در اصل یوں تھا کہ میں نے شادی سے پہلے ان سے ملاقات کی تھی...... اور ایک رات کو جب وہ اپنی ماں کے پاس سے لوٹ رہی تھیں..... میں نے راستے ہی میں روک لیا۔ وہ چونکی..... گھبرا گئی..... میں مایوس ہو گیا۔ ایک عاشق و معشوق تو ایسے زرین موقعوں کے لئے دعائیں مانگا کرتے ہیں اور یہ..... گھبرا رہی ہے..... "نہیں آج تمھیں نہیں جانے دوں گا" میں نے اس کا راستہ روکتے ہوئے کہا۔ اس نے جھینپتے ہوئے کہا کہ "میں چیختی ہوں..... اماں کو بلاتی ہوں" میں گھبرا گیا..... نرم ہو گیا... "اچھا کم از کم میری ایک دو باتوں کا جواب ہی تو دے دو" "کیا جی" اس نے تیزی سے کہا۔ "تمہیں مجھ سے محبت ہے" "ہاں" "تم کس کی ہو" "تمھاری" "ہم کس کے ہیں" "ہمارے" گفتگو اس قدر جذباتی اور تیزی سے ہو رہی تھی کہ مجھے خود خیال نہ رہا کہ میں کیا پوچھ رہا ہوں اور کیا جواب مل رہا ہے ..ایک گستاخی..... اور جانے کی اجازت دے دی گئی..... اب جو غور کرتا ہوں تو اُن کی ساری چالاکی کا راز کھل جاتا ہے۔ کس طرح انھوں نے صرف مجھے ٹالنے کی خاطر سب کچھ کہا..... سب کا اثبات میں جواب دیا۔ میں نے چہرہ پر درشتی پیدا کر لی "تو تم نے مجھے دھوکا دیا" میں نے اس کی طرف گھورتے ہوئے کہا "جی ہاں" مگر آپ نے بھی تو مجھے دھوکا دینے کی کوشش کی..... اگر آپ کی ہماری شادی نہ ہوئی تو۔ جانتی ہوں کہ نسبت ہو چکی تھی مگر کیا نسبت نہیں ٹوٹ سکتی.. آپ..." "اچھا تو بہت دور کی لی تم نے" میں نے کھانا ختم کرتے ہوئے جواب دیا۔ "اب تو کسی قسم کا خوف نہیں" "نہیں..... ماحول نہایت رنگین تھا۔ کمرہ کی سبز روشنی رومان آفریں تھی۔ وہ پان لے آئیں... میں نے کہا "وہی شرارت کی ہے" وہ مسکرا دیں..... زردہ سے مجھے بڑی نفرت ہے اور یہ قصداً ایک آدھ چٹکی زردہ پان میں ڈال دیا کرتی ہیں۔

"آج بہت جلد نیند آرہی ہے آپ کو" "ہاں" میں نے روشنی گل کرتے ہوئے جواب دیا۔

رشید قریشی

# "نامۂ شوق"

پوچھے جو وہ نامہرباں زندہ ہے صدقِ ناتواں
جس دم چلا ہوں میں ادھر وہ زخمیٔ تیرِ نظر
دھنستا تھا مثلِ شمعِ سر کہتا تھا ہر ہر سانس پر
بیمار و محرومِ دوا ناشاد و مشتاقِ قضا!
صرف ایک تیری جستجو حسرت نہ کوئی آرزو
کھینچے تو کام آہیں نہ دیں بے بس ہیں ہم نالے کہیں
چھیڑا اسی سے جو ملا رودادِ غم کا سلسلہ
خوش گو بہت دیکھے مگر دیکھا نہیں ایسا اثر
گو نالۂ مستانہ تھا حالِ دلِ دیوانہ تھا!
حسرت بھری تقریر تھی الفاظ میں تاثیر تھی
اے فتنۂ ایام سُن اے دلبرِ گلفام سن
اے شمعِ بزمِ دلبری اے رشکِ ماہ و مشتری
محبوبِ مغرور و حسیں ناز آفرین و نازنین
جب سے پھری تیری نظر رو رو کے ہوتی ہے بسر
کر دے پھر اے رنگیں ادا روشن ہمارا غمکدا
تجھ سے چمن دنیا رہے تو اے چمن آرا ہے

اے نامہ بر کہنا کہ ہاں کل تک تو آنکھوں میں تھی جاں
ہاتھوں سے تھامے تھا جگر روتا تھا لے کر ہچکیاں
اے سوزِ فرقت الحذر اے ضبطِ الفت الاماں
ہمدم نہ کوئی ہمنوا محرم نہ کوئی رازداں
ہو جب خود اپنا دل عدو کیسے رفیق و مہرباں
بے سود دن کی کوششیں راتوں کی محنت رائیگاں
گہہ تیری فرقت کا گلا گہہ شکوۂ دردِ نہاں
بانی ہو پتھر کا جگر اللہ رے حسنِ بیاں
لیکن عجب افسانہ تھا رو رو دیا میں خستہ جاں
ہر بات اس کی تیر تھی ہر فقرہ اس کا تھا سناں
اس شخص کا پیغام سُن جس پر کبھی تھا مہرباں
اے غیرتِ حور و پری سرتاجِ خوبانِ جہاں
ناکام آنکھوں کے مکیں نادار دل کے میہماں
گنتا ہوں تارے رات بھر تکتا ہے تو اس کا آسماں
تجھ پر نظر ڈالیں سدا حسرت سے خوبانِ زماں
آگے ترے پھیکا رہے رنگ بہارِ بوستاں

صدقِ جائسی

# عربی ادب
## خلفائے راشدین کے عہد میں

ظہورِ اسلام سے قبل کے زمانہ کے متعلق اتنا کہہ دینا کافی ہے کہ وہ جہالت اور بربریت کے شدید ترین مظاہروں کا زمانہ تھا انسانیت، اخلاق، راستی اور راست بازی، ہمدردی اور خدا ترسی سے بنی نوع انسان کو ابھی آگاہی بھی نہ ہوئی تھی۔ تمام دنیا نکبت اور افلاس کے پست ترین درجہ پر پہونچ چکی تھی۔ خصوصاً انسانوں کے خون سے کھیلنا معمولی بات تھی۔ عرب دنیا کی اور اقوام سے گمراہی اور ضلالت میں بہت آگے تھے۔ تمدن اور تہذیب سے بیگانگی کے اس وحشت افضا ماحول میں خدائے عزوجل نے بنی نوع انسان کی رفعت، ترقی اور بھلائی کے لئے اپنے الوہی پیغام کے ساتھ ایک برگزیدہ نبی کو بھیجا جن کی تعلیمات سے نہ صرف عرب بلکہ سارا عالم نیکی، تقدس، عفت اور توحید کے نور سے جگمگ جگمگ کرنے لگا۔

خدا کے اس سب سے بڑے اور آخری پیغمبر محمدؐ کی زندگی اور ان کے حالات کی یہاں تفصیل پیش کرنا ہمارا مقصد نہیں البتہ عرب جیسے ملک میں ان کی بعثت سے جو سیاسی انقلاب، ذہنی انقلاب، علمی و ادبی بیداری اور معاشرت و ماحول میں جو روح پیدا ہوگئی اس کا اجمالی تذکرہ ضروری ہوگا۔ ان تبدیلیوں کا ذکر یہاں اس لئے ضروری ہے کہ جب کسی ملک یا قوم میں کوئی زبردست انقلاب آیا خواہ کسی نوعیت کا کیوں نہ ہو اس کا لازمی اثر وہاں کے ادب پر پڑا اور اس نئے ماحول کے اثرات کو ہم بخوبی اس جدید ادب سے معلوم کر سکتے ہیں کیونکہ ادب ہی قومی زندگی کا آئینہ ہے۔

جاہلیت کے زمانہ میں عرب اپنی عصبیت پروری اور نسبی فضیلت پر فخر کیا کرتے تھے اور حتی الامکان اپنے خصائص کو زندہ رکھنے کی کوشش میں ہی مصروف رہتے۔ برخلاف اس کے اسلام نے ان کی اس بیگانگی کو دور کر کے یگانگت اور اتحاد کا پہلا سبق پڑھایا اور انہیں بتلا دیا کہ "ساری مخلوق خدا کا کنبہ ہے" باوجود ان کے مواطن اور انساب کے اختلاف کے وہ بھائی بھائی ہوگئے اور اسلام کی بنیاد اسی اخوت اور برادری کی سنگین بنیادوں پر رکھی گئی۔

اسلام کی اس اخوت نوازی سے زبان اور لغت کے اختلافات بھی یک لخت ختم ہوگئے۔ عرب کی اس لسانی وحدت میں بڑا حصہ قرآن اور حدیثوں کا بھی شامل ہے۔

اسلام کی آمد کے بعد عرب پہلی مرتبہ اپنے گھر سے باہر نکلے۔ اب تک وہ صرف اپنے جزیرہ نما ہی میں مقید تھے۔ نہ انھیں باہر کے حالات کا علم تھا اور نہ کسی بیرونی ملک سے ان کے روابط تھے۔ قیصر و کسریٰ کے نام یا ایرانی و رومی سلطنتوں کا تذکرہ وہاں افسانوں کی شکل میں پہونچتا۔

عربوں نے پے در پے ممالک فتح کرنے شروع کئے۔ اجنبی ممالک کی دولت اور غنیمتوں نے اہل عرب کی حالت ہی بدل دی۔ ایک بھوکے پیاسے گم کردہ راہ مسافر کو اگر کہیں پھولوں اور پھلوں سے لدا پھندا ایک باغ مل جائے جس کی نگہداشت کے لئے کوئی نہ ہو

تو جو حالت اس گلستاں کو پاکر اس درماندہ کی ہوگی وہی کیفیت عربوں کی اس وسیع و عریض عالم کی فتوحات سے ہوگئی۔

ان فتوحات کے علاوہ علم و ادب میں اثرانداز ہونے والا ایک اور سبب تھا وہ عربوں کی ہجرت اور عجمیوں سے اختلاط ہو۔ عربوں نے اسلامی فتوحات کے ابتدائی عہد میں اپنے قحط زدہ اور بے برگ و گیاہ صحرا کو خیرباد کہہ کر زرخیز اور آباد ممالک میں رہنا بسنا شروع کیا اس کا لازمی اثر ان کی زبان اور ان کے ادب پر ہوا۔ یہ اثر عہد راشدین میں اتنا نمایاں نہیں جتنا کہ عہد اموی میں ہے اسی لئے ہم ان کا تفصیلی حال آگے بیان کریں گے۔

## اسلام اور قرآن کا اثر ادب پر۔

یوں بھی ظہور اسلام سے عربوں کی ذہنی بیداری اور تخیل میں زبردست انقلاب آچکا تھا لیکن جو اثر براہ راست قرآن شریف سے عربی علوم و فنون اور عربوں کے آداب پر پڑا وہ بے حد اہمیت رکھتا ہے۔ جاہلیت میں جہاں بات بات پر اشعار کی روایت کی جاتی اور اس میدان میں فصاحت و بلاغت کے دریا بہا دئے جاتے وہاں اب زندگی کے ہر ہر قدم پر قرآن سے استمداد کیا جانے لگا۔

معانی، بیان، بدیع کے نقطۂ نظر سے ہو یا فصاحت و بلاغت کے پہلو سے کاروباری اور معاشی حیثیت سے ہو یا علمی و ادبی نقطۂ نظر سے غرض حیات کے ہر پہلو اور زندگی کے ہر رخ میں قرآن ہی پیش کیا جاتا۔

اسلام نے جو تبدیلیاں ان کے آداب و علوم میں پیدا کیں ان کی تفصیل ہم یوں پیش کرسکتے ہیں:۔

(۱) جاہلیت کے بعض آداب کا بطلان مثلاً کہانت، زجر وغیرہ۔

(۲) غیر ممالک سے بعض نئے علوم و فنون کی درآمد مثلاً فلسفہ، طب اور دوسرے علوم۔

(۳) بعض نئے علوم کی ابتدا مثلاً شرعی و دینی علوم جیسے حدیث، تفسیر، فقہ، قضاۃ وغیرہ۔

جاہلیت کے جن علوم اور آداب میں اسلام نے ترقی اور وسعت پیدا کی ان میں شعر اور خطابت بہت اہم ہیں لیکن حقیقت پر نظر ڈالی جائے تو عصر راشدین میں شعر کی جانب زیادہ توجہ نہ برتی گئی البتہ خطابت نے اس عہد میں غیر معمولی ترقی کی اس کی سب سے بڑی وجہ یہ تھی کہ مسلمانوں کو مذہبی معاملات اور سیاسی امور میں بہترین مقررین ہی کی ضرورت پڑتی تھی۔ غزوات اور دیگر مواقع پر عوام کے جذبات کو ابھارنے کے لئے عمدہ خطیب ہی درکار تھا۔ اس نقطۂ نظر سے بھی اس زمانہ میں شاعر پر مقرر ہی بازی لے گیا۔ جو خوبیاں اور محاسن اب تک شاعری میں پائے جاتے تھے ان سب کا لحاظ اب خطابت میں کیا جانے لگا۔

## خطابت

خطابت نے جب کہ پہلے بیان کیا جاچکا ہے اسلام کی آمد کے بعد غیر معمولی ترقی کی خصوصاً ابتدائے اسلام میں مقررین ہی ہر معاملہ میں خواہ وہ مذہبی ہو یا سیاسی جنگی ہو یا مبارزتی پیش پیش رہا کرتے۔ عہد جاہلیت کی خطابت اور اس دور کی خطابت میں زمین اور آسمان کا فرق ہے۔ کیونکہ اس زمانہ میں قرآن شریف کی سورتیں، حدیثیں اور خلفاء وغیرہ کے اقوال سب ہی تقریروں میں شامل کئے جاتے جن سے ان کی حالت ہی بدل جاتی۔

اسلامی تعلیمات، نیکی اور زہد کے خیالات، روحانی رفعت اور علو خیالی کا اثر اس عہد کی خطابت میں بہت نمایاں ہے۔ راشدین کے عہد میں چاروں خلفاء اور خصوصاً حضرت علیؑ خطابت کے امام مانے جاتے ہیں حضرت علیؑ کے خطبات کو یک جا جمع کیا گیا ہے جس کا نام "نہج البلاغۃ" ہے۔ اس دور کے بہت سے مشہور خطیب عہد اموی تک ہے۔ ان مشاہیر میں مصعب بن زبیر قطری بن الفجاءۃ، زیاد بن ابیہ اور سحبان وائل کے نام بہت ممتاز ہیں۔

**عصر راشدین میں نثر کی حالت**

عربی ادب کی تاریخ میں یہ پہلا موقع تھا جب کہ نثر کی اہمیت بمقابلہ نظم کے کچھ زیادہ ہی ہوگئی۔ ان انقلابات اور تبدیلیوں کا اثر جن کا ذکر آچکا ہے اس عہد کی نثر اور انشاء پر بہت گہرا پڑا۔ اسلوب تحریر میں زمین اور آسمان کا فرق ہوگیا کیونکہ اسلامی حیات اور قرآن و حدیث کی روح ہر علم و فن میں جاری و ساری ہوگئی۔

جاہلیت میں نثر کی چند ہی قسمیں تھیں مثلاً زیادہ سے زیادہ کاہنوں کی مسجع عبارتیں، ضرب الامثال یا اور حکیمانہ خیالات اور پند و موعظت سے بھری ہوئی چند تقریریں ملیں گی بس یہی نثر کی کل کائنات تھی جو جہالت کی پیداوار کہلائی جا سکتی ہے لیکن اسلام کی آمد اور راشدین کے عہد میں فتوحات کی کثرت اور وسعت مملکت نے چونکہ نثر کی ضرورت کو شدید تر بنا دیا تھا اس لئے عربی نثر کی حقیقی بناء اسی سے پڑی۔

متذکرہ بالا وجوہات کی بناء پر لغت میں جو تغیرات ہوئے وہ بھی اہم ہیں مثلاً یہیں سے کتابت اور خطابت میں تفریق شروع ہوئی تحریرات عام بول چال سے قدرے مختلف ہوئیں اور اس اختلاف کا آغاز یہیں سے ہوا۔

اس زمانہ کی نثر میں زیادہ تر خطبات، قوانین و احکام، پند و نصائح اور خلفاء اور والیوں کی خط و کتابت کے نمونے ہی ہیں اسلوب میں سادگی بے حد نمایاں ہے خصوصاً حکومت و سیاست کے سلسلہ میں خلفاء اور والیوں کی جو مراسلت ہوئی تھی وہ بالکل سہل ممتنع ہوتی۔ نہایت گہرے مطالب اور مشکل مسائل کے حل چند معمولی الفاظ میں تحریر کر دئیے جاتے چھوٹے چھوٹے جملے مستعمل ہوتے۔ بیانات کی تقویت کے لئے قرآن کی آیتیں چھوٹی چھوٹی سورتیں اور حدیثیں بھی استعمال کی جاتیں۔ اسلام کی وجہ سے لغت میں نئے نئے الفاظ کا اضافہ بھی ہوا یا پرانے الفاظ ہی خاص معانی میں استعمال ہونے لگے مثلاً اسلام کے فرائض، عبادات اور عقائد وغیرہ سے متعلق الفاظ۔

اس زمانہ کی فتوحات اور مبارزتی کارناموں کی تفصیلات ہمیں ان کتب سے ملتی ہیں جنھیں بعض مولفین اور مورخین نے اسی زمانہ سے لکھنا شروع کر دیا تھا مثلاً "واقدی کی تصنیف" "فتوح الشام" اور بلاذری کی "فتوح البلدان" اس عہد کے امتیازی کارنامے ہیں۔ ہر مقام اور ہر ملک کی جو اس وقت فتح ہوا پوری تفصیلات نہایت دلچسپ تاریخی انداز سے لکھی گئی ہیں یہ بھی اس عہد کی نثر کے جواہر پاروں میں شمار کئے جاتے ہیں۔

## عصر راشدین میں نظم کی حالت

قرآن کے نزول کے ساتھ ہی اہل عرب کی شعری قوتیں گویا سلب ہوگئیں جہالت کا فخر و غرور اور عصبیت پروری چونکہ عقاید اسلام کے منافی تھے اسی لئے ان کی وہ خصوصیات بھی زائل ہوگئیں لیکن یہ ضرور ہے کہ شاعری عرب سے بجائے بالکلیہ ختم ہوجانے کے کچھ عرصہ تک دبی رہی۔

نبوت کے زمانہ میں کفار اور مشرکین کے خلاف مسلمانوں کو تحریض دلانے اور کفار کی ہمتیں پست کرنے کے لئے خود آنحضرت نے شاعروں سے مدد لی جس کی بہترین مثالیں ہمیں حسان بن ثابت، کعب بن مالک، عبداللہ بن رواحنہ اور کعب بن زبیر کے کارناموں سے مل سکتی ہیں۔ آنحضرت صلعم کے بعد خلفاء نے شاعری کی طرف کچھ زیادہ توجہ نہ دی اس میں شک نہیں کہ انھیں شاعری سے دلچسپی ضرور تھی بلکہ بعض راویوں نے چاروں خلفاء کے اشعار کی روایت کی ہے ان کے متعلق خیال ہے کہ وہ انھیں کے کہے ہوئے ہیں ممکن ہے کہ یہ صحیح ہو لیکن شاعری سے دلچسپی کے باوجود انھوں نے عملاً شاعروں کی زیادہ ہمت افزائی نہیں کی اور اسلامی قوانین کی پابجائی اور قرآن شریف کی اہمیت کا سکہ لوگوں کے دلوں پر جمانے کی فکر ہی میں رہے۔

جاہلیت کے زمانہ کے سارے خیالات چونکہ اس عہد میں فنا ہو چکے تھے اس لئے شاعری بھی جو کچھ تھی عفت، پاکیزگی نصائح اور مذاہبات سے مملو ہوتی۔ اس وقت جاہلیت کے شعرا اور شاعری کی اہمیت صرف اتنی باقی تھی کہ کلام الٰہی میں جو الفاظ اور محاورات مباحث اور پیچیدگیوں کے حامل ہوتے ان کا استناد ان سے کیا جاتا۔ اس عہد کے بعض شاعر خالص جاہلیت کی پیداوار تھے جن کا بیان پچھلے باب میں آچکا ہے اور بعض جو اس عہد کے تھے یا آئندہ مشہور ہوئے ان کا ذکر آگے آئے گا۔

## قرآن شریف کی تدوین

عصر راشدین کا سب سے بڑا کارنامہ قرآن شریف کی تدوین اور حدیثوں کے جمع کرنے کا ہے علوم شرعیہ کی حقیقی بنیاد ان کی ترتیب کے بعد ہی پڑی۔ قرآن شریف ایک ہی مقام پر یا ایک ہی وقت میں نازل نہیں ہوا بلکہ کلام الٰہی کا نزول ابتدائے وحی سے لے کر آنحضرت صلعم کے وصال تک یعنی بیس سال کے عرصہ میں مکمل ہوا جن میں بعض سورتیں مکہ میں نازل ہوئیں اور بعض مدینہ میں۔ قرآن شریف کے تکمیل پانے کے باوجود نہ اس کی کوئی خاص ترتیب باقی تھی اور نہ اس کے سارے حصے ہی ایک جگہ پر موجود تھے۔

فن تحریر چونکہ ابھی اپنی طفولیت کی منزلوں سے گزر رہا تھا اسی لئے اس کی نقلیں بھی کی گئی تھیں تو عجیب و غریب اشیاء پر مثلاً کہیں کسی نے اس کی سورتوں کو کسی جانور کے چمڑے پر لکھا تھا تو کسی نے اس کی نقل پسلی کی ہڈیوں اور بازوؤں کی ہڈیوں پر کی تھی۔ کہیں اس کی عبارت کھجور کے پتوں اور دوسرے اسی قسم کے چوڑے پتوں پر لکھی گئی تھیں تو کہیں اس کے پارے پتھر کی صاف تختیوں پر تحریر کئے گئے تھے اس کے بعض حصے لوگوں کے سینوں میں محفوظ تھے۔

قرآن شریف کے اس طرح حفظ کرنے والوں کو اس زمانہ میں "القراء" کہا جاتا تھا۔ آنحضرت صلعم کے وصال تک یعنی ۱۱ھ تک یہی عالم رہا اور اس میں کوئی خاص تبدیلی نہ ہوئی۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ کے عہد خلافت میں جزیرہ نمائے عرب میں لوگوں کی ایک بہت بڑی جماعت مرتد ہوگئی جس کے لئے انھوں نے ایک فوج ان کی سرکوبی کے لئے روانہ کی۔

ان لڑائیوں میں بہت سے صحابۂ کرام شہید ہوئے جن میں اکثر قرا تھے خصوصاً جنگ یمامۃ میں بارہ سو مسلمان شہید ہوئے جن میں سات سو قرا شامل تھے۔

جب یہ خبر مدینہ پہونچی تو مسلمانوں کو اس بات کا بڑا خوف لگ گیا کہیں قرآن شریف کے وہ حصے تلف نہ ہوجائیں جو اس وقت تک ان ہی قرا کے سینوں میں محفوظ تھے۔ حضرت عمرؓ نے جب اس بات کا ذکر حضرت ابوبکرؓ سے کیا اور ضمناً اس کا بھی تذکرہ کیا کہ قرآن شریف کی تدوین ہوجانی مناسب ہے تو اس پر حضرت ابوبکرؓ نے خیال ظاہر کیا کہ جس کام کو آنحضرت صلعم نے نہیں کیا اس کو وہ کس طرح کرسکتے ہیں۔ لیکن حضرت عمرؓ نے ان کو کسی نہ کسی طرح راضی کرلیا۔

حضرت ابوبکرؓ نے اس کے جمع کرنے میں حضرت زید بن ثابت انصاری سے مدد لی کیونکہ وہ کاتب وحی تھے۔ صحابہ اور دیگر لوگوں کے پاس جس قدر سورتیں مل سکتی تھیں انھیں جمع کرلیا گیا۔ بعض اوقات کوئی سورت دو تین جگہ مل جاتی تھی لیکن بعض سورتیں صرف کسی ایک کے پاس محفوظ رہ گئی تھیں جیسے سورت "توبة" صرف ابوخزیمۃ انصاری کے پاس محفوظ تھی۔ غرض قرا وغیرہ سے مدد لے کر اسے ایک جگہ جمع کرلیا گیا۔ یہ قرآن شریف پہلے حضرت ابوبکرؓ کے پاس رہا ان کی شہادت کے بعد حضرت عمرؓ کے پاس آیا اور ان کے بعد حضرت عثمانؓ کے زمانہ خلافت میں یہ حضرت حفصۃ کے پاس چلا گیا۔

حضرت عثمانؓ کے زمانہ میں چونکہ اسلامی ممالک کا دائرہ بہت وسیع ہوچکا تھا اور فتوحات کا سلسلہ جاری تھا اسی لئے مسلمان بھی ہر طرف پھیل گئے تھے جہاں جہاں مسلمان پہونچے تھے ان میں قرا کی ایک بڑی تعداد شامل تھی جن میں ہر ایک نے قرآن شریف کی ترتیب اپنے حسب مرضی کی تھی اسی لئے ہر ایک کے پاس اس کی خاص ترتیب اور قرأت کا ایک خاص انداز تھا یہاں تک کہ سورتوں کی قرأت میں اختلاف پیدا ہوچکا تھا۔

جنگ ارمینیہ میں اسی قرأت کے متعلق مختلف مباحث کو سن کر حذیفۃ بن الیمان نے حضرت عثمانؓ کو قرآن کے بارے میں ان اختلافات قرأت سے پیدا ہونے والے شبہات سے آگاہ کیا اور انھیں خوف دلایا کہ کہیں اس کی حالت بھی انجیل اور توراۃ کی سی نہ ہوجائے۔ حضرت عثمانؓ نے ان حالات کو سن کر اس کی خاص ترتیب اور قرأت کی یکسانیت کے لئے حضرت حفصۃ کے پاس سے حضرت عمرؓ کے جمع کردہ قرآن شریف کو منگوایا اور اس کام کی صحت اور بہتری کے لئے زید بن ثابت، عبداللہ بن زبیر، سعید بن العاص، عبدالرحمن بن الحارث بن ہشام کو جمع کیا اور انھیں حکم دیا کہ وہ اس قرآن اور قرا سے مدد لے کر کلام الٰہی کا ایک صحیح ترین نسخہ تیار کریں اور انھیں یہ بھی سمجھا دیا کہ جب ان میں کسی آیت کے متعلق اختلاف پیدا ہوجائے تو قریش کی لغت کا خیال رکھیں کیونکہ قرآن شریف قریش ہی کی زبان میں نازل ہوا تھا۔

۳۰ھ میں اس طرح قرآن شریف کی چار نقلیں کی گئیں جنھیں چار مقامات یعنی مکہ، بصرہ، کوفہ اور شام کو بھجوا دیا گیا۔ اس کے دو اور نسخے انھوں نے تیار کرائے جن میں ایک اپنے لوگوں کے لئے اور ایک خود اپنے لئے رکھا اس سے پہلے کے تمام نسخوں اور ان تمام اشیاء کو جن پر اس کی سورتیں لکھی ہوئی تھیں انھوں نے جلانے کا حکم دیا۔

مسلمانوں نے اس صحیح نسخے سے چند ہی دنوں میں سیکڑوں قرآن نقل کر ڈالے چنانچہ جنگ صفین میں جو اس واقعہ کے صرف سات سال بعد ہوئی حضرت معاویہ کی فوج نے تقریباً پانچ سو قرآن شریف بلند کئے تھے۔ اس سے اندازہ ہو سکتا ہے کہ اس کی نقل کس سرعت سے عمل میں آئی۔ چند ہی دنوں میں قرآن شریف کے ہزارہا نسخے مسلمانوں کے ساتھ دنیا کے گوشہ گوشہ میں پہونچ گئے یہی وجہ تھی کہ قرآن و حدیث مسلمانوں کی زندگی کے اجزائے لاینفک بن کر ان کے ہر خیال اور ان کے ہر قول میں پرتو فگن ہونے لگے جس کا لازمی نتیجہ ان کے ادب کا متاثر ہونا تھا۔

ابوالفضل العباس
(ام، اے)

# بیوی کی یاد میں

رفیق زندگی تجھ کو کہاں ڈھونڈوں کہاں پاؤں
نہ مردے کچھ بتا سکتے نہ قبریں بول سکتی ہیں
یہاں کی بیکسی بیچارگی عبرت دلاتی ہے
تڑپ کر بجلیاں دکھلاتی ہیں اپنی ہراسانی
شکستہ دل میں جو ٹوٹی ہوئی پتھر کی کڑیاں ہیں
وہ سناٹا ہے جس کو دیکھ کر حیراں ہو ویرانی
یہیں بسنا تھا گر تم کو پتہ اپنا دیا ہوتا
میں سمجھا تھا کہ میرے آخری دم تک نبھاؤ گی
بھلا دی تم نے وہ برسوں کی صحبت وہ یک جائی
تمھیں نفرت سہی مجھ سے مگر بچے تو پیارے تھے
وہاں تم کو غم دنیا سے فرصت ہے فراغت ہے
وہاں آرام سے تم سو رہی ہو اپنی تربت میں
وہاں کیا ہے کہ تم سے نازنیں جاں دے کے بستے ہیں
نہیں تمکیں کو اب آرام و راحت غم کا مارا ہے

پتہ کس سے چلے شہر خموشاں میں جو چلاؤں
یہ وہ پُر ہول ویرانہ جہاں روحیں بھٹکتی ہیں
ہوا بھی سائیں سائیں کی صدا سے دل ہلاتی ہے
یہاں برسات کا پتہ بھی ہو جاتا ہے خود پانی
زمیں بھی خاک اڑاتی ہے یہاں ذرے بھی لرزاں ہیں
وہ تاریکی ہے ڈر جاتے ہیں خود غول بیابانی!
مجھے اے بے مروت ساتھ اپنے لے لیا ہوتا
خبر کیا تھی کہ یوں تم ساتھ چھوڑو گی، دغا دو گی
مگر میرے لئے اب موت سے بدتر ہے تنہائی
مجھے چھوڑا تو چھوڑا غیر تھا یہ تو تمھارے تھے
یہاں راحت نہ ہونے سے مرا جینا مصیبت ہے
یہاں کٹتی ہیں راتیں کروٹیں بدلتے ہی فرقت میں
یہاں صورت تمھاری دیکھنے کو ہم ترستے ہیں
بہر صورت تمھارا ہے تمھارا ہے تمھارا ہے!

میر باسط علی خاں تمکین

# چمنِ روزگار

ساری بہار اُسی سے ہی فصلِ بہار میں
دل اور جان، دونوں بھی ہیں کس شمار میں

کیوں ناامید آپ کا امیدوار ہو
یا موت آئے گی مجھے، یا نیند آئے گی

اے دردِ عشق! بات تو جب ہی کہ میرے دوا! سنت
اس سے زیادہ لطف کا طالب نہیں ہوں میں

نالہ خلافِ وعدہ کیا ہائے کیا کیا
کیا ہوں شریکِ بزم کہ مجھ بدنصیب کو

میں نے بھی توبہ توڑ دی اپنی تو کیا ہوا
میرا وقار آپ کا آرام بھی گیا!

اک تازہ واردات ہے ہر ایک دم کے ساتھ
صیاد نے اشارہ کیا میں سمجھ گیا!

مجنوں اگر نہیں نہ سہی، کوہ کن تو بن
سو مہربانیوں کے عوض مسکرا دیا

عشق اور آپ؟ واہ صفی! واہ واہ! واہ!

بس ایک پھول ہے چمنِ روزگار میں
آپ اختیار میں ہیں تو سب اختیار میں

سب کچھ ہی، کیا نہیں نگہ شرمسار میں
اور ایک شب گزار تو دو دل انتظار میں

مرنے کے بعد چین نہ پاؤں مزار میں
امید بن کے رہ، دلِ امیدوار میں

وہ سُن چکے تو فرق پڑا اعتبار میں
گھل مل کے بیٹھنا نہیں آتا ہی چار میں

دنیا کے لوگ کیا نہیں کرتے بہار میں
آخر یہ کیا بلا ہے دلِ بے قرار میں

میرے ارادے آ نہیں سکتے شمار میں
باتیں پکار کر نہیں کرتے شکار میں

اتنا تو ہو کہ موت رہے اختیار میں
سرکار نے کمال کیا اختصار میں

غم؟ اور ہائے زندگی مستعار میں

صفی (اورنگ آبادی)



مشہور ہوں بادہ خوار کہنے دو انہیں
مستوں میں ہوں ہوشیار کہنے دو انہیں
باطن سے تو پاک و صاف بھلے ہی ہوں
ظاہر میں خراب و خوار کہنے دو انہیں

گورسرن بلی آزاد



ہم سے تو اس کے واسطے بھی بد دعا نہ ہو
دشمن برا سہی مگر اس کا برا نہ ہو
دل خانۂ خدا ہے تو پھر اس میں اے صفی
حسرت نہ ہو، امید نہ ہو مدعا نہ ہو

محمد بہبود علی "صفی"، اورنگ آبادی

# مانٹسکیو کے سیاسی نظریات[1]

حیدرآباد کے نوجوان انشا پردازوں میں شہاب الدین صاحب ام، اے سابق مدیر مجلۂ عثمانیہ ایک ممتاز حیثیت کے مالک ہیں۔ ان کے تاریخی اور سیاسی مضامین نہایت ٹھوس اور معلومات آفریں ہوتے ہیں۔ صاحب موصوف نے وعدہ کیا ہے کہ وہ "سب رس" کے لئے آئندہ بھی لکھتے رہیں گے۔ "سب رس"

"ہمیں مانٹسکیو کے ... نظریہ "تفریق اختیارات" سے خاص طور پر دلچسپی ہے۔ مدت دراز سے ہندوستانی برطانوی حکومت سے مطالبہ کر رہے ہیں کہ عمال حکومت کو اس وقت جو عادلانہ اختیارات حاصل ہیں ان کی تفریق کی جائے ... لیکن اس وقت تک برطانوی ہندی حکومت اس اصلاح پر رضامند نہیں ہوئی درآں حالیکہ قلمرو اعلیٰحضرت خسرو دکن خلد اللہ ملکہ اور بعض دوسری ریاستوں میں مدت سے اس اصول پر عمل کیا جا رہا ہے۔ آج کل ہندوستانی سیاسی بے چینی کے زمانے میں مانٹسکیو کا یہ خیال بالکل صادق معلوم ہوتا ہے۔"

(پروفیسر ہارون خاں شروانی۔ مبادی سیاسیات جلد دوم صفحہ ۹)

اٹھارویں صدی کی تحریکات اور اپنے زمانے کے مزاج سے متاثر ہو کر جس سیاسی مفکر نے باقاعدہ طور پر اپنے خیالات پیش کئے وہ مانٹسکیو ہے اس نے ادب اور تاریخ کا بڑا گہرا مطالعہ کیا تھا اور اپنے زمانے کی ذہنی رفتار سے ہمدردی رکھتا تھا۔ ۱۷۲۱ء میں اس نے اپنے "ایرانی خطوط" (Persian Letters) شائع کیے جس میں فرانس کے سیاسی، مذہبی اور معاشرتی ادارت کا بڑا مضحکہ اڑایا گیا ہے۔ اس کے بعد ہی اس نے مختلف ممالک کا سفر کرنے اور وہاں کے سیاسی حالات کا مطالعہ کرنے کا ارادہ کیا۔ چنانچہ براعظم کے تمام مشہور ممالک کی سیر کرنے کے بعد وہ انگلستان گیا اور وہاں دو سال تک مقیم رہا۔ اس دوران میں اس کو انگلستان کے تمام سربرآوردہ سیاستوں سے ملنے کا موقعہ ملا۔ یہ اسی کا نتیجہ تھا کہ وہ برطانوی حکومت اور اس کی آزادی کے تخیل سے بہت متاثر نظر آتا ہے۔ انگلستان کے ادارات کے علاوہ اس کو روما کی تاریخ اور سیاسیات سے بھی خاص دلچسپی تھی۔ اُس نے ایک مقالہ بھی شائع کیا تھا جس میں نہایت باقاعدہ طور پر اس نے روما کے عروج و زوال کا فلسفیانہ تجزیہ کیا ہے۔ غرض روما کی تاریخ اور انگریزی ادارات ہی تھے جن پر اُس نے زیادہ تر اپنے سیاسی فلسفہ کی بنیاد رکھی۔ ان تمام تجربات اور مطالعہ سے اس نے

---

[1] یہ مضمون گیٹل کی کتاب ( History of Political Thought ) سے ماخوذ ہے۔

جو سیاسی نتائج اخذ کئے وہ "روح قوانین" (Spirit of The laws) کی شکل میں نمودار ہوئے۔ یہہ مشہور اور قابل قدر کتاب ۱۷۴۸ء میں شائع ہوئی۔

مانٹسکیو کا طریقہ تحقیق حکیمانہ یا تصوری نہیں ہے۔ وہ سیاسی مسائل کو محض مجرد سیاسی تخیلات کے تحت نہیں بلکہ حالات و واقعات کی روشنی میں جانچتا تھا۔ اپنے زمانے کے تمام مفکرین کی طرح اس کا بھی یہی خیال تھا کہ انصاف اور قانون کے بنیادی اصول فطرت ہی میں موجود ہیں۔ لیکن ساتھ ہی وہ یہہ بھی سمجھتا تھا کہ فطرت کی اِن تعلیمات کو' ان اصول و کلیات میں نہیں تلاش کرنا چاہیے جن کی بنیاد تعلیمات ہے اور جس کا طریقہ استقرائی طریقہ ہو۔ اس کے برخلاف اس کا خیال تھا کہ وہ حقیقی سیاسی زندگی، واقعات و حالات' اور تاریخ و مشاہدات پر مبنی ہیں۔ وہ مجرد انصاف کے احوال کو تسلیم نہیں کرتا تھا اور نہ مکمل قوانین کے نظام کو مانتا تھا وہ فطری قوانین کے علم برداروں میں سے نہیں بلکہ تاریخی مسلک کے پیشروؤں میں سے تھا۔ اس کا طرز استدلال افلاطون اور لاک کی نسبت' ارسطو اور بودین سے زیادہ ملتا جلتا ہے۔

مانٹسکیو کے خیالات و تصانیف پر اس زمانے میں زیادہ توجہ نہیں کی گئی۔ اس کی وجہ صرف یہی نہیں تھی کہ اس وقت فطری قوانین اور فطری حقوق کے نظریات حاوی تھے۔ بلکہ یہی فرانس کے حالات اس وقت اس کی اجازت نہیں دیتے تھے۔ مانٹسکیو کے نظریات کا مقصد کسی چیز کا دعویٰ کرنے یا رائج الوقت نظام پر حملہ کرنے سے زیادہ اس کی اصلاح کرنا تھا۔ اس نے شہریوں کے حقوق یا بادشاہ کے اختیارات سے زیادہ حکومت اور انصاف کے عملی مسائل پر روشنی ڈالی ہے۔ اس کے خیالات میں ایسی چیزیں بہت کم ہیں جن کا تعلق اقتدار اعلیٰ کی نوعیت، حقوق انسانی یا فطری مساوات سے ہو۔ وہ چاہتا تھا کہ فرانس کی اسپرٹ کو قائم رکھا جائے اور ملوکیت کی حفاظت کی جائے۔ اس کا ایک اہم مقصد یہہ بھی تھا کہ حکومت کے عاملانہ اور قانون سازانہ حقوق کو علحدہ کر دیا جائے کیونکہ اس کے نزدیک آزادی کی حفاظت کا یہی سب سے بڑا ذریعہ تھا۔ اس کی تصانیف سے نہ صرف فرانس بلکہ عام سیاسی ادارات کی نوعیت اور اُن کے عملی پہلوؤں پر زیادہ روشنی پڑتی ہے۔ لیکن انقلاب فرانس پر اس کے خیالات نے اپنے بہت کم نقوش چھوڑے ہیں۔
مملکت کے سلسلہ میں اس نے تمام معاشری ادارات پر روشنی ڈالی اور ایک دوسرے کے تعلق کو واضح کرنے کے لئے ایک طرف تو طبعی حالات، نسلی خصوصیات، مذہبی روایات، معاشری اثرات، معاشی قوانین اور حکومتی ادارات کو اور دوسری طرف سیاسی اور ملکی آزادی کو جانچنے کی کوشش کی۔ اس سے اس کا مقصد یہی تھا کہ قوانین و سیاسیات کا ایک ایسا تقابلی نظریہ قائم کیا جائے جس کی بنیاد مختلف ملکوں اور زمانوں کے واقعتی نظام پر ہے۔ اسی طرح اس نے مختلف ملکوں اور حکومتوں کی ضروریات کے مطابق اور ان کی روشنی میں قانون سازی کے تقابلی مطالعہ پر بھی زور دیا۔ لیکن اس کی تصانیف کا سب سے اہم حصہ وہ ہے جس میں آزادی اور آزادی کی حفاظت میں تفریق اختیارات کی قدر و اہمیت پر بحث کی گئی ہے

اس اصول سے ہٹ کر کہ قانون فطرت ہی میں مضمر ہے۔ اور دلائل و عقلیت سے اس کے احوال معین کئے جا سکتے ہیں یا یہہ کہ قانون مقتدر اعلیٰ کا قطعی حکم ہے اور اس کو کوئی شے متاثر نہیں کر سکتی' مانٹسکیو نے قانون کے تخیل کو وسیع کر کے

اس میں اسباب و علل اور اثرات و نتائج کو بھی شامل کر دیا۔ چنانچہ ان ہی اصول کے پیش نظر وہ اس نتیجہ پر پہنچا ہے کہ مملکتوں کے تعلقات کی وجہ سے قانون اقوام وجود میں آیا۔ اور کسی ملک کے حاکم و محکوم کے آپس کے تعلقات نے سیاسی قانون کی بنیاد ڈالی اسی طرح شہریوں کے تعلقات سے قانون دیوانی کے اصول مدون ہوے۔ قانون اقوام تو ہر مملکت کے لئے مشترک ہوتا ہے لیکن سیاسی اور دیوانی قوانین ہر مملکت میں مختلف ہوتے ہیں۔ اور ان کا انحصار ہر ملک کے واقعات و حالات پر ہوتا ہے۔ فطری طرز حکومت اور فطری نظام قانون وہی ہے جو مختلف اثرات کی مطابقت کے لحاظ سے ہو۔ کیونکہ یہی اثرات ہوتے ہیں جو افراد کی زندگیوں کو حالات کے مطابق ڈھال دیتے ہیں۔ اور ان ہی پیچیدہ اور گوناگوں اثرات سے "قوانین کی روح" پیدا ہوتی ہے۔ اس "روح" کا پتہ لگانے کے لئے مانٹسکیو کو جغرافیہ، عمرانیات، معاشیات، اصول قانون اور سیاسیات کے میدانوں میں داخل ہونا پڑا تھا۔

مانٹسکیو نے ان اصولوں کو بھی دریافت کرنے کی کوشش کی جو ہر طرز حکومت کی تعمیر میں کارفرما ہوتے ہیں۔ حکومتوں کی اس نے جو تقسیم کی ہے اس کے مطابق مطلق العنانیت وہ طرز حکومت ہے جس میں ایک فرد بغیر قانون کے حکومت کرتا ہے۔ ملوکیت بھی شخصی حکومت کا نام ہے لیکن اس میں ایک فرد قانون کے مطابق حکومت کرتا ہے۔ عمومیت وہ طرز حکومت ہے جس میں عوام کو سیاسی اقتدار حاصل ہوتا ہے عمومیت بھی دو طرح کی ہو سکتی ہے، ایک اعیانی دوسری جمہوری ہر طرز حکومت کا قیام مخصوص اثرات اور احوال کے تحت عمل میں آتا ہے۔ چنانچہ مطلق العنانی کی بنیاد قوت پر ہے۔ ملوکیت کی بنیاد عزت پر، اعیانیت کی بنیاد متوسط الخیالی پر اور جمہوریت کی بنیاد حب الوطنی یا سیاسی خوبیوں پر ہے۔ مانٹسکیو ہر طرز حکومت کے نقائص کا بھی اظہار کرتا ہے اور حالات و ادارات کی موزونیت کے لحاظ سے وہ ہر طرز حکومت کے قوانین کی بھی تقسیم کرتا ہے۔

اس کے نزدیک کسی طرز حکومت کا بجائے خود اچھا ہونا ضروری نہیں بلکہ وہ اس کی قدر کو ایک اضافی چیز سمجھتا ہے۔ اس کے خیال کے مطابق جب اس روح میں تبدیلی ہو جاتی ہے جو ہر طرز حکومت کی تشکیل کا باعث ہوتی ہے تو حکومت میں قدرتی طور پر انقلاب پیدا ہو جاتا ہے۔ عمومیت اس وقت ناممکن ہو جاتی ہے جب کہ سیاسی حس اور احساس مساوات مفقود ہو جائے اعیانیت قائم نہیں رہ سکتی اگر حکمران طبقہ میں میانہ روی اور اعتدال پسندی باقی نہ رہے۔ ملوکیت اس وقت خطرہ میں پڑ جاتی ہے جب بادشاہوں کا وقار گھٹ جاتا ہے اور مطلق العنانی کو کسی صورت میں بھی استحکام اور استقامت حاصل نہیں کر سکتی۔ انقلاب بھی کوئی باقاعدہ اور صریحی نتائج کا ذمہ دار نہیں ہو سکتا کیونکہ نئی طرز حکومت کا بھی دارومدار تمام تر حالات ہی پر ہوتا ہے۔

ایک اور چیز جس پر مانٹسکیو نے زور دیا، حدود مملکت سے تعلق رکھتی ہے۔ اس کا خیال تھا کہ مطلق العنانی بڑے اور وسیع ملکوں ہی میں پیدا ہوتی اور ان ہی میں پنپتی ہے۔ لیکن اوسط رقبہ رکھنے والے ممالک میں ملوکیت کے ارتقا کے زیادہ مواقع ہوتے ہیں۔ اسی طرح جمہوری مملکتوں کے لئے چھوٹے علاقے زیادہ مفید ہوتے ہیں وہ مملکت فرانس کو جمہوری حکومت کے لئے بہت بڑا رقبہ تصور کرتا تھا۔ اس کا خیال تھا کہ مملکت کے حدود و رقبے کے تغیر کے ساتھ ساتھ طرز حکومت میں بھی تبدیلی ہونا ضروری ہے۔ اور چونکہ مملکت کے حدود میں اضافہ اور وسعت ناپسندیدہ طرز حکومت کا پیش خیمہ ہوتا ہے اس لئے وہ

ایک لحاظ سے مکیاولی کے نظریہ توسیع مملکت کی مخالفت کرتا ہے۔ لیکن ایک مختصر اور چھوٹی جمہوریہ کو اپنی محافظت کے لئے جن دقتوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے اس سے متاثر ہو کر مانٹسکیو نے وفاقیت کے اصول کی تائید وحمایت کی۔ رقبۂ مملکت اور اس کی طرز حکومت کے تعلق اور اصول وفاق کی اہمیت کے متعلق اس نے جو نظریات پیش کئے تھے ان کا کافی اثر امریکہ پر پڑا۔ چنانچہ جب ممالک متحدہ امریکہ کا وفاقی دستور مرتب کیا جا رہا تھا تو مانٹسکیو کے کئی ایک اصول اختیار کر لئے گئے۔

مانٹسکیو نے آزادی کی نوعیت پر بھی کافی روشنی ڈالی ہے۔ اس خصوص میں اس نے اپنے خیالات زیادہ تر لاک سے حاصل کئے۔ لیکن انھیں بالکل نئے لباس میں پیش کیا۔ چنانچہ اس نے نہ صرف فطری حقوق اور انفرادیت پر بہت کم زور دیا۔ بلکہ سیاسی اور شخصی آزادی کے امتیاز و فرق کو بھی واضح کرنے کی کوشش کی۔ اس کے خیال میں سیاسی آزادی فرد اور مملکت کے تعلقات کا نتیجہ ہوا کرتی ہے۔ اور جب مملکت ایسے فرد کی محافظت کا ذمہ لے جو قانون کے دائرہ میں رہ کر قانون ہی کے مطابق اپنی خواہشات کو پورا کرے تو یہ سمجھنا چاہیے کہ اس فرد کو شخصی آزادی حاصل ہے۔ یہ آزادی ایک فرد کے دوسرے افراد مملکت سے تعلقات کا نتیجہ ہوا کرتی ہے۔ مانٹسکیو کا یہ اصول نہ صرف مطلق العنانی کے خلاف ہے بلکہ وہ غلامی کو بھی جائز نہیں سمجھتا اس نقطہ نظر سے دیکھا جائے تو شخصی آزادی کا یہ نظریۂ فطری قانون سے بہت قریبی تعلق رکھتا ہے۔ مانٹسکیو نے غلامی کے نظریات کی مخالفت کرتے ہوئے ایک ایسے بین الاقوامی میثاق کی بھی تجویز پیش کی تھی (گو کسی قدر طنزیہ پیرایہ ہی میں سہی) جس کی رو سے غلامی کی تجارت کا خاتمہ کر دیا جائے۔

لیکن مانٹسکیو کے جس نظریہ کو موجودہ دور میں بھی کافی اہمیت حاصل ہے، وہ ادارات حکومت کی تقسیم و تفریق سے متعلق ہے ادارات حکومت کی تفریق سے اس کا سب سے بڑا مقصد یہی تھا کہ سیاسی آزادی کی محافظت کی جائے۔ وہ اس کو ہر فرد کے انفرادی اور غیر ذمہ دارانہ عمل کے خلاف اور انسانی ارادے بجائے قانون کی اطاعت کے لئے ایک مفید حربہ تصور کرتا تھا۔ وہ کہتا ہے کہ آزادی وہیں ممکن ہے جہاں حکومت کے اختیارات میں توازن کے ساتھ ساتھ ان پر تحدید عائد کر دی جائے۔ اس کے نزدیک مطلق العنانیت کو دور کرنے اور آزادی کا پورا یقین حاصل کرنے کے لئے عاملہ مقننہ اور عدلیہ کا ایک دوسرے سے علحدہ ہونا ضروری ہے اس کی تائید میں وہ انگلستان کی مثال پیش کرتا ہے، جہاں اس کے خیال میں اس اصول پر عمل ہو رہا ہے۔ اس کا خیال تھا کہ ہر شعبۂ حکومت کو اسی اصول "تحدید و توازن" پر عمل پیرا ہونا چاہیے۔ اور خصوصیت کے ساتھ، قانون سازی اور عاملانہ اختیارات کے ایک دوسرے سے علحدہ ہونے کو وہ بہت ضروری سمجھتا تھا۔ اسی طرح فوجداری قوانین اور طریقہ کارروائی سے بھی اس نے ان نقائص کو دور کرنے پر زور دیا جن کی وجہ سے ناانصافی کو روکا نہیں جا سکتا۔ مانٹسکیو کے تفریق اختیارات کے نظریہ نے ــــ جو اگرچہ کہ انگلستان کے دستور کی غلط تفہیم پر قائم کیا گیا تھا کیونکہ وہاں کابینی طرز حکومت کے ارتقا کی وجہ سے عاملانہ اور قانون سازانہ اختیارات ایک ہی جگہ جمع ہو رہے تھے ــــ امریکہ پر بہت گہرا اثر ڈالا۔ وہاں اس اصول کو مرکز اور ریاستوں، دونوں کے دساتیر میں ایک بہت ہی مفید اصول کی حیثیت سے اختیار کر لیا گیا۔ خود فرانس میں جب انقلابی اسمبلی نے اعلان حقوق الناس تیار کیا تھا تو

اس اصول کو بھی اس میں شامل کر لیا گیا تھا۔

بودین کی پیروی کرتے ہوئے مانٹسکیو نے یہ بتلایا کہ سیاسی اور معاشرتی ادارات اپنے ماحول اور ملک کے طبعی حالات سے متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتے۔ اور خصوصیت کے ساتھ آب و ہوا اور ملک کی زرخیزی کو اس نے ادارات سیاسی کی ترتیب و تشکیل میں بڑے اہم اجزا ظاہر کئے تھے۔ اسی سلسلہ میں اس نے یہ بھی واضح کیا کہ سرد ممالک میں سیاسی آزادی ایک فطری چیز ہوتی ہے اور اسی طرح گرم ممالک میں آزادی کا فقدان اور غلامی کا رواج غیر فطری نہیں۔ اس کا یہ بھی خیال تھا کہ پہاڑی علاقے آزادی میں بہت ممد و معاون ثابت ہوتے ہیں اور وسیع میدان مطلق العنانیت کی ترویج میں حصہ لیتے ہیں۔ اسی بنا پر وہ یہ نتیجہ نکالتا ہے کہ ایشیا کے وسیع میدانوں میں مطلق العنان اور شخصی طرز حکومت کو جو فروغ حاصل ہوا اور یورپ کے چھوٹے چھوٹے جغرافی اکائیوں میں آزادی کی جو جدوجہد شروع ہوئی اور اس کو حاصل کرنے اور بحال رکھنے کی کوشش کی گئی وہ بہت بڑی حد تک جغرافی اثرات کا نتیجہ تھیں۔ وہ بالآخر اس نتیجہ پر بھی پہنچتا ہے کہ جزیروں کے رہنے والوں کے لئے براعظموں کے باشندوں سے زیادہ عمومی ادارات حکومت کے مواقع حاصل ہوتے ہیں۔

مانٹسکیو نے اس پر بھی بہت زور دیا کہ معاشی و معاشرتی اور مذہبی اثرات قانون کی تدوین و تشکیل میں بہت بڑا حصہ لیتے ہیں شاید وہ اسی لئے اس کو ضروری سمجھتا تھا کہ قانون کو رائج الوقت رسوم و رواج کے معیار کے مطابق ہونا چاہیے۔ مسئلہ آبادی غریبوں کی امداد اور تجارت و زر کے مسائل پر اس نے اپنے ملک اور اپنے دور کی مثالیں پیش کرتے ہوئے نہایت حکیمانہ طور پر روشنی ڈالی ہے۔ ہرنگٹن کی طرح مانٹسکیو کا بھی یہی خیال تھا کہ سیاسی اختیارات کی تفریق اور تقسیم کا مسئلہ دراصل ملکیت کی تقسیم اور توازن کی طرف ہی رہنمائی کرتا ہے۔ کسی ملک کی تجارت کی ترقی کو وہ ملوکیت کے لئے خطرناک تصور کرتا تھا اسی طرح عمومی حکومتوں کے لئے تجارتی اجارہ داری کو بھی ناموزوں سمجھتا تھا۔ انفرادی جدوجہد اور مسابقت کے مسائل میں وہ طبعیین کا موافق تھا۔

مانٹسکیو اگرچہ عیسائیت کا پیرو تھا۔ لیکن اس نے سیاست اور مذہب کے تعلق کو بالکل "مکیاولیانہ" اسپرٹ میں ظاہر کرنے کی کوشش کی ہے۔ اس کے نزدیک اسلام کے مطلق العنان حکومتوں میں اور عیسائیت کے محدود حکومتوں میں ترویج پانے کے یہی اسباب تھے۔ وہ کیتھولک مذہب کے لئے ملوکیت کو اور پروٹسٹنٹ مذہب کے لئے جمہوریت کو بہت موزوں تصور کرتا تھا۔ اس نے مذہبی رواداری کی بھی حمایت کی ہے اور اس پر بھی زور دیا ہے کہ مملکتی اقتدار کے دائرہ سے اخلاقی اور مذہبی امور خارج ہیں۔

مانٹسکیو نے ارسطو، بودین اور مکیاولی کے استخراجی اور تاریخی طریقہ کو اختیار کیا اور ان ہی کی طرح مبداء مملکت اور ہئیت مملکت کی نسبت عملی سیاسیات سے زیادہ دلچسپی کا اظہار کیا۔ اپنے دائرہ تحقیقات میں اس نے غیر متمدن اقوام اور گمنام علاقوں کو بھی شامل کر کے تاریخ اور مشاہدات کے میدان کو بہت وسیع کر دیا۔ لیکن واضح رہے کہ اس نے جاپانیوں، چینوں اور اہل افریقیہ کے ادارات کے متعلق جو معلومات حاصل کیے اور ان سے جو نتائج اخذ کیے تھے وہ صحیح نہیں ہیں۔ عام علوم عمرانی کے ساتھ سیاسیات کو شامل کرنے کی کوشش اور سیاسی نظریات کو استخراجی کلیات پر قائم کرنے کا اس کا خیال، درحقیقت سیاسی فلسفہ کے اہم

رجحانات کے خلاف تھا۔ یہی وجہ ہے کہ اواخر اٹھارویں صدی کی سیاسی تحریکات کی بنیاد لاک کے فطری حقوق، معاہدہ معاشرہ اور نظریات انقلاب پر رکھی گئی جن کی سب سے زیادہ وضاحت روسو کی تحریرات سے ہوتی ہے۔

محمد شہاب الدین
(ایم اے)

# شاعر کی تمنا

اک کیف کا عالم ہو اک وجد کی دنیا ہو — خود بادہ و خود مستی خود ساغر و مینا ہو
اس درد بھرے دل کو دکھ دینے سے کیا حاصل — لذت کشِ وعدہ ہو، منت کشِ ایفا ہو
امید شکن ہو کر امید دلاتے ہو — خود قلزمِ ہستی ہو خود ساحلِ دریا ہو
معصوم تبسم ہو پر کیف تکلم ہو ! — اک نغمۂ دلکش ہو اک حسن کی دنیا ہو
دنیائے تجلی نے پائی ہے ضیا تم سے — اے جلوہ دہِ ہستی! ـــ کیا محو تماشا ہو؟
رنگین تخیل ہو پر کیف تصور ہو — تم شعرِ مجسم ہو "شاعر کی تمنا" ہو
کچھ ہو کہ "جیسے ہونا" کچھ زیب نہیں دیتا — جب تھے تو خدا جانے ـــ اب ہو تو کہو کیا ہو

عباس علی خاں
(بی اے)

از الہ آباد

# نیا پل اور شام

حیدرآباد کا نیا پل ایک مرکزی مقام ہے جس کو بلدہ اور بیرون بلدہ کا نقطۂ اتصال کہا جا سکتا ہے۔ اکبر صاحب نے اس پل کی ایک شام کو جس انداز میں پیش کیا ہے وہ حقیقت اور مبالغہ کا شاعرانہ امتزاج ہے ــ اور شاعری کی یہ وہ خصوصیت ہے جس کو حسن کاری کی جان سمجھنا چاہیے "سب رس"

شام کی سندر فضا میں دور کی تنویر ہے
خواب دوشیزہ کی میرے سامنے تصویر ہے

ہر طرف طوفانِ نغمہ ہر طرف طغیانِ نور
حضرت انساں کی سرگرمی میں گم شور طیور

نور کی سرگرمیوں میں غرق ایوانِ بلند
شام کی دیوی نے بڑھ کر پھینک دی اپنی کمند

گنبدوں پر نور کی پرچھائیاں ہیں پُر بہار
اور فضا پر چھا گیا ہے نور ظلمت کا غبار

اک طرف تعمیرِ عدل[1] و اک طرف دار الشفا[2]
دور پر اک مدرسہ[3] ہے نیند میں کھویا ہوا

سامنے دارالکتب[4] کی دل نشیں تعمیر ہے
جس کی خشت و گل میں عقل و ہوش کی تخمیر ہے

رودِ موسیٰ پر نیا پل دہر کی تصویر ہے
جس کی دو رنگی میں دونوں دور کی تعمیر ہے

ایسے خوش منظر میں میری ذات ہی کھوئی ہوئی
جاگتی ہے آنکھ اور تقدیر ہے سوئی ہوئی

سید محمد اکبر وفا قانی
(بی۔اے۔ ال ال بی)

---

[1] عدالت العالیہ [2] عثمانیہ دواخانہ [3] کلیۂ بلدہ [4] کتب خانہ آصفیہ

# قطب شاہی عہد میں تلنگی ادب کی سرپرستی

مسٹر سباراؤ تلنگی کے مشہور شاعر اور جامعۂ عثمانیہ میں تلنگی کے پروفیسر ہیں۔ ذیل کا مضمون ان کی ایک توسیعی تقریر کے ایک حصہ کا ترجمہ ہے جس کو دکن کی تاریخ اور ادب سے دلچسپی رکھنے والے خاص شوق سے پڑھیں گے۔ (سب رس)

یامنی چرتیر تلنگی زبان کی ایک مشہور اور قابل وقعت نظم ہے۔ اس کے مصنف پونگنٹی تلیگنّا نے سنسکرت کا ایک لفظ بھی استعمال کئے بغیر تین ہزار مصرعوں کی ایک طویل نظم لکھ کر تلنگی ادب میں ایک نئے باب کا اضافہ کیا ہے۔ اس نے اس کارنامے کو امین خاں کے نام سے منسوب کیا ہے جو گولکنڈے کے تیسرے بادشاہ ابراہیم قطب شاہ (۱۵۵۰-۱۵۸۵) کے دربار کا بلند پایہ عہدہ دار تھا۔ پانچ سو مصرعوں میں امین خاں کا سلسلۂ نسب اور اس کی اُس قسم کی دلچسپیوں کو تفصیل سے واضح کیا گیا ہے جو ادب، مذہب اور سیاست کے میدان میں امرا و شاہانِ گولکنڈہ ظاہر کیا کرتے تھے ایسی اہم معلومات اب تک ایک مقامی زبان میں مقفل تھیں اس لئے میں نے اس مضمون کے ذریعے سے ان کو پیش کرنے کی کوشش کی ہے

## امین خاں کا سلسلۂ نسب

ستیا چنتامنی پولاچیرو جس کو عہد حاضر میں پٹن چیرو کہتے ہیں، کا حکمراں ہما میاں (ہمایوں میاں؟) تھا جو طاقتور بہادر اور شگفتہ مزاج بھی تھا۔ اس کی بیوی کا نام جدی بی؟ تھا۔ ان کے ایک لڑکا ہوا جس کا نام بڑے میاں (بدیع میاں ؟) تھا جس کی شادی سلربی بی (سالار بی بی) سے ہوئی امین خاں ان ہی کا لڑکا تھا جس نے تلنگی ادب کی سرپرستی کی ہے۔ امین خاں کے حالات زندگی اس کے حسن کارانہ ذوق اور ذاتی خصائل کا صاف طور پر نقشہ کھینچا گیا ہے اس کے علاوہ اس کی بیویوں اور لڑکوں نے گولکنڈے کی زندگی میں سماجی یگانگت اور عام رواداری کی تکمیل میں جو حصہ لیا ہے اس کو بھی تفصیل سے بیان کیا گیا ہے میں نے اس مضمون میں مبالغہ آرائی اور فصاحت و بلاغت کے لوازمات سے قطع نظر کر کے اس نظم سے صرف واقعات پیش کیے ہیں۔ امین خاں کے خیالات اعتقاد کے بارے میں عجیب تھے اس نظم کے بعض اشعار سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس کے خانگی ملازمین اور خدمت گار صرف وہی تھے جو یا تو لڑائی میں گرفتار ہو کر آئے تھے یا خود کو امین خاں کے سپرد کر دیا تھا روزمرہ استعمال کی اشیا سنہری برتن وغیرہ بالکلیہ ان ہی خدمت گاروں کے ہاتھوں میں رہتے تھے۔ بھٹاراجولو یا بھاٹ وہ لوگ ہوتے تھے جو شاہی دربار سے متعلق رہتے اور موقعوں پر بادشاہوں کے خطابات و کارناموں کو بیان کیا کرتے تھے امین خاں کے ہاں بھی یہ لوگ ایک کافی تعداد میں تھے اور وہ ان کو اشرفیاں اور چھتریاں انعام میں دیا کرتا تھا۔ ایک شہر امین پور بسایا تھا جہاں ایک بڑا تالاب بھی بنایا گیا تھا۔ ستیا چنتامنی (پٹن چیرو) میں اُس نے ایک بڑی مسجد بھی تعمیر کی تھی جس کی عالیشان سفید عمارت کی شاعر نے بڑی تعریف کی ہے۔ بارھویں اور سترھویں صدی میں ویراشیوم کا اثر تلنگانہ پر چھا گیا تھا اور سنیاسی بننے کا شوق اور نفس کشی کا خیال ملک میں عام ہونے لگا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ملک میں سنیاسیوں اور مجرد رہنے والوں کی کثرت ہوگئی امین خاں کو اس قسم کے غیر ذمہ دارانہ افراد اور نوجوانوں کی آوارہ گردی کا احساس ہوا جو نہ صرف معاشرت کے لئے ایک عذاب ہوتے بلکہ

ان کی زندگی بیکار ضائع جاتی ۔ وہ جانتا تھا کہ سنیاسیوں کی مخالفت اور روک ٹوک خواہ قانون کے ذریعے ہو یا کسی اور اصلاح سے اس کے خلاف ایک شورش اور مخالفت پیدا ہو جائے گی ۔ آج بھی دنیا میں مذہبی رسوم کی وجہ سے شدید تنازعات آئے دن رونما ہوتے رہتے ہیں ہندوؤں کے نزدیک خیرات کا بہترین طریقہ کسی کی شادی کروا دینا ہے ۔ امین خاں نے اسی اصول کے تحت بغیر کسی نمائش یا اظہار کے غیر شادی شدہ نوجوان کو مالی امداد دے کر شادی کی طرف راغب کیا ۔ لوگ اس ترغیب سے مدد حاصل کرنے کی طرف اس قدر تیزی سے رجوع ہوئے کہ ایک قلیل مدت میں شاذ ہی کوئی ایسا خاندان ہوگا جس میں مجرد نوجوان باقی رہے ہوں اس طریقے سے امین خاں نے جوان نسل کو خرابی سے بچا لیا اس کو باغبانی کا بڑا شوق تھا اس نے ایک باغیچہ میں پودوں کا ذخیرہ جمع کیا تھا اس کا باغ اور یہ چھوٹا سا باغیچہ مختلف قسم کے میوے کے درختوں اور قسم قسم کے پھولوں کی کیاریوں کی وجہ سے کافی شہرت رکھتا تھا شاعر نے اپنے شاعرانہ انداز میں اس کی یوں تعریف کی ہے کہ "امین خاں کے باغ میں داخل ہونے کے بعد بوڑھوں میں بھی جوانی کے آثار نمایاں ہو جاتے اور شیر خوار بچے بھی جوان ہو جاتے ہیں" ہم کو معلوم ہوتا ہے کہ امین خاں کے باغ میں متعدد کھجور کے درخت لگائے گئے تھے اور یہ پہلا ہی موقع ہے کہ تلنگی ادب میں دکن کے باغوں میں کھجور کے درختوں کا ذکر کیا گیا ہے ۔ اُس نے کنویں کھدوائے اور دھوپوں میں ہر سڑک پر آبدار خانے کا انتظام کیا ۔

## امین خاں کا خاندان

امین خاں کی تین بیویاں تھیں ۱ ۔ بڑی بی بی ۲ ۔ شکور بی بی اور ۳ ۔ سیمی بی بی لیکن ان تینوں میں سے صرف بڑی بی بی اپنے شوہر کے ساتھ تعمیری کاموں میں اشتراک کرتی تھیں شاعر نے اس کے اخلاق اور نیکیوں کی بے حد مدح سرائی کی ہے ہم بعض وقت یہ خیال کرتے ہیں کہ ہماری معاشرت میں ایک دوسرے کی شرکت خواہ وہ افراد کی جانب سے ہو یا حکومتوں کی دور حاضرہ ہی کی برکات ہیں اور اس کے برعکس ازمنہ وسطیٰ کا معاشرہ ذات پات کے قیود میں جکڑا ہوا اور معاشرت کے باہمی خدمات سے قطعاً نا آشنا دکھایا جاتا ہے مگر ہم چار سو سال پہلے کے دکن پر نظر ڈالتے ہیں تو کیا دیکھتے ہیں ؟ مسلمان دکن میں فاتح کی حیثیت سے داخل ہوئے جنگ میں دونوں جانب والوں کا نقصان ہوا مگر جب یہاں بس گئے تو ایسے بن گئے کہ فاتح اور مفتوح میں کوئی فرق و امتیاز باقی نہ رہا چنانچہ اس دور کے ایک شاعر نے اپنی نہ فنا ہونے والی زبان میں کہا ہے "کہ صوبہ دار وقت کی بیوی شہر کی گلیوں میں غریب بچوں کو دودھ اور اسی قسم کی دیگر اشیا تقسیم کرتی ہوئی پھرتی ہے" کیا یہ تعجب خیز امر نہیں کہ نہ تو مفتوحین نے ان ہاتھوں کو جابر سمجھا اور نہ فاتح نے اپنی فاتحانہ شان کے منافی خیال کیا اور نہ مذہب و ملت کے اختلاف نے مسلمانوں کو دکن میں اتفاق و یکجہتی کا منبع بننے سے باز رکھا اس طرح وہ اخلاص اور یگانگت کی روح جو مسلمان بادشاہانِ دکن نے نہایت ہوشیاری اور بیدار مغزی کے ساتھ پھونکی تھی ہمیں آج تک اور اب بھی نظر آتی ہے ۔

## فرزندانِ امین خاں

امین خاں کو بڑی بی بی کے بطن سے دو لڑکے تھے غطاطاں خاں ؟ اور فضل اللہ خاں ۔ شاعر نے آخر میں غطاطا خاں کی زندگی اور کارناموں کا ذکر کیا ہے جس سے ہم کو اس زمانے کے تاریخی واقعات کا علم ہوتا ہے شاعر غطاطا خاں کے ذکر میں لکھتا ہے کہ اس کو اس کی خوش کلامی کی وجہ سے شہنشاہ اکبر سے قرب حاصل ہو گیا تھا اس نے وسوا مادھ دیو کے ہاں جا کر سیکڑوں فیل کوہ پیکر لائے تھے وہ کئی مرتبہ عاد اللہ خاں ( یا ید اللہ خاں ) کے پاس وصول خراج کی غرض سے بھیجا گیا تھا

اس نے نہایت دانشمندی سے برید شاہ کو اپنے آقا قطب شاہ سے ملاقات کی سعادت حاصل کرنے کی طرف راغب کیا تھا اسی طرح اس نے جالیان کرناٹک کو دربار گولکنڈہ میں تحفہ روانہ کرنے پر مجبور کیا اور اپنے آقا ابراہیم الملک قطب شاہ سے دیانت داری کر کے اس کی نظروں میں اپنی وقعت قائم کی وہ والی مینکا مقرب خاص تھا اس کو عربی، فارسی، گجراتی اڑیہ اور فصیح تلنگی اور دیگر قنوجی زبانوں پر کافی عبور حاصل تھا نظم کے اس حصہ سے کئی دلچسپ تاریخی واقعات کا علم ہوتا ہے۔

شہنشاہ اکبر ۱۵۵۶ء میں تخت نشین ہوا اور ۱۶۰۵ء تک حکومت کی۔ ابراہیم الملک قطب شاہ نے ۱۵۵۰ء تا ۱۵۸۰ء گولکنڈہ پر حکومت کی اور یہ دونوں ہمعصر گزرے ہیں یہ کہا جاتا ہے کہ غطاطا خاں نے دلّی جاکر شہنشاہ اکبر سے تحسین حاصل کیا لیکن ہم اس وقت یہ نہیں کہہ سکتا کہ گولکنڈے کے بادشاہ نے کب اور کس غرض سے غطاطا خاں کو دلّی روانہ کیا تھا اور اس میں کیا سیاسی راز مضمر تھا گوبیل لکھتا ہے کہ ۱۵۶۵ء میں وجیانگر کی سلطنت کے زوال کے بعد جنوبی ہند کے مسلمان بادشاہ ایک دوسرے سے نبرد آزما ہونے لگے تو سلطنت دہلی سے مدد کے طالب ہوئے اگرچہ اکبر نے سلطنت احمد نگر اور برار کے اندرونی معاملات میں مداخلت شروع کی مگر انھوں نے اس طرف توجہ نہ کی اور ایک دوسرے کے خلاف اعلان جنگ کردیا شاید اسی سلسلے میں غطاطا خاں کو ایسے اہم سیاسی معاملے میں سفیر بنا کر دہلی روانہ کیا گیا۔ وسیوا ناد ھ دیو جس کا اوپر ذکر کیا گیا ہے علاقہ اڑیسہ کا بادشاہ تھا ابراہیم الملک نے جنگ تالی کوٹ کے بعد رفعت خاں کی سرکردگی میں ایک مہم شمالی جانب روانہ کی جس میں اس کو کامیابی بھی ہوئی اور راجمندری سے لے کر قاسم کوٹہ تک کا علاقہ ہاتھ آیا لیکن اس سے اس بات کا پتہ نہیں چلتا کہ اڑیسہ کی مہم بھی اسی وقت جاری رہی ہو اس لئے کہ گولکنڈہ اور وسیوا ناد ھ دیو کے درمیان ۱۵۶۹ء میں صلح نامہ ہوتا ہے۔ دو سلاطین ایسے بیان کئے گئے کہ جن سے غطاطا خاں نے خراج وصول کیا ہے ایک تو عادالله خاں اور دوسرے برید شاہ، ہم یہ تو جانتے ہیں کہ شاہان بیدر کا لقب برید شاہ تھا مگر میں یقین کے ساتھ نہیں کہہ سکتا کہ عادالله خاں کون تھا ۱۵۵۰ء اور ۱۵۸۰ء کے دوران میں بیجاپور پر علی عادل شاہ حکمران تھا ممکن ہے کہ عادالله خاں سے وہی مراد ہو۔

دوسرا لڑکا۔ فضل الله خاں کے متعلق کہا جاتا ہے کہ وہ سیر الگا را جا کر گولکنڈہ اور وجیانگر میں اتحاد کرا دینے میں کامیاب رہا یہ سیر الگا رائے کون تھا؟ ہم جانتے ہیں کہ رام راج کو جنگ تالی کوٹ میں شکست ہوئی اور اس کے بھائی ترل دیو رائے نے پائے تخت کو وجیانگر سے پینو کنڈہ میں منتقل کر دیا سری رنگ رائے ترل رائے کا بیٹا تھا جو ۱۵۷۲ء میں تخت نشین ہوا سیر الگا رائے کوئی جدا نام نہیں بلکہ وہ سری رنگ رائے کی ایک مستعمل اور بدلی ہوئی شکل ہے یہ ابراہیم قطب شاہ کا ہمعصر گزرا ہے گو اس سے یہ واضح نہیں ہوتا کہ سری رنگ رائے کس توقع پر گولکنڈہ آیا تھا۔ کیا اس نے فضل الله خاں کے ایما سے ایسا کیا ہو لیکن اس واقعہ سے کہ ابراہیم الملک نے نہایت دوربینی اور مدبرانہ طریقہ پر ایک طرف تو دہلی سے دوسری طرف وجیانگر سے گفت و شنید جاری رکھی تھی ہم بہ آسانی اس نتیجہ پر پہنچ سکتے ہیں کہ اس کی یہ کوشش دکن میں امن کے قیام اور تہذیب و تمدن کے ایک نئے باب کے اضافے کا پیش خیمہ تھی بعض حصوں میں ان تفصیلات کا ذکر ہے جو گولکنڈے کی تجارت سے متعلق ہیں۔ فضل الله خاں کو پیگو کے گھوڑے تحفتہً ملے تھے اس زمانے میں پرتگالی پیگو سے گھوڑے لاتے اور گولکنڈے میں فروخت کرتے ان کی یہ تجارت خوب ترقی پر تھی۔

امین خاں کو شکور بی بی کے بطن سے بھی دو لڑکے تھے ایک عبدالعلی اور دوسرا شیخ ابراہیم۔ شاعر عبدالعلی کی زبان دانی اور علم و فضل کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہتا ہے کہ "عبدالعلی ایک اعلیٰ پائے کا خطاط ہے جو سلطان گولکنڈہ کے دربار میں شاہی خوش نویس کے عہدہ پر فایز ہے وہ عربی، فارسی، کنڑی، قنوجی اور تلنگی زبانوں پر خوب حاوی ہے۔" شیخ ابراہیم کا ذکر جس کا فوجی ملازمت میں ہونا سمجھا جاتا ہے بعض ہی جگہ آیا ہے۔ امین خاں کا ایک اور فرزند عبدالکریم بھی تھا جو اس کی تیسری بیوی کے بطن سے تھا۔ شاعر نے عبدالکریم کے متعلق بعض نہایت دلچسپ باتیں بتلائی ہیں۔ "عبدالکریم ایک نہایت ہی خوش طبع اور ظریف شخص تھا بعض اوقات وہ تمام اہل دربار کو ہنسا ہنسا کر لٹا دیتا تھا اس کی فیاضی اور دریا دلی مشہور تھی کوئی شخص کبھی اس کے گھر سے خالی نہ جاتا۔ اس کو ہمیشہ دربار سے انعام و اکرام اور تحائف میں زرین پگڑیاں جواہر دار کلاہیں اور گھوڑے پالکیاں ملا کرتی تھیں۔" میرے خیال میں اب مجھے وہ دلچسپ واقعہ بیان کرنا چاہئے جس کو شاعر نے امین خاں کی تمہید میں نہایت دلکش انداز میں پیش کیا ہے۔ "امین خاں نے ایک دربار منعقد کیا جس میں اس کے غلام اس کے اعزا سفراء خطاب یافتہ امراء مقربانِ خاص جاگیردار اور فوجی عہدہ دار جمع تھے وہ ایک نظم جو نہایت خوش الحانی کے ساتھ پڑھی جا رہی تھی سن کر محظوظ ہو رہا تھا مجھے بھی مدعو ہونے کا شرف حاصل ہوا تھا۔ مجسم اخلاق امین خاں نے مجھے اپنے قریب بٹھلا کر اعزاز بخشا میں ابھی اپنی جگہ پر بیٹھنے بھی نہ پایا تھا کہ درباری ملازمین نے خوشبویات میرے جسم پر لگائیں ایک نہایت عمدہ کیسری رنگ کا شال میرے کندھوں پر ڈالا گیا اور جواہر کا ایک ڈبہ جس میں کئی لعل تھے مجھے دیا گیا۔ امین خاں نے ایک خاص انداز سے مسکراتے ہوئے مارا لنگا نتی آپاناما کی طرف دیکھا جو ذات کا برہمن تھا اور ایک اعلیٰ عہدے پر فایز تھا آپانا اس اشارے کا مطلب سمجھ کر مجھ سے یوں مخاطب ہوا کہ "جس طرح کوئل کے لئے آم کی پیٹر ہوتی ہے اسی طرح علم دوست کے لئے ایک نظم یعنی اے تلیگنا کیا تم اپنی نظم اپنے مہذب اور شائستہ حاکم امین خاں کو سنا کر خراج تحسین وصول کرنے کی عزت حاصل کرنا نہیں چاہتے" یہ تھی ایک مثال اس سرپرستی اور قدردانی کی جو تلنگی ادب کو مسلمان سلاطین و امرائے گولکنڈہ سے نصیب ہوئی۔

مترجمہ سراج الدین احمد

زوال یافتہ قوموں کی ایک خصوصیت یہ بھی ہے کہ وہ اپنوں میں سے کسی کی ناموری اور کامیابی کو نہیں دیکھ سکتے۔ وہ بڑھتے ہوئے کو گرانا اور اٹھتے ہوئے کو بٹھا دینا چاہتے ہیں۔ اس میں انہیں خوشی ہوتی ہے۔ کبڑی بڑھیا کی طرح اوروں کو بھی کبڑا دیکھنے سے اُن کا کلیجہ ٹھنڈا ہوتا ہے اُن کے خیال میں شاید مساوات کا یہی تقاضا ہے

عبدالحق

# چار مینار سے استفسار

"چار مینار" کے نام ہی میں حیدر آباد کا تصور پوشیدہ ہے۔ اس لئے کہ حیدر آباد کی یہ قدیم تاریخی عمارت، اس کے جبوری دور کے تمدن کی ایک ایسی نشانی ہے جو آج تک اپنی اسی عظمت و شان کے ساتھ موجود ہے۔ حیدر آباد کی دنیا نے کئی کروٹیں بدلیں لیکن اس کی مستحکم بنیادیں متزلزل نہ ہو سکیں۔ وہ خاموشی کے ساتھ ہر زمانے کا ساتھ دیتا رہا۔ وجد صاحب نے ایک لطیف انداز میں اس سے استفسار کیا ہے۔

"سب رس"

فلک کے جور سے تو آج اک مظلوم ہستی ہے — مگر تجھ سے ابھی شانِ قطب شاہی برستی ہے
دلوں کو موہ لیتے ہیں ترے نقش و نگار اب تک — خزاں پر خندہ زن ہے رات دن تیری بہار اب تک
سنبھل کر تجھ کو دیکھیں تو رسینا دیکھنے والے — تماشا خود نہ بن جائیں تماشا دیکھنے والے
ترے دم سے ابھی زخمِ دلِ احباب تازہ ہے — تو اپنے بانیوں کی شان و شوکت کا جنازہ ہے
تری عظمت ہمیں دیتی ہے پیغام خود آگاہی — ترے جلوے سے پہروں خیرہ تھی چشم شہنشاہی
بہت سے زخم کھائے ہیں ترے قلب شکیبا نے — ہزاروں رنگ دیکھے ہیں تری چشم تماشا نے
بتا کس خاک کے تودے سے کوہِ نور نکلا تھا — کہاں ہر جوہری کا ہاتھ مثلِ دستِ بیضا تھا
بتا کس کر و فر کے تھے سلاطینِ قطب شاہی — کہاں صبح و مسا بجتا تھا ناقوسِ ہوا خواہی
بتا کیا تھے مشاغل ان کے وہ کس طرح رہتے تھے — ہیں جن کے مقبرے ایسے تو ان کے محل کیسے تھے
بتا کس دن، کہاں، دربارِ عالیشان ہوتا تھا — جہاں بلدے کا ہر چھوٹا بڑا مہمان ہوتا تھا
بتا کس شان کے تھے حکمت عظمت کے کاشانے — کہاں تھے معدنِ علم و ہنر شاہی کتب خانے
بتا کیا حسن رکھتا تھا محمد شاہ کا ہمدم — بتا کس طرح جاگی قسمتِ رقاصۂ جہلم
بتا کس جا ہوا کرتے تھے جلسے باکمالوں کے (محمد قلی قطب شاہ) — کہاں تھے جمگھٹے موسیٰ ندی پر مہ جمالوں کے (بھاگ متی)
بتا کیونکر تمدن زا ہوا ہر وقت چلتی تھی — بتا تہذیب کب اک مستقل سانچے میں ڈھلتی تھی

بتا رخصت پہ کس کی چرخ نیلی فام روتا تھا
بتا دربار سے کس طرح تاناشاہ نکلا تھا !
بتا کب گم ہوا یہ شاہزادہ راج دھانی میں
بتا کس دن محل کے حوض میں لاشے ہی لاشے تھے
بتا کیوں نقشِ حیرت تھا جہاں آباد کا والی
بتا دلی کو پہنچے کس طرح در، بابِ عالی کے
بتا کس مقبرے پر شاعرِ اقبال رویا تھا !
بتا اِن آفتوں کا تیرے دل پر کچھ اثر بھی ہے ؟
اماں دشمن کو دی صد حیف! یہ کیا کر دیا تو نے
مجھے تو خون رلواتی ہے پہروں بے حسی تیری
سرِ فاتح پہ گر جاتا تو تیرا نام ہو جاتا !

گلی کوچوں میں سارے شہر کے کہرام ہوتا تھا
خدا بندہ کو لے کر کیا بے پرواہ نکلا تھا !
اجل کی گود میں کیوں سو گیا اٹھتی جوانی میں
فتح کے بعد کتنی دھوم تھی کیسے تماشے تھے
کیا فاتح نے کیونکر اعترافِ ہمت عالی !
ہیں تاریخوں میں قصے درج جن کی بے مثالی کے
بتا بیخود کہاں یہ عظمتِ ماضی کا جویا تھا !
تری تاریکیوں میں پرتوِ نورِ سحر بھی ہے ؟
ہمیشہ کے لئے اپنے کو رسوا کر لیا تو نے !
تری نادانیوں کا پھل ہے غافل بیکسی تیری
شہیدِ ملک و آزادِ غمِ ایام ہو جاتا !

سکندر علی وجد
بی، اے، ایچ، سی ایس

## بانئ چارمینار کی ایک غزل

پیا باج پیالہ پیا جائے نا ! — پیا باج یک تل جیا جائے نا
(کے بغیر — نہ) (کے بغیر — لمحہ — نہ)
میں کیسے پیا بن صبوری کروں — کہیا جائے اتا کیا جائے نا
(کے بغیر صبر) (کہا — لیکن — نہ)
نہیں عشق جس وہ بڑا کوڑ ہے — کدھیں اس سے مل بیسیا جائے نا
(جس کو — جاہل) (کبھی — بیٹھا)
قطب شہ نہ دے مج دوانے کو پند — دوانے کو کچھ پند دیا جائے نا (سلطان محمد قلی قطب شاہ)
(مجھ — دیوانے) (دیوانے — کچھ)

# حسن و دل

(مشہور قطب شاہی افسانہ سب رس کا خلاصہ)

قدیم قطب شاہی شاعر اور ادیب وجہی نے حسن و دل کا دلچسپ افسانہ اپنی مشہور کتاب سب رس میں
نہایت دلآویز پیرایہ میں پیش کیا ہے۔ چونکہ زبان قدیم ہے اس لئے مولوی عبدالحق صاحب نے
اس قصہ کو اپنی زبان میں اختصار کے ساتھ قلمبند کیا ہے۔ (سب رس)

عقل مغرب کا بادشاہ اور عشق مشرق کا۔ عقل کا ملک سیستان تھا۔ حسن عشق کی بیٹی ہے اور دل عقل کا فرزند ہے۔ بیٹا جب سیانا ہوا تو باپ (عقل) اسے شہر تن (بدن) کا والی بنا دیتا ہے۔ ایک روز کا ذکر ہے کہ دل کا ایک مصاحب آب حیات کا قصہ پڑھ کر سناتا ہے دل کو آب حیات کا ذکر سن کر اس کے حاصل کرنے کی دھن لگتی ہے اور اس کے پیچھے ایسا دیوانہ ہوتا ہے کہ کھانا پینا حرام ہو جاتا ہے آخر اس کا جاسوس نظر اس کی تلاش میں نکلتا ہے اور رستے میں اسے ایک خوش منظر اور خوش حال شہر ملتا ہے جس کا نام عافیت اور اس کے بادشاہ کا نام ناموس ہے۔ وہ ناموس سے ملاقات کرتا ہے اور اپنے سفر کا مقصد بیان کر کے رہنمائی کا طالب ہوتا ہے۔ ناموس کہتا ہے کہ آب حیات کی کوئی حقیقت نہیں یہ فسانہ ہے اصل آب حیات انسان کی آبرو ہے۔ نظر مایوس ہو کر آگے بڑھتا ہے چلتے چلتے ایک عظیم الشان پہاڑ کے قریب پہنچتا ہے۔ دریافت کرنے پر معلوم ہوتا ہے کہ اس کا نام زہد ہے اور ایک بڈھے زرق نامی کا آشیانہ ہے۔ اس کی خدمت میں حاضر ہوا آب حیات کا نشان پوچھا۔ اس نے کہا کہ آب حیات دنیا میں کہاں وہ تو بہشت میں ہے۔ ہاں اگر اس کی تلاش ہے تو عاشقوں کے آنسوؤں میں ڈھونڈ۔ یہ بات اس کے دل کو نہ لگی اور وہاں سے مایوس ہو کر آگے چلا تو ہدایت نام ایک سر بفلک کوٹ دیکھا جس کا بادشاہ ہمت تھا اس نے البتہ کچھ ہمت بندھائی اور آب حیات کا پتہ بتایا اور کہا کہ کوہ قاف کے اس طرف ایک شہر ہے جس کا نام دیدار ہے اس میں ایک باغ ہے جس کا نام رخسار ہے اور اس باغ میں ایک چشمہ دہن ہے اور اسی چشمے میں آب حیات ہے جس کی تجھے تلاش ہے۔ اور ایک سفارشی خط اپنے بھائی قامت کے نام دیا۔ اور یہ بھی کہا وہاں پہنچنا بہت دشوار ہو۔ شہر دیدار کا نگہبان ایک دیو رقیب نامی ہے وہ کسی غیر آدمی کو وہاں گھسنے نہیں دیتا۔ غرض بہزار دقت جب کہ وہ رقیب کے شہر سنگسار میں پہنچا تو نگہبانوں نے اسے قید کر لیا اور رقیب کے پاس لے گئے۔ رقیب بہت بگڑا اور کہا تو یہاں کیسے آیا۔ نظر نے جب دیکھا کہ جان کا خطرہ ہے تو کہا میں بڑا حکیم اور کیمیا گر ہوں۔ رقیب کو لالچ نے گھیرا اور سونے کی طمع میں اسے بڑی خاطر سے اپنے پاس رکھا جب سونا بنانے کی فرمائش کی تو نظر نے کہا بعض دوائیں صرف شہر دیدار میں ملتی ہیں وہاں لے چلو تو سونا بنا دوں گا۔ وہاں گیا تو قامت سے ملاقات ہوئی ہمت کا خط دیا اور اس کی مدد سے چھپ کر رقیب کے پنجے سے رہائی پائی اور شہر دیدار کا قصد کیا۔ رخسار کے گلزار میں پہنچا تو دل باغ باغ ہو گیا قضا کار حسن کی ایک سہیلی لٹ (زلف)

وہاں سیر کرنے آئی تھی اس کی آنکھ جو نظر پر پڑی تو برہم ہو کر بولی کہ تو کون ہے اور یہاں کیسے آیا ہے؟ یہ بہت گھبرایا اور بہت منت و عاجزی کی اور کہا میں مصیبت زدہ ہوں، یہاں تک آ گیا ہوں، خدا کے لئے مجھ پر رحم کرو۔ اسے ترس آیا اور اپنے ساتھ لے گئی۔ رخصت کرتے وقت اپنے کچھ بال دئیے اور کہا جب تجھ پر کوئی مصیبت آئے تو یہ بال آگ پر رکھ دینا میں فوراً تیری مدد کو آجاؤں گی۔ زلف سے وداع ہو کر پھر شہر دیدار کی طرف چلا اور تھوڑی دیر میں رخسار کے گلزار میں پہنچ گیا۔ وہاں کا نگہبان غمزہ تھا، غمزہ نظر کا بھائی تھا لیکن بچپن میں جدا ہو گئے تھے ایک دوسرے کو نہیں پہچانتے تھے۔ غمزے نے جو غیر شخص کو گلزار میں دیکھا تو فوراً جھپٹ کر اسے گرفتار کر لیا اور قتل ہی کرنا چاہتا تھا کہ اس کی نظر بازوبند پر پڑی۔ ان کی ماں نے بچپنے میں نشانی کے لئے دونوں کے بازوؤں پر ایک ایک لعل باندھ دیا تھا، دیکھتے ہی وہ نظر سے لپٹ لپٹ کر رونے لگا۔ دونوں بھائی ملے نظر نے اپنا سب احوال سنایا۔ غمزہ حسن کا مصاحب تھا وہ اسے حسن کے پاس لے گیا۔ حسن کے پاس ایک نہایت خوش رنگ بیش بہا لعل تھا جس پر ایک خوبصورت منی سی مورت بنی ہوئی تھی اس نے پرکھنے کے لئے نظر کو دکھایا وہ دیکھ کر حیران ہو گیا اور کہا کہ یہ صورت تو دل کی ہے۔ یہ سنتے ہی حسن دل پر عاشق ہو جاتی ہے۔ نظر نے کہا کہ دل کو آب حیات کی بڑی جستجو ہے اور اس کے پیچھے دیوانہ ہو رہا ہے۔ یہ تمہارے ہاتھ میں ہے یہ مل جائے تو میں دل کو تیرے پاس لے آتا ہوں۔ حسن نے اپنے غلام خیال کو نظر کے ساتھ کیا اور ایک یاقوت کی انگوٹھی ان کو دی جس سے آب حیات کے چشمے پر مہر کی جاتی تھی۔ خیال اور نظر شہر بدن میں پہنچ کر دل سے ملتے ہیں دل کو جب یہ حال معلوم ہوتا ہے اور خیال حسن کی تصویر کھینچ کر دل کو دکھاتا ہے تو دل ہزار جان سے حسن پر عاشق ہو جاتا ہے، کھانا پینا حرام ہو جاتا ہے آخر نظر کے مشورے سے شہر دیدار کے سفر کا قصد کرتا ہے۔ دل کے باپ بادشاہ عقل کا وزیر وہم نامی اپنے آقا کا بڑا خیر خواہ تھا اسے جب یہ خبر ہوئی تو اس نے فوراً بادشاہ سے ساری باتیں جا لگائیں اور کہا کہ نظر جو شہر سے غائب تھا ایک خانہ خراب خیال کو ساتھ لایا ہے اور دونوں شہزادۂ دل کو شہر دیدار کی طرف لئے جا رہے ہیں۔ یہ ضرور کوئی فتنہ پیدا کریں گے اور ملک میں خلل ڈالیں گے ابھی بادشاہ عشق سے صلح ہوئی ہے باہم قول و قرار ہوئے ہیں اگر لڑائی ہوئی تو بہت برا ہو گا۔ عشق بہت قوی ہے اس سے عہدہ برآ ہونا آسان نہیں۔ عقل اس خبر کے سننے سے سخت پریشان ہوا اور وہم کے مشورے کے موافق دل اور نظر کو قید کر دیا اور پہرے بٹھا دئے۔

یاقوت کی وہ انگوٹھی جو حسن نے دل کو اپنے عشق کی نشانی بھیجی تھی کسی مصلحت سے دل نے نظر کو دے دی تھی اس کی ایک خاصیت یہ تھی جو کوئی اسے منہ میں رکھ لے تو سب کی نظروں سے اوجھل ہو جائے وہ سب کو دیکھے اسے کوئی نہ دیکھ سکے۔ اس انگوٹھی کو منہ میں رکھ عقل بادشاہ کے بند سے باہر نکل آیا اور شہر دیدار کی طرف روانہ ہوا اور جلد جا پہنچا۔ سیر کرتے کرتے رخسار کے گلزار میں گزر ہوا، وہاں ایک چشمہ جسے آب حیات کہتے ہیں پایا، لالچ میں آ کر چاہتا تھا کہ ایک گھونٹ پانی پی لے کہ انگوٹھی منہ میں سے نکل چشمے میں جا پڑی اور آب حیات کا چشمہ نظر سے غائب ہو گیا۔ اتنے میں رقیب کی نظر اس پر پڑی وہ تاک میں تھا ہی فوراً جکڑ کر باندھ لیا اور گھر لے جا کر قید کر لیا یہ ان کے کرتوت کا نتیجہ تھا، سخت پریشان حال اور بے قرار تھا کہ ایک دن لٹ کے بالوں کا خیال آیا، ایک دو بال لے کر آگ پر رکھے، بالوں کا آگ پر رکھنا تھا کہ فوراً لٹ آ پہنچی۔ حال پوچھا اور کسی حکمت سے قید سے چھڑایا اور شہر دیدار اور رخسار کے گلزار کے رستے پر ڈال دیا

نظر وہاں پہنچ کر حسن سے ملا۔ وہ فراق کی ماری تو انتظار ہی میں بیٹھی تھی، جب نظر کی زبانی سب حال معلوم ہوا تو بہت مایوس ہوئی اور غمزہ کو بلا کر کہا کہ تم اور نظر دونوں جاؤ اور جس طرح بن پڑے، تدبیر سے، حکمت سے، جادو سے ٹونے سے دل کو یہاں لے کر آؤ۔

اب نظر اور غمزہ چیدہ اور تجربہ کار آدمیوں کو ساتھ لے کر شہر بدن کی طرف سدھارے۔ کہتے ہیں کہ نظر جس وقت عقل کے بند سے نکل بھاگا تو عقل کو اسی وقت کھٹکا ہوا تھا کہ یہ جا کر کچھ نہ کچھ فساد برپا کرے گا۔ اس لئے اس نے پہلے ہی سے سرحد کے سرداروں کے نام احکام جاری کر دئے تھے کہ نظر قید سے بھاگ گیا ہے اُسے ملک سے باہر نہ جانے دیں اور جہاں ملے قید کریں۔ زرق کا بیٹا توبہ جو اپنے کوہستان زہد میں رہتا تھا اُسے بھی عقل نے تاکیدی احکام بھیجے تھے۔ جب نظر اور غمزہ چلتے چلتے وہاں پہنچے تو قلعہ کے دیدبان نے اطلاع دی کہ نظر لشکر لئے پہاڑی کے نیچے پڑا ہے۔ توبہ غصہ میں بھرا ہوا فوراً لشکر لے کر چڑھ آیا۔ یہ دونوں بڑی دلیری اور بے جگری سے لڑے اور توبہ کو مار بھگایا۔ یہاں سے چل کر وہ قلندروں کے بھیس میں شہر عافیت کی طرف چلے اور وہاں کے بادشاہ ناموس سے ملے۔ اس پر کچھ ایسا جادو چلے کہ تخت و تاج چھوڑ کر وہ بھی فقیر ہو گیا۔

ادھر توبہ شکست کھا کر با حال خستہ و تباہ بادشاہ عقل کی خدمت میں حاضر ہوا اور جو کچھ اس پر گزری تھی کہہ سنائی۔ بادشاہ نے غمزہ کی یہ سفاکی دیکھی تو دل کو طلب کیا، قید سے رہا کیا اور غمزہ کی بیدادی کا قصہ سنایا اور نہایت دلسوزی سے موقع کی اونچ نیچ کو سمجھایا اور کہا کہ حسن کا لشکر بہت سفاک ہے اس میں وفا نہیں۔ تم اگر ان دغا بازوں کی باتوں پر جاؤ گے تو اپنا ملک کھو بیٹھو گے ہماری بات سنو، ہمارا جرار لشکر حاضر ہے اسے لے کر شہر دیدار کے ادھر چلے جاؤ، اکیلے جانا خطرے سے خالی نہیں، عورت کی ذات بہت مکار ہوتی ہے نہ معلوم اس عشق کے پردے میں کیا گل کھلائے۔ دل کو بھی یہ بات پسند آئی اور سمجھا کہ اگر غالب آیا تو حسن اپنی ہے اور جو مغلوب ہوا تو معذوری ہے عقل کی باتوں سے عشق کا ولولہ دھیما پڑ گیا۔

غرض شاہ عقل کے سپہ سالار صبر کو ساتھ لیا اور لاؤ لشکر لے کر شہر دیدار کا رخ کیا۔ تھوڑی دور چلے تھے کہ ساتھ والے خبر لائے کہ اس جنگل میں جگہ جگہ ہرن چوکڑیاں بھرتے نظر آتے ہیں گویا ہوا سے باتیں کرتے ہیں۔ دل یہ سن کر بے تاب ہو گیا، شکار کا شوق سر پر سوار ہوا تیر کمان لے ہرنوں پر گھوڑا ڈالا۔ وہ اصل میں ہرن نہ تھے وہی غمزے کا لشکر تھا، انھیں کون پکڑ سکتا تھا، دور نکل جاتے تو ٹھیر جاتے اور جو دل قریب آتا قلانچیں بھر کر آگے نکل جاتے۔ عقل کو خبر ہوئی تو محبت نے جوش مارا اور وہ بھی اسی طرف راہی ہوا۔ دونوں ہرنوں کے پیچھے سرگرداں چلے اور نظر اور غمزہ انھیں جُل دے کر شہر دیدار کے پاس لے آئے۔ حسن کی خدمت میں حاضر ہوئے اور اپنی کارگذاری سنائی وہ سن کر باغ باغ ہو گئی۔

اب سوچ یہ پڑی، کہ عقل بادشاہ جو لشکر لئے چلا آ رہا ہے اس کی کیا تدبیر کی جائے اور اس آفت کو کیونکر ٹالا جائے۔ رائے یہ قرار پائی کہ حسن اپنے باپ کو اطلاع دے کہ وہ کسی جتن سے اس بلا کو ٹالے۔ چنانچہ اس نے اپنے باپ کو اس مضمون کا خط لکھا کہ میرا ایک وفادار غلام خیال نامی مدت سے غائب تھا اب معلوم ہوا عقل بادشاہ نے گرفتار کر لیا ہے۔ ہم نے طلب کیا تو بہت برہم ہوا اور اب لشکر لئے چڑھا آ رہا ہے۔ عشق نے جب یہ مکتوب پڑھا تو مارے طیش کے چہرہ لال ہو گیا اور کہنے لگا کہ عقل کی یہ مجال کہ وہ اس سرزمین پر قدم رکھے، عقل دیوانہ ہے کہ جو عشق سے بھڑنا چاہتا ہے۔

غرض عشق نے اپنے بہادر سپہ سالار ہجر کو مقابلے کے لئے بھیجا عقل یہ فوج دیکھ کر بہت سٹ پٹایا۔ فرزند کی نالایقی اور اپنے فعل پر بہت پچھتایا۔ اب لڑائی شروع ہوگئی۔ غمزہ نے عقل پر حملہ کیا، خوب دو دو ہاتھ ہوئے، عقل کو سنبھلنا مشکل ہوگیا۔ دوسرے روز قامت نے عقل کے لشکر پر قیامت برپا کردی۔ تیسرے دن رات کو زلف نے شبخوں مارا، سوتے ہوؤں کو پچھاڑا۔ اتنے میں باس (نسیم) پہنچی، اس نے دل کو بہت کچھ ڈھارس دی اور پے در پے حملوں سے غنیم کے لشکر میں کھلبلی مچادی، زلف کو بھگادیا اور عشق کا لشکر تتر بتر ہوگیا۔

حسن کو جب یہ خبر پہنچی تو بہت گھبرائی، اپنے خال سے مشورہ کیا۔ اس نے کہا کوہ قاف میں تیری ایک ہمزاد ہے بڑی چتر اور دلبر ہے حسن و جمال میں بھی لاجواب ہے وہ آگئی تو بیڑا پار ہے۔ حسن نے کہا وہ کوہ قاف میں، میں یہاں اس کے آتے آتے تو کام تمام ہوجائے گا۔ خال نے کہا یہ کوئی مشکل نہیں، میرے پاس عنبر کا دانہ ہے، ابھی آگ پر رکھتا ہوں، چٹکی بجانے میں تیرے پاس آجائے گی۔ خال نے ایسا ہی کیا اور حسن کی ہمزاد فوراً آپہنچی۔ حسن اسے دیکھ کر بہت حیران ہوئی، گلے ملی اور اپنی ساری بپتا کہہ سنائی۔ ہمزاد نے کچھ سوچ بچار کے بعد کہا ڈرو مت، عقل کیا چیز ہے، وہ ہمارے حملے کی کیا تاب لاسکتا ہے۔ حسن کی ہمزاد نے اپنا ناز، غمزہ، شیوہ، نخرہ سپہ سالار ہجر کی مدد کو بھیجا۔ حسن کے پاس ایک باکمال تیر انداز بھی تھا، جس کا نشانہ کبھی خطا نہ ہوتا تھا، اس کا نام ہلال تھا، اُسے بھی حسن نے سپہ سالار کی کمک پر بھیجا۔

جب یہ پہنچے تو سپہ سالار کا پلہ بہت بھاری ہوگیا۔ ہلال عقل کے لشکر پر جا پڑا، صفوں کو درہم برہم کرتا ہوا اندر گھستا ہوا چلا گیا اور یک بارگی دل کے پاس جا پہنچا اور انجان بنے سے ایسا تیر جوڑ کر مارا کہ دل گھوڑے پر سے زمین پر آگرا۔ مارنا کسے چاہتا تھا اور لگ گیا کسے، قضا پر کسی کا بس نہیں چلتا۔ عقل نے جو یہ دیکھا تو حواس جاتے رہے سارا لشکر تو کہیں، میں کہیں، فرار ہوگیا۔ عقل بیچارہ مارا مارا پھرا کہیں ٹھکانا نہ ملا۔

ادھر فتح کے شادیانے بجنے لگے۔ حسن ہزار ہزار شکر بجالائی عقل کو پاس نہ دیکھ کر حسن کے خدمت گاروں نے دل کو گرفتار کرلیا اور حسن کے پاس لے آئے۔ حسن کی نظر جو اس پر پڑی تو آنکھوں میں آنسو بھر آئے، اور دل سے آہ نکلی، بے تاب ہوگئی۔ مارنے والے کو کوسنے دینے لگی اور خدمت گاروں پر آفت برپا کردی۔ اب کیا ہوسکتا تھا، خاموش ہورہی مگر دل کو لگی ہوئی تھی، اپنی دائی ناز کو بلایا اپنی بے قراری اور بپتا کا حال سنایا۔ دائی نے کہا جلدی اچھی نہیں مصلحت سے کام لینا چاہئے ورنہ اس میں بڑی بدنامی ہوگی۔ مناسب یہ ہے کہ رخسار کے گلزار میں ایک کنواں ہے جسے چاہ ذقن کہتے ہیں، کچھ سونے کا بنا ہوا ہے اور اس کا سواد بھی اچھا ہے فی الحال دل کو وہاں بند رکھا جائے۔ دل بیچارہ یہاں گرفتار، ادھر حسن بے قرار۔

آخر حسن سے نہ رہا گیا اس نے اپنی سہیلی وفا کو جو سپہ سالار ہجر کی بیٹی تھی، بلاکر اپنے درد دکھ کی داستان بیان کی اور کہا کہ دل سے ملنے کی کوئی تدبیر کرو۔ وفا نے کہا میرے خیال میں ایک بات آتی ہے کہ شہر میں ایک باغ ہے (جس کا نام باغ آشنائی ہے) اس میں ایک چشمہ ہے جیسا چشمۂ آب حیات۔ باغ کے بیچوں بیچ ایک چھجا ہے جس پر غمزے کے بادل چھائے رہتے ہیں اور ناز کے موتی برستے ہیں۔ اس چھجے میں دو کالی کالی کھڑکیاں ہیں جو ان کھڑکیوں کو کھول کے داخل ہو تو وصال کی لذت پائے۔ حسن نے منت سے کہا کہ اگر تو یہ کرسکتی ہے تو للہ جلدی کر اور ساتھ ہی زلف کو حکم دیا کہ دل کے پیچ سب کھول دے اور چاہ ذقن سے باہر نکال لا۔ زلف ناز و ادا سے اکڑتی لچکتی گئی اور دل کو چاہ ذقن سے باہر نکال لائی۔ اتنے میں وفا بھی آپہنچی دل سے گھل مل کے باتیں کرنے لگی۔ بہت کچھ دلاسا دیا اور کہا حسن نے جو

تجھے بند کر رکھا تھا اس میں مجبوری تھی، باپ کا ڈر اور لحاظ تھا اگر ایسا نہ کرتی تو تیری جان کے لالے پڑ جاتے۔ حسن نے تیرے ساتھ بڑی بڑی مروت اور عنایت کی ہے تجھے اس کی قدر کرنی چاہئیے۔ غرض اس طرح کی میٹھی میٹھی باتوں سے اس کے دل کو بہلایا اور محبت کی گرمائی سے گرمایا۔ کنوئیں سے نکل کر باغ میں جو آیا تو بہت خوش ہوا بہت دنوں کا تھکا ماندہ تھا وہیں پھولوں کی کیاری پر پڑ کے سو رہا۔ حسن کو جب یہ خبر پہنچی تو مارے خوشی کے پھولی نہ سمائی، ہوا کی طرح اڑ کے آئی۔ دیکھا کہ دل کا قرار جی کا آرام دل پڑا سو رہا ہے اور سارا باغ اس کے حسن کی جوت سے جگمگ کر رہا ہے۔ دل کی صورت دیکھ حسن کا دل ہاتھ سے جاتا رہا اس کے پاؤں پر آنکھیں ملیں، بلائیں لینے لگی اور اس کا سر گود میں لے کر بیٹھ گئی، مگر آنکھوں سے ٹپ ٹپ آنسو گر رہے تھے۔ چند قطرے دل کے رخسار پر جو گرے تو اس کی آنکھ کھل گئی۔ حیران تھا کہ باغ میں دفعتاً یہ نئی بہار کہاں سے آ گئی کہ سارا چمن نور کا عالم۔ آنکھ اٹھا کر دیکھا تو دوسرا ہی عالم نظر آیا۔ دل سے آہ نکلی، بے قرار ہو گیا اور محبت کے جوش میں دوڑ کر قدموں پر گر پڑا۔ اب گلے شکوے راز کی باتیں ہونے لگیں۔ اس کے بعد حسن نے کہا کہ تیرے عشق نے بیتاب کر دیا اور یہاں کھینچ لایا اب اجازت دئیے جاتی ہوں اور وصال کی تدبیر کرتی ہوں برا نہ مان اور میری مصلحت کو پہچان۔

سرِ شام وفا اور ناز نے چھپے پر مجلس عشق آراستہ کی، نظر اور خیال اور تبسم چشمے پر صحبت رکھتے تھے۔ حسن نے وفا کو بلا کر کہا کہ خیال، نظر اور تبسم سے کہو کہ دل کو دارو ئے بے ہوشی پلائیں اور زلف سے کہو کہ دل کو اس چھپے پر اس طرح لے کر آئے کہ کسی اور کو تو کیا اسے بھی خبر نہ ہو۔ خیال، نظر اور تبسم نے حکم کی تعمیل کی اور زلف اسے چھپے پر اس طرح اٹھا لائی کہ دل کے فرشتوں کو بھی خبر نہ ہوئی۔ غرض اسی طرح روز حسن، دل کو بالاخانے پر لاتی، مزے اڑاتی اور دل کے ارمان نکالتی۔

آخر یہ چوری کب تک چھپتی۔ رقیب کی ایک بیٹی تھی جس کا نام غیر تھا۔ حسن کے پاس رہتی تھی۔ ظاہر میں دوست پر دل میں کھوٹ تھا۔ اسے اس کا جلاپا تھا کہ حسن اکیلے اکیلے کہیں جاتی ہے اور مجھ سے چھپاتی ہے اس کی ٹوہ میں رہنے لگی۔ ایک روز چپکے سے حسن کے پیچھے ہو لی اور بالاخانے پر ایک کونے میں چھپ کے بیٹھ رہی اور سارے راز سے واقف ہو گئی۔

ایک شب ایسا ہوا کہ حسن شہر گئی تو کسی وجہ سے اس کا آنا نہ ہوا غیر موقع پاکر وصال کے بالاخانے پر چڑھ گئی۔ جادو ٹونے میں کمال رکھتی تھی، حسن کا بھیس بدل کر بیٹھ گئی۔ جس طرح حسن حکم دیتی تھی اسی طرح اس نے بھی حکم دیا۔ دارو ئے بے ہوشی پلا زلف اسے جوں توں بالاخانے پر لائی۔ اتنے میں خیال جو سو رہا تھا جاگا، دل کو دیکھا تو کہیں نہ پایا۔ بہت پریشان ہوا ڈھونڈھتے ڈھونڈھتے وصال کے بالاخانے پر پہنچا تو دیکھا کہ غیر دل کی گود میں مست پڑی ہے اور دل بے خبری کے عالم میں ہے۔ فوراً شہر دیدار کو دوڑا گیا اور جو کچھ دیکھا تھا حسن سے من وعن بیان کیا۔ یہ سن کر حسن کے ہوش جاتے رہے تن بدن میں آگ لگ گئی، جیسے بیٹھی تھی اٹھ کھڑی ہوئی اور حسد کی آگ میں جلتی بلتی وصال کے بالاخانے پر آئی۔ غیر اور دل کو ایک جگہ دیکھ کر آپے سے باہر ہو گئی۔ کوسنے اور گالیوں کا جھاڑ باندھ دیا اور ایک قیامت برپا کر دی۔ غیر ہکا بکا رہ گئی اور چھپ کر دوسرے رستے سے نکل بھاگی۔

حسن دل پر بھی سخت برافروختہ ہوئی اور اس کی بے وفائی اور بے پروائی سے اس کا دل ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا اور طیش میں آکر خیال،

نفرا اور تبسم کو حکم دیا کہ اس نالایق بے وفا مورکھ کو باغ سے باہر نکال دو۔

غیر نے ادھر تو حسن اور دل سے یہ فریب کیا، اُدھر اپنے باپ رقیب سے جا لگائی اور حسن اور دل کے کرتوتوں کی ساری کیفیت سنائی وہ سن کر بہت برا فروختہ ہوا شہر دیدار میں آیا اور دل کو بندی خانے سے نکال شہر سنگسار میں لے گیا۔ وہاں ہجر نام کا ایک کوٹ تھا، اسی میں قید کر دیا۔ دل بیچارہ سخت پریشان اور جینے سے بیزار تھا۔ تمام حالات سے بے خبر جی ہی جی میں یہ کہتا تھا کہ مجھ سے ایسی کون سی خطا ہوئی کہ حسن نے یہ ستم مجھ پر ڈھایا ہے۔

نہ معلوم غیر کے دل میں کیا آئی شاید دل کے حال پر ترس آیا کہ اس نے حسن کو ایک خط لکھا اور اصل واقعہ کہہ سنایا کہ دل غریب بے گناہ ہے اصل قصور میرا ہے، میں تیری صورت بنا کر اس سے ملی، اسے کیا خبر تھی کہ یہ دغا بازی ہے۔ بے خبر مست پر باداش لازم نہیں، وہ عاشق صادق ہے اس پر غصہ درست نہیں۔ اس رقعہ کا مضمون پڑھ کر حسن کے ہاتھوں کے طوطے اڑ گئے، ہوش و حواس جاتے رہے، بال نوچنے لگی، سینہ کوٹنے لگی اور اپنے کئے پر بہت نادم ہوئی۔ اسی وقت دل کو اشتیاق بھرا خط لکھا جس میں اپنے فراق اور غیر کی شکایت لکھی اور ہزاروں قسمیں دے کر اپنی بے گناہی کا ثبوت دلایا۔ خیال کے ہاتھ یہ رقعہ دل کو بھیجا۔ جب یہ نامۂ شوق دل کو پہنچا تو وہ بھی بے تاب ہو گیا اور آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے۔ اس کے جواب میں لکھا کہ تیرا اس میں کوئی قصور نہیں یہ سارا فساد غیر کا ہے۔ میرا دل تجھ سے صاف ہے، وہی محبت وہی چاہ ہے، تو اگر مجھے داروئے بے ہوشی نہ پلایا کرتی تو یہ دن دیکھنا کیوں نصیب ہوتا خیر جو ہوا سو ہوا۔

اب دوسری طرف کا حال سنئے، عقل بادشاہ شکست کھا کر شہر بدن میں آیا اور مارے شرم کے کہیں چھپ رہا۔ اور صبر جو عقل کا سرلشکر تھا وہ بھاگ کر شہر ہدایت میں آیا اور ہمت کو اپنی بدبختی اور مصیبت کی ساری داستان سنائی۔ ہمت نے بہت رنج و افسوس کیا اور کہا کہ عقل کا مجھ پر بہت حق ہے، شرط دوستداری یہ ہے کہ اب عقل اور دل کی خبر لوں، نہ معلوم ان بدنصیبوں پر کیا گزر رہی ہوگی۔ یہ کہہ کر تلوار ہاتھ میں لی اور اپنا لشکر ساتھ لے کر شہر دیدار کی طرف روانہ ہوا۔ رستے میں جہاں جہاں پہنچا عقل اور دل کا حال پوچھتا جاتا۔ چلتے چلتے قامت کے بوستان میں آیا۔ قامت نے کہا اے ہمت تو نے خوب کیا، تجھ پر ہزار رحمت۔ سچے اور وفادار آدمی ایسے ہی ہوتے ہیں۔ اب اس نے بیان کیا کہ دل ایک سال ہوتا ہے ہجراں کے کوٹ میں بند ہے عقل شہر بدن میں پڑا ہے۔ عشق سے جیتنا مشکل ہے اس سے مل کے رہنے ہی میں مصلحت ہے اب صرف ایک تدبیر ہے کہ عشق کو سمجھا بجھا کر کسی طرح منا دیا جائے۔ عشق بہت بڑا بادشاہ ہے اگر اس سے التجا کی گئی تو ضرور مان جائے گا اس سے صلح کئے بغیر گزیر نہیں۔ ہمت کو یہ مشورہ بہت پسند آیا۔ اور اسی وقت اپنا لاؤ لشکر چھوڑ عشق کی خدمت میں پہنچا۔ اس کی بہت مدح و ستائش کی۔ عشق نے بھی اس کا احترام کیا اور شفقت سے اپنے پاس بٹھایا۔ ہمت نے پھر موقع دیکھ کر عقل اور دل کا ذکر چھیڑا اور اُن کی طرف سے ایسی وکالت کی کہ عشق راضی ہو گیا اور یہ قرار پایا کہ دل عشق بادشاہ کی وزارت قبول کرے، عشق کے بعد سب سے بڑا رتبہ اسی کا ہوگا۔ عشق بادشاہ اور دل وزیر ہوا تو کام خاطر خواہ چلے گا۔

اس کے بعد عشق نے اپنے سرلشکر مہر کو حکم دیا کہ شہر بدن جا کر عقل کو تسلی اور دلاسا دے اور عزت و حرمت کے ساتھ یہاں لائے

مہر جس قدر جلد ہو سکا شہر بدن پہنچا اور عقل سے ملاقات کی۔ عشق نے جو کہا تھا حرف بحرف بیان کیا اور سب اونچ نیچ سمجھائی اور کہا کہ کسی طرح کی فکر نہ کر تیرے اقبال نے زور کیا ہے وہاں جانے کے بعد سب خرخشے دور ہو جائیں گے اور تو امن و آسائش اور بلند اقبالی کے ساتھ رہے گا۔ عقل نے یہ سمجھ کر کہ اب حکومت و دولت جا چکی ہے، یار، دوست، مشیر اور مصاحب سب نے منہ موڑ لیا ہے، مصلحت یہی ہے کہ عشق کی بات مان لی جائے۔ غرض اس نے عشق کا فرمانا قبول کیا اور مہر کے ساتھ عشق کے حضور پہنچا۔ عشق بھی اس سے بڑے احترام اور عزت کے ساتھ پیش آیا گلے سے لگایا اور ہر طرح خاطر جمع کی اور کہا کہ میں بادشاہ تو وزیر، ملک اور حکومت تیرے سپرد ہے مجھے ملک داری سے کیا واسطہ، جو تو مناسب سمجھے، کر۔

غرض جب عقل عشق بادشاہ کا وزیر ہو گیا تو عشق نے ہمت سے کہا کہ دل کو ہجراں کے کوٹ سے چھڑا کر میرے سامنے حاضر کر اور اس کے پاؤں کی بیڑیاں نکال کر رقیب کے پاؤں میں ڈال اور غیر کو جو اس کی بیٹی ہے ایسی جگہ قید کر کہ وہاں سے نکل نہ سکے۔ ہمت سلام کر کے روانہ ہوا اور دل کو ہجراں کے کوٹ سے لڑ جھگڑ کر باہر لایا اس کی بیڑیاں رقیب کے پاؤں میں ڈالیں اور غیر کو بھی ایک مکان میں بند کر دیا۔ اگرچہ اس پر اس کا دل دکھا لیکن حکم کی تعمیل واجب تھی۔ غیر نے جیسا کیا تھا ویسا پایا۔ اس کے بعد ہمت دل کو عشق کے پاس لایا اور عشق کو دل سے ملایا۔ سب ایک دوسرے کے گلے ملے۔ آخر عقل اور عشق نے باہم مشورہ کر کے یہ ٹھیرایا کہ حسن کا عشق سے عقد کر دیا جائے۔ القصہ بڑی دھوم دھام سے شادی ہوئی اور دونوں کی مراد بر آئی۔ گھر گھر عیش و عشرت کا سماں تھا اور خوشی کے شادیانے بج رہے تھے۔

ایک روز دل اور ہمت اور نظر تینوں شراب پینے رخسار کے گلزار میں پہنچے۔ وہاں آب حیات کا چشمہ دہن دیکھا۔ وہاں ایک پیر سبز پوش یعنے خضر آئے۔ ہمت نے دل سے کہا کہ اس پیر روشن ضمیر کی قدم بوسی کر اور اس بزرگ کی دعا لے۔ دل دوڑ کر قدم بوس ہوا ادب سے نزدیک بیٹھا خضر نے آنکھوں آنکھوں کے اشاروں میں سب راز کھول دیا اور دل خضر کے فیض سے اپنے دل کی مراد کو پہنچا۔ حسن اور دل رہے سہے، پھولے پھلے، بال بچوں والے ہوئے۔ ان کا سب سے بڑا فرزند یہ کتاب ہے جو اپنے وقت کا افلاطون و لقمان ہے، روشن ضمیر، صاحب تدبیر ہے۔ جو کوئی صاحب نظر ہو گا اسے یہ سخن بھائے گا اور قدر کرے گا۔

عبدالحق

---

اے مادر وطن! روز آفرینش سے جس کے خوابوں کا ہار تیرے تاروں سے گوندھا گیا ہے۔
جو مرتے دم تک تیرے ہی نام کو بوسے دیتا ہے۔
اے ماں، اس نے تجھے پہچان کر اپنی خودی کو سمجھا ہے۔
جب میں مر جاؤں تو تیری خاک پاک سے دوبارہ جنم لوں تا کہ تجھ پر دوبارہ قربان ہو سکوں تیری مٹی میرے لئے مایۂ حیات ہے۔ کیونکہ خالق کے پرستار کی مٹھی میں تمام مخلوق ہے۔

اردشیر خبردار

# ستاج کے پھولوں میں

ستاج ایک قسم کا (Daisy) کا پھول ہوتا ہے جو مسوری اور چکراتا کے پہاڑی جنگلوں میں بہار کے موسم میں کھلتا ہے۔ نظم ان ہی پھولوں میں بیٹھ کر لکھی گئی ہے۔

(۱)

اِن پھولوں کی اِن آنکھوں کی
ہے آپس میں بندھی ٹکٹکی
یہ لے بیٹھے سُندرتا
میں بیٹھا لے کر دل اپنا

(۲)

دیکھ رہے مجھ کو یہ جیسے
دیکھ رہا اِن کو میں ویسے
ہوں پہچان رہا اِن کو میں
یہ مجھ کو پہچان رہے ہیں

(۳)

اِن کا میرا، میرا اِن کا
ہے کیا کوئی ناتا پچھلا
جس سے ہو کر انجانے بھی
بڑھ کر لگتے جانوں سے بھی

(۴)

ایک گھڑی پھر یدی جو لیں آ
تو میرا دل کھنٹوں جھیلے
اُن کی مسکاہٹ معمولی
پوزن خوشی ہے میرے دل کی

(۵)

اِن ننھے پھولوں کے اندر
اتنی کیسے چھب جاتی بھر
ہنستے ہنستے لُٹ لُٹ کر۔
ہو نہیں جس کا انت کہیں پر

(۶)

اری کلی کیا سپنے میں بھی
تو دل میں یہ سوچ سکی تھی
کھلتے ہی تیرے۔ دنیا کی
تجھ پر آنکھیں لگ جائیں گی

(۷)

چھوٹی چھوٹی پنکھڑیوں کا
کھل کر آپس میں مل جانا
اچرج بھری بنا ہے دیتا
ایک نئی پھولوں کی دنیا

(۸)

گُن گُن کرتی مدھو کی مکھی
دے جا وہ رس کچھ مجھ کو بھی
ہو متوالے جس کے مد میں
پھول سدا ہنستے رہتے ہیں

(۹)

دھاگے جیسی پتلی ڈالی
تو پتوں سے بالکل خالی
ایک پھول سے تو نے پالی
دنیا کی ساری خوشحالی

(۱۰)

برسے پانی۔ برسے اولا
چلے ہوا کا پربل جھکولا
پر اِن کی مسکان وہی ہے
ادا وہی ہے شان وہی ہے

(۱۱)

پھیلے دن کا گھور اندھیرا
چھائے نِشی کا کیوں نہ اندھیرا
کوئی دیکھے یا نہیں دیکھے
مست ہیں خوش ہیں اپنے میں یہ

(۱۲)

شوخ پنکھڑی پیلی پیلی
مل کر کریں کیسی دل لگی
جس کو دیکھو وہی کھلا ہے
کیا ستاج کو راج ملا ہے

اپنا، حسن، بھگانے، اگر، مسکراہٹ، کامل ۔ خوبصورتی، اچنبھا، حیرت انگیز، شہد، نشہ ۔ زمین، جھکڑ، سہانا، منھ، اجالا، سفید

(پروفیسر) ونشی دھر ودیالنکار (جالندھر)

# بچوں سے دو باتیں

سب رس کا پہلا پرچہ تم نے دیکھا۔ تمھیں اس کو پڑھنے میں مشکل ہوئی ہوگی اس لئے کہ وہ باریک خط میں لکھا گیا تھا۔ اب کی دفعہ ہم نے ایسے خط میں لکھایا ہے کہ تم آسانی سے پڑھ سکو گے۔

اب کے ہم نے تمہارے لئے بہت سی تصویریں بھی سب رس میں دی ہیں۔ آئندہ بھی اس کا سلسلہ قائم رہے گا۔ ہاں۔ ایک بات تم سے پوچھنا ہے۔ تم نے اپنے رسالہ کا سرورق دیکھا ہوگا۔ آفتاب نکل رہا ہے۔ سڑک پر دو بچے ایک دوسرے کی مدد سے بھاگ رہے ہیں۔ تم سمجھے بھی کہ اس تصویر کے بنانے والے جن کا نام مسٹر خلیل ہے، اس میں تمہارے لئے کیا باتیں رکھی ہیں۔ اگر تم سوچ کر اس کا جواب ہمارے یہاں بھجوادو تو ہم تمہارے جواب کو "سب رس" میں چھاپیں گے۔

تم اپنے رسالوں کو حفاظت سے رکھو۔ اچھی طرح پڑھو اور اپنے مدرسہ اور گھر کے دوستوں کو پڑھ کر سناؤ۔

تم تو ضرور مضمون لکھتے ہو گے۔ اپنے مضمون استاد صاحب کو بتا کر ہمارے پاس بھیج دیا کرو۔ وہ اچھے ہوں گے تو ہم ان کو ضرور چھاپیں گے...... اور اگر سال بھر میں تمہارے چھ مضمون چھپ گئے تو ہم تمھیں ایک اچھا سا تحفہ بھی دیں گے۔

ادارہ

# دل کی آواز

مولا ہے بیکسوں کا مفلس کا یار تو ہی
جس کا نہ ہو سہارا پروردگار تو ہی

مایوسیوں میں تجھ سے ہر قسم کی توقع
رونق ہو بے چمن کی جان بہار تو ہی

بے چین دل کو تجھ سے ہوتا ہے چین حاصل
میرا شکیب تو ہے میرا قرار تو ہی

عباس کا ہے یارب دنیا میں درد کس کو
بے دست و پا کا آقا اک غمگسار تو ہی

عباس حسین نقوی




فلک پر جو تارے ہیں یہ جگمگاتے
کہاں سارا دن امی جاں ہیں یہ جاتے

ہے شاید کوئی مدرسہ ان کا امی
اندھیرے ہی سے جس کی بجتی ہے گھنٹی

بہت ہی سویرے سے تیار ہو کر
یہ سب وقت پر جا کے ہوتے ہیں حاضر

وہیں ہوں گے دن بھر یہ سب لکھتے پڑھتے
حساب اور قواعد بھی ہوں گے یہ کرتے

وہ تارا کتابیں بڑی ہوگا پڑھتا
یہ ننھا سا پڑھتا الف۔ بے۔ تے ہوگا

بہت دور گھر سے یہ بیچارے دن بھر
پڑے رہتے ہوں گے جماعت کے اندر

بڑے ہوں گے استاد ان کے غصیلے
جگہ سے سرکنے بھی ہوں گے نہ دیتے

جو ہوگا کوئی بھی ذرا جھانک لیتا
تو کونے میں ہوگا کھڑا ہونا پڑتا

یہ تاروں کا ہے مدرسہ کیسا امی
بڑی دیر سے اس کو ہوتی ہے چھٹی

نظر آتے ہیں بعد مغرب کے تارے
نہیں دیکھتے ماں کو دن بھر بیچارے

ترس ان پہ آتا ہے امی مجھے تو
اندھیرے میں آتے ہیں بیچارے گھر کو

سب رس فروری ۱۹۳۸ء

لطیف النساء بیگم بی۔ اے

# بچوں کی بستی

ملک روس کے پایہ تخت ماسکو سے تقریباً چالیس میل پر ایک چھوٹا سا اسٹیشن ہے جس پر مو ماست رفتار ریلیں بھی ایک آدھ منٹ سے زیادہ نہیں ٹھیرا کرتیں، اس کا نام "شکولینا" ہے جس کا لفظی ترجمہ "اسٹیشن مدرسہ" ہو سکتا ہے۔ یہ سرو کے گھنے جنگل سے گھرا ہوا ہے اور دور دور تک کسی آبادی کا نام و نشان بھی نہیں نظر آتا۔ ہاں حدود جنگل سے باہر نکلو تو سرسبز کھیت اور چھوٹے چھوٹے گاؤں دکھائی دینے لگتے ہیں۔ یہ حصہ اپنی سرسبزی و شادابی کے باعث ضلع ماسکو میں خوبصورت ترین مانا جاتا ہے۔ یہی وہ جگہ ہے جہاں روس کے مشہور معروف مصور لیوتینٹن نے اپنی شہرۂ آفاق تصویریں بنائیں۔ یہی وہ مقام ہے جہاں چیکوسکی اور اسکرابین برسوں رہے اور موسیقی کو اس کمال پر پہونچایا کہ وہ رہتی دنیا تک اپنی دلکشی اور اثرانگیزی سے بے جان تن میں جان ڈالتی رہے گی۔

اس جنگل کے بیچوں بیچ ایک پختہ احاطہ ہے جس میں ایک خوبصورت باغ اور مکان ہے۔ بیان کیا جاتا ہے کہ اس جائداد کا مالک ایک امیر "ہینی ہال" تھا جس کی آسامی میں ایک چھوٹا سا مفلس و نادار بچہ "پشکن" تھا جس کے کلام سے دنیا کی ہر متمدن زبان آشنا ہو چکی ہے۔ آج کل اس احاطہ کے دروازہ پر نیلے رنگ کے جلی حروف میں یہ عبارت لکھی ہوئی ہے "سرخ فوجیوں کے بچوں کی بستی"

ضلع ماسکو میں سردی میں خوب سردی اور گرمی میں خاصی گرمی ہوا کرتی ہے لیکن یہ باغ و مکان ہر موسم میں راحت و آرام پہونچاتے ہیں۔ سخت سے سخت گرمی میں بھی جب کہ سرد ملک کے باشندے پریشان ہو جاتے ہیں، ننھے ننھے بچوں کے منہ سوکھ جاتے ہیں اور زبانیں خشک ہونے لگتی ہیں۔ ان کی ٹھنڈک اور فرحت میں کمی نہیں ہوتی۔ باغ میں چھوٹے چھوٹے سپاہی نیلے نیلے جانگیے پہنے اور سفید سفید ٹوپیاں اوڑھے سرو کے سربلند درختوں کے سایہ میں کھیلتے اور اپنی میٹھی میٹھی آوازوں سے پرلطف سماں پیدا کرتے ہیں۔ گھاس کے ترشے ہوئے قطعات پر چھوٹی چھوٹی میز کرسیاں، چھوٹے چھوٹے خیمے اور سائبان موجود ہیں۔ اونچے تناور درخت کی ایک شاخ سے ہوائی چھتری (Parachute) لٹک رہی ہے مکان کے بالکل سامنے جو باغ کے وسط میں ہے۔ رنگ برنگ کے پھول کھلے ہوئے ہیں۔ اور ان کے اطراف سیب کے درخت پھلوں کے بار سے جھکے چلے جاتے ہیں۔ یہاں سے تھوڑی دور احاطہ سے ملا ہوا ایک بڑا دالان سا ہے جو کھانا کھلانے کے لئے مخصوص ہے۔ اس کے قریب ہی ایک کمان پر ایک تختی لگی ہوئی ہے جس پر "ہمارا ترکاری کا باغ" لکھا ہوا ہے۔ اس کا رقبہ تقریباً سو مربع فٹ ہوگا۔ اس باغ میں سات اور آٹھ برس کی عمر کے بچے بڑی متانت اور سنجیدگی سے کام میں لگے ہوئے ہیں، کہیں تو کیاریوں میں چھوٹے چھوٹے پودے جا رہے ہیں اور کہیں کیاریوں کو کریدتے اور صاف کرتے ہیں۔ چند چھوٹے چھوٹے فواروں سے پانی بھی دے رہے ہیں، بعض تیار ترکاریوں کو چن کر کھانے کے لئے کمرے میں لے جا رہے ہیں تاکہ اپنی ہی محنت کا پھل مزے لے لے کر خود کھائیں اور اپنے ساتھیوں کو بھی کھلائیں۔ یہ "بچوں کی بستی" اکیلی نہیں ہے۔ بلکہ تمام ملک روس میں ایسی بستیاں پرفضا اور شاداب مقامات پر پھیلی ہوئی ہیں۔ ان میں سو سو

پون پون سو بچوں کی ٹکڑیاں رہتی ہیں جن کی عمریں پانچ سال سے آٹھ سال تک ہوتی ہیں۔

اس بستی کی منتظمہ باربارا نکڑا ایک دوشیزہ خاتون ہیں جو اپنے کئی سال کے تجربہ کی بناء پر کہتی ہیں کہ وہ بچے جن کے متعلق ان کے والدین کا خیال ہوتا ہے کہ وہ ایسے کمزور، خائف اور شرمیلے ہیں کہ ماں کی آغوش کے بغیر ہنسی خوشی زندہ نہیں رہ سکتے یہاں تھوڑے ہی دن میں ایسے گھل مل جاتے ہیں اور ایسے بہتر "شہری" بن جاتے ہیں کہ خود ان کے والدین کو حیرت ہونے لگتی ہے۔

ہر بچے کو پنسل، کاغذ، برش، رنگ، نمونہ بنانے کی مٹی اور ہر قسم کے کھلونے وغیرہ دیئے جاتے ہیں۔ گرمیوں میں پورا دن زیر سماں گزارتے ہیں۔ چھوٹے چھوٹے حوضوں میں نہاتے ہیں۔ بستی کی گاڑی یا موٹر میں سوار ہو کر پھرتے ہیں۔ باغ میں کام کرتے ہیں۔ لکھتے پڑھتے ہیں۔ گاتے ہیں، ناچتے ہیں اور اپنے ساتھیوں کے ساتھ طرح طرح کے کھیل کھیلتے ہیں۔ کیا کوئی بچہ اس سے بہتر طریقہ پر زندگی بسر کر سکتا ہے؟ چھ مدرسین، ایک طبیب، ایک دایا (نرس) ایک موسیقی داں، چار خادمات اور باورچی وغیرہ بچوں کی ہر قسم کی نگہداشت کے لئے مامور رہتے ہیں۔

حسن اتفاق سے ایک روز دو بچے آپس میں باتیں کر رہے تھے۔ ان میں سے ایک جو غالباً آٹھ سال کا ہوگا۔ ایک سات سالہ لڑکی سے کہہ رہا تھا "ہمارا گھر بہت اچھا ہے"۔ لڑکی نے کہا۔ اچھا تو تم واپس کیوں نہیں چلے جاتے؟ تمہارے گھر پر ایسا کھیل کود ہو سکتا ہے؟ ایسا ترکاری کا باغ تو ہرگز نہ ہوگا۔ لڑکا "میری اماں"..... کہہ کر رہ گیا۔ لفظ "اماں" منہ سے نکلنا تھا کہ دونوں کے چہروں پر اداسی سی چھا گئی۔ لیکن لڑکی دم بھر میں سنبھل کر بولی۔ میری ماں تو گھر میں بھی نہیں ہے؟ کیا تم کو یقین ہے کہ تمہاری ماں گھر پر ہے؟ یہ کہتے ہوئے اس نے لڑکے کا ہاتھ گھسیٹا اور دونوں اچھلتے کودتے باغ کی اس جانب روانہ ہو گئے جہاں اور بہت سے بچے کھیل رہے تھے۔ ان بچوں کو دن میں پانچ مرتبہ غذا دی جاتی ہے۔ یہ صبح آٹھ بجے اٹھتے ہیں اور ضروریات سے فارغ ہو کر نو بجے ناشتہ کرتے ہیں۔ گیارہ بجے دودھ پیتے یا ہلکی سی کوئی چیز کھاتے ہیں پھر ایک بجے دوپہر کا کھانا ہوتا ہے۔ اس کے بعد تھوڑی دیر کے لئے سب کے سب کھلی جگہ لیٹ کر آرام کرتے ہیں۔ اکثر سو جاتے ہیں۔ پھر کھیل کود کام کاج شروع ہو جاتا ہے اور ساڑھے چار بجے چاء پیتے ہیں۔ آٹھ بجے رات کا کھانا ہوتا ہے اور نو بجے سونے کا وقت مقرر ہے۔ سونے کے لئے ایک بڑا ہوادار کمرہ ہے۔ خود غرضی یا ضد کے واقعات شاذ و نادر ہوتے ہیں حالانکہ کوئی گھر نہیں جہاں بھائی بہنوں میں کبھی ان بن نہ ہوتی ہو۔ اس بستی میں تو بچے خود غرضی کے اظہار یا ضد سے خود بخود شرماتے اور جھجکتے ہیں۔ منتظمہ یا دوسرے کارپرداز حتی الوسع پس پشت رہتے ہیں اور بے معنی محبت یا بے جا لاڈ پیار کا موقع ہی نہیں آنے دیتے۔ اگر کوئی بچہ شرارت کرتا ہے تو از خود دوسرے بچے اس سے کنارہ کش ہو جاتے ہیں اور اسے اپنی مصروفیات اور مشاغل میں شریک نہیں سمجھتے ہیں۔

رہے والدین بڑی خوشی سے اپنے بچوں کو موسم گرما میں بالخصوص اس بستی کو روانہ کرتے ہیں اور جن کی آمدنی وافر ہے وہ بچوں کے اخراجات کا فی کس پچیس تیس فی صدی خرچ اپنی ذات سے ادا کرتے ہیں۔ باقی کل مصارف حکومت برداشت کرتی ہے۔ اس بستی کے رہنے والوں کی زیر نگرانی اور باقاعدہ مصروفیات، مشاغل، کھیل کود، سادہ گر موزوں غذا، پرسکون فضا، اور ماہرانہ دیکھ بھال بے نتیجہ نہیں رہتی۔ بچے مل جل کر رہنا سیکھتے ہیں۔ پاک صاف عادات اختیار کرتے ہیں۔ ضبط کے پابند ہو جاتے ہیں۔ کام اور کھیل دونوں میں برابر کی دلچسپی لیتے ہیں۔ ذہنی ترقی کے ساتھ جسمانی ترقی بھی کرتے ہیں۔ اور دو تین مہینے میں ان کا وزن اوسطاً دو تین سیر بڑھ جاتا ہے۔

اس بستی کی منتظمہ باربارا نکڑا کی صورت سے وہی تمکنت، اطمینان اور خوشی ٹپکتی ہے جو اس خوش قسمت عورت کے چہرہ پر نظر آتی ہے جو تنومند صحت مند حسین اور ہونہار بچوں کی ماں ہو۔ ان سے ملنے کے بعد یہ احساس ہوتا ہے کہ ایسی بستی کی ذمہ داری ایک ایسی ہستی ہی کے سپرد ہو سکتی ہے۔

جس میں نہ صرف انتظامی مادہ ہو بلکہ اس کے دل میں مادرانہ محبت کے کشش کا ایسا دریا بہہ رہا ہو جس سے ہر بچہ اپنی پیاس بجھا سکے ۔

محمد سجاد مرزا ایم ، اے ، آکسن

# تھوڑا تھوڑا بہت

---

دانہ دانہ غلہ غلہ — قطرہ قطرہ دریا دریا
ذرہ ذرہ پہاڑ اونچا — دس کی لاٹھی ایک کا بوجھ
پتہ پتہ ٹہنا ٹہنا — ٹہنا ٹہنا پودا پودا
پودا پودا جھاڑ جھڑولا — دس کی لاٹھی ایک کا بوجھ
کونپل کونپل پتی پتی — پتی پتی ٹہنی ٹہنی
ٹہنی ٹہنی جھاڑی جھاڑی — دس کی لاٹھی ایک کا بوجھ
پائی پائی پیسہ پیسہ — پیسہ پیسہ آنہ آنہ
آنہ آنہ روپیہ روپیہ — دس کی لاٹھی ایک کا بوجھ
اک اک دو اور دو دو چار — دس دس سو اور سو سے ہزار
بوندا باندی موسلا دھار — دس کی لاٹھی ایک کا بوجھ
چھوٹا چھوٹا بڑا بڑا سا — آج کا بچہ کل کا بوڑھا
تھوڑا تھوڑا بہت بہت سا — دس کی لاٹھی ایک کا بوجھ

سید محمد حسین آزاد

# کھویا ہوا گھر

چار سو سال پہلے کی ایک قدیم اردو کتاب کا دلچسپ قصہ جس کو آج بچوں کی زبان میں لکھا ہے۔

شیخ چلی کے چار گھر پاس پاس ہی تھے۔ ایک گھر کی چھت پر وہ صفائی کرانے کے لئے چڑھا۔ وہاں سے دوسرے گھروں کو دیکھنے لگا جب ان کو گنا تو جس مکان پر چڑھا تھا اس کو بھول گیا۔




ایک - دو - تین - تین ہی گھر دکھائی دیے بار بار گننے لگا۔ اور ہر وقت جس گھر پر کھڑا تھا اس کو بھول جاتا۔ آخر میں اس کو خیال ہوا کہ ایک گھر کھو گیا وہ جلد جلد نیچے اترا اور اپنی گلی کے لوگوں سے پوچھنے لگا میرا ایک ایسا گھر تھا، اس کا ایسا دروازہ تھا ایسی کھڑکی تھی۔ وہ ابھی ابھی مجھ سے ناراض ہو کر چلا گیا۔ شاید اس کو یہ برا معلوم ہوا کہ میں نے پہلے اس کی صفائی کیوں نہیں شروع کی۔

لوگ ہنسنے لگے۔ انھوں نے اس کو ستانے کے لئے کہا۔ ہاں ابھی ابھی ایک ایسا گھر گلی سے نکل کر سڑک کی طرف جاتا ہوا نظر آیا۔

شیخ چلی سڑک کی طرف بھاگا۔ اس نے وہاں لوگوں سے پھر وہی پوچھا کہ "........"

سڑک کے لوگ بھی ہنسنے لگے اور انھوں نے بھی اس کو ستانے کے لئے کہا کہ ہاں ابھی ایک ایسا گھر سیدھا جا رہا تھا۔ شیخ چلی دوڑا۔ اور ہر سڑک پر یہی پوچھتا گیا۔ دوڑتا دوڑتا شہر کے باہر ایک مسجد میں پہنچا۔

وہ اب تھک گیا تھا مسجد میں جا کر اس نے

دم لیا، وضو کیا، نماز پڑھی، اس مسجد میں
قلندر رہتے تھے۔ ان سے اپنا سارا حال
بیان کیا۔ وہ بھی ہنس پڑے شیخ چلی
رونے لگا۔ قلندروں نے کہا اب رات
ہو گئی ہے تم یہیں سو جاؤ۔ صبح ہی تمہارا گھر
مل جائے گا۔

شیخ چلی رات کو مسجد میں سو گیا۔
قلندروں نے شرارت سے نیند میں
اس کی ڈاڑھی مونچھ کا صفایا کر دیا۔
صبح کو جب موذن نے اذاں دی تو
شیخ چلی اٹھ بیٹھا۔ اور فوراً وضو کرنے
کے لئے حوض پر پہنچا وہاں جو پانی میں اپنی صورت دیکھی تو اس کو معلوم ہوا کہ کوئی دوسرا شخص ہے۔ اب وہ بھاگا اور اس جگہ پہنچا جہاں سو رہا تھا وہاں اسے کوئی نہیں نظر آیا۔ وہ خود اپنا نام لے کر پکارنے لگا کہ اے شیخ چلی تو کہاں چلا گیا۔ نماز کا وقت جا رہا ہے۔ قلندر ہنسنے لگے۔ اور اس سے کہا کہ تو ہی شیخ چلی ہے۔ تو اب کس کو پکار رہا ہے۔ شیخ چلی نے کہا نہیں جناب میں تو کوئی قلندر ہوں۔ شیخ چلی کی صورت شکل ایسی تھوڑی ہی ہے۔ قلندر ہنسنے لگے۔ شیخ چلی رونے لگا کہ افسوس کل مکان ڈھونڈھ رہا تھا۔ اور آج خود شیخ چلی بھی کھو گیا۔"

شیخ خوب محمد چشتی

# لکھنؤ کی نمائش



## ایک دلچسپ سفر کی یاد

سال گذشتہ لکھنؤ میں جب نمائش منعقد ہوئی تھی۔ تعطیلات سرما کا زمانہ تھا۔ حیدرآباد سے باہر جانے اور اتنا بڑا سفر کرنے کا میرے لئے پہلا موقع تھا۔ چونکہ اور عزیز بھی ساتھ تھے۔ ڈبہ محفوظ کرایا گیا اور آٹھ بجے شب اسٹیشن سکندرآباد سے ہمارا سفر شروع ہوا۔ آرام کا وقت ہو چکا تھا۔ کھانے سے فارغ ہو کر سو رہے۔ حسب عادت صبح سویرے اٹھے اور ناشتہ کے بعد راستہ کی سیر میں مشغول ہو گئے۔ دن بھر مناظر قدرت نے دل بہلایا کئے۔ کئی بڑے بڑے پلوں اور زمین دوز راستوں سے ہماری گاڑی گذرتی رہی۔ اس طرح دو راتیں اور ایک دن ریل میں گزار کر تیسرے روز صبح چار بجے آگرہ پہونچے۔ سردی بے حد تھی۔ کہر کا یہ حال کہ صبح ہو جاتی تھی لیکن ایسا معلوم ہوتا تھا کہ ابھی رات باقی ہے۔ دوران قیام میں کبھی سورج نظر ہی نہ آیا۔ سب سے پہلی خواہش آگرہ پہونچ کر تاج محل دیکھنے کے سوائے کیا ہو سکتی تھی! لہذا آٹھ بجے تاج محل روانہ ہوئے۔ صبح کا وقت صاف و شفاف سڑکیں دو رویہ سبز درختوں کی قطاریں بہت بھلی معلوم ہوتی تھیں۔ تاج محل کا کیا کہنا سنگ مرمر کی جالیاں کیسی نازک کیسی خوبصورت، سب کی مختلف وضع و شکل، رنگین نقش و نگار بہت اچھے معلوم ہوتے ہیں۔ اس میں بھی مختلف قسم کے پھول پھل کے درختوں کی شکلیں، بس حیرت ہوتی ہے کہ ان کے بنانے والے کیسے ہنرمند لوگ تھے۔ چپہ چپہ ان کی کاریگری اور صنعت کی داد دیتا ہے۔ فرش کے سفید اور سیاہ پتھر بھی اسی طرح کی وضع سے جڑے ہیں۔ موجودہ زمانے کے لوگ اگر اپنی نئی نئی تعمیری ایجادوں کی وجہ سے خوش ہوں تو ہوں مگر تاج محل اور مقبرۂ اعتماد الدولہ دیکھنے کے بعد میرا تو یہ خیال ہے کہ موجودہ زمانے کی کوئی عمارت ان کا مقابلہ نہیں کر سکتی۔ ہر وضع اور شکل کے باریک سے باریک کام وہاں موجود ہیں۔ اس بے مثال عمارت کو دیکھنے کے لئے سیاح دور دور سے آتے ہیں اس وقت بھی ہر قوم کے لوگ کثرت سے تھے۔ اور اس شاندار عمارت کو دیکھ کر حیران ہو رہے تھے۔ چند لوگ جن کے پاس کیمرے تھے، مختلف مقامات سے تصویریں لینے میں مصروف تھے۔ ہم نے بھی اپنے کیمرہ سے چند تصویریں لیں۔

اس کے بعد مجبوراً واپسی کا خیال ہوا۔ کیونکہ اعتماد الدولہ کا مقبرہ دیکھنا باقی تھا۔ اور طے یہ پایا کہ چاندنی راتیں ہیں شب میں پھر ایک دفعہ آئیں گے۔ مقبرۂ اعتماد الدولہ کی عمارت بھی بہت خوبصورت ہے۔ بعض اس کو تاج محل پر ترجیح دیتے ہیں۔ یہ اپنی اپنی پسند پر موقوف ہے۔ مختصر یہ کہ ہندوستان میں رہ کر ان کو نہ دیکھنا قابل افسوس ہے اور ایک دفعہ دیکھنے کے بعد پھر کسی عمارت کو دیکھنے کی خواہش نہیں رہتی۔ کئی گھنٹے ہم اس سیر و تفریح میں صرف کر کے کافی تھک چکے تھے ایک بجے کے بعد اپنی قیام گاہ پر واپس ہوئے۔ کھانا کھا کر جن کو آرام کی عادت یا ضرورت تھی لیٹ گئے۔ بعض اپنے کام کرتے رہے اور ہم سہ پہر تک ہوٹل کی گشت کرتے رہے۔ فوٹو گرافی کی دوکان قریب تھی وہاں سے تصاویر منگوا کر دیکھے اور خریدے۔ چار بجے کے بعد سب چلنے کے لئے تیار ہوئے۔ سردی اس وقت تک بڑھ گئی تھی ہم سب تو اچھے رہے لیکن سفر کی تھکن سردی کی زیادتی بچوں کا ساتھ آسان نہ تھا۔ میرے چھوٹے بھائی کو بخار آگیا۔ اسی پریشانی میں شام گزری لیکن کھانے کے بعد

جب بچے سو چکے تو شب ماہ میں تاج محل کی سیر کی سوجھی اس وقت کچھ اور ہی لطف آیا جمنا کا نظارہ بھی بہت دل فریب تھا چند تصویریں اس وقت بھی لیں۔ کچھ وقت اس طرح اور کچھ چلتے پھرتے گزرا لیکن جیسے ہی آرام کی غرض سے تھوڑی دیر بیٹھے تھے کہ سردی ناقابل برداشت ہونے لگی اور ناچار دل میں ایک دفعہ اور دیکھنے کی حسرت لئے ہوئے واپس ہوئے۔ سردی اور دن بھر کی تھکن کی وجہ سے بہ مشکل کھانا کھا کر فوراً سو گئے۔ گو آتش دانوں میں آگ روشن تھی لیکن پھر بھی جسم پر چار پانچ کپڑے ہونے کے باوجود سردی برابر محسوس ہوتی تھی۔ دوسرا دن ہمارا سکندرہ و فتح پور سیکری کی سیر میں گزرا لیکن بھائی کی علالت کی وجہ سے لطف نہ آیا تیسری صبح تو ہم دہلی جانے کے لئے اسٹیشن پر تھے اس طرح آگرہ کا سفر ختم ہوا اور ہم دہلی سے قریب ہوتے گئے۔ صبح نکلے ہوئے دو بجے قریب دہلی پہنچے۔ بچوں اور زنانہ کو ویٹنگ روم میں چھوڑ کر سامان کی طرف متوجہ ہی ہوئے تھے کہ ہوٹلوں کے نمائندے آنے شروع ہوئے ہر ایک کا یہ اصرار کہ ان کی ہوٹل میں ٹھیریں مگر ہم کو ایسی جگہ کی ضرورت تھی جہاں دھوپ کافی مل سکے اور اس سردی کی بلا سے کسی قدر نجات ہو آخر کو ایک ہوٹل کے چند کمرے پسند کر لئے گئے دوپہر ہو چکی تھی سامان ٹھکانے لگانے، کھانے اور آرام لینے تک شام ہو ہی گئی۔ وقت کم تھا اس لئے صرف جامع مسجد اور وائسریگل لاج کی سیر ہوئی جس کو دیکھنے پر لوگوں کا خیال ہے کہ ولایت کا منظر پیش نظر ہوتا ہے مگر میرا ذاتی خیال یہ ہے کہ اس صفائی اور خوبصورتی کے باوجود مغلیہ طرز تعمیر کی نزاکتیں مفقود ہیں۔ دوسرا اور تیسرا دن مقبرۂ ہمایوں قلعہ اور دوسرے مشہور تاریخی محلات و مقامات کے دیکھنے میں صرف ہوا اور کچھ وقت شاپنگ میں گزرا جس کی غرض حیدرآبادی اعزہ کے لئے تحفہ تحائف خریدنے کی تھی۔ دن تو خیر ان دلچسپیوں میں گزرے لیکن رات کسی قدر تکلیف دہ ہو گئی۔ ہوٹل کی اتنی بڑی عمارت پر بھی لوگوں کی کثرت سے ایک شور سا رہتا تھا۔ محلہ چاندنی چوک غلہ کی منڈیاں ہر قسم کے بازار موٹروں اور ٹرموں کی آمد و رفت سودے والوں کی چیخ پکار ہوٹل سے نکلیں تو کان پڑے آواز نہیں سنائی دیتی تھی صبح چار بجے سے چائے والوں کی آوازوں کا سلسلہ شروع ہو جاتا اور اس شور کا سلسلہ رات تک رہتا یہ تو باہر کی حالت تھی ہوٹل میں رات بھر مختلف باجوں اور گانے کی آوازیں گونجتی رہتی تھیں۔ اس ہوٹل میں ہر چیز زیادہ قیمت پر ملی یہاں تک کہ گرم پانی کی قیمت بھی بھرتے رہے۔ برخلاف اس کے آگرے میں ہر طرح کا آرام ملا۔ کھانا بھی حسب پسند ضرورت سے زیادہ یہ معلوم ہی نہ ہوتا تھا کہ ہم گھر سے باہر ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ دوران سفر میں اور واپسی کے بعد بھی آگرے کا قیام دونوں یاد رہا اور رہیگا۔

چوتھے روز ہم دہلی سے لکھنؤ کے لئے سوار ہوئے بذریعہ ٹیلی گرام پہنچنے کی اطلاع اپنے اعزہ کو دے چکے تھے اور انہی کے یہاں فرنگی محل میں ہمارا قیام ہونے والا تھا۔ سہ پہر دہلی سے نکلے تھے شب میں تقریباً دو بجے جھانسی پر ریل بدلنا پڑا اتفاقاً گاڑی دیر سے آئی اس لئے چند ہی منٹ ٹھیری۔ ہم بہ مشکل سوار ہوئے تھے کہ چلنے لگی باقی رات جوں توں گزری صبح نو بجے عین حالت انتظار میں لکھنؤ کا اسٹیشن نظر آیا۔ پھر ان اعزہ پر نظر پڑی جو ہم کو لینے آئے تھے اور جن سے ملنے کی خواہش برسوں بعد پوری ہوئی۔ سواری تیار تھی بیٹھ کر روانہ ہوئے اور آن کی آن میں فرنگی محل پہنچے۔ یہاں سب چشم براہ تھے سب سے مل کر کھانا کھایا اس کے بعد ایک علیحدہ مکان "اقامت خانہ" میں ہم ٹھیرائے گئے۔ یہاں پہنچ کر ہمیں ایسا معلوم ہوا کہ اپنے گھر پہنچ گئے ہیں۔ چاہتے تھے منہ ہاتھ دھو کر تیار بھی نہ ہوئے تھے کہ چائے ناشتہ موجود۔ دال موٹھ تازہ و گرم سموسے تلی ہوئی مٹر متعدد میوے۔ غرض سب چیزیں تیار۔ چائے کے بعد ملاقاتوں کا سلسلہ بندھا وہاں جانے کا اور بعضوں سے ملنے کا

ہمارے لئے پہلا اتفاق تھا سب اعزہ ملنے چلے آتے اور ہم کو بھی جانا ہوتا بعض لوگوں نے جن سے خاص تعلقات ہیں ہماری دعوتیں کیں۔ ان کا خلوص اور مہمان نوازی خاص کر قابل ذکر ہے سردی کی جواب تک تکلیف ہوئی یہاں پہنچ کر وہ بھی دور ہوئی ہر ایک کے لئے وہیں کی بنی ہوئی نرم و نفیس لحاف اور رضائیاں دی گئیں اور عصر کے بعد ہی انگیٹھیاں سلگی ہوئی تیار رہتی تھیں کہ گو کہ یہ شدت کہ مغرب سے پہلے دھواں چھا جاتا چوں کہ ہم اس کے عادی نہ تھے۔ سانس رکتی ہوئی اور دم گھٹتا معلوم ہوتا تھا۔ ہمارے سفر کے یہ دن بہتوں گذرے جہاں ہمارے آرام کا خیال رکھا جاتا وہاں ہماری دلچسپی بھی پیش نظر تھی ایک موٹر ہماری سواری کے لئے ہمیشہ موجود رہتی۔ یہاں کے مشہور مقامات اور امام باڑے وغیرہ بھی دیکھے آگرے کی تقریباً سب عمارتیں سنگ مرمر کی تھیں۔ دہلی میں زیادہ تر سنگ سرخ کی بنی ہوئی اور یہاں کی چونہ اور گچ کی گران کی خوبصورتی میں بھی کوئی شک نہیں میوزیم بھی بہت دلچسپ اور تفصیل سے دیکھنے کا موقعہ ملا یہ بھی قابل تعریف ہے مگر مفصل لکھنے کا اس وقت موقعہ نہیں ہے۔ "نمائش" جس کے دیکھنے کے لئے ہم اور ہماری طرح بے حساب لوگ دور دور سے آئے تھے حقیقت میں تعریف کے قابل اور دیکھنے کے لائق تھی مختلف شہروں مثلاً حیدرآباد، میسور، رام پور، بنارس کانپور، وغیرہ کے علیحدہ علیحدہ پویلین بنے ہوئے تھے۔ اور ان میں انہی مقامات کی مصنوعات جمع کی گئی تھیں۔ دکانیں بھی ان گنت تھیں سب میں ہندوستان ہی کی ملکی صنعتیں فروخت کی جا رہی تھیں تفریح کے بھی کل سامان مہیا تھے کہیں چکر دار جھولے کہیں میری گو راؤنڈ کے گھوڑے اور کہیں الکٹرک سے چلنے والی موٹریں۔ چکر دار جھولوں کی یہ کیفیت تھی کہ ہر نشست میں دو دو آدمی بیٹھ سکتے کئی نشستیں اس میں ہوتی ہیں اور یہ ایک وقت کئی لوگ اس پر بیٹھتے بڑے شوق سے لیکن جب وہ گھومنے لگتا تو شاید خوف زدہ ہو جاتے کیوں کہ جب وہ اوپر سے نیچے کی طرف چکر لگاتا تو سب چیخ اٹھتے تھے اور بہت شور و غل مچاتے اس منظر سے ہم بھی کچھ دیر لطف اندوز ہوتے رہے ہنسی بھی آئی کہ جب اتنی ہمت نہ تھی تو بیٹھنے کا ارادہ ہی کیوں کیا آگے بڑھے تو میری گو راؤنڈ کے گھوڑے نظر آئے یہ چیز ایسی تھی کہ ہمارا بھی ارادہ اس میں شرکت کا ہوا یہاں بھی وہی اژدحام تھا جلد جلد ٹکٹ لے کر سوار ہوئے۔ خوبصورت مصنوعی گھوڑے تھوڑے تھوڑے فاصلہ پر لگے ہوئے تھے جب سب بیٹھ چکے تو چلنا شروع ہوئے اور چکریں لگاتے رہے اس پر بیٹھنے سے ایسا معلوم ہوا کہ ہم جاندار گھوڑوں پر سوار ہیں یہاں بھی حسن اتفاق سے چند برقعہ پوش عورتیں موجود تھیں اور موقعہ بے موقعہ شور مچاتی رہیں چند منٹ بعد گھوڑے رکے سب اتر پڑے اور دوسرے لوگ جو منتظر تھے ان کو موقعہ ملا خالی گھوڑوں پر جا بیٹھے۔ آج کا بہت وقت انہی کھیل تماشوں میں گذرا۔ دیر ہو رہی تھی اس لئے مکان واپس ہوئے اور باقی کھیل تماشوں کو دوسرے دن کے لئے رکھا جب گھر پہنچے تو آدمی ہمارے منتظر اور کمرے حسب عادت کھلے ہوئے تھے جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ کہر کی وجہ سے مکان دھوئیں سے بھر گیا جوں ہی اس سے آگاہ ہوئے فوراً دروازے بند کر دئے گئے اور رفتہ رفتہ یہ دھواں کم ہو گیا اور سب اپنی اپنی جگہ سو رہے دوسرے روز علی الصباح اٹھے دن حسب معمول کچھ کاموں میں کچھ ملاقاتوں اور کچھ نمائش کے تذکروں میں گذرا اور شام سے پہلے ہی ہم پھر جانے کے لئے تیار ہو گئے مغرب کے بعد ہی کھانے سے فارغ ہو کر نمائش کی راہ لی اور سیدھے الکٹرک سے چلنے والی موٹروں کے پاس پہنچے اور باقی نمائش کا دیکھنا دوسرے وقت کے لئے رکھا آج ارادہ ہوا کہ موٹر میں بیٹھ کر دیکھیں گے دس بارہ چھوٹی چھوٹی موٹریں ایک پلیٹ فارم پر جو ریلنگ سے محفوظ کیا گیا تھا ادھر ادھر کھڑی تھیں۔ چھوٹے بڑے سبھی تو اس میں بیٹھتے تھے اور جب سب بیٹھ جاتے تو ایک جاپانی موٹر کو بجلی کی قوت سے چلاتا بیٹھنے والوں کا یہ کام تھا کہ

اسٹیئرنگ تھامے رہیں اور جب ضرورت سمجھیں موڑیں اس کی رفتار بھی بہت تیز تھی بہت آسانی سے ایک دوسرے سے ٹکرا جاتی ہم تو بہت بچا کر چلایا کئے مگر دوسرے لوگ اپنی موٹر سے ٹکرا ہی دیتے تھے اکثروں کو اسی میں کچھ لطف آتا بعض وقت تو ایسی مل جاتی تھیں کہ نکلنا مشکل بعض تھوڑی ہی جگہ میں چکراتے رہ جاتیں اس صورت میں تماشائیوں کے قہقہوں کی آواز سے پلیٹ فارم گونج جاتا اور بیچارے شرمندہ ہو کر رہ جاتے نگران کار یہ دیکھ کر فوراً دوڑتے اور موٹریں علیحدہ کر کے آگے بڑھا دیتے۔ وقت مقررہ تک ہم بھی بیٹھے گھمائے گئے موٹریں رکیں اور ہم سب اتر گئے اس کے بعد ٹکٹ لے کر لافنگ گیلری میں داخل ہوئے قد آدم آئینوں پر جونہی نظر پڑی بے اختیار ہنسی آگئی ایک میں تو آدمی بہت موٹا اور دوسرے میں اسی قدر دبلا مگر تیسرے میں سر نیچے پیر اوپر گویا ہم سر سے چل رہے ہیں لوگ ہنسی سے بیتاب تھے اس ہجوم کی وجہ جلد یہاں سے نکل گئے دوسری جگہ مختلف شعبدے دیکھنے میں آئے کہیں سرکٹی عورت تھی، کہیں ایک بڑی مکڑی پر عورت کا سر تیلایا گیا تھا، کہیں جنگ عظیم کے زمانے کی مری ہوئی جرمن لڑکی اور ایک جگہ ایک چوبی صندوق تھا جس میں کئی سوراخ تھے ایک لڑکی اس میں داخل ہوئی اور ایک شخص نے ان سوراخوں میں نیزے لگائے دیکھنے والوں کو معلوم ہوتا تھا کہ نیزے لڑکی کے جسم سے گزر رہے ہیں مگر جب نیزے نکال کر صندوق کھولا گیا اور لڑکی صحیح و سلامت دوسرے لباس میں برآمد ہوئی تو تماشائی سب حیران ہو گئے۔ سینما اور گانے وغیرہ کا بھی انتظام تھا۔ ایک تماشہ وہاں قابل دید تھا ایک شخص بہت بلندی سے اپنے کپڑوں پر پٹرول چھڑک کر آگ لگاتا اور اوپر سے نیچے پانی میں کودتا تھا ہزاروں آدمی اس تماشے کو دیکھنے کے لئے میدان میں جمع ہوتے تھے

بہرحال نمائش کو پوری طرح دیکھنے کے لئے کئی دن درکار تھے اور ہمارے بھی تین چار روز اسی کے نذر ہوئے۔ لکھنؤ آئے ہوئے ایک ہفتہ ہو رہا تھا اس پر بھی ہمارے بزرگ روانگی کی اجازت کسی طرح نہیں دیتے تھے لیکن سکول کی حاضری بھی ضروری تھی مجبوراً اجازت دینا پڑا روانگی کا مقررہ دن آ پہنچا سب سے مل کر اسٹیشن روانہ ہوئے اس وقت کی حالت ناقابل ذکر ہے اتنی مدت کے بعد اپنے اعزہ سے ملنا اور اس قدر جلد پھر ان سے جدائی پرملال تھی مگر مجبوری تھی۔ بعض عزیز و احباب اسٹیشن پر بھی پہنچانے آئے تھے۔ چار بجے ریل روانہ ہوئی شب میں پھر ایک دفعہ جھانسی کی سردی کا مقابلہ کرنا پڑا دو راتیں اور ایک دن ریل میں گزرے جوں جوں حیدرآباد سے قریب ہوتے گئے اپنے مکان و مدرسہ کا خیال اور اپنے لوگوں سے ملنے کی خواہش و خوشی میں زیادتی ہوتی گئی تیسرے روز صبح سویرے دو ہفتہ کی مختصر سیاحت کے بعد پھر ہمارا چھوٹا سا خاندان سکندرآباد پر تھا موٹریں ہمارے لئے آئی تھیں مکان روانہ ہوئے سبھوں نے بخیر و عافیت واپسی پر اظہار مسرت کیا اور اس طرح ہماری تعطیلات موسم سرما کا اختتام ہوا دوسرے روز سے پھر ہم تھے اور مدرسہ تھا اور گذرے ہوئے دنوں کی یاد۔

معین الدین احمد انصاری
متعلم فورتھ فارم　　(رفعت منزل)

## سلکِ ثریا

اگر گدھا مجھے لات مارے تو کیا میں بھی اس کو لات ماروں؟

وہ جو دیر سے بستر سے اٹھتا ہے ضرور تمام دن ڈکی چلتا ہے۔

آرام محنت کی چاشنی ہے۔

"ثریا جبیں"



# چارمینار

قطب شاہوں کا راج پاٹ لُٹ جانے کے بعد بھی ایک عمارت اُن کی نیک نیتی اور بلند ہمتی کا برابر ثبوت دیتی رہی اور وہ عمارت ہے حیدرآباد کا ہردلعزیز چارمینار جس کی تاریخ اس پرانی شہر کی گذشتہ اور موجودہ عظمت کو ایک رشتے میں پرو دیتی ہے جس طرح یہ بستی ایک انوکھی چاہت کی یادگار ہے، اسی طرح یہ من موہنی عمارت بھی بڑی منت مرادوں کی عمارت ہے جس کا تھوڑا سا حال بیان کرنا گویا پریم اور منت کے اس بھولے ہوئے سبق کو تازہ کرنا ہوگا۔ خاص طور پر اس زمانے میں جبکہ سارے ہندوستان میں لوگ میل ملاپ کے صرف گن گانے کے عادی ہو رہے ہیں لیکن خود سچے دل سے اس پر کبھی عمل نہیں کرتے۔

چچلم کے آس پاس جب بھاگ نگر آباد کرنے کا خیال محمد قلی قطب شاہ کے دل میں سمایا تو اس کی پہل چارمینار سے ہوئی۔ اس عمارت کی بنیاد بطور نیک شگون کے ڈالی گئی تھی۔ وجہ یہ بتلائی جاتی ہے کہ اس وقت چچلم میں وبا پھیلی ہوئی تھی بادشاہ نے ایک تعزیہ موضع میں گشت کرانے کے بعد اسے ایک ہموار میدان میں رکھا۔ اور یہ منت مانگی کہ "اگر وبا جلد ختم ہو جائے گی تو اسی مقام پر تعزیے کے نمونے کی ایک عمارت تعمیر کروں گا" خدا کی کرنی ایسی ہوئی کہ منہ مانگی مراد بر آئی اور جب وبا ختم ہو گئی تو بادشاہ نے ۹۹۹ھ میں اس عمارت کی تعمیر شروع کی جو تقریباً ایک سال میں ایک لاکھ روپے کے صرفے سے بن کر تیار ہو گئی۔ جیسا کہ "یا حافظ" کے اعداد سے ہمیں اس کا ثبوت ملتا ہے۔ یہ عمارت شہر کے بیچوں بیچ واقع ہے اور پتھر اور گچ سے بنائی گئی ہے۔ اس کا ظاہری روپ مسجد اور تعزیے کی شکل سے ملتا جلتا ہے چاروں سمت چار بڑی محرابیں ہیں جو ۶۰ فٹ چوڑی اور ۴۲ فٹ اونچی ہیں۔ اس کی پہلی منزل پر گھڑیالوں کے پیچھے چار محراب دار دالان ہیں ان ہی میں مدرسے اور طالب علموں کے رہنے بسنے کا انتظام تھا۔ اسی منزل کے

بیرونی حصے میں گھڑیالوں کے برابر ننھی ننھی محرابیں بھی ہیں جن سے عمارت بڑی بھلی لگتی ہے۔ دوسری منزل پر
ایک خوبصورت مسجد ہے جس کے سامنے ایک صحن ہے۔ ایک عام خیال یہ ہے کہ یہاں پہلے پانی کا ایک خزانہ تھا
جس کا پانی جل پلی کے تالاب سے آیا کرتا تھا۔ اور پھر یہاں سے شاہی محلات کو پہنچایا جاتا تھا۔ صحن کے تین طرف
خانقاہ کی عمارت کا سلسلہ ہے۔ اس عمارت اور مسجد کے چاروں کونوں پر چار مینار ہیں۔ جو زمین کی سطح سے ۱۶۰ فٹ
بلند ہیں۔ ان ہی کی وجہ سے ساری عمارت چار مینار کہلانے لگی۔ ہر ایک مینار پر چھ درجے ہیں۔ پہلے اور
دوسرے پر میناروں سے ملے ہوئے دو کمرے ہیں۔ ان کے اطراف جالی ہے اور یہ بالکل محفوظ ہیں تیسرے
درجے سے عمارت کی پہلی منزل یعنی مدرسہ اور دار الاقامہ میں پہنچتے ہیں۔ چوتھا درجہ عمارت کی دوسری منزل یعنی مسجد میں
پہنچتا ہے۔ ان دونوں درجوں پر میناروں کے صرف بیرونی جانب محراب وار منڈیریں ہیں۔ لیکن پانچویں
اور چھٹے درجے پر میناروں کے چاروں طرف منڈیریں ہیں جن میں چھوٹی چھوٹی کمانیں بنی ہوئی ہیں۔ یہاں سے
سارا شہر اچھی طرح نظر آتا ہے۔

چار مینار کو بن کر ساڑھے تین سو سال سے زیادہ گذر چکے ہیں۔ اس طویل مدت میں ملک نے کئی ایک
انقلاب دیکھے۔ لیکن یہ سب رام کہانی ہمارے مضمون سے خارج ہے۔ یہاں صرف انہی باتوں کا ذکر
ہوگا جو حیدرآباد کی اس ہردلعزیز عمارت سے کچھ نہ کچھ علاقہ رکھتی ہیں۔

جب شہنشاہ اورنگ زیب نے گولکنڈے کو فتح کرلیا تو یہ ریاست مغلیہ سلطنت کا صوبہ بن گئی۔ یہاں دلاور خاں
کی صوبے داری کے زمانے میں چار مینار کا جنوب مغربی مینار بجلی گرنے سے ٹوٹ گیا تھا۔ جس کی ضروری مرمت
ساٹھ ہزار روپے کے صرفے سے کرائی گئی۔

سنہ ۱۲۹۳ھ میں نواب سر سالار جنگ اعظم کے زمانے میں پوری عمارت کی باریک چونے سے استرکاری کرائی گئی۔
اس پر ایک لاکھ روپے صرف ہوئے۔

سنہ ۱۳۰۲ھ میں سلطان نواز جنگ بہادر کے علاقے کے عربوں اور پولیس کی آن بن نے ہنگامے کی صورت

اختیار کرلی۔ اس کی روک تھام کے لئے حضرت غفران مکان نے چارمینار پر کچھ مہینوں تک باقاعدہ فوج کا پہرہ مقرر فرمایا۔ فوجی پہرہ اٹھنے کے بعد یہاں پر پولیس کی تعیناتی ہوئی اور کوتوال اکبرجنگ کے زمانے میں چارمینار افغان پولیس کا صدر تھانہ قرار پایا۔

۲۸ صفر ۱۳۰۲ھ میں لارڈ ڈفرن وائسرائے ہند حیدرآباد تشریف لائے تھے۔ اس وقت آراستگی کے خیال سے اس عمارت کے گرد لوہے کا کٹہرا لگایا گیا اور آمد و رفت کے لئے ایک آہنی دروازہ شمال کی طرف قائم کیا گیا تھا۔ لیکن جب چارمینار کے چاروں طرف سیمنٹ کی سڑکیں ڈالی گئیں تو سڑکوں کو وسیع کرنے کے لئے کٹہرا نکال دیا گیا۔

۷ محرم ۱۳۰۸ھ میں چارمینار کی پہلی منزل پر چاروں سمت گھڑیالیں لگائی گئیں۔ ان میں سے وہ گھڑیال بجتی ہے جو شمال کی طرف ہے اور جس کا رخ چارکمان کی جانب ہے۔ اس کی آواز دور دور تک جاتی ہے۔ رات میں وقت کا ٹھیک اندازہ ہونے کے لئے گھڑیالوں کے دونوں جانب قندیلیں بھی لگائی گئیں۔ جب سے بجلی کی روشنی کا چلن ہوا، قندیلوں کی جگہ بجلی کی روشنی نے لے لی۔

آج کل تو ہر خوشی کی تقریب اور اہم موقع پر چارمینار کو بجلی کے قمقموں سے روشن کیا جاتا ہے۔ لیکن اس رسم کی ابتدا پہلے پہل حضرت غفران مکان کی تسمیہ خوانی سے پڑی جب کہ پوری عمارت کو شیشہ و آلات بلوری جھاڑ، لنتر اور ہانڈیوں سے سجایا گیا تھا۔ ۲ ربیع الثانی ۱۳۰۱ھ میں جب لارڈ رپن وائسرائے ہند حیدرآباد تشریف لائے تو دوسری بار اسی طرح روشنی کا انتظام کیا گیا تھا۔ بجلی کے صدمے سے بچانے کے لئے چارمینار کے نیچے سے اوپر تک لوہے کا تار لگا دیا گیا ہے۔ اور اس عمارت کی مرمت اور دیکھ بھال محکمہ آثار قدیمہ کے ذمے ہے۔ چارمینار کے جنوب مشرقی کونے میں حضرت محبوب سبحانی کا چلہ ہے۔ اسی کے نزدیک عمارت سے باہر کی طرف ایک لمبا پتھر ہے جس کو ہندو لوگ پوترمانتے ہیں اور یہ اب تک موجود ہے۔ ہندو مسلم عقیدت کا یہ انوکھا سنگم آصف جاہی بادشاہوں کی رواداری اور نیک نیتی کا ایسا نمونہ پیش کرتا ہے جو آفات ارضی و سماوی اور آثار قدیمہ کی خدمات سے سدا بے نیاز رہے گا۔

جی، ایس بھان

# پہیلیاں

سب رسن کے بھائیوں اور بہنوں سے ان پہیلیوں کے جواب پوچھتے ہیں۔ دیکھیں مارچ کے رسالہ میں کن کن کے جواب صحیح نکلتے ہیں۔

۱۔ اتنی سی جان گز بھر کی زبان
۲۔ ہاتھ میں لیجئے، دیکھ لیجئے
۳۔ بال بچے، کپڑے پھٹے، موتی لئے آنار
۴۔ گھر کے اندر گھر، اس میں گر کے مر
۵۔ ایک گڑھے میں چار جوان لڑتے لڑتے لہو لہان۔
۶۔ باغ جہاں میں آکر پایا نہ ہم نے چین
تن میں رنگ حسن ہے، بدن میں رنگ حسین

مرسلہ۔ مس اقبال باسط علی

# کئے کی سزا

دلیری اپنی جتا رہے تھے
نڈر پن اپنا بتا رہے تھے
پکڑ کے لائے تھے اک مکوڑا
بہن کو اپنی ڈرا رہے تھے
سہم کے ہٹتی تھی پیچھے مریم
یہ باؤ کہہ کر جو آرہے تھے
غریب بچی بلک رہی تھی
ذکی میاں کھلکھلا رہے تھے
نہ بھایا قدرت کو ظلم ان کا
جو بے خطا کو ستا رہے تھے
مکوڑے نے اب جو کاٹ کھایا
سزا کئے کی یہ پا رہے تھے
تڑپ رہے تھے دبائے انگلی
بری طرح بلبلا رہے تھے

لطیف النساء بیگم (بی اے)

# تبصرے

**تبسم پارے** مولوی حبیب احمد صاحب فاروقی بی، اے، ڈپ ایڈ (عثمانیہ) کے تین مزاحیہ مضامین کا مجموعہ ہے۔ ادبیات مین مزاح کا عنصر دلچسپی کا مرکز ہوتا ہے اور اس لئے دنیا کی ترقی یافتہ زبانوں مین معیاری مزاح کے کافی ذخیرے موجود ہیں۔ لیکن افسوس ہے کہ اردو ادب مین اس جانب بہت کم توجہ کی گئی ہے اور جن انشا پردازوں نے اس کی طرف توجہ کی ہے ان مین سے چند اپنے مقصد مین کامیاب ہوئے ہیں۔ مزاح نویسی بجائے خود ایک آرٹ ہے۔ اس لئے کہ ایک خفیف لغزش مزاح کو مسخرہ پن بنادیتی ہے۔ اور اس قسم کا ادب زبان کے دامن پر ایک بدنما دھبہ بن جاتا ہے۔

پطرس اور رشید احمد صدیقی نے بلاشبہ مزاح نویسی کی ایک خداداد قابلیت پائی ہے۔ خواجہ حسن نظامی اپنی زبان کے باعث بڑے اچھے مضامین لکھ جاتے ہیں۔ "ناکارہ" اور مرزا فرحت اللہ بیگ بھی غنیمت ہیں۔ ان کے علاوہ اردو کے جو مزاح نویس ہیں ان کا ہر مضمون 'بیگم' 'مرزاجی' 'بھابی جان' 'چچا چھکن' وغیرہ جیسے پامال کرداروں کے بغیر پورا نہیں ہوتا۔ "ملا رموزی" نے تو گلابی اردو کے نام سے بڑی ستم ظریفی کی ہے۔

پیش نظر کتاب "تبسم پارے" مین تین مضمون ہیں ان کی دلچسپی سے ہمیں انکار نہیں لیکن ان کو "مزاحیہ" کہنے مین تامل ہوتا ہے بصرف "لفظی بازیگری" کو مزاح نہیں سمجھا جاسکتا۔ ان مضامین کا طرز بیان بہت دلچسپ ہے اور بلاشبہ انہیں پڑھنے کو جی چاہتا ہے خصوصاً "ہم نے انگریزی اور عربی کیسے سیکھی" اور "اردو کس طرح سیکھی" بہت اچھا مضمون ہے۔

ان تینوں مضامین مین "طنز" کا پہلو پایا جاتا ہے اور طنزیہ نگاری کی ادب مین خاص اہمیت رہتی ہے۔ "گولڈاسمتھ" کے طنزیہ پیرایۂ بیان نے انگلستان کی معاشرت مین بہت کچھ اصلاح کروی تھی۔ ہمیں توقع ہے کہ "تبسم پارے" کے مصنف اس خاص صنف کی جانب توجہ کریں گے اس لئے کہ ان کے زیر تبصرہ افسانوں کو دیکھنے کے بعد معلوم ہوتا ہے کہ ان مین طنزیہ نگاری کی کافی صلاحیت موجود ہے۔

م

**المُوسیٰ** الموسی کا تازہ شمارہ بغرض تبصرہ وصول ہوا ہے اور خوشی کی بات ہے کہ اس مین گزشتہ شماروں کی طرح عربی اور فارسی کی وہ عجیب و غریب ترکیبیں اور سنسکرت کے الفاظ کی وہ بے جوڑ بھرمار نہیں ہے۔ البتہ کہیں کہیں اس خاص طرز کا ایک دھندلا عکس نظر آتا ہے۔

"الموسی" کی سب سے پہلی خصوصیت اس کا سرورق ہے۔ اس کا ہر شمارہ ایک دیدہ زیب سرورق لئے ہوئے نکلتا ہے۔ اور ہم سمجھتے ہیں کہ یہ خصوصیت اردو کے کسی رسالہ کو حاصل نہیں ہے۔ اس کے پیش نظر شمارہ کا سرورق ملک کے ہونہار حسن کار مسٹر خلیل نے بنایا ہے اور اس مین بھی ہمیشہ کی طرح اپنی اچھی صلاحیتوں کا اظہار کیا ہے۔

"الموسی" چونکہ سٹی کالج کے طلبہ کی علمی اور ذہنی سرگرمیوں کا نمائندہ مجلہ ہے اس لئے اس کے مضامین کی فہرست مین طلبہ کے زیادہ نام دیکھ کر بڑی مسرت ہوئی۔

مضامین تقریباً سب قابل مطالعہ ہیں۔ لیکن حصۂ نظم کی جانب خاص توجہ کی ضرورت ہے۔ "ہندی کو اور دل دے" قسم کی نظموں سے احتراز کیا جائے تو مناسب ہے اس لئے کہ شاعری میں ادائے خیال کی نزاکت اور تخیل کی بلندی جب تک ہم آہنگ نہیں ہوتی تو اور کیف نہیں پیدا ہوسکتا۔ الفاظ کو محض اقلیدسی انداز مین جما دینے کا نام شاعری نہیں ہے۔ "علامہ شبلی کے خطوط" اردو ادب کے ذخیرۂ خطوط

دل آویز اضافہ ہیں۔ "ہمارے شہر" کو ہر چند معلومات آفرین نہیں کہا جا سکتا لیکن اس کا طرز بیان اور اسلوب اور اس کی شگفتگی اس میں ایک کشش رکھتی ہے۔ "گدھے کی کہانی اسی کی زبانی" فوقانی شعبہ کی ابتدائی جماعت کے ایک طالب علم کے قلم سے واقعی قابل تعریف ہے۔

حیدرآباد کے دوسرے تعلیمی اداروں کے مجلوں کی طرح "المدیا" کو بھی تجارتی نقطۂ نظر سے چلانے کی غالباً کوشش نہیں کی گئی ہے۔ اس کی اشاعت بھی طلبائے کلیہ کی حد تک محدود نظر آتی ہے نوجوانوں کی رجحانات کے ترجمان مجلوں کو تمام ارباب ملک تک پہنچانے کی ضرورت ہے تاکہ نوجوان نسل کے ذہنی نمو کا اندازہ قائم کرنے میں آسانی ہو۔ اس کے علاوہ مجلوں کی ادارتی تربیت کے سلسلہ میں طلبہ کو کاروباری تربیت دینے کے لیے بھی تجارتی نقطۂ نظر پیش نظر رکھنے کی ضرورت ہے۔

"کمسن اور ہونہار طلبہ" کے لئے ایک خاص حصہ وقف کرنے کا خیال مستحسن ہے۔ اس لئے کہ حیدرآباد میں کوئی ایسا خاص رسالہ نہیں ہے جو کمسن طلبہ کے لئے مختص کیا گیا ہو۔ "المعلم" اور "سب رس" بھی اس ہونہار طبقہ کے لئے ضمیمے نکال رہے ہیں امید ہے کہ یہ کوششیں بچوں میں علمی و ادبی شوق پیدا کرنے کے لئے بار آور ثابت ہوں گی۔ م

## تمدن ہند میں دکن کا حصہ

کتاب کا موضوع نہایت دلکش ہے لیکن اس کو پڑھنے کے بعد وہ توقعات پوری نہ ہو سکیں جو اس موضوع کے تصور سے پیدا ہو گئی تھیں۔ اس کی بڑی وجہ یہ ہے کہ مولوی محمد عبداللہ صاحب چغتائی کو حیدرآباد کے متعلق جو مواد ملا ہے اس سے کسی پہلو پر بھی اچھی روشنی نہیں پڑتی۔ اور جو کچھ مواد ملا ہے غالباً اس سے اچھی طرح فائدہ بھی نہیں اٹھایا گیا۔ اس لئے کہ کتاب کے آخر میں ان دکنی مولفین کی جن کی تحریرات سے اس کتاب کے لکھنے میں فائدہ اٹھایا گیا ہے جو فہرست دی گئی ہے اس میں ایسی بڑی غلطیاں ہیں جن کا الزام کاتب پر بھی قائم نہیں کیا جا سکتا۔ ہمیں جہاں تک معلوم ہے مولوی سید محمد (سٹی کالج) نے محمود گاواں پر کوئی کتاب نہیں لکھی ہے۔ "حسن کار" کوئی محلہ نہیں ہے بلکہ ایک مجلہ ہے جس کے مرتب مولوی اکبر خاں خلقانی نہیں ہیں بلکہ مولوی اکبر وفا قانی اور "حسن کار" میں کیپٹن محمد علی کا کوئی مضمون شایع نہیں ہوا۔ البتہ کیپٹن اعجاز علی شہرت کے کئی مضامین شایع ہوئے ہیں۔ بہرحال ان اہم غلطیوں سے کتاب کا ماخذ تلاش کرنے والوں پر بہت برا اثر پڑتا ہے۔

ہر چند مصنف نے اس کتاب کا مدعا ظاہر کرتے ہوئے یہ لکھ دیا ہے کہ "یہ مقالہ حیدرآباد دکن کی کوئی مستقل اور مبسوط تاریخ نہیں ہے" لیکن اجمالی طور پر بھی جو کچھ بیان کیا گیا ہے ان میں بہت کم اہم امور کا تذکرہ ہے اور ہر جگہ فروعی باتوں کو پیش کیا گیا ہے۔ بالخصوص حیدرآباد کے متعلق جو کچھ لکھا گیا ہے۔ اس میں ملک کے موجودہ رجحانات اور شاندار ترقی کا حقیقی عکس بہت کم نظر آتا ہے۔ لائق مصنف نے ہر جگہ "عہد عثمانی" کی برکات اور اس کی اہمیت کا تذکرہ کیا ہے لیکن اس "عہد میمون" کی زرین خصوصیات کا اظہار بہت کم ہونے پایا ہے۔ ہمیں امید ہے کہ دوسرے اڈیشن میں چغتائی صاحب زیادہ مواد پیش کرنے کے قابل ہو سکیں گے۔ "خصوصاً اہم شخصیتیں"، "اردو کا چرچا" اور "علمی ادارے" والے ابواب اس قابل ہیں کہ ان کی طرف خاص توجہ کی جائے۔

بہرحال حیدرآباد کے تمدن سے متعلق ایک غیر حیدرآبادی مخلص کی یہ "قلمی عقیدت" اور "علمی کاوش" اس قابل ہے کہ اس کو "اہل دکن" "بہ نظر استحسان" دیکھیں۔

## حیدرآباد انجینیرنگ گزٹ

حیدرآباد دکن سے ایک فنی ہفتہ وار جریدہ میر نظام الدین حسین خاں صاحب شمسی کی ادارت میں نکلنے لگا ہے۔ جس کا پہلا ماہوار شمارہ ہمارے پیش نظر ہے۔ گزٹ کی پہلی خصوصیت اس کا جاذب نظر ہفت رنگی سرورق ہے۔ جس کو نواب زین یار جنگ بہادر

تیار کر کے اپنے حسن کارانہ ذوق کا ثبوت دیا ہے۔

اس گزٹ کا مقصد فن انجنیری کی ترقیوں سے قارئین کرام واقف کرانا ہے اور اس فن کے مختلف اور وسیع پہلوؤں اور جدید رجحانات کے متعلق معلومات بہم پہنچانا ہے اور اس فنی مضمون مین ایسی دلچسپی پیدا کرنا ہے جس سے پبلک عام طور پر محروم ہے۔ بلا شبہ یہ گزٹ ایک ایسے مقصد کے تحت جاری کیا گیا ہے جو اردو کے فنی ادب کو غنی بنانے کے لئے بہت ضروری ہے۔ اردو مین ادبی اور علمی رسالوں کی بہتات ہے لیکن فنی شعبوں کے متعلق معلومات بہم پہنچانے کی جانب اردو صحافت نے ابھی اتنی توجہ نہیں کی ہے جسے قابل لحاظ کہا جا سکے۔ "حیدرآباد انجنیرنگ گزٹ" امید ہے کہ اپنے مقصد مین نہایت بلند آہنگی کے ساتھ کامیاب ہوگا اور اردو کو ترقی دینے والوں کے لئے نئی راہوں کی طرف رہنمائی کرے گا۔

ہم مدیر گزٹ کے اس خیال سے بالکل متفق ہیں کہ "ہماری ترقی پذیر ریاست حیدرآباد کے ساتھ یہ ایک بے انصافی ہوگی اگر یہ فرض کر لیا جائے کہ حیدرآباد میں ایسے فنی جرائد کے لئے جگہ نہیں ہے۔" اور سمجھتے ہیں کہ اس گزٹ کا اردو دنیا مین خندہ پیشانی کے ساتھ خیر مقدم کیا جائے گا۔

گزٹ کے "پیش نظر شمارہ" مین بعض مضامین بہت دلچسپ ہیں جن سے حیدرآبادی انجنیری کی ترقیوں اور اس کے مستقبل پر روشنی پڑتی ہے۔

انجنیرنگ کے اصطلاحات چونکہ اردو مین بہت کم منتقل ہو کر مستعمل ہیں۔ اس لئے بڑی احتیاط کی ضرورت ہے۔ اس معاملہ مین اگر جامعہ عثمانیہ کے ترجموں سے مدد لی جایا کرے تو غلطیوں کا احتمال بہت کم باقی رہ جاتا ہے۔ م

**آخری رسول** جناب ماہر القادری کی ایک قابل قدر تصنیف ہے جس کو جناب خواجہ بہاء الدین صاحب مہتمم مکتبہ علمیہ حیدرآباد دکن نے شائع کیا ہے۔ کتاب کا اسلوب بہت شگفتہ ہے۔ اور ہر وہ شخص اس سے استفادہ حاصل کر سکتا ہے جو آنحضرت کی مقدس زندگی کے مطالعہ کی عزت حاصل کرنا چاہتا ہو۔ قیمت ۸/

## اولیائے دکن اور قرآن

**مصنفہ ابو محمد مصلح** قیمت (۱۲/)

یہ مسلم ہے کہ اولیائے دکن کے حالات معلوم کرنے کے لئے عبدالجبار خاں صوفی ملکاپوری کی کتاب بہت کافی ہے۔ اس کے علاوہ اور جو کتابیں ہیں ان مین پورے ہندوستان کے ولیوں کا ذکر موجود ہے۔ حیدرآباد کے بعض قدیم شہروں کی تاریخوں کا آخری حصہ ولیوں کے حالات پر مشتمل ہے چنانچہ "تاریخ قندہار" "تاریخ بیدر" "تاریخ بیڑ" "تاریخ نرل" اس کی شاہد ہیں۔ تاریخ برہان پور مین بھی مختلف ولیوں اور مشاہیر کا تذکرہ موجود ہے۔ لیکن زیر نظر کتاب جس کے دو حصے ہیں، ان سب سے مختلف ہیں۔

عوام کا مذاق ولیوں کے حالات معلوم کرنا ہے لیکن کسی ایک خاص پہلو پر تفصیلی معلومات نہ تو نہیں پہنچ سکتیں اور نہ عوام کو اس سے کوئی دلچسپی ہو سکتی ہے۔ تمام اولیا لکھے پڑھے تھے، ذاکر و شاغل تھے اور ریاضت مین منہمک رہتے تھے۔ اور جو تعلیم سے عاری تھے وہ مجذوب تھے۔ اگر ولیوں کو قرآن شریف سے انس نہ ہو تو پھر کون شخص ان سے الفت رکھے گا۔ اس لحاظ سے کتاب اور اس کا مطمح نظر ستم ظریفی کے مرادف ہے۔

حصہ اول "اولیائے دکن اور قرآن" کے مطالعہ کے بعد ہم اس نتیجہ پر پہنچتے ہیں کہ ؎ این رہ کہ تو میروی بہ ترکستان است۔

دکن سے عام طور پر حیدرآباد اور اس کا جنوبی حصہ مراد لیا جاتا ہے۔ لیکن تبت کے رہنے والے کو حق ہے کہ وہ سارے ہندوستان کو دکن کہہ لے۔ گجرات کو دکن سے کیا تعلق ہے۔

زیرِ نظر کتاب میں ۴۰ ولیوں کا قرآن سے تعلق تبلایا گیا ہے۔ سب میں سے ان میں تقریباً پندرہ اولیا گجرات کے ہیں اور چند کے متعلق معلوم نہ ہو سکا کہ کہاں کے ہیں۔

اگر کسی کا ذکر کیا گیا ہے تو اس کی ابتدا اس طرح کی گئی ہے۔ "کہتے ہیں کہ........" "نقل ہے کہ........" "لکھا ہے کہ...." ہم نے سعدی کی گلستان میں "می گویند" اور "آوردہ اند" اور افلاطون کی کہانیوں میں "ایٹ از سیڈ" اور "ونس اپان اے ٹائم" پڑھا ہے لیکن عصرِ جدید کی تاریخی یا تحقیقی یا اصلاحی کتابیں ان جملوں کی حامل نہیں۔ آج کل کے روشن زمانے میں جب کہ ہر لفظ پر ثبوت پوچھا جاتا ہے ایسی کتابیں لکھنا بہت دور از کار فعل ہے۔

صفحہ ۴ پر سید احمدؒ اور سید محمدؒ کے متعلق یہ الفاظ ہیں۔

"آپ دونوں صاحبزادے سید عبداللہ مدنی کے ہیں سید احمد صاحب اپنے والد کی وفات کے بعد ان کے جانشین ہوئے۔ قرآن بغیر حسنِ تلاوت اور حسنِ صوت کے ساتھ پڑھتے تھے۔ دونوں بھائی ایک ہی مقام پر مسجد کے صحن میں مدفون ہیں"

صفحہ ۴۴ پر مخدوم العالم شیخ نور الدین کے حالات اس طرح لکھے گئے ہیں "آپ دس برس کی عمر میں حافظِ قرآن ہوئے۔ آپ کا مدرسہ ایک لاکھ روپیہ کی لاگت سے تعمیر ہوا...... آپ کے مدرسہ میں ایک لاکھ کتابیں تھیں ... یہ مدرسہ اپنے وقت کا گویا نظامیہ اور ازہر تھا۔"

مسجد، مدرسہ اور کتب خانے کا ذکر کر دیا گیا لیکن مقام کا پتہ نہیں تبلایا گیا۔ ان بیانات سے قاری متاثر ہونے کی بجائے متنفر ہو جاتا ہے۔

دوسرا حصہ سلاطینِ دکن اور قرآن کے نام سے موسوم ہے۔ یہ حصہ بھی پہلے کی طرح غلطیوں سے پُر ہے۔ مثلاً حسن گنگو کے متعلق لکھتے ہیں۔ "لکھا ہے کہ صبح کے وقت دہلی میں جمنا کے کنارے پہنچا۔"



راجہ دیوراٹ کے متعلق لکھتے ہیں "انہی کے حکم سے اس کے دربار میں اس کے سامنے تعظیم کے ساتھ قرآن مجید ہمیشہ رکھا رہتا تھا تاکہ لوگ جب دربار میں آئیں تو بجائے راجہ کے قرآن کو سلام کریں۔" بہتر ہوتا کہ ان کے ماخذ تبلائے جاتے۔ ہمیں افسوس ہے کہ ہم اس کتاب کو کسی طرح کارآمد نہیں سمجھ سکتے۔ (اکبر صدیقی)

## ایشیا۔ بابتہ اکتوبر، نومبر، دسمبر ۱۹۴۷ء

ایشیا ادبی مرکز میرٹھ کا علمی و ادبی سہ ماہی رسالہ ہے جو ڈاکٹر سید محمود وزیر تعلیم و ترقی صوبہ بہار کی نگرانی اور جناب ساغر نظامی کی ادارت میں شائع ہوتا ہے۔ کتابت و طباعت کے لئے "ساغر پریس" کا نام لینا کافی ہے۔ اس پریس سے جتنی کتابیں طبع ہوتی ہیں ان میں سلیقہ و حسن کا خاص طور پر خیال رکھا جاتا ہے۔ ایشیا کے صفحات چار حصوں میں تقسیم کئے گئے ہیں۔ پہلے حصہ میں تاریخ، سیاسیات و ادب سے متعلق مضامین ہیں۔ لیکن کچھ نظمیں بھی شریک کی گئی ہیں جو بہت بے محل معلوم ہوتی ہیں، اس لئے کہ پہلے تو ان کا کوئی تعلق تاریخ و سیاسیات یا ادب سے نہیں ہے۔ دوسرے نظموں کے لئے ایک علیحدہ حصہ مختص بھی کیا گیا ہے۔ اس حصہ میں اردو شاعری پر نقدانِ جذبات اور رفعتی کے تتبع کا الزام اور لارڈ ڈلہوزی کے سیاہ کارنامے پڑھنے کے قابل مضامین ہیں۔ دوسرا حصہ نظموں اور غزلوں کے لئے ہے۔ حضرت جوش کی نظم "نئی دنیا" اپنے مضمون اور رنگ کی حامل ہے۔ تیسرا حصہ افسانوں اور ڈراموں کے لئے مخصوص کیا گیا ہے۔ افسانوں میں "جوانی کا خواب" بہت اچھا ہے۔ "پیار ولی کی امانت" ایک چھوٹا سا ڈرامہ ہے جس کو نہ اچھا کہا جا سکتا اور نہ برا۔ البتہ بعض مقامات پر اس کی دلچسپی کا احساس ہوتا ہے۔ چوتھے حصہ میں کتب، رسائل و اخبارات پر تنقید و تبصرہ کیا گیا ہے۔

اگرچہ ایشیا میں ادبی ذوق رکھنے والوں کے لئے بہت کچھ سامان دلچسپی ہے لیکن ایک ششماہی رسالے سے جس معیار کی توقع کی جا سکتی ہے وہ اس میں بڑی مشکل سے تو نظر آتا ہے۔ تین ماہ کی مدت میں رسالہ کو اس صورت میں بڑھایا جا سکتا ہے کہ اس کے پڑھنے والے اس سے بہت کچھ حاصل کرنے کے قابل ہو سکیں۔ ہمیں امید ہے کہ ایشیا کے آئندہ شمارے زیادہ توجہ کے ساتھ مرتب کئے جائیں گے اور مضامین کے معیار اور نظموں کی کیف آفرینی کا خاص خیال رکھا جائیگا۔

پ ج

# ادارۂ ادبیاتِ اردو

حیدرآباد کا واحد علمی و ادبی مرکز ہے جو سات سال سے سرگرم کار ہے اور نوجوانوں میں علم و ادب کے صحیح ذوق کی نشو و نما اور ادب اردو کے اضافہ و استحکام کے لئے خاموشی کے ساتھ مسلسل کام کر رہا ہے۔ اس کے مؤسسین حسب ذیل ہیں۔

۱۔ مولوی عبدالمجید صاحب صدیقی ۲۔ مولوی عبدالقادر صاحب سروری

۳۔ مولوی عبدالقادر صاحب صدیقی ۴۔ مولوی نصیرالدین صاحب ہاشمی

۵۔ ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور ........... (مدیر عمومی ادارہ)

ان کے خلوص اور جذبہ خدمت گذاری کے علاوہ حسب ذیل علم دوست اور اہل ذوق ہستیوں کی علمی و عملی دلچسپیاں اور ہمدردیاں ادارہ کی سرگرمیوں کو کامیاب بنانے میں ممد و معاون ثابت ہو رہی ہیں۔

۱۔ نواب سالار جنگ بہادر ۲۔ نواب مہدی یار جنگ بہادر ۳۔ خان فضل محمد خاں صاحب

۴۔ مولوی محمد عبدالرحمن خاں صاحب ۵۔ مولوی محمد حسین صاحب جعفری ۶۔ مولوی سید محمد اعظم صاحب

۷۔ مولوی مرزا حسین علیخاں صاحب ۸۔ مولوی غلام یزدانی صاحب ۹۔ مولوی عبدالحق صاحب

۱۰۔ مولوی سجاد مرزا صاحب ۱۱۔ مولوی سید خورشید علی صاحب ۱۲۔ راجہ نرسنگھ راج بہادر عالی ۱۳۔ مولوی میر اکبر علی خاں (بیرسٹر)

۱۴۔ نواب عزیز یار جنگ بہادر ۱۵۔ نواب عنایت جنگ بہادر ۱۶۔ مولوی عبدالرؤف صاحب وکیل ہائی کورٹ ۱۷۔ مولوی سید محمد صاحب

ان معاونین کے ساتھ حسب ذیل نوجوان خدمت گزاران علم و ادب کے نام قابل ذکر ہیں جنھوں نے اپنی علمی و ادبی سرگرمیوں سے ادارہ کو تقویت بخشی اور جن میں سے بعض کی ادبی خدمات ادارہ کی طرف سے اردو دنیا میں روشناس کی گئیں۔

۱۔ نواب محمد ظہیرالدین خان صاحب بی اے ۲۔ مولوی میر سعادت علی صاحب رضوی ام اے ۳۔ مولوی میر حسن صاحب ام اے

۴۔ مولوی مخدوم محی الدین صاحب ام اے ۵۔ مولوی محسن بن شبیر صاحب بی اے، ال ال بی ۶۔ جناب مہندر راج صاحب سکینہ ام ایس سی

۷۔ محترمہ جہاں بانو بیگم صاحبہ بی اے ۸۔ محترمہ لطیف النساء بیگم صاحبہ۔ بی اے ۹۔ مولوی سید ابوالفضل صاحب ام اے

۱۰۔ صاحبزادہ میر محمد علی خاں صاحب میکش ۱۱۔ مولوی مرزا قدرت اللہ بیگ صاحب بی اے ۱۲۔ مولوی محمد اکبرالدین صاحب صدیقی

ادارہ کی علمی و ادبی خدمات کے متعلق اردو کے مشہور مستند ادیبوں اور صاحبان نظر کی رائیں دوسرے صفحہ پر ملاحظہ ہوں۔

خواجہ حمیدالدین (عثمانیہ) مہتمم ادارۂ ادبیات اردو

# ادارۂ ادبیات اردو

## کی سرگرمیوں کے متعلق اردو کے مشہور و مستند ادیبوں، مصنفوں اور شاعروں کے خیالات

### ۱۔ مولانا سید سلیمان ندوی

سلسلہ ادبیات اردو کو جاری ہوئے ابھی زیادہ زمانہ نہیں گزرا لیکن اس قلیل مدت میں وہ متعدد مفید کتابیں شائع کر چکا ہے۔ حال میں اس نے اعلیٰحضرت خلد اللہ ملکہ و سلطنتہ کے جشن سیمین کی یادگار میں "بزم سخن" کے نام سے دکن کے پچیس مشاہیر شعراء کا تذکرہ شائع کیا ہے۔ اس کی تالیف میں جامعہ عثمانیہ کے متعدد اساتذہ، طلبہ، فارغین اور دوسرے اہل قلم کی کوششیں شریک ہیں۔ یہ تذکرہ پانچ دوروں میں تقسیم ہے۔ ہر دور کے شروع میں ایک تمہید ہے جس میں اس دور کی ادبی خصوصیات کا تذکرہ ہے۔ اس کے بعد اس عہد کے چند مشاہیر شعراء کے حالات، ان کے کلام کا نمونہ اور اس پر تبصرہ ہے۔ شعراء کے تذکرہ کے ساتھ ان کے ادبی ہم عصر دکنی اور شمالی ہند کے وہ ہم عصر شعراء جو اس عہد میں دکن گئے یا جن کی شہرت شمالی ہند میں تھی نام دیدئے گئے ہیں۔ اس طرح یہ تذکرہ گویا دکن کی شاعری اور اس کی تدریجی ترقی کی پوری تاریخ ہے۔۔

حالات کے ساتھ ان (شعراء) کے اور ان کے اکثر ہم عصر دکنی شعراء، فرمانروایان دکن، اور متعدد ادب و شعر کے قدردانوں کی تصاویر بھی دیدی گئی ہیں جن سے معنوی خوبیوں کے ساتھ یہ تذکرہ حسن ظاہر کا بھی مرقع بن گیا ہے۔ (معارف مارچ ۱۹۳۴ء)

### ۲۔ مولانا عبدالحق صاحب بی۔ اے۔

پہلی جلد میں (کل) پچیس شاعروں کا تذکرہ اور منتخب کلام آگیا ہے۔ اگرچہ ان شعراء پر لکھنے والے مختلف اصحاب ہیں لیکن تاہم یک رنگی پائی جاتی ہے ہر شاعر کے حالات کے ساتھ اس کے منتخب کلام پر تبصرہ ہے۔

دوسری جلد میں بھی دور آصفیہ کے پچیس شعراء کا تذکرہ اور کلام ہے۔ اور اس کی ترتیب بھی اس ڈھنگ پر ہے جیسی پہلی کی ہے تصویروں نے جو کثرت سے ہیں کتاب کا حسن بڑھا دیا ہے۔

اردو شاعری کا فروغ اعلیٰحضرت میر محبوب علیخاں مرحوم کے زمانے سے شروع ہوا اور روز بروز ترقی پر ہے۔ اس وقت بھی حیدرآباد میں بہت سے خوش گو شاعر موجود ہیں ان دونوں جلدوں سے حیدرآباد کی گذشتہ اور موجودہ شاعری کا بخوبی اندازہ ہو سکتا ہے۔ (اردو جولائی ۱۹۳۴ء)

## ورڈزورتھ اور اس کی شاعری

### ۱۔ مولانا اصغر حسین صاحب اصغر گونڈوی۔

اس کتاب کی خصوصیت یہ ہے کہ شاعر کے حالات زندگی کے ساتھ ساتھ وقتاً فوقتاً اس کے تجربات حیات نے جس جس طرح اس کے شعری جذبات کی تعمیر و تشکیل کی ہے ان کو واضح کیا گیا ہے۔ سوانح نگاری کا یہ طرز عام روش سے علیحدہ ہے اور جدید نظر اصول کے مطابق ہے اس لئے نہایت پسندیدہ ہے ...... انگریزی کے ذخیرہ ادب کو جلد سے جلد اردو میں منتقل کر لینا اردو کی بہت بڑی خدمت ہے اس اعتبار سے مصنف نے ورڈزورتھ کے حالات زندگی کے ساتھ اس کی نظموں کو اردو زبان میں منتقل کر کے درصل اردو کی ایک نہایت ضروری خدمت انجام دی ہے ........ ہمارے عہد مطبوعات میں ایک مفید اور دلچسپ اضافہ ہے۔ (ہندستانی جولائی ۱۹۳۳ء)

## ٹیگور اور ان کی شاعری

### ۱۔ مولانا عبدالحق صاحب بی۔ اے۔

ٹیگور کی مختلف تحریروں کے تراجم اردو زبان میں کثرت سے شائع ہو چکے ہیں لیکن اب تک کوئی ایسی کتاب لکھی گئی تھی جو ان کی شخصیت کو واضح کرتی پیش نظر کتاب میں ٹیگور کی شخصیت، ان کی ادبی زندگی کے گوناگوں پہلو اور ان کے فلسفۂ زندگی پر اجمالی نظر ڈالی گئی ہے۔ ٹیگور کا پیام، گاندھی اور ٹیگور اور شانتی نکیتن پر علیحدہ ابواب میں تفصیلی بحث کی گئی ہے.....

اس کتاب میں انسان اور فلاسفر کی حیثیت سے ٹیگور پر جو کچھ لکھا گیا ہے وہ بہت غنیمت ہے۔ اور اس میں شک نہیں کہ اس کے لکھنے میں مخدوم صاحب نے محنت کی اور باذوقی و سلیقہ مندی کا ثبوت دیا ہے۔ (اردو اکتوبر ۱۹۳۵ء)

# ہوش کے ناخن

## ا۔ مولانا نیاز فتحپوری۔

ڈرامہ ہے جسے حیدرآباد کے دو فاضل نوجوانوں نے اسٹیج کے لئے لکھا ہے۔ اور جس میں حیدرآباد کی سماجی زندگی پیش کی گئی ہے۔ یوں تو یہ ایک انگریزی ڈرامہ سے ماخوذ ہے لیکن پیش کیا گیا ہے ایسی صورت سے کہ بالکل اپنی چیز معلوم ہوتا ہے۔ یہ دو بار حیدرآباد میں اسٹیج ہو کر لوگوں کی پسندیدگی بھی حاصل کر چکا ہے۔ رسالہ نگار مارچ ۱۹۳۵ء

# بادۂ سخن

## ا۔ مولوی شاہد احمد صاحب بی۔ اے

ڈاکٹر احمد حسین مائل مرحوم کے کلام موزوں کا انتخاب ہے اور نہایت خوبصورت انتخاب ہے مائل مرحوم دکن میں پیدا ہوئے۔ دکن میں پرورش پائی لیکن زبان وہ پیدا کی کہ دہلی والوں کی محفلوں میں سراہے گئے کلام میں جس قدر ہمارے پیش نظر ہے آمد ہی آمد ہے۔ ۔ ۔ ۔ ۔ یہ معلوم ہوتا ہے حضرت فصیح الملک مرحوم کے صحبت یافتہ ہیں۔ ان کے کلام میں جو بے تکلفی ہے وہ خداداد ہے۔ اور مقدمے میں دکن کی اردو شاعری پر جو مقدمہ لکھا گیا ہے وہ تو نہایت بصیرت افروز ہے اس لئے اردو شاعری سے دلچسپی رکھنے والوں کے لئے بادۂ سخن میں بہت سی کارآمد چیزیں مل سکتی ہیں۔

## ۲۔ مولوی سجاد مرزا صاحب ام، اے۔

ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور ملک کے ان نادر نوجوانوں میں سے ہیں جن کو کام کے بغیر چین نہیں آتا۔ یہ نہیں بلکہ وہ نگرانی میں ایک جماعت بھی تیار کر رہے ہیں۔ ۔ ۔ ۔ ۔ جدید ترین اصول پر ادبی کام کرنا سکھا رہے ہیں۔ اس وقت ہمارے سامنے تین شعرائے دکن کے انتخابات ہیں۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

جناب زور صاحب نے ایک زوردار مقدمہ تحریر فرمایا ہے جو ہر انتخاب کے شروع میں دیا گیا ہے۔ اس کے بعد جس شاعر کے کلام کا انتخاب ہے اس کے مختصر حالات زندگی جمع کر دئے گئے ہیں۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ہم کو توقع ہے کہ ان تینوں اور دلکش انتخابات کو جن کی قیمت صرف ۱۲ فی جلد ہے خرید کر ہر محب وطن اپنے ذوق سلیم ...

ثبوت دے گا۔ اور ہر مدرسہ اپنے کتب خانہ میں اس سلسلے کو جگہ دے گا۔ المعلم۔ دی ۱۳۴۵ف

# کیفِ سخن

## ا۔ ڈاکٹر عابد حسین صاحب ام۔ اے پی۔ اچ۔ ڈی۔

حضرت کیفی (صاحب کیف سخن) ایک بوقلموں طبیعت کے سخن گو ہیں آزادمنشی و لطیفہ سنجی ان کے کلام پر خط جلی لکھی ہوئی ہے۔ اور حیدرآباد فرخندہ بنیاد کے جدید دور احیاء العلوم و نشاۃ ادب کے بلند بانگ و قوی آہنگ نقیب ہیں کیفی ایک جامع قال و حال انسان تھے۔ جامعہ جون ۱۹۳۶ء

## ۲۔ مولوی سید احمد محی الدین صاحب۔

ڈاکٹر صاحب جس قدر خاموشی اور خوبی کے ساتھ ملک میں اردو کی خدمت انجام دے رہے ہیں وہ ان سے پہلے کسی سے ممکن نہیں ہوئی آپ کی کوششوں سے دکن کے اردو ادب کا ایک بڑا حصہ منصۂ شہود پر آگیا ہے۔ اور ابھی بہت سی توقعات ہیں۔ سید ضمی الدین حسن کیفی دکنی دورحاضر کے ان بڑے شعراء میں داخل ہیں جنھوں نے اپنے کلام کے ذریعہ نہ صرف دکن کی اردو شاعری کو بلند کیا ہے بلکہ پورا اردو ادب لطیف کے پرشکوہ ایوان کی زینتوں میں اپنی فکر بلند و لطیف کی نہایت نفیس گلکاریاں کیں اور کچھ مینا کاریاں کر گئے ہیں۔ جمیعہ مہر دکن جولائی ۱۹۳۶ء

# متاعِ سخن

## ا۔ مولوی شاہد احمد صاحب بی، اے۔

یہ جناب عزیز کا انتخابی کلام ہے مگر نہایت پاکیزہ جذبات سے لبریز شاعرانہ فکر کا بہترین نمونہ ان (عزیز حیدرآبادی) کا شاعرانہ ذوق دیکھ کر سمجھ میں آیا کہ حضرت نعتی مرحوم کے دل میں دکن نے کیوں چٹکی لی تھی اور میرا حسن مرحوم کس لئے حیدرآباد تشریف لے گئے تھے۔ اگر میرے سامنے جناب عزیز کی مختصر شاعری اور ان کے حالات سے بے خبر ہوتا تو میں یہی سمجھتا کہ مومن خاں مرحوم کا کوئی شاگرد ان کی بعض خصوصیات سے علیحدہ ہو کر مرزا داغ کی زبان بول رہا ہے۔ زبان میں ان کی لغزش نہیں بیان میں ان کے زور بندش ان کی بہت خوش کر شاعری کے لئے جس کیفیت کی ضرورت ہے وہ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ان کے کلام میں پائی جاتی ہے۔ رسالہ ساقی نومبر ۱۹۳۶ء

# مولوی نصیر الدین ہاشمی صاحب کی مشہور و معروف کتابیں

(۱) "یورپ میں دکھنی مخطوطات" سات سو سے زیادہ صفحات کی ضخیم کتاب، اس میں انگلستان، اسکاٹلینڈ اور پیرس کے کتب خانوں کی دکھنی قلمی کتابوں کا ذکر تفصیل کے ساتھ کیا گیا ہے، نمونہ کلام کے ساتھ اختلافات بھی واضح کئے ہیں۔ (قیمت مجلد عمہ ۔ غیر مجلد للعہ)

(۲) "دکن میں اردو" طبع ثالث، دکن میں اردو کی ابتدا، اور ارتقا کی مفصل تاریخ۔ بہت کچھ اضافہ کے بعد اب تیسری مرتبہ شایع ہوئی ہے۔ (قیمت مجلد سے)

(۳) "خواتین عہد عثمانی" خواتین دکن کی پچیس سالہ ہر جہتی ترقی کا مرقع، بقول اڈیٹر رسالہ المعارف اپنے موضوع کے لحاظ سے اردو زبان کی منفرد کتاب ہے۔ (قیمت مجلد عہ ۱۲ غیر مجلد عہ)

(۴) "حضرت امجد کی شاعری" حضرت امجد کی ہستی اب کسی تعارف کی محتاج نہیں ہے، اس کتاب میں آپ کے ہر قسم کے کلام پر تبصرہ کیا گیا اور کلام کا نمونہ بھی دیا گیا ہے۔ قیمت ۱۲ ار

(۵) "مکتوبات امجد" حضرت امجد کے مکتوبات جو تصوف اور ادب کے انمول جواہر ہیں۔ (قیمت ۱۲ ار)

(۶) "رہبر سفر یورپ" جو درحقیقت رہبر سفر یورپ ہے، سفر یورپ کے لئے نہایت کارآمد اور مفید کتاب ہے۔ (قیمت ۱۲ ار)

(۷) "ذکر نبی" آنحضرت صلعم کی مبارک سیرت کے سات مختلف پہلو پر فلسفیانہ مضامین کا مجموعہ (قیمت ۱۲ ار)

(۸) "خیابان نسوان" ہاشمی صاحب کے مضامین کا مجموعہ جو خواتین کی تعلیم اور معاشرت وغیرہ سے متعلق شایع ہوا ہے۔ (زیر طبع)

(۹) "مقالات ہاشمی حصہ اول" ہاشمی صاحب کے علمی اور تنقیدی مقالات کا مجموعہ (زیر طبع)

ملنے کا پتہ

## دفتر سب رس رفعت منزل خیریت آباد

حیدرآباد دکن

# گاڑی بان

ڈھلتے ہوئے سورج کی ہلکی سی دھوپ۔ دونوں جانب گھنے گھنے جنگل اور پھر گاڑی بان کی دیہاتی تانیں۔ میں کیف و سرور میں کھویا ہوا سا تھا۔ ایک گاؤں قریب آ رہا تھا۔ کھیتوں کا سلسلہ شروع ہو چکا تھا۔ جانور چرتے چرتے ہماری طرف نظریں اٹھا کر دیکھ لیتے تھے اور پھر چرنے میں مصروف ہو جاتے تھے۔

"یہ مقام میرا دیکھا ہوا معلوم ہوتا ہے۔" میں نے گاڑی بان سے کہا۔

"ہوگا حضور۔" اس نے اپنی تان ختم کر کے کہا۔

"ہاں، ہاں، دیکھا ہوا ہے۔ وہ دیکھو اُس چٹان کو۔ غالباً میں اسی پہ بہت جو بیٹھتا رہا ہوں۔ ہاں وہ درخت ــ وہ، وہ۔ اسی جگہ پر تھا۔ بالکل چھوٹا سا تھا۔ مگر وہ قبر۔ وہاں شاید قبر تو نہ تھی لیکن ہو سکتا ہے۔ قبر تو بعد میں بھی بن سکتی ہے۔"

"یہ قبر حضور" گاڑی بان نے گانا ختم کر کے کہا۔ "اس قبر سے ایک غمگین کہانی متعلق ہے"

"کس کی ہے یہ قبر" میں نے پوچھا۔ "ایک غریب لڑکی کی ہے حضور۔"

اس نے کہا "ہاں۔ وہ قصہ" میں نے دریافت کیا۔

"بہت زمانہ ہوا حضور، یہاں ایک انسپکٹر صاحب آئے تھے۔ وہ یہیں گاؤں میں ٹھہر گئے تھے۔ اُن کے لڑکے سے اِس کی بڑی دوستی ہوگئی۔ دونوں ملکر تمام دن اسی درخت کے نیچے کھیلا کرتے یا اُس سامنے والی چٹان پر، شام میں ڈوبتے ہوئے سورج کو دیکھنے کے لئے اس پتھر پر چڑھ جاتے اور بہت دیر تک بیٹھے رہتے۔ یہی ان کا معمول تھا۔ ایک دوسرے سے وہ جدا نہ رہ سکتے تھے۔ زمانے کے ساتھ ساتھ ان کی محبت بڑھتی گئی۔ لیکن اسی زمانہ میں انسپکٹر صاحب کا تبادلہ ہوگیا۔ جدائی کا دونوں کو انتہائی صدمہ ہوا۔ وہ گلے ملکر رونے لگے آخر لڑکے نے اُسے سمجھایا۔ اُس نے وعدہ کیا کہ ایک مہینہ بعد وہ اسی درخت کے پاس اس سے آ کر ملے گا۔ دوسرے روز سب چلے گئے۔" میری سانس تیز تیز چلنے لگی۔ گاڑی اپنا راستہ طے کرتی چلی جا رہی تھی۔

"اس کی حالت دن بدن ابتر ہوتی گئی۔ وہ روتی تھی اور سرد آہیں بھرتی تھی۔ آخر خدا خدا کر کے وعدہ کا دن آیا۔ وہ سہ پہر ہی سے درخت کے نیچے آ کر کھڑی ہو گئی۔ سورج اپنی روزمرہ کی رفتار سے منزلیں طے کرتا ہوا جا رہا تھا۔ لیکن اُسے محسوس ہوتا تھا کہ جیسے وہ ٹھہر گیا ہو۔ وہ ٹہلنے لگی۔ ٹہلتی ہوئی دور تک نکل گئی۔ لیکن شاید اسے خیال آگیا کہ اُس سے اُسے درخت کے نیچے ملاقات کرنی ہے۔

وہ پھر واپس آئی۔

سورج غروب ہو رہا تھا۔ آسمان پر سرخی دوڑ گئی تھی۔ سردی کافی محسوس ہونے لگی تھی۔ لیکن وہ درخت سے پیٹھ لگائے کھڑی راہ تک رہی تھی۔ سورج غروب ہوگیا۔ فضا میں تاریکی پھیلنے لگی۔ کسان اپنے گھروں کو واپس ہونے لگے۔ گلوں نے گاؤں کا رخ کیا۔ سردی بہت بڑھ چکی تھی۔ ٹھنڈی ہوا کے جھونکوں سے سوئیاں سی چبھنے لگتی تھیں۔ مگر وہ اسی طرح کھڑی انتظار کر رہی تھی۔ رات ہوگئی۔ چاروں طرف تاریکی چھا گئی۔ ہاتھ کو ہاتھ سجھائی نہ دیتا تھا۔ لیکن وہ گھور گھور کر دیکھ رہی تھی۔

"ذرا سی آہٹ پر کسی کے آنے کا گمان ہوتا تھا۔" میں عجیب پریشانی کے عالم میں قصہ سن رہا تھا۔ گاڑی اپنا راستہ طے کرتی چلی جا رہی تھی۔

"اس رات سردی انتہائی زور پر تھی۔ تمام گاؤں سویا ہوا تھا۔ لیکن وہ کھڑی انتظار کر رہی تھی۔ صبح سویرے جب کسان ہل اور بیل لے کر نکلے، تو انھوں نے دیکھا کہ وہ اسی طرح درخت سے پیٹھ لگائے کھڑی انتظار کر رہی ہے۔ لیکن نزدیک جانے پر انھیں معلوم ہوا کہ

رات کی سردی نے اُسے زندہ نہ چھوڑا تھا۔ اُسے وہیں زمین کی آغوش کے سپرد کر دیا گیا۔ شاید اس کی روح اب تک بھی انتظار کر رہی ہو۔

امیر آدمیوں کی عادت ہی ہے حضور غریب لڑکیاں اُن کا کھلونا ہوتی ہیں۔ وہ اُن سے محبت نہیں کرتے، کھیلتے ہیں۔"

میری حالت قابل رحم تھی۔ گاڑی اپنا راستہ طے کرتی چلی جا رہی تھی۔

"گاڑی بان! ذرا گاڑی پلٹا لو"۔ میں نے کہا۔

"کدھر حضور" اس نے پوچھا۔

"اسی قبر کے پاس" میں نے جواب دیا۔

"مگر حضور! ہم بہت دور نکل آئے ہیں"

"کچھ پروا نہیں"

"پہنچتے پہنچتے شام ہو جائے گی"

"ہو جانے دو"

"واپسی تک بہت رات ہو جائے گی"

"میں کہتا ہوں ہو جانے دو۔ گاڑی واپس لے چلو۔ مجھے وہاں چل کر عقیدت کے آنسوؤں کی چادر چڑھانی ہے۔"

**محمد دلاور خاں مہدوی**

---

# ساون

باؔبر کی نظمیں سلیس زبان میں ترقی پرور خیالات لئے ہوئے ہوتی ہیں ان کی نظم "ہائے سو" نے علمی طبقوں میں بہت مقبولیت حاصل کی تھی۔ اس نظم میں شاعر نے ایک فرقت نصیب "دکھیاری" کی زبان سے، جس کا من اپنے پریتم کے لئے اداس ہے۔ "ساون" کی کیف آفریں داستان سنائی ہے۔ "سادگی و پرکاری" اس نظم کی خصوصیت ہے۔ (سب رس)

سب درختوں نے ہے سبز جوبن لیا
دیکھ کالی گھٹا میرے سندر پیا
گو کہتی ہے پپیہے کی پیہو
یاد آنے لگے تیرے گیسو

(۲)

پھر غم نامرادی کے آکاش پر
پھر جہانِ تصور میں اے سیم بر
ابر بن بن کے چھائی ہیں آہیں
بجلیاں بن گئیں تیری باہیں

(۳)

مدبھری وہ کنول جیسی آنکھیں تری
اور پتلی ترے نین کی جل پری
وہ رگ برگ گل جیسے ڈورے
تیرے دیدے رُو پہلی کٹورے

(۴)

چپ کے چپ کے کٹاری چلانے لگیں
یاد آنے لگیں یاد آنے لگیں
تیری چھوٹی موئی جیسی پلکیں
فتنہ گر برق افگن نگاہیں

(۵)

عکسِ گل کو وہ پیہم نچاتی ہوئی
شہر میں بن میں اودھم مچاتی ہوئی
چھیڑ کرتی ہوئی کھیتیوں سے
آ کے ندی ملی ندیوں سے

(۶)

لوٹ جاتی ہے موجِ نسیم بہار
ہائے نوخیز کلیوں کا منہ بار بار
لاجونتی کی ہر اک ادا پر
چومتے ہیں سیہ مست کافر

(۷)

راج ہنسوں کی دیکھو قطاریں چلیں
اور خشکی پہ بگلے کھڑے ہیں کہیں
صاف پانی میں کیا ہولے ہولے
دھوپ کھانے پر و بال کھولے

(۸)

دیدۂ شوخ نرگس کا سرمہ بنی
آہ پروان چڑھتی ہیں بیلیں ہری
کائناتِ محبت سمٹ کر
ڈوریوں سے لپٹ کر چمٹ کر

(۹)

گدماں باپ کے کود کر پھاند کر
پیارے پیارے ہرن ہیں کھڑے بے خطر
شادماں شادماں ہیں لوا رے
سبزۂ رمنوں میں ندی کنارے

(۱۰)

سب وفورِ محبت سے سرشار ہیں
پھنک رہا ہے بدن گرم رخسار ہیں
میں انھیں دیکھ کر جل رہی ہوں
ہاتھ ہائے ستم مل رہی ہوں

(۱۱)

آہ ساون کا موسم ہو اور تم نہ ہوں
جوش و مستی کا عالم ہو اور تم نہ ہوں
چین کیسے پڑے میرے من کو
آگ لگ جائے سارے چمن کو

(۱۲)

آؤ من موہنا ماہ پارے سے ہو تم
میری آنکھوں کے تارے دلارے ہو تم
میرے گھر کے اُجالے کنھیا
دل کو گرمانے والے کنھیا

ظہیر الدین احمد بی، ایس سی، ال ال بی

# آزاد وطن کے باشندے

۱

کیوں حبِّ وطن میں مست نہ ہوں آزاد وطن کے باشندے
ہم گائیں وطن کے گیت نہ کیوں، بلبل ہیں چمن کے باشندے
رکھتے ہیں دلوں پر قبضہ جو، اس خلدِ عدن کے باشندے
فرزندِ بلادِ گیتی ہیں، بے شبہ دکن کے باشندے

۲

یہ خطۂ ارض وہ گلشن ہے، جو رنگِ خزاں سے دور رہا
گلزارِ دکن کا فضلِ خدا سے پھولوں سے معمور رہا
افلاس یہاں کافور رہا، دل شاد یہاں مزدور رہا
ہر فردِ بشر مسرور رہا، سرکش حاسد مقہور رہا

۳

یہ باغ و راغ و کوہ و دمن، یہ دشت و جبل سب پیارے ہیں
"ساگر" کے آبِ سیمیں میں، موسیٰ ندی کے دھارے ہیں
وہ چاندنی راتوں کے دلکش، کتنے یا رب نظارے ہیں
یکجا ہیں آب و آتش، یا تالاب کے اندر تارے ہیں

۴

غنچے جو چٹکتے جاتے ہیں، تو پھول مہکتے جاتے ہیں
انبار سے ورد و احمر کے گلزار دہکتے جاتے ہیں
ہر سمت ہے جنگل میں منگل، صحرا بھی مہکتے جاتے ہیں
مرغانِ چمن، روشِ گل پر مسرور چہکتے جاتے ہیں

۵

اے ارضِ وطن! کیا بات ہے تیری خاک بھی ہم کو پیاری ہے
مانند لہو، الفت تیری، رگ رگ میں، اپنی ساری ہے
مسکن ہے وطن عافیت کا، آزادی ہی، خودداری ہے
ہر درد رسیدہ گیتی کی دلداری ہے، غمخواری ہے

۶

یاں علم کے دریا بہتے ہیں، آباد دیارِ دولت ہے
شاداب نہالِ ملت ہے، یہ جوشِ عمل کی برکت ہے
پامال بنائے تفرقہ ہے، قائم واللہ اخوت ہے
قوموں میں یہاں ہے پھوٹ کہاں، باہم وہ ربطِ الفت ہے

۷

آزاد ہے یاں ہر فردِ وطن، پابندِ عمل ہر انساں ہے
لعنت ہے دورِ غلامی کی، مستقبل و حال درخشاں ہے
بجلی کی نہیں یہ روشنیاں، یہ نورِ رحمتِ یزداں ہے
جو مہرِ منور تاباں ہے، وہ چہرۂ ذی شاں عثماں ہے

۸

اے حبِّ وطن کے متوالو! ایثار تمہاری فطرت ہے
تم ملک و وطن کے خادم ہو، خدمت میں نہاں عزت ہے
تم محسنِ نوعِ انساں ہو، احسان تمہاری عادت ہے
وہ دستِ سخا پایا تم نے، دنیا میں جس کی شہرت ہے

۹

ہاں! آؤ وطن کے فرزندو! دنیا کو دکھائیں نکہت سے
حاصل ہو مقصد ہستی کا، مخلوقِ خدا کی خدمت سے
مٹ جائے جہل و نادانی، آزاد ہوں بندِ ذلت سے
افلاس مٹے، دکھ درد گھٹے، بچ جائیں رنج و کلفت سے

۱۰

تربیت انسانیت کی ہر چند جہاں میں مشکل ہے
کوشش ہی لیکن چیز ہے وہ، آساں جس سے ہر منزل ہے
ہمدردی کا اعلیٰ جذبہ، انسانیت کا حاصل ہے
بیدردی زہرِ ہلاہل ہے، خود غرضی سمِ قاتل ہے

نوشابہ خاتون بی اے

# سحر زدہ

میں نے مشرقی افریقہ میں مہتمم کوتوالی کی حیثیت سے کئی سال گذارے اور وہاں کے تجربات سے اس نتیجہ پر پہنچا کہ جادو، ٹونے اور ٹوٹکے انسانی زندگی پر ضرور اثر انداز ہوتے ہیں۔ وہ لوگ بھی اِس بیان کی تصدیق کریں گے جنھوں نے افریقہ کے سیاسی دفاتر یا کوتوالی میں کام کیا ہے یا صرف شکار کے شوق میں برازیل کی خاک چھانی ہے۔ آپ اپنی رائے قائم کرنے سے پہلے میری سرگذشت سن لیجئے تاکہ آپ کو صحیح نتیجے پر پہنچنے میں مدد مل سکے۔

برازیل کے علاقے میں اگوی نامی ایک نہایت بدمعاش قبیلہ کا جادوگر اور دولتمند سردار تھا۔ اس کے لڑکے نے ایک قتل کی ناکام کوشش کی میں اس کی گرفتاری کے لئے اگوی کے گھر گیا اور اس کو گرفتار کرلایا۔ اس وقت کی اگوی کی وہ ڈراؤنی شکل کبھی نہیں بھول سکتا جب اس نے اپنے ہاتھوں کو پھیلائے، منہ آسمان کی طرف کئے اور نہایت کریہہ صورت بنائے بھرائی ہوئی آواز میں اپنی زبان میں مجھے بددعا دی۔ غالباً بددعا یہی تھی کہ اس دن سے مجھے آئندہ راحت نہ ملے۔ جو لفظاً بہ لفظاً پوری اتری۔

مقدمہ عدالت میں دائر ہوا اور عدم ثبوت میں خارج بھی ہوگیا لیکن اگوی کی بددعا میرے سر منڈلانے لگی اور شاید یہی اس کا پہلا اثر ہوا ایک صبح، جب کہ مقدمہ چل رہا تھا میں نے اپنی مسہری کے نیچے سے کپڑوں کا صندوق نکالنا چاہا۔ جوں ہی میں جھکا ایک بڑا کالا ناگ پھنکارتے ہوئے میرے پیروں میں سے ہوکر نکل گیا چونکہ کمرے کا دروازہ بند تھا وہ گھومنے لگا۔ میں فوراً مسہری پر ہوکر سرہانے سے ریوالور نکالا اور ناگ کو وہیں ختم کردیا۔ یہ پہلا واقعہ تھا میں نے اس کو اہمیت نہ دی۔

دوسرے دن میرا منشی بیمار ہوگیا اور دواخانہ چلا گیا۔ سال ختم ہو رہا تھا اور کام کی کثرت تھی اس کے کام کا بار بھی میرے سر پڑ گیا میں دن غروب ہونے تک کام کرتا اور رات میں بھی پانچ گھنٹے جاگتا۔ ایک رات چالانات جانچتے ہوئے مجھے چند مثلیں دیکھنی پڑیں میں نے لیمپ کی مدھم روشنی میں مثلوں کا بستہ اٹھایا۔ لیکن آپ میرے خوف کا اندازہ کرسکتے ہیں جب میں نے بستے کے پیچھے ایک زہر انداز اژدہا کو کنڈلی ڈالے محو خواب پایا۔ یہ اس علاقے میں بہت عام ہے اور اپنی نیند کی وجہ سے بھی مشہور ہے میں نہایت آہستگی کے ساتھ کمرے کے دروازے کے قریب آیا اور پہرا اسی کی رائفل لے کر اژدہا کو وہیں ہمیشہ کی نیند سلادیا۔

تین چار روز بعد ایک رات دفتر برخاست کرنے سے پہلے مجھے دستاویزات اور سرکاری رقوم کی جانچ کرنی تھی۔ میری عادت ہے کہ میں خزانوں یا کاغذ مہر کے صندوقوں کو اس وقت تک نہیں کھولتا جب تک کوئی شاہد موجود نہ ہو۔ اس لئے خزانہ دار کو بلایا اور خزانہ کی جانچ کرنی شروع کی لیکن میرے تعجب کی کوئی انتہا نہ تھی کیونکہ خزانہ خالی تھا اور مہریں اور قفلوں کی چٹھیاں بالکل اچھی حالت میں تھیں۔ میں نے خزانہ دار کو تاکید کردی کہ اس واقعہ کا کسی سے ذکر نہ کرے اور دوبارہ مقفل کرکے ان پر حسب معمول چٹھیاں چسپاں کردیں گھر آکر واقعات کی کنہہ معلوم کرنے کی کوشش کی۔ رات بھیگتی جارہی تھی اور اگوی کی بددعا دیتی ہوئی بھیانک شکل میری نظروں میں پھر رہی تھی میں یقین کرتا جارہا تھا کہ یہ سب اسی جادو کے اثرات ہیں۔

اس کے دوسرے دن رات میں لباس تبدیل کرتے ہوئے میری نظر مچھردان کے پیچھے جا پڑی وہاں مجھے ایک سایہ حرکت کرتا ہوا نظر آیا۔۔۔۔ میں بہت تھکا ہوا تھا کوئی توجہ نہ کرسکا لیکن جوں ہی میں نے مچھردان اٹھایا میرا خون جم گیا کیونکہ وہی سایہ مچھردان کا طواف کر رہا تھا۔ اسی وقت

پھر وہ ان پہاڑ ڈالا اور اس کی ایک چھوٹی سی گٹھڑی اس خیال سے بنادی کہ اگر اس میں کوئی چیز ہو بھی تو اسی میں مقید ہے لیکن اس معاملے میں اتنی عجلت نہیں کی گئی جتنی ضروری تھی۔ سایہ موجود تھا وہ پھیلتا گیا' بدشکل ہوتا گیا اور اب کمرے کی دیواروں پر تیزی سے گھومتا ہوا دکھائی دیا۔ میں نے روشندان کی جانب غور سے دیکھا تو معلوم ہوا کہ لمپ کی مدھم روشنی میں ایک بڑا پتنگا لمپ کے گرد چکر لگا رہا ہے۔ وہ اتنا بڑا تھا کہ اس کو اگر پرندہ کہوں تو بے جا نہ ہوگا۔ اس پر گولی چلانا میری حماقت تھی اس لئے میں نے کرکٹ کے بلے سے پہلی ہی ضرب میں اس کا کام تمام کردیا۔

صبح گذشتہ واقعات سے گھبرایا ہوا یہ خیال دل میں لئے ہوئے دفتر پہنچا کہ ہر چیز کو ایک نظر دیکھوں گا دفتر کا معائنہ کرنے کے بعد معاً مجھے خیال ہوا کہ اس وحشت انگیزی میں میرے منشی کا ہاتھ تو کام نہیں کر رہا ہے!

دوران معائنہ میں بیس ہزار کارتوس میں سے پانچ ہزار غائب نظر آئے۔ حالانکہ قفلوں پر چٹھیاں بجنسہ موجود تھیں۔ یہ معاملہ نازک تھا کیونکہ تنہا میں ہی ان اشیاء کا ذمہ دار تھا۔ میں جانتا تھا کہ ہر کارتوس ایک زندگی کو تباہ کرسکتا ہے۔ اور پانچ ہزار کارتوس کی گم شدگی پانچ ہزار جانوں کے اتلاف کے مرادف تھی۔

ایک روز فوج کو قواعد کراتے ہوئے فوجیوں کے گھروں کا جائزہ لینے لگا جو قریب ہی سامنے نظر آرہے تھے مجھے کارتوس کے دس ڈبے تین فوجیوں کے مکانوں کی چھت کے نیچے رکھے ہوئے نظر آئے۔ اور بہت جلد معلوم ہوگیا کہ یہ اسی گم شدہ کا ایک حصہ ہیں دفتر میں آیا اور تینوں فوجیوں کو برطرف کردیا ان میں ایک کا کارنامہ ہی خراب تھا لیکن دو کو میں نیک کردار سمجھتا تھا۔ اس معاملے میں دوسرا قدم میں نے یہ اٹھایا کہ منشی کو دواخانے سے واپس بلوالیا یہ میرے مستقر سے نوے میل دور تھا۔ مہر اور خزانے وغیرہ کی کنجیاں اسی کے پاس رہتی تھیں کیونکہ اسی پر مجھے اعتبار تھا لیکن اب میں چاہتا تھا کہ جتنا جلد ممکن ہو انھیں اپنے قبضہ میں کرلوں۔ باوجود اس کے احتجاج کے میں نے کنجیاں لے لیں وہ میرے راز کو سمجھ چکا تھا۔ اس لئے اس نے گم شدہ رقم میرے حوالے کی لیکن اس کے اسباب بتانے میں تجاہل سے کام لینے لگا اور آہ وزاری کے ساتھ معافی بھی چاہی لیکن اس کا جرم (سرکاری رقم غبن کرنا) قابل معافی نہ تھا۔ اتفاقاً ہم ایک سمجھوتہ پر پہنچ گئے اس نے میرے پیش کردہ اقرار نامے پر دستخط کردئے اور میں نے وعدہ کیا کہ اس کو قید خانے تک نہ جانے دوں گا چونکہ ایسے شخص کا وجود میرے لئے خطرناک تھا میں نے اس کو اپنے ناظم کی اجازت سے برطرف کردیا۔

کارتوس کی گم شدگی ابھی راز ہی میں رہی۔ اُن کے گم ہونے کے ایک ہفتہ بعد بھی میری خفیہ تلاش میں ناکام رہی۔ اس اثناء میں مجھے اطلاع ملی کہ میرے مستقر سے دو سو میل کے فاصلے پر اطالوی شمالی لینڈ میں ہاتھی دانت کا کام کرنے والوں نے دو قتل کئے ہیں یہ میرا ہی علاقہ تھا اس لئے مجھے تحقیقات کے لئے وہاں جانا ضروری تھا۔ فوراً سامان سفر درست کیا گیا۔ چار عسکری ایک سارجنٹ جو نیزے سے مسلح تھا' چار ساربان اور آٹھ اونٹ جو بار برداری کے لئے تھے تین چھولداریاں پٹرول کے ڈبوں میں پانی بھر لیا گیا تھا ایک سپاہی تھا جس پر کارتوس کے ڈبے' کچھ بندوقیں اور بستر لادو ئیے گئے تھے۔ غرض یہ مختصر سا قافلہ صبح ہی روانہ کردیا گیا میں خود شام میں اپنے باورچی اور اردلی کے ساتھ موٹر میں نکلا۔ (۴۵) میل کا سفر طے کرنے کے بعد ایک ندی کے کنارے سڑک ختم ہوگئی اور جھاڑی شروع ہوئی۔ مجھے اپنی موٹر یہاں چھوڑ دینی پڑی۔ صبح کا قافلہ بھی یہاں پہنچ کر میرا انتظار کر رہا تھا۔ رات وہیں بسر ہوئی صبح کو ایک ملازم اور اردلی موٹر کی حفاظت کے لئے وہیں چھوڑ دئے گئے۔ ایک رائفل ایک بندوق اور کچھ کارتوس بھی رکھ چھوڑے کہ ان لوگوں کو ضرورت پر کام آسکیں۔ ایک ساربان بھی بیمار ہوگیا تھا۔ وہیں چھوڑ دیا گیا۔ باقی ہم سب جھاڑیوں کو طے کرنے کے لئے اپنی اپنی جان ہتیلی میں لئے آگے بڑھ گئے۔ تین دن تک متواتر چلتے رہے گرمی انتہائی شباب پر تھی اور میں "جھاڑیں جائیں

ایسے لیل و نہار" کا ورد کرنے پر مجبور تھا۔ یہی وہ جنگل ہے جہاں کے ارنے، گینڈے، چرخ، شیر، ببر اور سور وغیرہ اپنی خونخواری میں عالمی شہرت کے مالک ہیں۔ مجھے معلوم ہوا کہ یہاں کے قبیلوں نے اپنے زہریلے تیروں کی بوچھار سے انھیں اور زیادہ ہراساں کر دیا ہے ان میں سے اکثر زخمی ہوئے لیکن کوئی مرنہ سکا ایک رات ساربان آگ کے قریب سو رہا تھا۔ کہ ایک چیتے نے غراتے ہوئے اس کے سوتی ہوئی حالت میں ایک تھپڑ رسید کر دیا۔ لیکن ساربان نے بھی نہایت ہوشیاری کے ساتھ جرأت کر کے جلتی ہوئی لکڑی اس کے کھلے منہ میں ٹھونس دی، اس وقت یہ لکھتے ہوئے مجھے ہنسی آرہی ہے لیکن جس وقت واقعہ گذر رہا تھا میری روح تھرتھرا رہی تھی اور اس تخیل سے میرے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں۔ ساربان کی مرہم پٹی کر کے ہم آگے بڑھ گئے اور مقام واردات تک پہنچے، وہاں مجھے معلوم ہوا کہ اصلی مقام ابھی (۵۰) میل آگے ہے اور ایسے جنگل سے گذرنا ہے جہاں بیس بیس فٹ لانبی درختوں کی ڈالیاں دن میں بھی تاریکی چھا دیتی ہیں۔ میں وہاں کے باشندوں کی مدد سے منزل پر پہنچ کر قاتلوں کو گرفتار کرنے میں کامیاب ہو گیا۔ یہ قتل ہماری حکومت کی سیاست سے تعلق رکھتے تھے اور اس وجہ سے اہم تھے ورنہ میں اور یہ طول طویل سفر، کوئی مناسبت نہ تھی۔

ہم واپس ہو رہے تھے کہ ایک ساربان کا پیر بُری طرح زخمی ہو گیا اس لئے اس کو ایک خچر پر لے لیا گیا۔ میں نے اپنی وزن دار رائفل بھی بوجھ سے بچنے کے لئے اس کے حوالے کی۔ حالانکہ بندوق کی جگہ شکاری کا کندھا ہے، مگر میں نے اس کے خلاف عمل کیا۔ دوسرے دن اثنائے سفر میں اپنے پیچھے چیخ پکار کی آوازیں سنیں خچر جس پر ساربان سوار تھا الف ہو گیا تھا، ساربان الگ زمین پر پڑا تڑپ رہا تھا میری رائفل کے دستے کے بھی دو ٹکڑے ہو گئے تھے اور اب ہم ارنے بھینسوں اور گینڈوں کے مقابلے کے نا قابل ہو گئے کیونکہ ان سے بچاؤ کے لئے یہی ایک اچھا ہتھیار تھا۔ اس غریب نے بہتیرے کوشش کی کہ اس کو بچائے لیکن خود اس کی جان کے لالے پڑ گئے تھے۔ وہ کیا بچا سکتا پھر بھی اس نے گائے کی آنتوں سے دستے کو باندھا مگر سب بے سود تھا اگر اب میں اس کو استعمال کرتا تو بجائے شکار کرنے رائفل کا شکار ہو جاتا۔

ہمارے قافلے میں اب صرف چار معمولی بندوقیں اور ایک نیزہ رہ گیا تھا اور دو قیدیوں کی حفاظت کرنی تھی یہ بھی گمان تھا کہ رہزنوں کا گروہ ہماری تاک میں ہے ہم اسی کی سلامتی دیکھ رہے تھے جس کے پاس رائفل یا بندوق تھی۔ راستہ دشوار گذار تھا، درختوں کی ڈالیاں سیدھا چلنے باز رکھتی تھیں اور ہم انھیں راستوں سے جانے پر مجبور تھے جو گینڈوں اور جرخوں نے بنایا تھا۔

ہماری بے بسی کے متعلق ابھی چہ میگوئیاں ہو رہی تھیں کہ گینڈے کی گرج دار آواز سنائی دی میں نے اپنے ہوش سنبھالے، سارجنٹ اور زخمی ساربان میرے قریب آگئے۔ میں نے ساربان سے اپنی رائفل، ڈوبتے کو تنکے کا سہارا سمجھ کر لے لی۔ ہماری اس بے سود تیاری کے فوراً ہی بعد ایک بہت بڑا گینڈا ہمارے مقابل اپنے بنائے ہوئے راستے پر چلا آرہا تھا۔ اس نے ہم پر ایک غلط نظر ڈالی اور ڈکارنے لگا۔ اس کی آواز جوں جوں تیز تر ہوتی گئی ہمارے ہوش اڑتے گئے۔ لیکن میں نے اور ہمارے رہبر نے اتنا ضرور کر لیا کہ پچھلے آدمیوں کو ہوا کے رخ کھڑے رہنے کی ہدایت دے دی ساربانوں نے ہمارا مطلب سمجھ لیا اور اونٹ بھی خود بخود ہوا کا رخ لے کر جھاڑیوں میں دبکنے گئے ہم نے بھی اپنے بچاؤ کی تدبیریں کیں بندوقیں اور نیزے سنبھال لئے سارجنٹ نے اپنا نیزہ جھکا دیا اور میں بھی نشانہ باندھ کر کھڑا ہو گیا۔ گینڈا قریب سے قریب تر ہو رہا تھا اور اس وقت تک تمام اونٹ جان بچانے کی خاطر جھاڑی میں چھپ چکے تھے میں نہیں کہہ سکتا کہ کتنی دیر تک انتظار کرنا پڑا مجھے تو یہ معلوم ہوا گویا آدھا گھنٹہ گذر چکا ہے لیکن انتظار کی گھڑیاں کٹھن ہوتی ہیں در اصل پانچ ہی منٹ مشکل سے گذرے تھے۔ خچر جھاڑی میں خود کر رہے تھے اور اونٹ بلبلا رہے تھے گینڈے نے ہمیں چھوڑ دیا اور اس آواز کا رخ کیا۔ اس کے پلٹتے ہی سارجنٹ نے نیزہ پھینکا اور میں نے لبلبی دبا دی۔ دانستہ یا نادانستہ۔ میں نہیں بتلا سکتا خوش قسمتی سے

گولی گینڈے کے سر میں لگی لیکن اس کو گرانا تو کجا روک بھی نہ سکی۔ وہ بڑھتا چلا گیا اس کی زد میں ایک اونٹ آگیا جو اس کے دھکے کی تاب نہ لاکر تڑپنے لگا میں نے اس کو اپنی گولی سے ہلاک کر دیا۔ گینڈا معلوم نہیں کدھر چل دیا اور ہم پھر اپنے سفر پر روانہ ہوئے۔ اور دو ایک معمولی حادثات کے بعد ندی پر پہنچ گئے۔ پہاڑوں پر بارش ہو رہی تھی ندی چڑھاؤ پر تھی اندھیرا چھا چکا تھا اور اس وقت دو سو گز چوڑا پاٹ عبور کرنا مصلحت کے خلاف تھا اور اس صورت میں جب کہ ندی پہاڑی ہو اور اس میں مگر مچھ کا بھی خوف ہو۔ میں نے کسی چیز کی پرواہ نہ کی اور خوش قسمتی سے ندی عبور کر لیا۔ میرے اردلی نے موٹر کے لمپوں کی تیز روشنی سے معلوم کر لیا کہ میں آرہا ہوں اس لئے وہ اور ملازم دونوں نے نہایت گرم جوشی سے استقبال کیا۔ ایک خبر یہ بھی سنائی کہ جو ساربان یہاں چھوڑ دیا گیا تھا وہ شیروں کا لقمہ بن چکا ہے کیونکہ اس نے موٹر میں سونے سے انکار کر دیا تھا اور باہر آگ بھی نہیں روشن کی تھی۔

اردلی نے مجھے بتلایا کہ اس کے خون آلود کپڑے اور ہڈیاں ایک میل کے فاصلے پر پڑی ہوئی ملیں اس نے کپڑے یادگار کے طور پر ساتھ رکھ لئے۔ اس کا بیان تھا کہ ہماری عدم موجودگی میں شیر اور ہر رات بھر موٹر کا طواف کرتے رہتے تھے۔ ایک رات وہ بجائے موٹر میں سونے کے ایک بڑے درخت پر چڑھ گیا اور اس کی بو پاکر شیروں کا ایک غول تمام رات درخت کے نیچے گھومتا اور چھلانگیں مارتا رہا اور درخت پر چڑھنے کی بے سود کوشش بھی کیا اردلی نے شیر کی کھال کے شوق میں چھ شیر مارے تھے لیکن جو کارتوس میں یہاں چھوڑ گیا تھا ان میں صرف تین باقی رہ گئے تھے

میں نے گھر پہنچنے کے خیال سے اردلی اور باورچی کو تیار ہونے کا حکم دیا لیکن انھوں نے کہا کہ ایسے وقت جب بارش ہو رہی ہو ہر طرف کیچڑ ہی کیچڑ ہو، نالے زوروں پر ہوں اور بھیانک رات ہو سفر خطرہ سے خالی نہیں ممکن ہے موٹر کہیں کیچڑ میں پھنس جائے یا رات کی تاریکی میں پتھروں وغیرہ سے ٹکرا جائے یا کوئی اور حادثہ پیش آجائے میں نے اس کے تمام معقول اعتراضات کو ایک کان سے سنا اور دوسرے کان سے نکال دیا اور موٹر تیار کرا۔ اردلی باورچی اور ایک ساربان کو ساتھ لے موٹر کے تیز لمپ روشن کئے اور چل پڑا۔ بارہ میل کا سفر طے ہوا تھا کہ موسلا دھار بارش ہونے لگی مجھے لمپوں کی تیز روشنی کے باوجود سڑک اور جنگل ایک معلوم ہو رہے تھے۔ موٹر کی رفتار باوجود تیز چلانے کے سست ہو رہی تھی۔ اردلی باہر کی ہر ایک چیز غور سے دیکھتا جا رہا تھا اس نے مجھے موٹر روکنے کے لئے کہا۔ میں نے اس کا کہنا سن تو لیا لیکن بہت دیر بعد۔ موٹر یکایک ایک نالے میں پھسل گئی اور پانی موٹر کے اطراف چکر کاٹنے لگا۔ میں نے ناامید ہو کر موٹر پیچھے لی جو خوش قسمتی سے کچھ پیچھے ہٹ آئی۔ اس کے بعد ایک دھماکہ ہوا اور پھر ایک کر...... کی ایک کرخت آواز، اور انجن ٹھنڈا ہو گیا، مجھے خیال ہوا کہ پچھلا پہیہ کسی پتھر یا پیڑ سے ٹکر گیا ہے جس کی وجہ سے ممکن ہے کہ ایکسل بھی ٹوٹ گیا ہو کیونکہ موٹر ایک طرف کو بالکل جھک گئی تھی اور پانی کی وجہ سے میں کچھ تمیز کرنے کے قابل نہ رہا تھا۔ یہ تقریباً ڈھائی سو روپیہ کا نقصان تھا۔ ہم نے موٹر کو باہر لانے کی کوشش کی لیکن اس کو جگہ سے بھی نہ ہلا سکے۔ صبح ہوئی ہم ایک خاردار جھاڑی کے نیچے تھکے ماندے ٹھٹھرے ہوئے بیٹھے تھے میں نے اپنے اردلی کو لئے ہوئے پیدل ہی گھر کا رخ کیا اور ۲۳ میل کا سفر آٹھ گھنٹے میں طے کر کے ہم گھر پہنچ گئے۔ اسی وقت ایک دوست کی موٹر لے کر اپنی موٹر کے پاس آیا۔ بارش تھم چکی تھی۔ نالے اتر گئے تھے۔ اور قافلہ بھی وہاں آکر ٹھیر گیا تھا۔ میں نے انجن پر سے بانٹ اٹھایا لیکن اٹھاتے ہی پھر چھوڑ دیا کیونکہ انجن میں پٹرول کے ڈبے پر ایک معمولی سانپ گھیرا ڈالے بیٹھا تھا اور اس کے وزن کی وجہ سے غالباً موٹر پھسلتے وقت ڈبہ ٹوٹ گیا اور چونکہ گاڑی پانی میں تھی اس لئے پٹرول وغیرہ کو کہیں آگ نہ لگ سکی۔ سانپ علحدہ کر کے مار ڈالا گیا اور موٹر درست کر کے لائی گئی۔

میرے استقبال کے لئے ایک نیا منشی آگیا تھا اس نے مقام خراب ہونے کی شکایت کی۔ چونکہ میں تھکا ماندہ تھا یہ شکایت مجھے ناگوار ہوئی۔ اگر ایسے نازوں کے پالے تھے تو ملازمت کرنے کی کیا ضرورت تھی ملازمت بھی محکمہ پولیس میں! کہیں اور گئے ہوتے۔ میں نے اسے کہہ دیا

"اگر وہ کام کر سکتے ہیں تو کریں ورنہ ایک خط لکھ کر بڑھائے دیتا ہوں اور میں اپنا آپ انتظام کر لوں گا۔"

دوسرے دن حسب معمول میں فوج سے تو امد لینے میں مصروف تھا کہ میرے دوست جن کی موٹر میں کل ہی لے گیا تھا آئے اور مجھ سے پوچھا کہ ان کی موٹر کے انجن اور اس کے ڈھکن کے درمیاں کیا ہے۔ ابھی میں اس غیر متوقع اور اچانک سوال کے جواب پر غور ہی کر رہا تھا کہ وہ خود بول اٹھے کہ اس میں ایک زہر اگلنے والا کالا ناگ ہے۔ میں اس کو تمھیں بتلانے کے لئے یہاں تک لایا ہوں' میرے مکان کے آس پاس ہی سانپوں اور ناگوں کی کیا کمی تھی جو اس ایک کا مزید اضافہ کیا جارہا تھا۔ میں نے اپنی رائفل منگوائی اور شوفر سے بونٹ اٹھانے کو کہا۔ لیکن میرے دوست آڑے آئے اور کہا "کیا غضب کرتے ہو؟ میری گاڑی ستیاناس ہو جائے گی!" میں نے بھی وجہ معقول پائی اور پیچھے ہٹ کر سارجنٹ سے نیزہ لیا۔ بونٹ اٹھا کر دیکھا ایک بڑا کالا ناگ گھیرا ڈالے پڑا تھا۔ میں نے دور کھڑے ہو کر ناگ کے کچوکے دئے لیکن وہ ٹس سے مس نہ ہوا۔ میں نے جری ہو کر قریب سے نیزہ کا وار کیا۔ وہ تڑپ اٹھا اور پھنکارتا ہوا اپنا منہ کھولا اور زہر کی ایک دھار میری آنکھوں پر دے ماری۔ میں سب کچھ بھول گیا اور اب اپنی بصارت کو بچانے کے لئے طبی امداد طلب کی اور ایک دو آدمیوں کو دودھ لانے کے لئے دوڑایا۔ ڈاکٹر آکر علاج میں مصروف تھا اس کے آنے سے پہلے دودھ آچکا تھا لیکن بعد از وقت تھا میں اس وقت تو بالکل اندھا تھا۔ ناگ کا حشر تو مجھے معلوم نہیں البتہ مجھے دواخانے میں لایا گیا اب صرف ایک چیز باقی رہ گئی تھی اور وہ کارتوسوں کا پتہ لیکن وہ لاپتہ تھے اور میں اس تکلیف کے باوجود بھی اسی دھن میں تھا۔ کافی احتیاط کے ساتھ علاج کے باوجود میری سیدھی آنکھ بصارت سے بالکل محروم ہو گئی۔ ناگ کے حملہ کرتے ہی اگر میری آنکھ دودھ سے دھلوا دی جاتی تو ممکن تھا کہ ضائع نہ ہوتی۔ دودھ اس زہر کے اثرات کو زائل کر دیتا ہے۔

جب گھر واپس ہوا تو منشی ڈاک لئے کھڑا تھا۔ میں نے اسی سے تمام خطوط پڑھوائے اس میں ایک مراسلہ یہ بھی تھا کہ ایک مہینے کے اندر ہی اندر کارتوس کی چوری کی تحقیقات کے لئے کمیٹی کا انعقاد ہوگا۔ اور ایک مراسلہ یہ بھی تھا کہ میری لاپرواہی کی بنا پر مجھے گم شدہ کارتوس کی تین گنی تعداد داخل کرنی ہوگی دوران تحقیقات میں یہ بھی معلوم ہوا کہ پانچ سو کارتوس بغیر کسی کے صرفہ کا اندراج کئے ہوئے خرچ کردئے گئے ہیں۔

اگوری کی بددعا کے پورے ایک مہینے بعد مشاہدوں نے ثابت کر دیا کہ بددعا صرف ایک مہینے ہی تک محدود تھی۔ دوسرا مہینہ ان پریشانیوں کا معاوضہ تھا۔ سب گم شدہ کارتوس خفیہ طور پر سگریں کے دروازے پر لا کر رکھ دئے گئے تھے۔ پانچ سو کارتوس جو بغیر اندراج کے صرف ہوئے تھے دراصل ڈپو سے ہی روانہ نہیں کئے گئے تھے حالانکہ رسید میں اُن کا اندراج تھا۔ میرا جرمانہ بھی میری کارگذاریوں کے مدنظر معاف کر دیا گیا تھا۔ اور قاتلوں کی گرفتاری کی وجہ سے دو سو پونڈ کی رقم بھی انعام میں ملی تھی۔ تمام واقعات میں ایک لفظ بھی افسانہ نہیں ہے، میری اس طویل ملازمت میں صرف یہی ایک ایسا مہینہ تھا جو میرے لئے تباہ کن ثابت ہو چکا تھا۔ اس کے بعد پھر وہی پُرسکون زندگی شروع ہو گئی اب اس کو جادو کا اثر سمجھیں یا محض واقعات' یہ قارئین کی مرضی پر منحصر ہے۔ (ماخوذ)

اکبر صدیقی

## بکھرے ہوئے پھول

بُرے لوگوں کے ساتھ بُرا اور نیکوں کے ساتھ نیک سلوک کر۔ پھول کی جگہ پھول بن جا اور کانٹے کی جگہ کانٹا (سعدی)

دوست نما دشمن سے تو دشمن ہی ہزار درجہ بہتر ہے (فیثا غورث)

مالدار وہی ہے جس کا دل [redacted] کی دولت سے مالا مال ہو (پلوٹارک)

خواجہ حمید الدین

آپ کے تمام طباعتی ضروریات

یعنی

دفاتر کے فارمس، دعوتی رقعے، شادی کے کارڈس، رسالے، کتابیں وغیرہ

غرض

معمولی سے معمولی اور بڑے سے بڑا کام

حتی الامکان

پوری صحت کے ساتھ خاص توجہ سے نہایت عمدہ وعدہ پر

احمدیہ پریس

واقع چارمینار حیدرآباد دکن میں انجام پاتا ہے

تصدق حسین تاج ناشر و تاجر کتب و مالک احمدیہ پریس
چارمینار حیدرآباد دکن

"ادارۂ ادبیاتِ اردو" حیدرآباد دکن

کا

ماہ نامہ

# سب رس

| |
|---|
| ۱۵ نظمیں |
| ۷ غزلیں |
| ۹ افسانے اور قصے |
| ۱ ڈرامہ |
| ۱۳ عام دلچسپی کے مضمون |
| ۸ علمی اور تاریخی مضمون |

| |
|---|
| صفحات تبصرہ کے ختم پر مہتمم سب رس کا اعلان ضرور دیکھئے |

زیرِ نگرانی

ڈاکٹر سید محی الدین قادری زورؔ

زیرِ ادارت

صاحبزادہ میر محمد علی خاں میکشؔ

بہ اہتمام

خواجہ حمید الدین شاہدؔ

مکتبۂ ابراہیمیہ مشین پریس میں طبع ہوکر دفتر "ادارہ" رفعت منزل خیریت آباد سے شائع ہوا

تحفۂ لاجواب

یہہ تحفہ ہے لاجواب ازبس لے لو — مرغوب دلِ ہر کس و ناکس لے لو

سب کا لینا تو امرِ ناممکن ہے — سب میں بہتر یہہ ہے کہ "سب رس" لے لو

امجد

## سب رس کے مقاصد و قواعد

(۱) یہ سلسلۂ ادبیاتِ اردو کا ماہوار علمی و ادبی رسالہ ہے جس میں اردو زبان اور ادب کے مختلف شعبوں اور پہلوؤں پر بحث ہوگی۔

(۲) مضامین متعلقہ سیاسیات حاضرہ اور مذہبی مباحث کسی صورت میں قابلِ اشاعت متصور نہیں ہوں گے۔

(۳) اردو مطبوعات پر بے لاگ تنقید کر کے اردو تصنیف و تالیف کا ذوقِ صحیح پیدا کرنے کی کوشش کی جائے گی۔

(۴) غیر زبانوں کے شاہکار مضامین کو اردو میں منتقل کر کے اردو کے علمی و ادبی سرمایہ میں اضافہ کیا جائے گا۔

### سب رس کی قیمت

| | سالانہ | شش ماہی | فی پرچہ |
|---|---|---|---|
| حیدرآباد کے لئے۔ | چار روپے | دو روپے آٹھ آنے | چھ آنے |
| حیدرآباد سے باہر۔ | چار روپے آٹھ آنے | دو روپے بارہ آنے | سات آنے |

(۵) یہ رسالہ کم از کم (۶۴) صفحات اور زیادہ سے زیادہ (۹۶) صفحات پر ہر ماہ عیسوی کے پہلے ہفتہ میں شائع ہوا کرے گا۔

(۶) رسالہ نہ پہنچنے کی اطلاع ۱۵ تاریخ تک دفتر میں پہنچ جانی چاہئے۔

(۷) جواب طلب امور کے لئے جوابی پوسٹ کارڈ یا لفافہ آنا ضروری ہے۔

(۸) خط و کتابت کرتے وقت نمبر خریداری کا حوالہ ضرور دیا جائے۔

(۹) اشتہارات کی اجرت پیشگی لی جائے گی۔ وو حیہ یا وی پی کے ذریعے سے وصولی منظور نہیں کی جائے گی۔

### نرخنامہ اجرت اشتہارات

| | ایک سال | ۶ ماہ | ۳ ماہ | ایک ماہ |
|---|---|---|---|---|
| ایک صفحہ | ۵۰ روپے | ۴۰ روپے | ۱۵ روپے | ۶ روپے |
| آدھا 〃 | ۳۰ 〃 | ۱۵ 〃 | ۱۰ 〃 | ۴ 〃 |
| چوتھائی 〃 | ۱۵ 〃 | ۱۰ 〃 | ۴ 〃 | ۲ 〃 |

# سب رس

جلد ۱ شمارہ ۴

اپریل سنہ ۱۹۳۸ء

## فہرست تصاویر



## فہرست مضامین

# اداریہ

**ماضی کے نقوش**

اس شمارہ سے "سب رس" کے پہلے سال کی دوسری سہ ماہی شروع ہوتی ہے۔ گزشتہ تین مہینوں میں ہم نے جو کچھ کیا اس سے آپ ناواقف نہیں ہیں۔ ہم "مستقبل" کے متعلق کچھ کہنے کی بجائے اپنے "ماضی" پر ایک نگاہِ بازگشت ڈالتے ہیں۔ اگر ہمارے "ماضی" کے نقوش اس قابل ہیں کہ ان کو دیکھ کر ہمارے "مستقبل" کے متعلق خوش گوار رائے قائم کی جاسکتی ہو تو ہم سمجھیں گے، ہم نے اِن توقعات کو پورا کرنے کی کوشش کی جو "سب رس" سے وابستہ کی گئی ہیں۔

"سب رس" کی تدریجی ترقی کے پیش نظر ہم اپنے عزم میں زیادہ گرم جوشی محسوس کر رہے ہیں۔ اور ہمیں یہ کہنے میں ذرہ برابر تامل نہیں کہ اس کا "شش ماہی" شمارہ پیش کرتے ہوئے ہم زیادہ مسرت کے ساتھ اپنے لائحہ عمل کی تکمیل کا اعلان کریں گے۔

"سب رس" کے گزشتہ تین شماروں میں عام دلچسپی کے سنجیدہ مضامین نظم و نثر شائع ہوتے رہے۔ اور ان کی دلچسپی اور افادیت نے ہمیشہ خراج تحسین حاصل کیا۔ ان کے پڑھنے والوں کی تعداد بھی روز بروز ترقی پذیر رہی۔ فضا کی عدم مساعدت کے شکوہ کی فرسودگی میں اب کوئی لذت باقی نہیں رہی ہے اس لئے ہم رکاوٹوں اور اعتراضوں میں الجھ کر اپنے احساس خدمت کو مجروح کرنا نہیں چاہتے۔ البتہ اُن "معاونین" کی مخلصانہ اعانتوں کو بھول جانا ہماری فطرت کے بالکل منافی ہے، جن کا "سب رس" کی ترقی میں بڑا حصہ ہے۔ ہم ان تمام کا شکریہ ادا کرتے ہیں۔

ڈاکٹر زورؔ کی پُرخلوص رہنمائی نے ہماری "لغزش" کو "جادہ پیمائی" میں بدل دیا ہے۔ ہمارے سامنے "خدمتِ ادب" کی ایک طویل راہ ہے اور ہم اپنے قدم میں آگے بڑھنے کی ایک اضطراری قوت پا رہے ہیں۔ ڈاکٹر صاحب نے اپنے وسیع تجربوں سے مستفید کر کے ہمیں "صحافت" کی دشوار گزار گھاٹیوں کو طے کرنے کا سلیقہ سکھا دیا ہے۔ اور اس کام میں جس کا آغاز "امید و بیم" کی کشمکش میں ہوا تھا ہم ایک "لذت کاوش" پا رہے ہیں۔

ہم "سب رس" کے ذریعے اپنی "صلاحیت کار" اور "ذوق نمو" کو اجاگر کرنا چاہتے ہیں اور ممکن ہے کہ اس "شوق بے پایاں" میں اتنا کر جائیں کہ ایک دن فخر کے ساتھ کہہ سکیں ؎

حاصل عمر نثار رہ یارے کردم! شادم از زندگیٔ خویش کہ کارے کردم

---

قاضی عبدالغفار صاحب اڈیٹر پیام اردو کے صاحب طرز انشا پردازوں میں سے ہیں۔ ان کی تصانیف "لیلیٰ کے خطوط" اور "مجنوں کی ڈائری" نے دلآویز طرز نگارش اور نفسیاتی خد و خال کے باعث ہندوستان گیر مقبولیت حاصل کی۔ ان کا ڈرامہ "انتقام" جو اس شمارہ میں شائع کیا جا رہا ہے بہت دلچسپ ہے۔ امید کہ ہم وقتاً فوقتاً دلچسپ ڈرامے شائع کرتے رہیں گے۔ یہ حقیقت اب کوئی راز نہیں رہی ہے کہ حیدرآباد کی نوجوان نسل نے اردو ڈرامہ کو ترقی دینے میں جو مخلصانہ کوشش کی ہے، وہ اس قدر منظم اور وسیع پیمانے سے کسی جگہ نہیں کی گئی۔ انھوں نے اب تک کئی بلند پایہ ڈرامے لکھے جن میں سے، زندگی، زمانہ، مالن، کالج کے دن، مستقبل، حشرات الارض، ظاہر باطن، غلط در غلط، نئی روشنی، فریب تخیل، ریہرسل، اردو کا گھمنڈ، ہوش کے ناخن، او ڈاکٹر، مغالطہ، غلط فہمی، ہوش ربا، طبیب حاذق اور مرشد اسٹیج ہو چکے ہیں۔ چند ڈرامے طبع بھی ہو چکے ہیں، لیکن ضرورت ہے کہ ان تمام کو شائع کر دیا جائے۔ ہم تمثیلی انجمنوں کو جن کی سرگرمیوں سے اردو ڈرامہ کی فن کارانہ ترقی میں بڑی مدد مل رہی ہے اس جانب متوجہ کرتے ہیں۔

اردو میں مزاح نگاروں کی کمی نہیں ہے۔ لیکن ان اصحاب کی تعداد بہت کم ہے جو مزاح نگاری کا صحیح مذاق رکھتے ہیں۔ مرزا فرحت اللہ بیگ صاحب بھی ان گنے چنے مزاح نگاروں میں سے ہیں جن کے مذاق میں ایک سنجیدگی اور جن کی تحریر میں ایک تبسم آفریں متانت ہوتی ہے۔ ہم نے گزشتہ نمبر میں "جھٹکہ" اور "بندر بھبکی" شائع کئے تھے جو ملک کے سنجیدہ طبقوں میں بہت مقبول ہوئے۔ امید ہے کہ "یا باغ" بھی شوق سے پڑھا جائے گا۔

---

**نذر ولی** "ادارۂ ادبیات اردو" نے حال ہی میں ایک دیدہ زیب اور باصرہ نواز کتاب "نذر ولی" کے نام سے شائع کی ہے اور اس طرح اپنی اس کمی کی تلافی کر دی ہے جو اس کے دائرۂ عمل میں خواتین کی عدم شرکت کے باعث رہ گئی تھی۔ ہمیں آرزو تھی کہ "ادارہ" خواتین کی تصانیف اور ان کے مضامین کے مجموعوں کو اسی طرح شائع کرے جس طرح طلبہ کے نتائج علم کو شائع کیا گیا ہے۔ "ادارہ" کی یہ پہلی کوشش یقیناً قابل مبارکباد اور ہماری توقع کے مطابق ایک یقین آفریں ابتدا ہے "نذر ولی" میں حضرت ولی اورنگ آبادی سے متعلق ہماری جامعہ کی چار طیلسانی خواتین کے سلیس، شگفتہ اور معلومات آفریں مضامین ہیں جو ڈاکٹر زور کی نگرانی میں لکھے گئے ہیں، محترمہ لطیف النساء بیگم صاحبہ اور محترمہ جہاں بانو بیگم صاحبہ کی علمی و ادبی خدمتوں سے "سب رس" کے ناظرین ناواقف نہیں ہیں۔ ان دونوں کے مضامین میں ایک حلاوت اور کشش ہوتی ہے محترمہ نعیم النساء بیگم صاحبہ اور محترمہ نجم النساء بیگم صاحبہ نے غالباً پہلی دفعہ ادبی میدان میں قدم رکھا ہے لیکن اس مضبوطی کے ساتھ رکھا ہے کہ "نقش ثانی" کے متعلق ہمیں بہتری کی بشارت مل رہی ہے۔

یہ چاروں مضامین اگرچہ طویل ہیں تاہم ان کی دلچسپی سے انکار نہیں کیا جا سکتا ہم نے ان کو نہایت شوق و انہماک سے پڑھا اور ہمیں خوشی ہوئی کہ مادر جامعہ کی فیض یافتہ بہنیں، ہمارے اہل قلم برادران جامعہ سے کسی طرح کم نہیں ہیں۔ جس طرح عثمانی نوجوانوں نے ملک کے نوجوانوں میں حرکت و حیات کی ایک لہر دوڑائی ہے وہ دن دور نہیں جب کہ عثمانی خواتین بھی، صنف نازک میں ایک جذبۂ عمل پیدا کر دیں گی۔

---

**ہولی** گذشتہ مہینے میں ملک کی دونوں بڑی قومیں مصروف رہیں۔ مسلمانوں نے معمول کے مطابق "واقعہ کربلا" کی یاد منائی۔ "سب رس" نے بھی ایک خاص نمبر کے ذریعے اس تاریخی واقعہ کی یاد میں حصہ لیا۔ ہندوؤں کی عید "ہولی" بھی اسی مہینہ میں ہوئی۔ "ہولی" کی مذہبی وجہ خواہ کچھ ہو لیکن اس کی سماجی دلکشی سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔ موسم گرما کی آمد کا اعلان ایک دوسرے پر رنگ ڈال کر کیا جاتا ہے اور اس طرح "دعوت آب و ہوا" کا پورا اہتمام کیا جاتا ہے۔ ہولی کی محفلیں ثقہ لوگوں میں بہت کیف آفریں ہوتی ہیں، اسی کیف آفرینی کے باعث اس نے موسیقی میں اپنی ایک مستقل حیثیت حاصل کر لی ہے۔ الغرض "ہولی" کو "جنت نظر" اور "فردوس گوش" بنایا جاتا ہے۔ ہم کسی آئندہ موقع پر "ہولی نمبر" کے ذریعے ہولی کے متعلق ناظرین "سب رس" تک معلومات پہونچانے کی کوشش کریں گے۔

میکش

ہندستان کا مشہور آفاق شاعر



ڈاکٹر رابندر ناتھ ٹیگور

یہ تصویر خود شاعر نے ادارۂ ادبیات اردو کی کتاب
"ٹیگور اور ان کی شاعری" کے لئے روانہ کی تھی۔

# پیارے وطن کی جے ہو!

یہ نظم دکن کے ماضی و حال کا ایک بہترین مرقع ہے، جناب وجؔد نے سیتاپور (یو پی) سے بھجوائی ہے، جہاں وہ ایک سال کے لئے سول سروس کی ٹریننگ کے سلسلہ میں مقیم ہیں۔ دکن کی تہذیب و تمدن اور اس کی صحیح عظمت کا تذکرہ اس کمال کے ساتھ شاید ہی کوئی اتنے مختصر الفاظ میں بیان کرسکے۔

"سب رس"

ہندو پجاریوں نے جس کو گلے لگایا — بدھ بھکشوؤں نے جس کو اپنا وطن بنایا
حصے میں جس کے گنجِ بندہؒ نواز آیا — تغلق نے جس کی خاطر اپنا چمن لٹایا

(حضرت خواجہ بندہ نواز — سلطان محمد تغلق)

میرا وطن وہی ہے، پیارے وطن کی جے ہو!

خلجی نے جس کے صدقے میں راج پاٹ پایا — شاہ قلی نے جس پر اپنا مکاں بسایا

(سلطان علاء الدین خلجی — سلطان قلی قطب شاہ)

مغلوں نے جس زمیں پر برسوں لہو بہایا — رعنائیوں نے جس کی آصفؒ کا دل لبھایا

(حضرت آصف جاہ اوّل)

میرا وطن وہی ہے، پیارے وطن کی جے ہو!

ہیروں سے جس کے تختِ طاؤس جگمگایا — دستِ فنا سے جس نے اقوام کو چھڑایا
جس ملک نے عروسِ تہذیب کو سجایا — اردو زباں کو جس نے جینے کا گر سکھایا

میرا وطن وہی ہے، پیارے وطن کی جے ہو!

قدرت نے جس کو علم و فضل و ہنر دیا تھا — جوشِ عمل دیا تھا، ذوقِ نظر دیا تھا
حیران تھا زمانہ وہ کر و فر دیا تھا! — فطرت نے جس کی شب کو حسنِ سحر دیا تھا

میرا وطن وہی ہے، پیارے وطن کی جے ہو!

جس کو جگت گرو نے نورس ثمر دیا تھا    گاواں نے نذر اپنا خونِ جگر دیا تھا
سلطان ابراہیم عادل شاہ ثانی    خواجہ محمود گاواں (بیدر)

عنبر نے جس پہ سب کچھ قربان کر دیا تھا    لاری نے جس کا دامن کشتوں سے بھر دیا تھا
ملک عنبر نظام شاہی    عبدالرزاق لاری (گولکنڈہ)

میرا وطن وہی ہے، پیارے وطن کی جے ہو!

ہر پوت رام جس کا، ہر کنیا پدمنی ہے    عصمت کی ہے یہ دیوی، وہ بات کا دھنی ہے
ماضی و حال جس کا سو بار دیدنی ہے    بگڑی جہاں ہمیشہ اقوام کی بنی ہے

میرا وطن وہی ہے، پیارے وطن کی جے ہو!

قندیل جستجو پھر سینوں میں جل رہی ہے    پیغامِ امن پہنچا حالت سنبھل رہی ہے
رسمِ کہن کی بیڑی آخر پگھل رہی ہے    اب نخلِ آرزو کی جو شاخ پھل رہی ہے

میرا وطن وہی ہے، پیارے وطن کی جے ہو!

ہر موج زندگی کی، پھاوں اچھل رہی ہے    دنیائے رنگ و بو کی رنگت بدل رہی ہے
بھیگے گلوں کی نکہت پنکھے سے جھل رہی ہے    جس باغ میں شمیم الفت مچل رہی ہے

میرا وطن وہی ہے، پیارے وطن کی جے ہو!

صدیوں جہاں فروزاں شمعِ عمل رہی ہے    انسانیت جہاں پھر سانچے میں ڈھل رہی ہے
جو سرزمین لعل و گوہر اگل رہی ہے    اک مرد قوم جس کی گودی میں پل رہی ہے

میرا وطن وہی ہے، پیارے وطن کی جے ہو!

میر سکندر علی وجد (بی، اے ایچ سی ایس)

# انتقام

## تین منظر

### تمہید

سید محمود صاحب کا خاندان شہر کا بہت قدیم اور شریف خاندان تھا۔ اس جیسا صحیح النسب سیدوں کا خاندان دُور دُور کوئی نہ سمجھا جاتا تھا۔ بہادر شاہ اول کے زمانہ تک سید محمد صاحب کے آبا و اجداد مغلیہ سلطنت کے معزز جاگیردار اور منصب دار تھے مگر غدر کے ہنگامے میں ان کی ثروت برباد ہو گئی۔ پھر بھی وہ کافی خوش حال تھے۔

زمانے کے انقلابات اور مغربی تہذیب و تمدن کے اثرات نے رفتہ رفتہ اس خاندان کی نئی نسلوں کو بھی اپنے رنگ میں رنگ لیا۔ سید محمد اپنے باپ کے اکلوتے بیٹے تھے۔ ان کی ماں بہت ہوش مند اور زمانہ شناس بی بی تھیں۔ اپنے شوہر کے انتقال کے بعد جب ان کا بچہ بہت کم عمر تھا انھوں نے اس کی تعلیم و تربیت پر اپنی ساری زندگی قربان کر دی۔

میاں "سیدو" فطرتاً لاابالی مزاج رکھتے تھے۔ جب تک ماں کے قبضے میں رہے، انگریزی تعلیم بھی پائی، مذہبی تربیت بھی حاصل کی اپنی جاگیر کا انتظام کرنا بھی سیکھا، لیکن ابھی ان کی عمر میں، اکیس سال ہی کی تھی کہ ماں کا سایہ سر سے اٹھ گیا۔ رکھ رکھاؤ کی زنجیریں ٹوٹ گئیں، طبیعت نے اپنا راستہ نکالا، چنانچہ سیدو میاں اپنے عالی شان مکانات میں تالے ڈال کر ایسے گئے جیسے گدھے کے سر سے سینگ۔ دنیا کی سیر کرنے نکلے تو ایسے نکلے کہ ۲۰ سال تک پتہ ہی نہ چلا کہ کدھر گئے اور کہاں ہیں! اب جو ۲۰ برس بعد ڈھلتی عمر میں وطن واپس آئے تو ایک عورت بھی ساتھ لائے۔ عام طور پر مشہور یہ تھا کہ کوئی "باہر والی" ہے اور ان کے خاندان والے تو دبی زبان سے یہ بھی کہتے تھے کہ وہ "نکاحی" بھی نہیں بلکہ محض "داشتہ" ہے۔ بہرحال یہ تو واقعہ ہے کہ خاندان کی غیرت مند سیدانیوں نے اس "غیر کفو" کو منہ نہ لگایا، منہ لگانا تو کجا اس گھر کی دیواروں کے سایہ کو بھی ناپاک سمجھا، خاندان کے خاندان نے منہ موڑ لیا، سیدو میاں کی بیوی کا منہ دیکھنا کسی کو گوارا نہ تھا۔ مگر ان حضرت کی طبیعت، خاندان اور رشتہ داری اور کفو کی پابندیوں سے کچھ اس قدر آزاد تھی کہ وہ "ان قدیم احمقوں" کی حماقتوں پر بیٹھے ہوئے ہنسا کرتے تھے جو کوئی خاندان والا ملتا تھا وہ کہہ دیتے تھے کہ اچھا بھائی، اچھا! تم روٹھے ہم چھوٹے! خاندان کے بعض مرد البتہ ان سے عزیزانہ اور نیاز مندانہ ملتے رہتے تھے، زیادہ تر اس لئے کہ سارے خاندان میں سب سے زیادہ خوش حال یہی تھے اور ضرورت مند عزیزوں کے ساتھ سلوک بھی کرتے تھے۔ پھر بھی ان اہل غرض کے قلوب بھی تعصبات سے پاک نہ تھے۔ چنانچہ جب سیدو میاں کے یہاں پہلوٹی لڑکی پیدا ہوئی تب بھی خاندانی حیثیت سے کوئی عزیز یا رشتہ دار نہ تو مبارک باد دینے آیا اور نہ کسی نے پیدائش کی تقاریب میں شرکت کی، البتہ ان کے والد کے ایک پرانے دوست میر امانت علی ہر حال میں شریک رہتے تھے۔ یہ میر صاحب تھے تو بہت پرانی وضع قطع کے آدمی لیکن ان کو سیدو میاں کے خیالات سے بڑی حد تک اتفاق تھا۔ اپنے دوست کے بیٹے سے وہ نہ صرف وضعداری نباہتے تھے بلکہ بڑے میاں خود بھی باوجود بہت قدیم ہونے کے نہ جانے کس طرح جدید خیالات سے بھی متاثر ہو چکے تھے۔ ان کی زندگی کا فلسفہ تقریباً وہی تھا جو سیدو میاں کا۔ بادی النظر میں یہ دونوں ایک ہی زندگی کی مختلف منزلوں پر تھے۔

نومبر ۱۹۴۳ء میں دفعتاً سید محمد صاحب کا انتقال ہوگیا۔ اور اب ان کی بیوہ (جس کو اہل خاندان نے کبھی ان کی بیوی مانا ہی نہ تھا) بالکل تنہا اور بے یار و مددگار رہ گئی۔ سوائے ایک میر امانت علی کے جو اب بھی نہ صرف اپنی وضع داری نباہتے تھے بلکہ ہر موقعہ پر ماں اور بیٹی کا ساتھ دیتے اور خاندان والوں کے حملہ سے ان کو بچاتے۔ میر صاحب کا ذاتی وقار بھی کچھ ایسا تھا کہ ان کے مقابلہ میں کسی کی مجال نہ تھی کہ ماں بیٹی کو ستائے یا میر صاحب سے آنکھ ملا کر مقابلہ میں آئے!

میر صاحب نے اپنی نگرانی میں "عطیہ" کی تعلیم جاری رکھی اور اُن ہی کے مشورہ سے عطیہ کی ماں لطیفہ بیگم دنیا داری کے تمام کام انجام دیتی تھیں۔ باپ کو مرے دو سال ہوگئے۔ عطیہ کی عمر ۱۹ سال ہے۔ میر صاحب اور لطیفہ بیگم اس فکر میں ہیں کہ عطیہ کے لئے کوئی اچھا شوہر تلاش کیا جائے۔

## افراد

| | |
|---|---|
| میر امانت علی | لطیفہ بیگم اور عطیہ کے سرپرست۔ |
| لطیفہ بیگم | سید محمد صاحب کی بیوہ۔ |
| عطیہ | سید میاں اور لطیفہ بیگم کی اکلوتی لڑکی۔ |
| ناصر | سید محمد صاحب کا بھانجا۔ کالج میں تعلیم پا رہا ہے اور ابتدائی زمانے میں عطیہ کا ہم سبق بھی رہا ہے۔ عمر ۱۹ سال۔ |
| ڈاکٹر رضا | شہر کے ایک معزز ڈاکٹر جس سے عطیہ کی شادی ہوئی۔ تہذیب جدیدہ کے دلدادہ ہیں۔ عمر ۴۰ سال۔ |
| ریحانہ | ڈاکٹر رضا کی بیٹی پہلی بیوی سے۔ |
| نازو | ڈاکٹر رضا کے گھر کی ماما۔ |

---

## منظر اول

(لطیفہ بیگم کا مکان۔ ایک انگریزی وضع کے دالان میں چوکی کے فرش پر لطیفہ بیگم بیٹھی ہوئی ہیں، کچھ کپڑا سامنے پھیلا ہوا ہے، جس کو وہ قینچی سے قطع کر رہی ہیں، سینے کی مشین پاس رکھی ہے، میر امانت علی لطیفہ بیگم کی چوکی کے سامنے ایک کرسی پر بیٹھے ہوئے ہیں۔)

لطیفہ۔ جی ہاں! تو پھر کیا کہا انھوں نے؟

میر صاحب۔ کہا کیا! وہی جک مار رہے جو ہمیشہ مارتے ہیں! کہنے لگے کہ عطیہ بہت معقول لڑکی ہے مگر میرے گھر میں تو غیرت کا سوال اُٹھتا ہے۔ اور اس کا کوئی جواب نہیں۔ میں نے کہا، مرد خدا! نسل اور خون کے امتیازات کو اسلام نے مٹا ڈالا، بت پرستی کا خاتمہ کر دیا، لیکن تم لوگ ہو کہ ابھی تک نسل و خون کے بت کو پوجے جاتے ہو!

ایسا ہی ہے تو جاہلیت کے سارے قدیم بتوں کو اپنے گھر کے طاقوں میں بٹھا لو! کہنے لگے، میر صاحب! آپ تو لڑتے ہیں، میں نے کہا، میں لڑتا نہیں ہوں، تم لوگوں کے کان کھینچتا ہوں!

غرض ایسی ہی واہیات باتیں کرتے رہے۔

لطیفہ۔ میر صاحب! اس خاندان کی طرف تو اب خیال ہی کرنا فضول ہے، اور پھر اگر آپ نے کہہ سن کر راضی بھی کیا تو کیا؟ عطیہ کی عزت نفس کو کتنا صدمہ پہنچے گا جب وہ یہ محسوس کرے گی کہ اس کو زبردستی کسی لڑکے کے سر منڈھا جا رہا ہے۔ میر صاحب! آپ تو عمر بھر از وہ لج کی زنجیروں سے آزاد رہے، آپ شاید......

میر صاحب جی نہیں نہیں! یہ تو سچ ہے کہ بیاہ میں نے نہیں کیا۔

جسے کہتے ہیں گھر آباد کرنا! مگر دنیا میں تو میں اس طرح رہا کہ میرے آنکھ کان کھلے رہے! جانتا ہوں آپ کیا کہنے والی ہیں۔ آپ یہی تو کہیں گی کہ میں عورت کی نفسیات سے واقف نہیں! جی نہیں! جی نہیں! ایسا نہیں! کچھ تو میں بھی سمجھتا ہوں!

لطیفہ۔ بات یہ ہے، میر صاحب! کہ بازاری اصطلاحوں میں جس چیز کو عورت کی شرم و حیا کہتے ہیں وہ درحقیقت عزت نفس کا ایک جذبہ ہے عورت اس لئے کسی مرد کے ساتھ اظہار محبت سے باز نہیں رہتی کہ وہ اپنے جذبات کو ظاہر کرنے کی قدرت نہیں رکھتی یا شرماتی ہے، نہیں صاحب، نہیں! اصل یہ ہے کہ عورت کسی مرد کی طرف جھکنا اس لئے گوارا نہیں کرتی ہے کہ وہ ایسا کرنا اپنی جنسیت کے وقار منافی سمجھتی ہے۔ وہ سمجھتی ہے، کہ وہ مطلوب ہو سکتی ہے، طالب نہیں ہو سکتی!۔ اور یہ اس کی فطرت ہے!

میرا تو اب یہ خیال ہے کہ اس نک چڑھے خاندان سے قطع نظر ہی کیجئے وہ ساتویں آسمان پر رہنے والا ملکوتی خاندان ہے اور میں غریب، ناپاک زمین پر رہنے والی ایک ناپاک اور ذلیل عورت ہوں ــ بازاری! سنا میر صاحب! بازاری! اس لئے کہ میرے پاس کوئی شجرۂ نسب موجود نہیں! کوئی نسب نامہ نہیں جو قرن در قرن اور صدی در صدی تیرہ سو برس ادہر کسی پیغمبر کے خاندان سے ملایا جا سکے!

میر صاحب۔ سچ کہا تم نے! ہم زمین والے، زمین ہی کی باتیں کریں، آسمان تک کیوں جائیں۔ لطیفہ! میں تم سے کہتا ہوں، یہ غرور ایک دن بری طرح ٹوٹے گا، بڑے بڑے سرافراز لوگ سر ٹوٹ رہے ہیں! اندھے دیکھتے نہیں، دنیا میں ہو کیا رہا ہے مٹکے کی مینڈکیں! لکیر پیٹے چلے جاتے ہیں! ایک طرف تو دعویٰ یہ ہے کہ ہمارا مذہب دنیا کی تمام ضرورتوں پر حاوی ہے اور دوسری طرف خود کولہو کے بیل بنے ہوئے ایک کیل کے چاروں طرف گھوم رہے ہیں۔ نہ ادہر قدم بڑھتا ہے اور نہ ادھر!

لطیفہ۔ اچھا تو پھر ناصر کے لئے بھی دروازے بند ہونے چاہئیں کل کو عطیہ اور ناصر کے دلوں میں اگر کوئی ایسا جذبہ پیدا ہو جائے۔ جو نہ ہونا چاہیئے تو دقتیں پیدا ہوں گی۔ سنتی ہوں کہ ناصر کی والدہ تو کئی مرتبہ فرما چکی ہیں کہ ان دونوں کی دوستی کے پیچھے لطیفہ کچھ اور ہی فکریں کر رہی ہے!

میر صاحب۔ کیسے دیکھئے کیسے دیکھئے غریب عطیہ کا تو بچپن کا دوست ہے ساتھ کا کھیلا ہوا، دونوں کا ایک دوسرے سے دل بہلتا ہے، ہم کیوں دروازے بند کریں، عطیہ کی تربیت ماشاءاللہ خود ایسی ہے کہ وہ ناصر کو بھی پیش قدمی نہ کرنے دے گی اور اول تو مجھے اس کے کوئی آثار بھی معلوم نہیں ہوتے۔

لطیفہ۔ مگر ناصر کی اماں ..........

میر صاحب۔ ناصر کی اماں! نکتہ چینی، عیب پروری، بہتان، بغض اور جہالت کی اماں! ان کے لئے وہ دروازہ کھلا بھی ہوتا تو ہم بند کر دیتے! ہماری زندگی میں یہ گنتی کی گانٹھیں ہیں جن میں رس نہیں! رہا عطیہ کا معاملہ، سو وہ تو لڑکی ہی کچھ اور ہے۔ خواہش بھی ہو تو وہ دھوکہ نہ کھائے گی، ناصر میاں کی کوششیں ایسی ہیں جیسے پانی اور اس میں عطیہ کا عکس! نظر آئے گا مگر بھیگے گا نہیں! اچھا تھا یا برا، ہمارا تمہارا وہ زمانہ تو گزر گیا جب کبوتروں کے جوڑے بنا بنا کر ماں باپ کابکوں میں بند کر دیا کرتے تھے! گودڑ بھری ہوئی گڑیوں کی طرح۔ چچا کی بیٹی، تایا کے بیٹے کو اور تایا کا نواسا، چچی کی بھتیجی کے لئے! ماموں کے چچا کے سمدھی کے بھتیجے کا چھوٹے تایا کی خالہ کے پوتے کے ساتھ نکاح ہوا اور کابک میں بند! اب جو یہ بوڑھیاں اور بوڑھے چاہیں کہ وہی کبوتر کے سے جوڑے لگایا کریں تو یہ ممکن نہیں! کبوتر کے جوڑے ..........

(دفعتاً عطیہ داخل ہوتی ہے۔ ایک ہاتھ میں ٹینس کا ریکٹ ہے

عطیہ۔ کبوتر کا جوڑا؟ دادا! کیا کہا آپ نے؟ کوئی اچھا جوڑا ہو تو منگا دیجئے نا! کل ہی تو میرے شیرازی جوڑے کی کبوتری مر گئی

مجھے دادا! ضرور ضرور منگوا دیجیے!

میر صاحب۔ بیوقوف چھوکری! کیا ناصر ٹینس کھیلنے آیا ہے؟

عطیہ۔ جی ہاں! دادا۔ ہم آج پیچ کھیل رہے ہیں.....
مگر وہ کبوتر کا جوڑا؟

میر صاحب۔ عجیب لڑکی ہے تمھاری۔ لطیفہ بیگم! ماشاءاللہ اتنی بڑی ہوگئی اور باتیں کرتی ہے بچوں کی سی!

لطیفہ۔ جا بیٹی! جا! دن ڈھل رہا ہے، پھر ٹینس کا وقت ہی کیا رہے گا۔

(عطیہ جاتی ہے، مگر جاتے جاتے کہتی ہے۔ دادا! کبوتر کا جوڑا منگا لیجیے ضرور ضرور، ہاں؟)

میر صاحب۔ (کچھ سوچتے ہوئے۔ کمان کی طرح خدا کھینچتا ہے اپنی طرف مگر پھینکتا دور ہے۔ اوس کا کھینچنا ہی پھینکنے کی تمہید ہو۔ کمان کی طرح..... کس کو معلوم کہ تیر کتنی دور جائے گا.... بازو والا ہی اپنے بازو کی قوت جانتا ہے!)
آؤ! لطیفہ تھوڑی دیر ان بچوں کا کھیل دیکھیں۔

## دوسرا منظر

(شب کے وقت عطیہ اور ناصر بیٹھے ہوئے شطرنج کھیل رہے ہیں)

عطیہ۔ ایک چال زیادہ چل گئے تم، ورنہ مار لیا تھا میں نے فرضی!

ناصر۔ گن لو! گن لو! میں تو ایک چال کم چل کر مات دینے والا ہوں! جی!

عطیہ۔ جی ہاں! آپ ہیں بھی ایسے ہی شاطر! لیجیے! (ایک مہرہ بڑھاتی ہے!)
ہے کچھ جواب اس چال کا؟

ناصر۔ (ایک مہرہ بڑھا کر) اور ہے کچھ جواب اس چال کا؟

عطیہ۔ (پھر ایک مہرہ بڑھا کر) اور ہے کچھ جواب اس چال کا؟

ناصر۔ (مہرہ بڑھاتے بڑھاتے رک جاتا ہے) ہاں! تو یہ چال ہے آپ کی! جی؟

عطیہ۔ خاک بھی نہیں سمجھے! وہ چال ہی کیا جو سمجھ میں آجائے۔

ناصر۔ اور پھر عورت کی چال!

(عطیہ بساط سے نظر اٹھا کر بغور ناصر کا چہرہ دیکھتی ہے۔ ناصر آنکھیں جھکائے ہوئے ہے)

ناصر۔ (ایک مہرہ اٹھا کر) لیجیے، یہ چلا میں!

(عطیہ خاموش اور کھوئی ہوئی۔ بساط سے اس کی توجہ ہٹ گئی ہے)

ناصر۔ کیا تم چال نہ چلوگی؟ سوچ کیا رہی ہو؟

عطیہ۔ (چونک کر) کیا میں؟ کچھ بھی نہیں!

ناصر۔ تو پھر چلیے چال؟ چلیے نا!

عطیہ۔ (نظر نیچی کئے ہوئے) یہ کیا کہا تھا تم نے، عورت کی چال؟

ناصر۔ اوہو! آپ اس سوچ میں ہیں، میں نے جو مذاقاً ایک کہہ دیا۔

عطیہ۔ سنجیدگی یا شدت اور سختی کے ساتھ جو بات کہی جائے وہ اس قدر مجروح نہیں کرتی جس قدر کہ وہ توہین جو مسکراتے ہوئے طنزاً اور ہنستے ہوئے مزاح کے ساتھ کی جائے۔ تم جانتے کیا ہو؟ عورت کے متعلق؟ تم جانتے کیا ہو؟ عورت کی چال کے متعلق؟

ناصر۔ کیوں؟ کیوں نہیں جانتا میں، عورت کی نفسیات پر کوئی پچاس کتابیں تو پڑھ چکا ہوں! اور وہ میرا مضمون یاد نہیں جو رسالۂ تہذیب جدید میں نکلا تھا؟

عطیہ۔ (کاوش کے ساتھ) کتابوں میں عورت کی فطرت کا مطالعہ کرنے والا، اور مضمون لکھنے والا گدھا! مرد!

ناصر۔ واہ عطیہ! واہ! یہ گدھوں کی نئی قسم بتائی تم نے۔ کتابیں پڑھتے ہیں مضمون لکھتے ہیں، اور شاید ٹینس اور شطرنج بھی کھیلتے ہیں!

عطیہ۔ بکو نہیں، بکو نہیں، وہ چال چلو! چلو چال۔

ناصر۔ بھئی اب چال وال کو رہنے دو، برابر اٹھاؤ بازی۔

عطیہ۔ بازی تو برابر نہ اٹھے گی، ہار تمھاری ہو گی۔

ناصر۔ بازی تو برابر ہی اٹھے گی، دیکھنا تم!

عطیہ۔ دیکھنا!

ناصر۔ دیکھنا!

عطیہ۔ شرط ہے؟

ناصر۔ شرط ہے۔

عطیہ۔ لاؤ ہاتھ!

ناصر۔ لاؤ ہاتھ!

(ہاتھ پر ہاتھ مارتے ہیں، اور اسی طرح ہاتھ میں ہاتھ لئے ٹہلنے لگتے ہیں)

ناصر۔ (عطیہ کے ہاتھ کو دبا کر) اور جو میں جیت گیا عطیہ؟

عطیہ۔ اور جو میں جیت گئی ناصر؟

ناصر۔ جس کی قسمت زور کرے۔

عطیہ۔ قسمت کا کھیل نہیں ہے، ناصر! ہمت کا کھیل ہے!

ناصر۔ آج تو کچھ معمے بول رہی ہو تم؟

عطیہ۔ ساری زندگی ایک معمہ ہے۔ خصوصاً عورت کی زندگی۔

ناصر۔ اور مرد کی زندگی!

عطیہ۔ دھول سے بھری ہوئی ایک گٹھری۔ ایک ٹھیلیا ہے گناہوں کا اور فریب کا۔

ناصر۔ (متعجب ہوکر) کیا کہہ رہی ہو! کیا کہہ رہی ہو! میری طرف تو دیکھو۔

عطیہ۔ لو دیکھا! (آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر) لو دیکھا! تمھیں کیا نظر آئے گا۔ میری آنکھوں میں۔ مگر میں تمھاری آنکھوں کو اس طرح پڑھ رہی ہوں جیسے کھلی ہوئی کتاب کو!

ناصر۔ بتاؤ! میری آنکھوں میں تم نے کیا دیکھا؟

عطیہ۔ بتاؤں؟ بتاؤں؟ میں تمھاری آنکھوں میں ایک چمک دیکھتی ہوں، جذبۂ طلب کی۔ ایک بے چین جذبۂ طلب۔ ایک وہ خواہش جو بچہ کے دل میں تازہ مٹھائی کے بھرے ہوئے تھال دیکھ کر پیدا ہوتی ہے!

ناصر۔ نہیں عطیہ! نہیں! تم ظلم کر رہی ہو میری طلب اتنی ادنیٰ نہیں، وہ کچھ اور ہے۔ زیادہ بلند، زیادہ صاف، زیادہ پاکیزہ۔ میری آنکھوں میں اس چراغ کا نور ہے جو میرے دل میں روشن ہے!

عطیہ۔ چراغ تاریکی کو کہا جاتا ہے، مگر پھر کاجل کی صورت میں تھوکتا ہے!

(ناصر ایک جوش اور ہیجان کی حالت میں عطیہ کے دونوں ہاتھ پکڑ لیتا ہے)

تجھے معلوم بھی ہے، تجھے معلوم بھی ہے۔ رنگین اور بے پرواہ تیتری ——"

عطیہ۔ (بات کاٹ کر) ارے ارے! کچھ بہک رہے ہو! کہہ کیا رہے ہو!

ناصر۔ یہ کہہ رہا ہوں، یہ کہہ رہا ہوں۔ رنگین تیتری۔ تو جس کو بچوں کا کھیل سمجھ رہی ہے وہ بچوں کا کھیل نہیں ہے۔ یہ کہہ رہا ہوں کہ جس کو تو طلب اور خواہش سمجھ رہی ہے وہ طلب ہے صادق اور خواہش ہے بے پناہ! — محبت کی طلب! آج میں نے کہہ دیا جو میں عرصہ سے کہنا چاہتا تھا! کتنی دفعہ میں نے کہنا چاہا ——

عطیہ۔ شکریہ! اس عزت افزائی کا! ایک بازی عورت کی بیٹی کے ساتھ اظہار التفات! آپ نے سوچا نہیں! آپ سمجھے نہیں! (زیر لب) مرد! مرد کہتا سب ہے اور سوچتا کم ہے!

ناصر۔ نہیں، عطیہ! میں نے سوچا، میں نے سمجھا! مگر محبت نسل و خون کے مفروضہ امتیازات کی پابند نہیں ہوسکتی!

عطیہ۔ جی ہاں! مگر اس کو باپ اور ماں اور چچی اور خالہ اور خالو کے حکم کا پابند ہونا ضرور ہے! دنیا کے شکاری کتوں کے دانت بہت تیز ہوتے ہیں! ناصر! جس کو ہم سماج کہتے ہیں وہ ایک شکاری کتا ہے۔

جہاں شیر حق رکھتا ہے کہ ہرن کو کھا جائے! — اور شیر کے دانتوں کا حال، مجھ سے پوچھو، میری ماں سے پوچھو جنھوں نے اپنی عمر کا بڑا حصہ ان ہی کتوں کے دانتوں سے — ہزاروں زخم کھا کر گزارا ہے!

ناصر ۔ مگر کیا محبت سماج کی پابندیوں کو گوارا کر سکتی ہے؟

عطیہ ۔ اس نے گوارا کی ہیں، وہ گوارا کرتی ہے اور وہ گوارا کرے گی!

ناصر ۔ لیکن جب ہی، جب کہ میں تم سے اپنی محبت کا جواب پاؤں!

عطیہ ۔ (مسکرا کر۔ مگر اس کا تبسم غمگین ہے)

ناصر ۔ میں جواب کیا دوں، جب مجھے سوال ہی کا یقین نہ آئے!

(میر امانت علی داخل ہوتے ہیں۔ دروازہ ہی سے کہتے چلے آتے ہیں)

ارے بھئی، آخر یہ شطرنج کب ختم ہوگی، کوئی چال بہت ہی الجھ گئی ہے؟

عطیہ ۔ جی نہیں دادا! آئیے تشریف لائیے۔ بازی ختم ہی کہاں ہوئی، ابھی تو ہم لوگ بحث ہی کر رہے ہیں کہ بازی ٹیڑھی ہوئی کس کی ہے! ناصر کہتے ہیں کہ بازی ان کی ٹیڑھی ہوئی ہے اور میں کہتی چلی کہ میری!

میر صاحب ۔ ابھی تم دونوں کی یہ بحث تو ختم ہونے سے رہی۔ کھانا جو دسترخوان پر ٹھنڈا ہو رہا ہے۔

عطیہ ۔ چلئے چلئے دادا! زندگی کی اصلی بازی تو دسترخوان کی بساط ہی پر ہاری اور جیتی جاتی ہے!

## تیسرا منظر

(چند خاندانی بڈھے جمع ہیں۔ دو صاحب صحنچی میں تخت پر بیٹھے ہیں۔ دو سامنے مونڈھوں پر۔ ایک بڑا سا حقہ درمیان میں رکھا ہے۔ ایک طرف پرانی وضع کا ایک شمع دان رکھا ہوا ہے)

"جی ہاں! عقلا تو پہلے ہی کہہ گئے ہیں کہ پسر نوح با بداں بنشست،

..... جناب! وہ تو خاندان پر دھبہ لگنا تھا لگ گیا، انصار مرحوم خود تو باپ دادا کا نام ڈبو کر رخصت ہو گئے اور یہ کلنک کا ٹیکہ ہمیشہ کے لئے ہم لوگوں کی پیشانی پر چھوڑ گئے!"

"آپ نے کچھ اور بھی سنا؟ وہ صاحبزادی عطیہ آج کل ناصر سے بہت گھل مل رہی ہیں"

"جناب میں خوب جانتا ہوں! خوب جانتا ہوں! انصار مرحوم کی داشتہ بڑی چالاک عورت ہے۔ بڑی چالاک جناب! اور چالاک نہ ہوتی تو خود انصار کو کیسے پھانستی؟ اب وہ دن رات اس فکر میں ہے کہ عطیہ کو پھر اسی خاندان میں کھپا دے۔"

"لاحول ولا قوۃ، لاحول ولا قوۃ، ہمارا شجرہ نسب... سو برس سے"

"... سو برس کیسے جناب! چودہ سو برس کہئے جناب! چودہ سو برس!"

"جی ہاں، جی ہاں، یہی تو میں کہتا ہوں کہ چودہ سو برس سے ہمارا شجرۂ نسب اس قدر صاف رہا ہے کہ کوئی شخص نقطہ نہیں لگا سکتا، اس میں، جی! اور اب خدا کی شان، کہ ایک بازاری عورت اپنی بیٹی کو اس گھر کی بہو بنانا چاہتی ہے!"

"استغفر اللہ، استغفر اللہ!"

"لاحول ولا!"

"العظمۃ اللہ!"

"لیکن جناب! لیکن جناب! ناصر کی والدہ کو ذرا سمجھانا دنیا ہے، ہوشیار رہیں ذرا!"

"سمجھا دیا ہے جناب! خوب سمجھا دیا ہے! وہ خود ہی کہتی ہیں کہ انصار کے باپ زندہ ہوتے تو کیا مجال تھی اس کی اس گھر کی طرف بھی جاتا۔ اور رشتہ کشتہ — تو جناب وہ تو صاف کہتی ہیں کہ ناصر نے معمولی تفریح دل لگی کے علاوہ اگر ذرا بھی کچھ اور خیال کیا تو سنکھیا کھا کے سو رہوں گی!"

"مگر، بھائی صاحب! میں تو یہ سمجھتا ہوں کہ ناصر کو زیادہ روک ٹوک کی ضرورت نہیں! نوجوان ہے، تھوڑی سی تفریح کر لیتا ہے، آخر جانتا تو وہ بھی ہے کہ جب ماں ہی کا کبھی نکاح نہ

ہوا تھا تو اب لڑکی کا نکاح کیسا — اجی بات تو یوں ہے کہ ادھر ادھر بالاخانوں کوٹھوں پر تفریح نہ کی چلو گھنٹہ آدھ گھنٹہ عطیہ سے ہنس بول لئے"

"بھئی واہ، بھائی صاحب، بات تو خوب نکالی آپ نے!"

"خوب نکالی بات — خوب، خوب، آخر ہیں تو یہ بھی پرانے گناہگار!"

"ارے میاں! یہ کام تو ہم سب نے کئے ہیں، سب ہی کرتے ہیں، اب دیکھ لیجئے نا، ہمارے یہ بھائی صاحب بیٹھے ہیں، ان کے قصے کس کو یاد نہیں! وہ مشتری کو بھگا کر لانا، ان کی بیوی کا خفا ہو کر چلے جانا، پھر مقدمہ بازی، پھر بچوں کی پرورش کے جھگڑے، مہر اور نان نفقہ کا جھگڑا، جہیز کی واپسی — سب ہی کچھ ہوا، اور سب ہی کچھ کیا انھوں نے، مگر یہ تو نہیں کہ خدا نخواستہ اپنے حسب نسب پر حرف لائے ہوں! —"

"جی نہیں! جی نہیں! اس معاملہ میں میں نے ہمیشہ احتیاط برتی، اجی، غلطیاں تو انسان کرتا ہی ہے لیکن باپ دادا کی قبروں پر کیسے لات مارے! شریف آدمیوں کا تو یہ کام نہیں ہے!"

"بجا ہے، بجا ہے"

"شرافت بڑی چیز ہے جناب! بڑی چیز ہے، شرافت!"

"اس میں کیا شک ہے۔ اس میں کیا شک ہے"

"اب دیکھئے نا، بھائی عابد علی نے نکاح کے بعد بھی بیوی کی صورت دیکھنے سے انکار کیا مگر نیکبخت عمر بھر ان ہی کے نام پر بیٹھی اللہ اللہ کرتی رہی! روٹی اس نے پکائی، جھاڑو اس نے دی، پوتا اس نے جوتا، مگر اُف نہیں کی، انتہا یہ کہ بھائی عابد علی کی رنڈیوں کو کھانے پکا پکا کر کھلائے — کیا کچھ نہیں کیا اس اللہ کی بندی نے، شرافت اس کو کہتے ہیں۔ پھر بھلا اس قسم کی گانے ناچنے والی عورتوں سے کیا توقع کی جا سکتی ہے، جیسی لطیفہ اور عطیہ ہیں! ہُڑدنگی، عیش پسند، ناک پر مکھی نہ بیٹھنے دیں، غیر مردوں میں بیٹھ بیٹھ کر ہی ہی کریں، — خدا محفوظ رکھے جناب!"

"سنتے ہیں کہ لطیفہ کے یہاں تو میر امانت علی کا عمل دخل ہے"

"بہت! اجی جناب، سب سے بھی کچھ زیادہ! بڈھا بھی ایک خرانٹ ہے، وہ اس فکر میں ہے کہ عطیہ کو کہیں ٹھکانے لگا کر لطیفہ کو اپنے قبضہ میں لائے، وہ تو دراصل مال کی فکر میں ہے!"

"سچ کہا، آپ نے!"

"سچ کہا آپ نے!"

"سنتا ہوں کہ بھائی احسان علی کے یہاں میر صاحب نے عطیہ کے متعلق کچھ تحریک کی تھی، مگر ایسا صاف جواب ملا کہ بیچارا منہ لے کے رہ گئے!"

"تو کیا بھائی احسان علی عطیہ کو اپنی لڑکی کے لئے قبول کرتے! اجی لاحول ولا........"

"انھوں نے تو صاف کہہ دیا کہ جب تک زندہ ہوں، خاندان کے شجرہ پر دھبہ نہیں آ سکتا، بلکہ جب میر صاحب نے کچھ زیادہ کہا تو وہ بگڑ گئے، انھوں نے کہا سنئے جناب! لطیفہ ہوں یا عطیہ، وہ تو وہی ہیں جو ہیں! گھروں رہیں یا کوٹھے پر بیٹھائیں! یہ تو ہو نہیں سکتا کہ وہ یا ان کی اولاد ہمارے گھروں کو ناپاک کرے!"

"خوب کہا انھوں نے!"

"ایسا ہی کہنا چاہئے تھا!"

"اچھا جناب بھائی صاحب، تو اب میں چلتا ہوں!"

"کہاں؟ کہاں؟ تشریف رکھئے نا!"

"جی، مجھے آج بھائی معصوم علی کے مقدمہ میں شہادت دینے عدالت جانا ہے!"

"ہاں! ہاں! میں تو بھول ہی گیا تھا، آج شہادت، آپ کی کیا ارادے ہیں پھر؟"

"اجی ارادے وارادے کیا، نکاح میں ہم موجود تھے،

بلکہ دولھا کے پاس ہی بیٹھے ہوئے تھے، مہر کہنے کو تو ایک لاکھ کا بندھا، مگر مہر کے ادا کرنے کا تو ہمارے خاندان میں کوئی دستور ہی نہیں، آج تک تو کسی نے ادا کیا نہیں، شمشاد علی کی بیوی کو طلاق ہوئی، ناظم حسین اور کاظم حسین دونوں بھائیوں نے اپنی بیویوں سے قطع تعلق کر لیا، خود ہمارے دادا نے شادی کے تین سال کے بعد ہی بیوی کو میکے بھیجا تو پھر عمر بھر نہ بلایا، بلکہ ۱۵ سال تک تو ہمارے والد کی پرورش بھی ماں کے گھر ہوئی پھر کیا کسی نے مہر ادا کیا؟ اور علاوہ برین میری شہادت تو یہ ہے کہ مہر معاف ہو چکے ۔۔۔ (کسی قدر مسکرا کر) جناب جب شوہر کہتا ہے کہ معاف ہو چکے تو ضرور معاف ہو چکے!

"اچھا تو خدا حافظ!" سلام علیکم!

وعلیکم السلام! وعلیکم السلام! (محفل برخاست ہوتی ہے)

(باقی آئندہ) قاضی عبدالغفار (مدیر پیام)

# پردیسی پریتم

چھم چھم برست برکھا آئی — کوئل کوک کے یاد دلائی
ساون آیا تم نا آئے

ننھی بوندیاں من کو بھائے — ملن کی اچھا خوب رجھائے
برہ کی آگ کو کون بجھائے — اس دکھیا کو کون منائے
ساون آیا تم نا آئے

اس رت میں پردیس نہ جاؤ — برہ کا دکھڑا چھوڑ نہ جاؤ
من کو مورے توڑ نہ جاؤ — آؤ! آؤ!! پیا مورے آؤ
ساون آیا تم نا آئے

سب سکھیاں جھولیں جھولن — تم بن نا ہی آئے چینن
نیند نہ آئے ساری رینن — مورے پھوٹیں رو رو نینن
ساون آیا تم نا آئے

کشو تلکر کیف (عثمانیہ)

"تعلیمی سفر یورپ"

ڈائری کا پہلا ورق

---

شنبہ ۲۹ مئی ۱۹۳۶ء

خدا کا نام لے کر دن کے گیارہ بجے میں جہاز رانپورہ پہ سوار ہوئی جس وقت ہسپتال سے نکلی ہوں میری طبیعت بہت خراب ہو رہی تھی۔ کیونکہ ایک گھنٹے پیشتر ڈاکٹر نے انجکشن دیا تھا۔ مجھ کو عجیب پریشانی سی ہو رہی تھی۔ دل میں طوفان مایوسی برپا تھا تلاطم ناامیدی گرداب خوف میں جاگزیں ہو رہا تھا۔ کبھی تو خیال ہوتا تھا کہ کاش کوئی ایسی طاقت ہو جو مجھ کو گھر واپس جانے پر مجبور کر دے۔ کبھی کہتی تھی نہیں۔ دیرینہ آرزو پوری ہو رہی ہے مجھ کو جانا ہی چاہئیے۔

جہاز پر میرا بھائی وزیر سلطان، میرا لڑکا انور اور میرے چچازاد بھائی عبدالعزیز میرے ساتھ آئے تھے۔ تینوں کے ہاتھوں میں پھولوں کے ہار اور گلدستے تھے۔ جہاز کے چلنے کا وقت جب قریب ہوا تو انھوں نے مجھ کو پھول پہنائے گلدستے دئیے۔ انور نے میری متعدد تصویریں لیں اور سب مجھ کو کیبن تک پہونچانے آئے۔ انور نے چھوٹی سی صورت بنالی تھی۔ عبدالعزیز اس کو زبردستی باہر لے گئے۔ جہاز ایک بجے روانہ ہوا۔ سمندر کی موجوں کی طرح میرے دلی جذبات و تحسرات بھی موجزن ہو رہے تھے۔ کبھی تنہائی کا خیال ہوتا تھا کبھی بچوں کی یاد تڑپاتی تھی۔ دن بھر مجھ کو بے چینی و بے قراری رہی، مرض میں شدت رہی۔ تمام جسم میں گرمی پھنک رہی تھی۔ معلوم ہوتا تھا گویا رگ رگ میں آگ بھری ہے۔ مسز دتا ہماری رہنما نے جو ایک اسکاچ خاتون ہیں مجھ کو کئی بار آکر دیکھا اور دلاسا دیتی رہیں میرے کھانے کا انتظام دو روز کے لئے نیچے کروا دیا۔ بڑی مہربان و خوش اخلاق ہیں۔ ہماری پارٹی میں اتفاق سے ایک لیڈی ڈاکٹر بھی ہیں۔ مسز دتا نے ان کو شام کے وقت میرے حالات دریافت کرنے کے لئے بھیجا۔ میں نے اپنی کیفیت بیان کی دوا اور نسخے دکھلائے۔ یہ پہلی ڈاکٹر ہیں جنھوں نے مجھ کو گرم غذا کھانے سے روکا حتیٰ کہ گوشت کو بھی منع کر دیا۔

یکشنبہ ۳۰ مئی۔

میں نے بالکل انڈے گوشت اور مچھلی چھوڑ دی۔ صرف ترکاری، روٹی، مکھن اور میوے پر اکتفا کرتی ہوں۔ خدا کے فضل سے آج ذرا طبیعت پر سکون ہے۔

ہماری پارٹی کی ایک خاتون مس گول سنجانا بمبئی کی پارسی لیڈی میری شریک کیبن ہیں، ان کا متلی سے برا حال ہو رہا ہے ان کی ہم قوم لڑکیاں آکر ان کو زبردستی ڈک پر لے جاتی ہیں لیکن وہ کچھ دیر بعد چلی آتی ہیں اور لیٹ جاتی ہیں ان کے سر میں شدت کا چکر ہے۔

دوشنبہ ۳۱ مئی

اب تک میں اوپر نہیں گئی، کیبن ہی میں رہتی ہوں۔ نوکرانی اصرار کرتی رہتی ہے کہ ڈک پر جا کر بیٹھئے ہوا کھانے سے

آپ کو فائدہ ہوگا۔ مسز دتا ابھی آئیں تھیں، میں نے اُن کو ایک تار لکھ کر دیا "میں بہتر ہوں فکر نہ کیجئے" اور اُن سے درخواست کی کہ از راہ عنایت بذریعہ لاسلکی اسس کو میرے گھر روانہ کردیں۔ آج میری ظاہری حالت بہت بہتر ہے۔ نیند اچھی آئی۔ کوئی درد و بے قراری نہیں۔

سہ شنبہ یکم جون ۱۹۳۷ء

ڈک پر بیٹھنے اور تازہ ہوا کھانے سے میری طبیعت بہتر اور افاقہ معلوم ہو رہا ہے۔ آج میں نے ناچ دیکھا، جہاز پر سے ہی یورپین زندگی شروع ہو جاتی ہے۔ مختلف کھیل اور ذرائع تفریح مہیا رہتے ہیں بیڈمنٹن، ٹینس کوٹ، پنگ پونگ، برج، ریسز، کانسرٹ، فینالسی ڈریس وغیرہ غرض کہ مصروفیت اور سیر دل بہلانے کے جملہ سامان موجود رہتے ہیں، کتب خانے سے پڑھنے کے لئے کتابیں ملتی ہیں، ہر کھانے پر تمام مسافر ڈائننگ ہال میں اکٹھا ہوتے ہیں۔ بڑی بڑی میزوں پر سب مل کر کھاتے ہیں رات کے کھانے پر عموماً لوگ اچھے اچھے کپڑے پہن کر آتے ہیں اور کھانے کے بعد بیانڈ کے ساتھ ناچ ہوتا ہے۔ اہل یورپ کی طبیعت بھی ایک طرفہ تماشا ہوتی ہے۔ سمندر پر ہوں ہوا پر ہوں پہاڑ پر یا زمین پر ہمیشہ زندگی کو مسرت آگین و خوشگوار بنانے کی سعی کرتے ہیں گو وہ خوشی دیرپا نہ ہو نہ سہی۔ ڈانس میں بڈھے، جوان و نوجوان سب ہی شریک ہوتے ہیں۔ ایک ہی رنگ میں ڈوبے ہوئے معلوم ہوتے ہیں۔

چہارشنبہ ۲ جون

آج شام جہاز عدن پہونچے گا۔ ہم سفر خواتین بندر پر اترنے کی تیاری کر رہی ہیں۔ مجھ سے مسز دتا کہہ رہی ہیں آپ کو ہمارے ساتھ نہیں چلنا چاہئے۔ آپ عقلمند بنیں اور جہاز پر سے ہی تماشا دیکھیں۔

تقریباً تین بجے جہاز عدن پر پہونچا، سب سے پہلے نیچے اونچے پہاڑ نظر آئے جن پر درخت کا نام نہیں، پہاڑوں پر اور دامن میں بڑی بڑی خوبصورت عمارتیں بنی ہوئی ہیں، شہر عدن دور سے نظر آتے ہی میں نے درود شریف پڑھنا شروع کیا اور اپنی صحت کے لئے دعائیں مانگیں، سرزمین حرم زادہا اللہ شرفاً و تعظیماً گو نظروں سے بہت دور رہتی ہے لیکن نہ معلوم کیوں ایک اندرونی روحانی فرحت و مسرت کا احساس ہوتا ہے، سمندر میں سیکڑوں کشتیاں پڑی ہوئی ہیں۔ ہمارے جہاز کے بہت سے مسافر کشتیوں میں بیٹھ بیٹھ کر گئے اور سیر کر کے واپس آئے چھوٹی چھوٹی کشتیوں میں عرب و حبشی سامان بیچنے کے لئے لاتے ہیں اور رسیوں کے ذریعہ تھیلیوں میں اشیاء اوپر پہونچاتے ہیں۔ اکثر میموں نے ان سے چیزیں خریدیں، اوپر سے مول کرتی رہیں۔ بڑی دیر میں قیمتوں کا تصفیہ ہوا۔ ڈک پر بھی چند اشخاص کارڈ، اخبار و کتابیں فروخت کرنے لائے۔ ان لوگوں کی عموماً تباہ حالت ہوتی ہے، ان کے سروں پر ترکی ٹوپیاں ہوتی ہیں، اکثر افسر سوٹ میں ہوتے ہیں لیکن ترکی ٹوپی پہنتے ہیں، بہت بھلے معلوم ہوتے ہیں۔

مسز صوفی ام۔ اے (علیگ)

# ذوقِ نظر

رہا ہے سامنے آنکھوں کے وہ بیدادگر برسوں
اٹھائی ہم نے گویا لذتِ ذوقِ نظر برسوں

تماشا ہے کہ ہم اس راہ میں آنکھیں بچھاتے ہیں
نہیں ہوتا جدھر اس فتنۂ قامت کا گذر برسوں

علاج اس کا سمجھ میں کچھ نہ آیا گو بہت سوچا
رہا چکر میں دردِ دل سے میرے چارہ گر برسوں

کنشت و کعبہ و دیر و کلیسا سب سے واقف ہوں
پھرایا ہے کسی کی جستجو نے در بدر برسوں

نہ کھایا رحم اس سفاک نے بھولے سے بھی ہم پر
نہ آیا نالۂ و فریاد میں رنگِ اثر برسوں

درازیٔ شبِ فرقت کا قصہ مختصر یہ ہے
نہ دیکھا ہم نے اے پیغام بر روئے سحر برسوں

گھڑی بھر چین سے رہنے نہ دے گی یہ تڑپ دل کی
رلائے گا کسی کے ہجر میں دردِ جگر برسوں

کبھی تھی ایک دن اغیار سے ترکِ تعلق کی
نہ آیا بس اسی اک بات پہ وہ میرے گھر برسوں

نہ کیونکر اے معینؔ ہو پاک عیبوں سے کلام اپنا
کہ آخر ہم نے کی ہے خدمتِ اہلِ ہنر برسوں

نواب اِعانت جنگ معین الدولہ بہادر معینؔ

# غزل بطرز فارسی

کہا میں نے یہ پردہ چشمِ مردم سے بشر ہو کر
کہا پھر کیا بپا کر دیں قیامت جلوہ گر ہو کر

کہا میں نے ستم کا داغ ہے اے ماہ دامن پر
کہا ممکن ہے کیونکر داغ سے بچنا قمر ہو کر

کہا میں نے بڑی شہرت ہے خورشید قیامت کی
کہا تجھ کو تماشا ہم دکھا دیں جلوہ گر ہو کر

کہا میں نے کہ دل پتھر ہے شاید اِن حسینوں کا
کہا پھر دل میں گھر پتھر کے پیدا کر شرر ہو کر

کہا میں نے ہوا انجام کیا شمعِ شبستاں کا
کہا دم بھر میں وہ بھی بجھ گئی شمعِ سحر ہو کر

کہا میں نے دلِ زاہد پہ بت خانے میں کیا گزری
کہا اب تک تپاں ہے بسمل تیرِ نظر ہو کر

کہا میں نے وہ اپنے قول تم نے سب بھلا ڈالے
کہا سہو و خطا سے کون خالی ہے بشر ہو کر

کہا میں نے کہاں حسن خم ابرو کہاں خنجر
کہا یہ بھی پری بن جائے گا زیبِ کمر ہو کر

کہا میں نے رہے صدق و صفا سے ربط اچھا ہے
کہا چھپتا ہے ہم تو صدقؔ سے شیر و شکر ہو کر

صدق جائسی

(افسانہ)

# "تصویر کی قیمت"

بیگم شفیع نے گلاب کی پتی کو توڑتے ہوئے کہا، ریاض کی اٹھائیسویں سالگرہ کی تقریب میں ہمیں کیا تحفہ پیش کرنا ہوگا، یہ کوئی اہم مسئلہ نہیں، نوشابہ نے جواب دیا، ایک باکمال مصور کے لئے چند حسین اور قیمتی تصویروں کے سوا اور کیا تحفہ موزوں ہو سکتا ہے لیکن سالگرہ تو ان کی ہے تصویروں کی نہیں بیگم شفیع نے کہا،

"کچھ ہو" نوشابہ بولی، میں نے بھی ایک تصویر دینے کا ارادہ کر لیا ہے، اس نے رومال میں لپٹی ہوئی تصویر نکالی، مشرقی حسن کا بہترین نمونہ۔ اس تصویر حسن کا مضمون امریکہ کے شہرۂ آفاق مصور پال رومو Palumo کا قلم ہے۔

تصویر حد درجہ حسین ہونے کے علاوہ غضب کی اپنے اندر جاذبیت رکھنے والی تھی۔

بیگم شفیع نے تصویر لے لی! اور چند منٹ تک اسے بغور دیکھتی رہیں لیکن نوشابہ! بیگم شفیع نے چند سے توقف کے بعد کہا، تم نے یہ کیسے حاصل کی؟ اب جبکہ اس کا اشتیاق انھیں بے چین کر رہا تھا اس کی وضاحت ایک طوالت چاہتی ہے، نوشابہ نے تصویر کو واپس لیتے ہوئے کہا، یہ سمجھ لیجیے گا کسی ذریعے سے۔ اور وہ ذریعہ مسٹر مجیب ہیں —— کیوں نا

بیگم شفیع کے اس چست جملہ پر نوشابہ کی صندلی پیشانی عرق آلود ہو گئی اور مسٹر مجیب نے —— کیسے حاصل کی؟ یہی نا۔ نوشابہ نے جملہ کی تکمیل کی۔ انھیں اپنے ایک ساتھی سے ملی۔ اور ساتھی نے اپنے دوست مصور سے حاصل کی۔ اور مصور نے خود تصویر بنائی۔ جملہ ختم ہو گیا

---

دوسرے دن ریاض نگار خانے میں بیٹھا ہوا تصویر بنا رہا تھا —— مقابل کی تصویر جو اپنی سالگرہ کی تقریب میں اس نے نوشابہ کے ذریعے حاصل کی تھی۔ مستعدی کے ساتھ وہ تصویر میں منہمک تھا۔

موٹر کے انجن کی پھٹ پھٹ آواز اس کے کانوں کے پردے پھاڑ رہی تھی، ریاض جھنجھلا کر اٹھا —— دریچے کے پاس جا کر اس نے معلوم کیا —— ایک موٹر مکان کے دروازے پر آ رکی۔ اور دو لڑکیاں کار سے اتر رہی تھیں —— ایک دراز قامت گندمی رنگ والی —— دوسری بھورے بالوں والی ——

ریاض کسی گہرے خیال میں ڈوب گیا۔ متعدد خیالات اس کے دماغ میں گھوم رہے تھے، اس نے خیال کیا ایک دفعہ شاید کسی شادی کی محفل میں میں نے انھیں دیکھا ہے —— اور قبل اس کے وہ یہ معلوم کر سکے کہاں؟ اور کب؟ —— پیروں کی آہٹ سے وہ چونک اٹھا —— لڑکیاں اس کے نگار خانے میں داخل ہوئیں۔ مصور ان کے استقبال کے لئے اٹھا مصافحہ کے بعد ان کے لئے کرسیاں پیش کیں۔ اور خود تصویر لئے بیٹھا —— لڑکیاں نگار خانہ کی سیر کر رہی تھیں، چند لمحے گھومنے کے بعد وہ ریاض کے قریب آئیں —— اور اس کو تصویر بناتے دیکھا ——

"کتنی خوبصورت ہے" بھورے بالوں والی لڑکی نے کہا،

کیا قیمت ہے اس کی دوسری لڑکی نے دریافت کیا ——

مصور مسکرایا، تعظیماً وہ اٹھا —— تصویر اس کے ہاتھ میں تھی ——

ایک لڑکی نے تصویر اس کے ہاتھ سے لے لی ——

ہم اس کے لئے کیا خدمت کر سکتے ہیں، تصویر والی لڑکی نے کہا۔

یہ تصویر، مصور نے ہلکی آہ کے ساتھ کہا، نہیں دی جا سکتی ——

اوہ! یہ آپ کی ہے بھورے بالوں والی لڑکی نے مسکرا کر کہا، معاف کیجیے ہم نے غلط اندازہ لگایا —— جی نہیں، ریاض نے پہلو بدل کر کہا، یہ میرے ایک دوست کی ہے، جو مقابل کی تصویر بنانے کے لئے حاصل کی گئی ہے، بڑی نوازش ہوگی اگر ایک کاپی ہمیں بھی مل جائے۔ اگر اجازت ملی تو —— مصور مسکرایا ——

ورنہ اللہ اللہ خیر صلّا۔ لڑکی نے شوخ لہجہ لئے ہوئے کہا، کل تک آپ انتظار کریں ۔ میں اس کے متعلق جواب دونگا شکریہ! لڑکیوں نے مصافحہ کیا۔ اور رخصت ہوئیں۔

---

لڑکیوں کے رخصت ہونے کے بعد وہ دیر تک کمرے میں ٹہلتا رہا۔ آج پہلی مرتبہ اسے ان لڑکیوں سے ملنے کا اتفاق ہوا یہ ڈپٹی صاحب کی لڑکیاں ہیں جو سامنے والی کوٹھی میں رہتی ہیں ان کا نام اُس نے معلوم کرنے کی کوشش کی۔ لیکن اس وقت اُس کا حافظہ کام نہ دے سکا۔

تصویر کو مکمل کئے بغیر ریاض اٹھا اور بلا ارادہ لباس تبدیل کر کے گھر سے روانہ ہوا، معلوم نہیں کہاں، اب جبکہ اس کی موٹر حسین ساگر کے کٹہرے سے گزر رہی تھی دفعتہً وہ اپنے خیالوں سے چونکا۔ اسے اپنی نوعیت پر سخت نادم ہونا پڑا۔ اُس کی موٹر بند پر کھڑی ہونے والی کار سے ٹکرائی ۔ فوری بریک کرنے پر خفیف ساجھٹکا اس نے محسوس کیا۔ اُس کی موٹر کا سامنے والا مڈ گارڈ کچھ ٹیڑھا ہوگیا تھا۔ ریاض جھنجھلا کر موٹر سے اترا۔ لیکن قریب کی نسوانی مانوس آواز نے اُسے اپنی طرف متوجہ کیا۔ "ہلو ریاض تم کدھر۔

اوہو آپ، نوجوان مصور نے مصافحہ کے لئے ہاتھ بڑھایا

آپ مصور ہیں نا۔ دوسری لڑکی نے مذاقاً کہا۔

لیکن میں نے پہلی مرتبہ آپ کو یہاں دیکھا ہے بھورے بالوں والی لڑکی نے کہا۔ میرے خیال میں آپ یہاں روز تشریف لاتے ہیں روز نہیں تو کبھی کبھی ضرور ۔ دوسری لڑکی نے جواب دیا۔ آئیے بیٹھیں اس کرسی پر۔ اُن میں سے ایک لڑکی نے کہا۔

نہیں اب مجھے اجازت دیجئے، مصور رخصت ہونے لگا۔ لیکن کل تک مجھے اس کا جواب ملنا چاہئے لڑکیوں نے گرم جوشی کے ساتھ مصافحہ کیا۔

انشاء اللہ اُس نے کہا۔ اور لڑکھڑاتا ہوا موٹر میں سوار ہوا۔

---

دوسرے دن ریاض صوفہ پر دراز تھا، اس کے ہاتھ میں تصویر تھی، جو کل رات ان تھک کوششوں کے ساتھ تیار کی تھی کتنی خوبصورت ہے، اس نے بدستور تصویر کو گھورتے ہوئے کہا میں نہیں کہہ سکتا یہ تصویر مجھے کتنی پسند ہے۔ اگر میں اس کو حاصل کر سکوں تو کس طرح۔

شوفر نے مصور کی خدمت میں ملاقاتی کارڈ پیش کیا۔ نجمہ صدیقہ کے نام نجمہ صدیقہ۔ اس نے مدھم لہجہ میں دہراتے ہوئے کہا۔ انھیں اندر بھیج دو

معاف کیجئے گا مسٹر ریاض میں ذرا وقت سے پہلے ہی چلی آنے والی لڑکی نے کہا۔ بڑی خوشی کی بات ہے مصور نے کہا تشریف رکھیے آپ، فرمائیے آپ نے تصویر کے متعلق کیا فیصلہ صادر کیا ۔

آپ شوق سے یہ تصویر لے جا سکتی ہیں، ریاض اٹھا اور میز کے دراز سے تصویر نکال کر اُن کے آگے پیش کی ۔

نجمہ ریاض کی اس غیر متوقع آمادگی پر حیران تھی "۔ اور آپ پاس" اُس نے حیرت کے ساتھ دریافت کیا۔ میرے پاس یہ رہے گی اُس نے دوسری تصویر دکھلائی۔ جو کل رات نہایت جانفشانی کے ساتھ ختم کی تھی۔ لڑکی کانپ اٹھی۔ شرم وحیا کی ایک لہر اس کے دل میں اٹھی ۔ سر سے پیر تک اُس نے مصور کو دیکھا۔ یہ تصویر میں نے بنائی ہے، مصور نے جواب دیا۔ آپ کو پسند ہے نا۔

نہیں۔ میری ہے "حسین لڑکی نے نگاہیں نیچی کرلیں۔

یہ کتنے داموں میں دی جائے گی ۔ مصور نے دریافت کیا۔

اس کے دام نہیں لئے جائیں گے۔ لڑکی نے بیباک ہو کر کہا، اگر وہ دیوار والی تصویر مل جائے مصور کی نگاہیں اٹھیں ۔ اور تصویر تک جا کر رکیں ۔ ایک غیر معمولی جذبہ اُس نے اپنے دل میں محسوس کیا۔ اُس نے آہستہ سے لڑکی کی کلائی دبا کر کہا۔ یہ میری ہے اور یہ ۔ لڑکی نے اپنی تصویر دکھا کر کہا ۔ اس کی قیمت ۔ اُس تصویر کے معاوضہ ۔

**صابر کوسگوی**

# بولتی تصویریں

"پریس، ریڈیو اور فلم انسانیت کو ایک روحانی رشتہ میں منسلک کرتے ہیں۔ روحانی اپیل کے ذریعہ زندگی کو عام طور پر ایک سانچے میں ڈھال دیتے ہیں پریس اپنے الفاظ، ریڈیو اپنی آواز اور فلم اپنی متحرک تصویروں سے خبروں، واقعات اور خیالات کو فراہم کر کے اپنے ذریعہ اس حد تک معلومات کو وسعت دیتے ہیں کہ جس کا اندازہ ممکن نہیں، وہ جذبات اور احساسات کے باہمی تبادلہ کا ایک ذریعہ ہیں اور اس طرح اقوام عالم میں ایک ایسے سمجھوتے کو پیدا کرتے ہیں جو روز بروز مستحکم ہوتا جاتا ہے"!

آل انڈیا موشن پکچر سوسائٹی کے صدر سر فیروز سیٹھنا کی ایک تقریر کا یہ اقتباس ہے، اپنی اسی تقریر میں سر فیروز نے یہ بھی کہا کہ:-

"سینما اور فلم کو بچوں اور نوجوانوں کی تعلیم و تربیت میں بڑی حد تک استعمال کیا جا سکتا ہے"۔

فلم کی تعلیمی و تعمیری اہمیت تمام متمدن ممالک میں مسلمہ ہے، فلم کے ذریعے جو تعلیم و تربیت دی جاتی ہے اُس کے نقوش بہت گہرے لوح دماغ پر مرتسم ہو جاتے ہیں جس ملک میں تعلیم یافتہ افراد کم ہوں، جہاں جہالت کا دور دورہ ہو اور مختلف زبانیں بولی جاتی ہوں وہاں فلم ہی ایک ایسا ذریعہ ہے جس کے ذریعے نہایت آسانی اور خوش اسلوبی سے تعلیم دی جا سکتی ہے، اخلاق بلند کئے جا سکتے ہیں، عادات و اطوار سدھارے جا سکتے ہیں اور طرز معاشرت کو سادہ اور با اصول بنایا جا سکتا ہے۔ فلم کے اس پہلو پر قطعاً توجہ نہیں کی گئی، فلم کا یہ رُخ بالکل تاریکی میں ہے سخت ضرورت ہے کہ ہماری فلمساز کمپنیاں اس طرف متوجہ ہوں اور فلم کے اس رُخ کو اجاگر کرنے کی کوشش کریں۔

موجودہ دور میں تفریح و تفنن کے سلسلے میں جو فلم تیار ہوئے ہیں اُن میں بہت کچھ اصلاح کی ضرورت پائی جاتی ہے۔ ہماری فلمساز کمپنیوں کو چاہیے کہ ایسے فلم تیار کریں جن میں تفریح و تفنن کے پیرایہ میں انسانی زندگی کے ایسے سبق آموز حقائق پیش کئے جائیں جن کا مظاہرہ نوخیز لڑکے اور لڑکیوں کے لئے کارآمد ہو۔ ہماری فلموں کو بدمذاقی کی سرحد سے بہت دور اور اخلاقی پستی سے بالکل مبرا ہونا چاہیے۔ فلموں کا معیار اتنا بلند اور پاکیزہ ہو کہ وہ اپنے ناظرین کے دلوں میں عشق و محبت کے جذبات کو متحرک کرنے کے عوض اپنے ملک کے شاندار ماضی کی یاد کو تازہ کریں، تاریخی روایات کو دہرائیں، ہماری دماغی فضا کو منور کریں، ہمارے تمدن اور معاشرت کی اصلاح کریں اور۔ ہم کو مغرب کی اندھی تقلید کی برائیوں اور نقصانات سے واقف کرائیں۔

اکثر فلموں کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ فلم کے آرٹ کا ذوق کس قدر پست ہے، ہر فلمی کہانی کا پلاٹ تقریباً یکساں ہوتا ہے، ایک ہی افسانۂ عشق ہوتا ہے جو مختلف طریقوں سے بیان کیا جاتا ہے۔ ایک مرد اور ایک عورت کی داستان محبت سے فلم کا آغاز ہوتا ہے عاشق و معشوق کے راستے میں اقسام کی دشواریاں اور رکاوٹیں حائل ہوتی ہیں مگر آخر میں انجام بخیر ہوتا ہے۔ یہ خلاصہ ہے تقریباً ہر طربیہ" ڈرامے کا اگر وہ "حزنیہ" ہے تو عاشق و معشوق گاتے بجاتے سیدھا جنت کو سدھارتے ہیں۔ ان ہر دو قسم کی فلموں میں ناظرین کی دلچسپیوں میں اضافہ کرنے کی خاطر کودا پھاندی، مار دھاڑ، نام نہاد موسیقی اور مخرب الاخلاق ظرافت کی کمی نہیں ہوتی جس کو

مذاق کہا جاتا ہے وہ حقیقت میں بد مذاقی اور اخلاقی پستی کا قابل نفرت نمونہ ہوتا ہے، بوس و کنار کی وہ عریاں نمائش ہوتی ہے کہ ہندوستانی تہذیب مارے شرم کے پانی پانی ہو جاتی ہے، ہمارے فلمسازوں نے مغربی فلموں سے بس اتنا ہی سیکھا ہے۔ گانے موقع اور بے موقع اس قدر بھر دیئے جاتے ہیں کہ فلم دو ڈھائی گھنٹے میں ختم ہونے کے عوض تین ساڑھے تین گھنٹے میں ختم ہوتی ہے۔ عاشق کا دم آخر ہے مگر وہ چیخ چیخ کر گا رہا ہے، معشوقہ دم توڑ رہی ہے مگر مرتے مرتے ایک آدھ ٹھمری یا غزل سنا جاتی ہے۔

ناچ گانے ہندوستانی فلموں کا ایک بڑا جزو بن گئے ہیں، بغیر ان کے کوئی فلم مکمل نہیں سمجھی جاتی۔ مغربی قسم کے نیم عریاں ناچ اور ان کے حیا سوز، غیر مہذب اور مخرب الاخلاق مناظر مرد اور عورت کے جذبات میں ایک تلاطم برپا کر سکتے ہیں، علاوہ اس کے ہندستانی فلم کے مشرقی ماحول میں جذبات کو برانگیختہ کرنے والے مغربی ڈانس مغرب کی اندھی تقلید اور بھونڈی نقالی کا قابل نفرین مظاہرہ ہوتے ہیں اور ہمارے فلمسازوں کی ذہنیت کا ماتم کراتے ہیں۔ بے محل اور بے موقع گانوں، بھونڈے مذاق اور نیم عریاں مغربی طرز کے رقص کو ہماری فلموں سے قطعاً خارج کر دینا چاہیے، ایسی فلمیں بجائے اخلاق و معاشرت اور عادات و کردار کی تعمیر کے اُن کی تخریب کا ذریعہ ہوئی ہیں اور اپنے ناظرین کو بد مذاقی اور بد اخلاقی کی دعوت دیتی ہیں۔ جب تک ہماری فلموں سے یہ خرابیاں دور نہ ہوں گی اُن کا تخریبی پہلو نمایاں رہے گا۔

شاذ ہی کوئی فلم ایسی نظر آتی ہے جس میں عیسائی اور یہودی لڑکیوں کے نیم عریاں ناچ نہ ہوتے ہوں اور اُن کے حسن عریاں کی نمائش نہ کی جاتی ہو۔ جن مغربی فلموں کی تقلید میں ہماری فلموں میں اسی قسم کے ناچ ٹھونس دیئے جاتے ہیں اُن میں اس قسم کے بے موقع اور بے محل ڈانس ہرگز نہیں ہوتے۔ اگر ہماری فلموں سے یہ ناچ نکال دیے جائیں تو فلم اپنی جگہ قائم رہتی ہے، کسی قسم کا فرق نہیں پڑتا۔ پھر ایسے بے موقع ناچ خواہ مخواہ ٹھونس دینے سے فائدہ؟ بجز اس شے کے کہ فلم کی طوالت میں اضافہ کیا جائے۔

یہ کہنا ایک حد تک صحیح ہو سکتا ہے کہ ناچ سے انسانی دل و دماغ کو ایک قسم کی تفریح ہوتی ہے۔ مگر جب تک فلموں میں ناچ کا انتخاب فن رقص کے اصول پر نہ کیا جائے موجودہ بھونڈے ناچ ہرگز کسی قسم کی تفریح کا باعث نہیں ہو سکتے۔ فلمی کہانی میں رقص کی نمائش کیلئے موقع و محل کا لحاظ رکھنے کی سخت ضرورت ہے، ہمارے فلمساز ایسے ڈرامے لکھوائیں جن میں رقص کی کافی گنجائش ہو اور ایسے موقع پر رقص کے لئے عیسائی اور یہودی لڑکیوں کا انتخاب کرنے کے عوض بہتر ہوگا کہ ایسی ناچنے والیوں کو فراہم کریں جو رقص کے فن سے بخوبی واقف ہوں۔

فلموں کی کامیابی کا راز زیادہ تر اداکاروں کی صحیح اداکاری اور اُن کی ذہنیت پر منحصر ہے۔ یہ واقعہ ہے کہ اداکاری ایک فطری چیز ہے ہر کس و ناکس میں یہ صفت نہیں پائی جاتی، باوجود اس کے اداکاری کو کامیاب بنانے اور منظر عام پر لانے کے لئے ایک اچھے ڈائرکٹر کی نگرانی میں کافی مشق کی شدید ضرورت ہے۔ ہمارے فلمساز اپنے اداکاروں کو ایک دو مرتبہ مشق کرنے کے بعد کیمرے کے سامنے کھڑا کر دیتے ہیں اور اداکاروں نے اپنی اداکاری کا معیار یہ سمجھ لیا ہے کہ کیمرے کے سامنے آتے ہی دونوں ہاتھوں کو ادھر ادھر کھینچنا اور بے موقع جذبات کا اظہار کرنا اُن کی اداکاری کی انتہائی کامیابی ہے۔ جب تک وہ فلم میں کہانی کے لحاظ سے ایسی فضا پیدا نہ کریں جس کا اثر دیکھنے والوں کو کہانی کے ماحول میں نہ پہنچا دے اور نقل میں اصل کا رنگ

نہ پیدا کرے کوئی فلم کبھی کامیاب نہیں ہو سکتی۔ جب تک اداکار اپنی ہستی کو اپنے کرداروں کی ہستی میں جذب نہ کریں نہ فلمی ماحول پیدا ہو سکتا ہے اور نہ دیکھنے والوں پر کوئی خاص اثر پڑ سکتا ہے۔ مگر افسوس کہ ہمارے اداکار ابھی تک اس ذہنیت سے محروم ہیں۔ نہ ڈائرکٹر ہی اپنے فرائض سے واقف ہوتے ہیں اور نہ اداکار۔ ان کے تصور میں چند اداکاروں اور چند مناظر کو فراہم کرنا اور ان کی مسلسل تصویریں کھینچنے کا نام فلم ہے، انھیں یہ نہیں معلوم کہ جب تک کوئی فلم آرٹ کے نقطۂ نظر سے نہ بنائی جائے وہ "فلم" کہلانے کی مستحق نہیں ہو سکتی۔ ہماری فلمساز کمپنیاں بہت کم ایسے فلم بناتی ہیں جو آرٹ کے معیار پر اتر سکیں اس کی وجہ یہ بیان کی جاتی ہے کہ عوام کے عامیانہ مذاق کا لحاظ کرنا ضروری ہے ورنہ فلم سے آمدنی ہونا دشوار بلکہ تقریباً ناممکن ہے اگر ہماری فلمساز کمپنیاں ذرا اپنی نظر کو وسیع کریں تو اُن کا یہ تخیل غلط ثابت ہو سکتا ہے، کیونکہ نیو تھیٹرز، بمبئی ٹاکیز اور پربھات کی اکثر معیاری فلمیں ہفتوں چل چکی ہیں اور اپنے بنانے والوں اور پیش کرنے والوں کو کافی معاوضہ دے چکی ہیں۔

مرزا سیف علی خاں

# میرا کھیل

غبارِ رہگذر سے کھیلتا ہوں! سفر میں ہم سفر سے کھیلتا ہوں
جہانِ فتنہ گر سے کھیلتا ہوں! میں اس کے فتنہ و شر سے کھیلتا ہوں
شبِ غم کی ستم انگیزیوں میں! ستاروں سے قمر سے کھیلتا ہوں
کبھی دلچسپیاں ہیں داغِ دل سے کبھی دردِ جگر سے کھیلتا ہوں
کبھی موجِ تبسم اور کبھی اشک جہانِ بحر و بر سے کھیلتا ہوں
نہیں ہوں تیری محفل میں تو کیا غم تری دیوار و در سے کھیلتا ہوں
لگا کر جان کی بازی ستم گر! تری ترچھی نظر سے کھیلتا ہوں
نہیں آسان کچھ اے شور جینا مگر شام و سحر سے کھیلتا ہوں

سید عزیز حسین شور عابدی (گلبرگہ)

# امتحان

## منشی پریم چند کے ہندی افسانہ کا ترجمہ

جب ریاست دیوگڑھ کے دیوان سردار سجان سنگھ بوڑھے ہو گئے تب انہیں پرماتما کی یاد آئی۔ مہاراجہ کے یہاں جا کر انھوں نے عرض کی "غریب پرور۔ غلام نے چالیس۴۰ سال تک خدمت کی اب یادِ خدا میں زندگی بسر کرنے کی اجازت چاہتا ہوں دوسرے اب میری عمر بھی ڈھل گئی۔ امورِ سلطنت کے انجام دینے کی طاقت نہیں رہی۔ کہیں بھول ہو جائے تو اس بڑھاپے میں بٹہ لگے اور پھر ساری زندگی کی نیک نامی مٹی میں مل جائے"۔

راجہ صاحب اپنے تجربہ کار دیوان کی عزت کرتے تھے انھوں نے بہتیرا سمجھایا لیکن جب دیوان صاحب نے نہ مانا تو اُن کی درخواست منظور کر لی اور یہ شرط لگا دی کہ ریاست کے لئے نئے دیوان کی تلاش انہیں کو کرنا ہوگا۔

دوسرے روز ریاست کے اخبارات میں یہ اعلان نکالا گیا کہ "دیوگڑھ کے لئے ایک قابل دیوان کی ضرورت ہے۔ جو صاحب اپنے کو اس خدمت کے اہل سمجھیں وہ دیوان سردار سجان سنگھ کی خدمت میں حاضر ہوں۔ یہ ضروری نہیں کہ وہ گریجویٹ ہوں مگر انہیں طاقتور ہونا چاہیئے۔ مریضوں کو یہاں تک زحمت اٹھانے کی ضرورت نہیں۔ ایک مہینہ تک امیدواروں کی چال چلن کی دیکھ بھال کی جائے گی علم کے مقابل فرض کو زیادہ ترجیح دی جائے گی۔ جو صاحب اس امتحان میں پورے اتریں گے وہ اس اہم خدمت پر مامور ہوں گے"۔

(۲)

اس اعلان نے سارے ملک میں ہل چل مچا دی۔ ایسا اونچا عہدہ اور پھر کسی طرح کی قید نہیں صرف تقدیر کی یاوری ہو۔ سیکڑوں آدمی اپنی قسمت آزمائی کے لئے چل کھڑے ہوئے۔ دیوگڑھ میں ہر قسم کے لوگ دکھائی دینے لگے ہر ریل گاڑی سے امیدواروں کا ایک گروہ اترتا کوئی پنجاب سے چلا آتا تھا تو کوئی مدراس سے۔ کوئی نئی تہذیب کا دلدادہ تھا تو کوئی پرانی سادگی پر مٹا ہوا تھا۔ پنڈتوں اور مولویوں کو بھی اپنی قسمت آزمائی کا موقعہ ملا بیچارے سند کے نام کو رویا کرتے تھے یہاں اس کی کوئی ضرورت ہی نہ تھی۔ رنگین عمامے، اچکنیں، ٹوپیاں اور طرح طرح کے انگرکھے، دیوگڑھ میں اپنی شان دکھانے لگے لیکن سب سے زیادہ تعداد گریجوٹوں کی تھی کیونکہ سند کی قید نہ ہونے پر بھی سند سے پردا تو ڈھکا رہتا ہی۔

سردار سجان سنگھ نے ان لوگوں کی خاطر تواضع کا بڑا اچھا اہتمام کر دیا تھا۔ لوگ اپنے اپنے کمروں میں بیٹھے روزہ دار مسلمانوں کی طرح مہینے کے دن گنا کرتے تھے۔ ہر شخص اپنی زندگی کو اچھی شکل میں پیش کرنے کی کوشش کرتا۔

مسٹر 'الف' پہلے تو نو۹ بجے دن تک سویا کرتے تھے لیکن آج کل وہ باغ میں ٹہلتے ہوئے اوشا کا درشن کرتے تھے۔ مسٹر 'ب' کو حقہ پینے کی لت تھی لیکن آج کل بہت رات گئے کواڑ بند کر کے اندھیرے میں سگار پیتے تھے۔ مسٹر 'د' 'س' 'ج' سے ان کے گھروں کے نوکروں کی ناک میں دم تھا۔ لیکن یہ آج کل آپ اور جناب کے بغیر نوکروں سے بات نہیں کرتے تھے۔ مہاشہ 'ک' منکر تھے ہکسلے کے نام لیوا تھے۔ مگر آج کل اُن کی عقیدت دیکھ کر مندر کے پجاری حیران تھے۔ مسٹر 'ل' کو کتابوں سے نفرت تھی اب مذہبی کتابوں کا بہت زیادہ مطالعہ کرتے رہتے جس سے بات کیجئے وہ انکسار اور اخلاق کا پتلا معلوم ہوتا تھا۔ شرابی بڑی رات ہی سے وید منتر پڑھنے لگتے اور مولویوں کو تو نماز تلاوت کے سوا اور کوئی کام ہی نہ تھا۔ لوگ سمجھتے تھے کہ ایک مہینہ کسی نہ کسی طرح کاٹ لیں گے۔ انسانوں کو پرکھنے والا بوڑھا جوہری آڑ میں بیٹھا دیکھ رہا تھا کہ ان بگلوں میں ہنس کہاں چھپا ہوا ہے۔

(۳)

ایک دن نئی تہذیب والوں کو سوجھی کہ آپس میں ہاکی کا کھیل ہو جائے۔ یہ تجویز ہاکی کے منجھے ہوئے کھلاڑیوں نے پیش کی۔ یہ بھی تو آخر ایک فن ہے اسے کیوں چھپا رکھیں کچھ ہاتھوں کی صفائی ہی کام کر جائے۔

چلیے طے ہو گیا میدان بن گئے کھیل شروع ہو گیا اور گیند کسی بے نوکری کے امیدوار کی طرح ٹھوکریں کھانے لگی۔ ریاست دوگڑھ میں یہ کھیل بالکل نرالی بات تھی پڑھے لکھے لوگ شطرنج اور تاش جیسے سنجیدہ کھیل کھیلتے تھے۔ اچھل کود کے کھیل بچوں کے سمجھے جاتے تھے۔ کھیل جاری تھا لوگ جب گیند لیکر تیزی سے دوڑتے تو معلوم ہوتا کہ کوئی لہر بڑھتی چلی آتی ہے۔ لیکن دوسری طرف سے کھلاڑی اس بڑھتی ہوئی لہر کو لوہے کی دیوار کی مانند روک لیتے۔ شام تک یہی دھوم دھام رہی لوگ پسینہ میں تر ہو گئے۔ خون کی گرمی آنکھ اور چہرے سے جھلک رہی تھی۔ ہانپتے ہانپتے بیدم ہو گئے لیکن ہار جیت کا فیصلہ نہ ہو سکا۔ اندھیرا ہو گیا تھا اسی میدان سے دور ہٹ کر ایک نالہ تھا اس پر کوئی پل نہ تھا۔ آنے والوں کو نالے میں سے چل کر آنا پڑتا تھا کھیل ابھی بند ہوا تھا اور کھلاڑی بیٹھے دم لے رہے تھے کہ ایک کسان اناج سے بھری ہوئی گاڑی لئے اس نالے میں آیا لیکن کچھ تو نالے میں کیچڑ تھا اور کچھ چڑھائی اتنی اونچی تھی کہ گاڑی اوپر نہ چڑھ سکتی تھی۔ وہ کبھی بیلوں کو للکارتا کبھی پہیے کو ہاتھوں سے ڈھکیلتا لیکن بوجھ زیادہ اور بیل کمزور تھے۔ گاڑی اوپر کو نہ چڑھتی اور چڑھتی بھی تو کچھ دور چڑھ کر پھر نیچے اتر آتی کسان بار بار زور لگاتا اور جھنجھلا کر بیلوں کو مارتا لیکن گاڑی پار نہ ہوتی۔ بیچارہ مایوس ہو کر ادھر ادھر تاکتا مگر وہاں کوئی ہمدرد نظر نہ آتا تھا۔ گاڑی کو اکیلی چھوڑ کر کہیں جا بھی نہ سکتا تھا۔ بڑی مشکل میں تھا۔ اُدھر سے کھلاڑی ہاتھوں میں ڈنڈے لئے جھومتے آنکلے۔ کسان نے ان کی طرف سہمی ہوئی آنکھوں سے دیکھا لیکن کسی سے مدد مانگنے کی جرأت نہ ہوئی کھلاڑیوں نے بھی اس کو دیکھا مگر بند آنکھوں سے جن میں ہمدردی نام کو نہ تھی وہاں کچھ تھا تو غرور اور تمکنت۔

(۴)

کھلاڑیوں میں ایک ایسا آدمی تھا جس میں رحم اور ہمدردی تھی آج ہاکی کھیلتے ہوئے اس کے پیروں میں چوٹ لگی ہوئی تھی۔ لنگڑاتا ہوا آہستہ آہستہ چلا آتا تھا یکایک اس کی آنکھ گاڑی پر پڑ گئی وہ ٹھٹک گیا اس نے کسان کو دیکھتے ہی ڈنڈا ایک طرف رکھ دیا کوٹ اتار ڈالا اور کسان کے پاس جا کر بولا "تمہاری گاڑی نکال دوں؟" کسان نے دیکھا کہ ایک گٹھے ہوئے بدن کا لانبا آدمی سامنے کھڑا ہے ڈر کر بولا "حضور آپ سے کیسے کہوں" نوجوان نے کہا "معلوم ہوتا ہے تم یہاں بڑی دیر سے پھنسے ہوئے ہو اچھا تم گاڑی پر جا کر بیلوں کو بڑھاؤ میں پہیوں کو ڈھکیلتا ہوں ابھی گاڑی اوپر آتی ہے"

کسان گاڑی پر جا بیٹھا نوجوان نے پہیوں میں زور لگا کر کھسکایا کیچڑ بہت زیادہ تھی وہ گھٹنے تک زمین میں گڑ گیا لیکن اس نے ہمت نہ ہاری اور پھر زور کیا ادھر کسان نے بیلوں کو للکارا جانوروں کو سہارا ملا۔ ان کی بھی ہمت بندھ گئی انھوں نے کندھے جھکا کر ایک بار زور کیا بس گاڑی نالے کے پار تھی۔ کسان نوجوان کے آگے ہاتھ جوڑ کر کھڑا ہو گیا بولا "مہاراج آپ نے آج مجھے بچا لیا نہیں تو رات ساری یہیں بیٹھے رہنا پڑتا" نوجوان نے ہنس کر کہا "مجھے کچھ انعام دو گے؟" کسان نے کہا "نارائن چاہیں گے تو دیوانی آپ کو ہی ملے گی"

نوجوان نے کسان کی طرف غور سے دیکھا اس کے دل میں شبہ ہوا کیا یہ سجان سنگھ تو نہیں ہے؟ آواز ملتی ہے صورت شکل ملتی ہے کسان نوجوان کی حالت دیکھ کر سمجھ گیا اور مسکرا کر بولا "گہرے پانی میں ڈوبنے سے موتی ملتا ہے"

ایک مہینہ ختم ہوا۔ چیا ؤ کا دن آ پہونچا۔ امیدوار بہت سویرے اپنی قسمت کا فیصلہ سننے کے لیے منتظر تھے۔ دن کاٹنا پہاڑ ہو گیا ہر شخص کے چہرے پر امید و یاس کی جھلک دکھائی دیتی تھی۔ نہیں معلوم آج کس کے نصیب جاگیں گے نہ جانے کس پر لکشمی کی کرپا ہو گی۔ شام میں راجہ صاحب کا دربار سجایا گیا شہر کے رئیس، معززین، عہدہ دار اور دیوانی کے امیدوار سب دربار میں جمع ہو گئے تب سردار سبحان سنگھ نے کھڑے ہو کر دیوانی کے امیدواروں سے کہا "میں نے آپ کو جو کچھ زحمت دی ہے اس کے لئے ایسے شخص کی ضرورت تھی جس کے دل میں رحم اور ساتھ ہی ہمت ہو۔ دل وہی ہے جو صاف ہو ہمت وہی ہے جو بہادری کے ساتھ ہر مصیبت کا سامنا کرے۔ چنانچہ خوش نصیبی ہے کہ ریاست کے لئے ایسا آدمی مل گیا ایسے لوگ دنیا میں بہت کم ہیں اور جو ہیں ان تک ہماری پہونچ ہی نہیں۔ میں ریاست کو پنڈت جانکی ناتھ جیسا دیوان پانے پر مبارکباد دیتا ہوں۔" ریاست کے عہدہ داروں اور رئیسوں نے پنڈت جانکی ناتھ کی طرف دیکھا امیدواروں کی آنکھیں بھی ادھر کو اٹھیں۔

سردار صاحب نے پھر کہا "آپ لوگوں کو یہ قبول کرنے میں کوئی مشکل نہ ہو گی جو انسان خود زخمی ہونے پر ایک غریب کسان کی بھری ہوئی گاڑی کو کیچڑ سے نکال کر نالے کے اوپر چڑھا دے اس دل میں رحم، کرم اور ہمت ہے۔ ایسا آدمی غریبوں کو کبھی نہ ستائے گا۔ اس کا عہد سچا ہے جو اس کی راہبری کرے گا وہ چاہے دھوکا کھا جائے لیکن دیا اور دھرم سے کہیں نہ ہٹے گا۔

گرو چرن داس

# درسِ صداقت

مانا کہ ہر آنسو میں صداقت کی جھلک ہے
ہر آہ ہے بے سوز مگر بے اثری سے !!
ہر آہ میں خونِ دلِ زخمی کی مہک ہے
ہر اشک ہے برباد الم بے خبری سے

---

جب دل میں تڑپ ہی نہیں فریاد سے حاصل؟
فریاد ہی کرنا ہو تو فریاد کرو تم !!
یہ بھول ہے سوچو، سطحی یاد سے حاصل ؟
وہ درسِ صداقت بھی مگر یاد کرو تم !!

---

پیغامِ عمل کیا یوں ہی سونے کے لئے تھا !
اب بھی نہ کھلی آنکھ تو سوتے ہی رہو گے
گزرے ہوئے ایام یہ رونے کے لئے تھا
یہ وقت گزر جائے گا روتے ہی رہو گے

---

میکش

# ہندوستانی صنعت ........ عروج وزوال

## مغربی مورخین کے بیانات کی روشنی میں

یہ کہنا کہ ابتداء سے ہندوستان ایک زرعی ملک تھا اور آئندہ بھی اس میں صنعتی ملک بننے کے امکانات نہیں ہیں واقعہ کے بالکل خلاف ہے۔ اس کو تو محض چند سیاسی و معاشی حالات کے تحت ایک زرعی ملک بنا دیا گیا ورنہ یہ نہ صرف ایک زرعی ملک تھا بلکہ اس کی صنعتی حیثیت دور مغلیہ کے زوال تک بھی بہت نمایاں رہی۔ اس دعوی کی دلیل میں مغربی مورخین کے بیانات پیش کئے جا سکتے ہیں۔

مسٹر ویور (Mr. Weaver) مشہور مورخ کا بیان ہے کہ تین ہزار سال قبل مسیح میں بھی ہندوستان بابل کے ساتھ تجارت کرتا تھا۔ مصر کے مقبروں سے دو ہزار قبل مسیح کی جو لاشیں برآمد ہوئی ہیں وہ اعلیٰ ہندوستانی ململ میں لپٹی پائی گئیں۔ سلطنت روما میں بھی ہندوستانی مصنوعات کا عام استعمال تھا۔ اس بیان کی تصدیق رومی مورخ پلینی (Pliny) کے اس شکایت آمیز جملے سے ہو سکتی ہے کہ "ہر سال سلطنت روما سے بڑی بڑی رقمیں مصنوعات کی خریداری کے سلسلہ میں ہندوستان چلی جاتی ہیں"۔ مشہور مورخ مسٹر ولسن نے (Mr. Wilson) یہ لکھا ہے کہ "صدہا سال سے ہندوستان میں فولاد اور آہن سازی کی صنعت چلی آرہی ہے" دہلی اور دوسرے مقامات میں عہد اشوک کی جو آہنی لاٹیں برآمد ہوئیں ہیں ان سے ان بیانات کی تصدیق ہو سکتی کہ لوہے کی صنعت نے آج سے پندرہ سو سال قبل کس حد تک ترقی کی تھی۔ آسام میں توپیں ڈھالی جاتی تھیں اور خود انگلستان چھری اور کانٹے بنانے کے لئے ہندوستانی فولاد کا خریدار تھا۔ مصر و عرب چین و جاپان سے اس کے تجارتی تعلقات بہت زمانہ پہلے سے قائم ہیں۔ پندرھویں سولھویں صدی تک ہندوستان کی صنعت پارچہ بافی و آہن سازی نمایاں حیثیت رکھتی تھی۔

دور مغلیہ میں ہندوستانی مصنوعات کو پورا عروج حاصل رہا۔ شاہان مغلیہ نے ہندوستانی صنعت کی خاص طور پر سرپرستی کی۔ صناعوں کو بلا امتیاز مذہب وملت درباروں سے تنخواہیں اور انعامات ملتے تھے اور بعض عمدہ صنعتی نمونوں کو لاگت سے زیادہ قیمت دی جاتی تھی تاکہ صناعوں کی خاطر خواہ حوصلہ افزائی ہو۔ ڈھاکہ کا ململ، کشمیر کی شال بافی اور لکڑی کی صنعت، بنگال کا ریشم، جنوبی ہند کے تانبے پیتل چاندی اور لوہے کی مصنوعات بین الاقوامی شہرت کی حامل تھیں۔ رنگ، کاغذ، شکر، شیشہ اور عطر کی صنعتیں دور مغلیہ کے زوال تک موجود رہیں۔

۱۶۰۰ء میں انگلستان کے تاجروں کی ایک کمپنی قائم ہوئی جس نے ہندوستان سے تجارت کرنے کے لئے ملکۂ الزبتھ سے فرمان حاصل کیا جس کے یہ الفاظ کہ:۔

"انگلستان کی مصنوعات کا تبادلہ ہندوستان کی خام پیداوار سے کیا جائے"۔

"اور ہندی مصنوعات کو براعظم یورپ کی منڈیوں میں فروخت کیا جائے"۔

اس حقیقت کو واضح کرتے ہیں کہ اس وقت تک ہندوستانی مصنوعات کی طلب یورپی ممالک میں خاطر خواہ موجود تھی یہہ آزادانہ تجارتی حالت ڈیڑھ سو سال تک برابر جاری رہی ۱۷۵۷ء میں پلاسی (Plassey) کی فتح کے بعد لارڈ کلائیو نے پہلی مرتبہ مرشد آباد کو دیکھ کر یہہ الفاظ لکھے ہیں کہ "شہر مرشد آباد مجموعی طور پر دولت، آبادی اور خوش حالی میں لندن سے کم نہیں۔ تقسیم دولت کا اصول نہایت کامیابی سے جاری ہے۔" ۱۸۹۰ء میں یعنی تقریباً ایک صدی بعد سر ہنری کاٹن (Sir Henry Cotton) نے اسی شہر کا حال یوں بیان کیا ہے کہ:-

"ابھی سو سال بھی نہیں ہوئے کہ شہر مرشد آباد کی تجارت کی مالیت ایک کروڑ روپیہ کے قریب تھی اور آبادی بھی تقریباً دو لاکھ تھی ۱۷۸۷ء میں ڈھاکہ سے تیس لاکھ روپیہ کا ململ برآمد کیا گیا لیکن تیس سال بعد ہی یعنی ۱۸۱۷ء میں یہہ تجارت بالکل ختم ہوگئی یا کردی گئی اور فن پارچہ بافی تقریباً ناپید ہو چکا ہے۔"

ہندوستانی صنعت کا زوال یوں تو دور مغلیہ کے زوال کے ساتھ ہی شروع ہوگیا تھا لیکن اور بھی بہت سے اسباب تھے جن کی وجہ سے ہندوستان ایک زرعی ملک بن گیا۔ سترھویں صدی تک کپڑے کی برآمد برابر جاری رہی لیکن اس کے بعد ہی برطانیہ کی تجارتی پالیسی میں تبدیلی پیدا ہوئی اور یہہ کوشش کی جانے لگی کہ ہندوستان سے صرف خام پیداوار کی درآمد کی جایا کرے۔ یہہ وہ زمانہ تھا جب کہ انگلستان کی صنعت و حرفت اور تجارت میں ۱۷۶۰ء کے صنعتی انقلاب نے غیر معمولی تبدیلی پیدا کردی تھی۔ اور مشنری کی ایجاد اور کارخانوں کے قیام نے خام پیداوار کی طلب کو بڑھا دیا تھا۔ اس کے علاوہ ہندوستانی مصنوعات اور خصوصاً کپڑے کی درآمد کے خلاف انگریز تاجرین نے حکومت کو مجبور کیا کہ وہ تامینی یا بندیاں عاید کرے اس لئے کہ ہندوستانی ریشمی اور سوتی کپڑا برطانوی علاقہ میں مقامی کپڑے سے زیادہ سستا فروخت ہوتا تھا۔

حکومت برطانیہ نے ہندوستانی کپڑے کی درآمد پر امتناعی یا حکمت عملی اختیار کی چنانچہ ۱۸۱۳ء میں ہندوستانی روئی کی مصنوعات کی درآمد پر ۸۱ پونڈ فیصدی کروڑگیری عاید کی گئی اور اس کے خلاف ہندوستان میں برطانوی کپڑے کی درآمد پر ۲ ½ روپیہ فیصدی محصول لگایا گیا جس سے ہندوستانی پارچہ بافی کی صنعت کا خاتمہ ہوگیا۔ ہنری ولسن (Henry Wilson) کے یہہ الفاظ کہ

"اگر ہندوستانی صنعتوں کے خلاف امتناعی کاروائیاں نہ کی جاتیں تو باوجود بھاپ کے استعمال کے بھی ہندوستانی صنعتیں نئی صنعتوں کا مقابلہ کرسکتی تھیں۔"

ہندوستانی مصنوعات کے عروج پر کافی روشنی ڈالتے ہیں۔ ہندوستانی مصنوعات کے زوال کا دوسرا سبب حکومت وقت اور ایسٹ انڈیا کمپنی کی بے اعتنائی اور لاپرواہی بھی تھی۔ ۱۸۱۳ء سے ہندوستانی مصنوعات کی برآمد میں مسلسل کمی ہوتی رہی یہاں تک کہ ۱۸۲۰ء میں روئی کی مصنوعات بالکل ختم ہوکر رہ گئیں۔ بقول مسٹر رمیش چندر دت ایسٹ انڈیا کمپنی کے ایسے مراسلات موجود ہیں جن سے یہہ اندازہ ہوسکتا ہے کہ انگلستان کے پارچہ باف بنگالی پارچہ بافوں کے مقابلہ کا دباؤ محسوس کرنے لگے تھے اس لئے یہ کوشش شروع کردی گئی کہ بنگال میں صرف ریشم کی خام پیداوار پر زور دیا جائے اور صناعوں کو یہہ ترغیب دی جائے کہ

بجائے خانگی طور پر کام کرنے کے کارخانوں میں کام کریں۔

مسٹر ہنری جارج ٹکر Mr. Henry George Tucker نے جو ایسٹ انڈیا کمپنی کے ایک ذمہ دار عہدہ دار تھے ۱۸۲۳ء کی ہندوستانی صنعت کی حالت کو اس طرح بیان کیا ہے کہ:-

"ہندوستان کی ریشمی مصنوعات اور سوتی و ریشمی کپڑے عرصہ ہوا کہ ہمارے (انگلستان) بازاروں میں آنا بند ہوگئے ہیں اور حال ہی کچھ تو ساٹھ فیصدی کرؤڑ گیری کے اثر سے لیکن خاص طور پر اعلیٰ قسم کی مشنری کے استعمال کی وجہ سے نہ صرف ہندوستانی مصنوعات یہاں فروخت نہیں ہوتے بلکہ ہماری مصنوعات سے برطانوی ایشیائی مقبوضات کی بہت کافی ضرورت پوری ہوتی ہے۔ اس طرح ہندوستان اب اپنی صنعتی حالت سے گذر کر زراعتی ملک بن گیا ہے"

مشین سے بنے ہوئے سامان کا مقابلہ ۔ ذرائع آمد و رفت کی سہولتیں قدیم درباروں کا زوال اور حکومت ہند کی بے تعلقی و بے اعتنائی بھی صنعتی زوال کے اسباب قرار دئے جاسکتے ہیں۔

مذکورۂ بالا اقتباسات سے اس کی کافی توضیح ہوسکتی ہے کہ ہندوستان کو کس حد تک زرعی ملک بنایا گیا ایسٹ انڈیا کمپنی کی ابتداء سے یہہ پالیسی رہی کہ ہندوستان کو خام مال پیدا کرنے اور برطانوی مصنوعات خریدنے والا ملک بنایا جائے۔ چنانچہ اس وقت سے اب تک خام مال کی برآمد اور مصنوعات کی درآمد برابر جاری ہے۔

سید کرار علی

# تبسّم

حسن پھر بے نقاب ہوتا ہے
عشق پھر بے حجاب ہوتا ہے

پھر کوئی مسکرانے والا ہے
غنچۂ دل کھلانے والا ہے

میری آنکھیں ہیں پھر تماشائی
حسن کی پھر ہے جلوہ آرائی

پھر کوئی چھیڑتا ہے ساز عشق
پھر عیاں ہو رہا ہے راز عشق

ہاں سنبھل جائیں سارے صاحب ہوش
حسن پھر ہو رہا ہے جلوہ فروش

مسکرانے کے دیکھئے انداز!
کہہ رہا ہے جمال سحر طراز!

دیکھئے ان کے حسن نمکیں کو!
دیکھئے جلوہ ہائے رنگیں کو!

دیکھئے مسکرائے جاتے ہیں
دل کی دنیا بنائے جاتے ہیں

ہے ابھی ابتدا تبسم کی
ہے نرالی ادا تبسم کی

دل میں طوفاں یوں ہی اٹھائے جا
ہاں اسی طرح مسکرائے جا

سید سعادت علی

# آرزوئے زلیت

کعبہ و دیر سے پیام آئے
تیری جانب جو چند گام آئے

لب پہ مستی میں تیرا نام آئے
ہوش اتنا کہ ناتمام آئے

عشق کا معرکہ معاذ اللہ
کیسے کیسے جوان کام آئے

پھر مجھے آرزوئے زلیت ہوئی
پھر ترے لب پہ میرا نام آئے

یوں بسر کر جہانِ فانی میں
صبح رخصت نہ ہو کہ شام آئے

پھر دکھائی ہے ان کو قدرتِ حسن
پھر کوئی خوش نصیب کام آئے

ابھی خاصانِ عشق باقی ہیں!
کیوں نویدِ صلائے عام آئے

سن رہے ہیں، تمہارا افسانہ
کہیں شاید ہمارا نام آئے

دل کی مطلب پرستیاں مت پوچھ
وہ خدا ہے جو دل کے کام آئے

راہِ تسلیم عشق یوں طے کر!!
منزلِ حسن سے سلام آئے

ان کی ہستی میں کھو گیا میں بھی
ان کے جلوے ان ہی کے کام آئے

نجم صاحب کو راستہ دینا
مذہبِ عشق کے امام آئے

نجم آفندی

# چھوڑ دے

بجلیاں دل پر گرانا چھوڑ دے
منہ پھرا کر مسکرانا چھوڑ دے

مل گئے پر رنج اتنا کس لئے؟
چھوڑ دے اب تو جلانا چھوڑ دے

دید کو آنکھیں ترستی کیوں رہیں؟
سامنے آ منہ چھپانا چھوڑ دے

دیکھ، ظاہر ہو نہ جائے دل کی بات
جھوٹ سچ باتیں بنانا چھوڑ دے

بیٹھتے اٹھتے سنورتے گھورتے؟
اس طرح فتنے اٹھانا چھوڑ دے

کچھ خطا کچھ جرم کچھ میرا قصور؟
بے سبب ظالم ستانا چھوڑ دے

یہ شرارت یہ ادا اچھی نہیں؟
آگ پانی میں لگانا چھوڑ دے

جان کر بھی تیرے کوچے کی فضا
کوئی کیونکر آنا جانا چھوڑ دے

وہ ہیں جب انجان تو بھی اب عزیز
رسم و رہ ملنا ملانا چھوڑ دے

نواب عزیز یار جنگ بہادر عزیز

سب رس اپریل ۱۹۳۸ء

# محبت کی خرید و فروخت

محبت ایک ساحرانہ اور پُرکشش قوت ہے۔ وہ ہر ماحول میں ایک حسین تصویر کھینچ سکتی ہے۔ تمھارا مسکن ایک حقیر جھونپڑا ہو خواہ عالیشان محل، اس مسلک میں کسی قسم کا امتیاز نہیں ہے۔ اگر تم محبت میں مبتلا ہو تو تمھاری دنیا قابلِ صد رشک ہے۔ ہر جا خوبصورتی اور شادمانی کی گنگا بہتی نظر آئے گی۔

افسوس کہ موجودہ زمانہ ایک مادی اور مالی زمانہ ہے۔ ہر چیز کو دولت کے پیمانہ پر ناپ کر جانچا جاتا ہے۔ جب کبھی محبت میں ناکامی ہوتی ہے، تو اس زخم خوردہ دل پر دولت ہی کے مرہم کی پٹی باندھی جاتی ہے۔ جب کسی بیوی کو محبت کی کھینچ تان میں اپنے شوہر سے ہاتھ دھونا پڑتا ہے، تو عدالت کا دروازہ کھٹکھٹا کر اپنے آرام و آسائش کے سامان فراہم کر لیتی ہے۔

محبت کی کوئی قیمت مقرر نہیں کی جا سکتی۔ جب کیوپڈ کی لطیف و نازک تیر و کمان میں زر و دولت کی مداخلت شروع ہو جائے تو محبت کا حساس دیوتا تھرا جاتا اور فنا ہو جاتا ہے۔

اکثر لڑکیاں دولت کو حبالۂ عقد میں لانے کا عزم صمیم کر لیتی ہیں، لیکن اس ارادہ کی تکمیل میں عموماً وہ نااہل ثابت ہوئی ہیں ایسے مرد بھی ہیں کہ جب شادی کی خواہش ہوتی ہے تو کسی جائیداد کی مالکہ کی تلاش کرتے ہیں لیکن اکثر دیکھا یہ گیا کہ وہ محبت کے ہمہ گیر دام میں ایسے گرفتار ہو جاتے ہیں، اور ایک دلآویز بیخودی، راحت زار و ماں میں کچھ ایسے محو ہو جاتے ہیں کہ زر و دولت کا بھوت ان کے دل و دماغ سے معدوم ہو جاتا ہے۔ دنیا میں ایسے لوگ بھی ہیں جنھوں نے دولت کے دیوتا کے سامنے اپنی روحوں کی بھینٹ چڑھا دی، جن کا ہر خیال حرص و ہوس سے داغدار ہے۔ وہ برسوں بیشتر خیالی منصوبے باندھتے بیٹھتے ہیں، تمام وقت یہی امید پیش نظر ہوتی ہے کہ آخر کار انھیں بیکر دولت کا وصال نصیب ہو جائے گا۔ اس طرز کے لالچی ہمیشہ شاطر و چالاک دیکھے گئے ہیں اور اپنی چالبازیوں کو بکمال خوبی انجام دیتے ہیں۔ حصول مقصد کے لئے یہ لوگ دھوکہ، جھوٹ، چوری حتیٰ کہ قتل و خون کو بھی آلۂ کار بنا لیتے ہیں ان کے سینہ میں دل نہیں، انسانی ہمدردی کا نام و نشان نہیں، گویا یہ مادہ پرست بے روح مخلوق ہیں۔ یہ بے وقوف سوچتے ہیں کہ ان کی من مانی دولت اگر ہاتھ آ جائے تو وہ مسرت کی انتہائی منزل پر پہنچ جائیں گے۔ آخر کار انھیں جس حوصلہ شکن نامرادی کا سامنا کرنا پڑتا ہے، اس کی صحیح تصویر کھینچنے کے لئے ہمارے یہاں الفاظ نہیں ہیں۔ کیونکہ روح کو مطمئن کرنے والی مسرتیں ایسے خود فروش اور خود غرض لوگوں کے حصہ میں نہیں آ سکتیں۔ دولت کی راہ چلتے ہوئے محبت کے سکون بخش سرور، وجد آور کیف سے بغلگیر نہیں ہو سکتے۔ اس کے برخلاف جو اپنے کو خود دھوکہ میں رکھتے ہیں، یہاں تک کہ دولت کی ریل پیل میں سب کچھ بھلا بیٹھتے ہیں، انھیں اپنے عادات و اطوار کا خوفناک صلہ ملتا ہے۔

سچی خوشی اسی وقت میسر ہوتی ہے جب واقعی محبت کی جائے۔ کسی کی محبت کی خاطر دنیا کی ہر چیز، بلکہ زندگی کو بھی قربان کر دینے کا احساس پیدا ہو جائے تو محبت کے حقیقی رومان سے لطف اندوز ہو سکتے ہیں جب تم محبت کو فروخت کرنے کی کوشش کرتے ہو، تو سمجھ لو! کہ چند حقیر ٹکڑوں سے اپنی روح کا تبادلہ کر رہے ہو۔

(ملفوظ)

یس۔ بی۔ اننتا

# یار باش

## ایک مزاحیہ شاہکار

فارسی ہم نے بھی پڑھی ہے اور بڑی دور تک پڑھی ہے۔ مگر "یار باش" کی ترکیب اب تک ہماری سمجھ میں نہیں آئی۔ "سگ باش" تو ایک ضرب المثل میں موجود ہے چنانچہ کہتے ہیں "سگ باش برادر خورد مباش" مگر "یار باش" نہ کسی فارسی محاورہ میں سنا اور نہ کسی ضرب المثل میں دیکھنے میں آیا۔ ہاں یہ ضرور ہے کہ اردو میں اس کا استعمال ہوتا ہے اور بہت ہوتا ہے۔ میں کیا خود آپ نے بھی کہا اور سنا ہوگا کہ فلاں صاحب "بڑے یار باش" ہیں۔ اب رہا "یار باش" سے مطلب۔ تو یہ لفظ ایسا گہرا ہے کہ اس کی "رتھاہ" کا پتہ لگانا مشکل ہے۔ اس کے معنی نہ "یار" کے ہیں۔ نہ "دوست" کے اور نہ "مصاحب" کے۔ میں نے تو اس لفظ کو صرف ایسے لوگوں کے لئے استعمال ہوتے دیکھا ہے جن کی صحبت میں وقت بآسانی کٹ جائے۔ شرابی اپنے ایسے دوست کو "یار باش" کہتے ہیں جو ان کو مفت کی پلائے۔ یار لوگ اپنے ایسے دوست کو "یار باش" کہتے ہیں جو پھبتیوں، ضلع جگت اور بیہودہ مذاق سے محفل کو گرما دے۔ شرفاء میں یہ لفظ ایسے شخص کے لئے استعمال ہوتا ہے جو ہر فن مولا ہو۔ اور جس کی صحبت میں بیٹھ کر زندگی کے کچھ تلخ گھنٹے آرام سے گزر جائیں۔ بہر حال کچھ بھی ہو اس لفظ کی تعریف کرنا مجھ جیسے شخص کے لئے مشکل اور بہت مشکل ہے۔ ہاں یہ ہو سکتا ہے کہ میں آپ کو ایک ایسی محفل کا نقشہ دکھاؤں جہاں ایک "یار باش" بھی ہوں۔ ان کی گفتگو آپ کو سنا دوں، ان کا رکھ رکھاؤ آپ کو دکھا دوں۔ اور پھر آپ سے پوچھوں کہ براہ کرم آپ ہی بتائیے کہ "یار باش" کی تعریف کیا ہے۔ لیکن میں ابھی سے کہے دیتا ہوں کہ آخر میں آپ بھی یہی فرمائیں گے کہ یہ وہ لفظ ہے جو "شرمندۂ معنی" نہیں۔ "یار باش" دیکھا جا سکتا ہے۔ مگر الفاظ میں اس کی صحیح تعریف نہیں ہو سکتی۔

احسن اللہ خاں کے نام کے ساتھ "خانی" کا دم چھلّہ تو لگا ہوا ہے مگر پٹھان نہیں ہیں۔ نام کے شروع میں "احسن" ضرور ہے مگر "حسن" کا کوئی تعلق ان کی شکل و صورت سے نہیں۔ اب رہا "اللہ" تو "اللہ" ان کے ساتھ کیا۔ ہر شخص کے ساتھ ہے اس لئے اس پر اعتراض کرنے کا موقع ہی نہیں۔ اب رہی خاندانی شرافت و وجاہت تو وہ بس "اللہ ہی اللہ" ہے مگر میرا یار ایسے لوگوں میں بھی گھس جاتا ہے جو دقیانوسی خیالات کے ہیں اور ایرے غیروں نتھو خیروں کو اپنے پاس جگہ دینا اپنی خاندانی عزت کو بٹہ لگانا سمجھتے ہیں۔ امیر نہیں مگر امیر اس کو ہاتھوں ہاتھ لیتے ہیں۔ پیتا نہیں مگر پینے والوں کی ہر صحبت میں شریک رہتا ہے۔ چالیس سے گزر چکا ہے مگر بچوں میں بچہ اور بڈھوں میں بڈھا ہے اور جہاں جاتا ہے وہاں یہ اللہ کا بندہ شمع محفل بن جاتا ہے۔ پڑھا لکھا کچھ واجبی ہی واجبی ہے مگر جب حالات زمانہ کے متعلق گفتگو کرتا ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ اب دنیا کا سارا انتظام صرف اس کی عقل پر چل رہا ہے۔ شاعر تو نہیں مگر "شعر بند"* ضرور ہے۔ جب تعلّی پر اُتر آتا ہے تو میر ہوں یا مرزا سب بارہ پتھر باہر ہو جاتے ہیں یہ سب کچھ ہوتا ہے مگر کوئی اس کی بات کا بُرا نہیں مانتا۔ ہر شخص اعتراض پر اعتراض جڑتا ہے۔ آپس میں خوب چوٹیں چلتی ہیں مگر کیا مجال کہ ذرا کسی کے دل پر میل آجائے ہنسی خوشی بیٹھتے ہیں، ہنسی خوشی باتیں کرتے ہیں اور ہنسی خوشی اٹھتے ہیں اور ہر شخص کے منہ سے یہی نکلتا ہے کہ "بھئی احسن بھئی کیا "یار باش" آدمی ہے"۔



* "شعر بند" کی وہی ترکیب جو "جھپر بند" کی ہے۔

میں اکثر ایسی صحبتوں میں گیا ہوں جہاں میاں احسن "شمع محفل" تھے اور اس طرح میری اور ان کی "ملاقات" بڑھتے بڑھتے دوستی کی حد تک پہنچ گئی ہے ۔ لیکن اب بھی میں ان حضرت کو اچھی طرح نہیں سمجھا ہوں ۔ ہاں یہ ضرور جان گیا ہوں کہ ان کی "یار باشی" کا اصلی گر یہ ہے کہ یہ کسی دوسرے پر کبھی حملہ نہیں کرتے اور گفتگو کا مرکز اپنے آپ کو بنا لیتے ہیں ۔ خود یاروں کے حملے سہتے ہیں ۔ خود اپنی مدافعت میں زمین آسمان کے قلابے ملاتے ہیں ۔ اپنی حمایت میں جو تکما لڑتے ہیں اور اس طرح ہر محفل بغیر کسی نتیجہ پر پہنچے ختم ہو جاتی ہے ۔ یعنی بے وقوف اہل محفل "احسن" کو بے وقوف سمجھتے ہیں مگر میں جانتا ہوں کہ وہ خود بے وقوف بنکر ان سب کو بے وقوف بناتا ہے ۔ وہ سمجھتا ہے کہ اس دنیا کے اگر چند لمحے ہنسی خوشی میں گزر جائیں تو بہت غنیمت ہے وہ جانتا ہے کہ جہاں دو آدمی مل کر بیٹھیں گے وہاں کسی نہ کسی وقت اختلاف رائے ہونا ضرور ہے اور جہاں اختلاف رائے ہے وہاں دلوں میں فرق آنا ایک لازمی امر ہے اس لئے وہ جاتے ہی گفتگو کا رنگ بدل دیتا ہے ۔ اور کوئی نہ کوئی ایسی بات چھیڑ دیتا ہے کہ سارے حملے اس کی ذات پر شروع ہو جاتے ہیں اور یہ سلسلۂ گفتگو اس طرح بڑھتا ہے کہ اگر وقت کی قلت اور لوگوں کی ضرورت محفل کو ختم کرنے پر مجبور نہ کرے تو یہ گفتگو بھی کبھی انجام کو نہ پہنچے ۔

محفل میں آتے ہی ان حضرت کا پہلا کام یہ ہوتا ہے کہ اہل محفل پر نظر ڈالکر یہ دیکھ لیں کہ ان میں کن کن خیالات کے لوگ ہیں اور کس موضوع پر گفتگو ہو رہی ہے اس چیز کا اندازہ کرنے کے بعد ہی یہ گفتگو میں دخل دیتے اور تھوڑی ہی دیر میں اس موضوع کو اپنے سے متعلق کر لیتے ہیں ۔ اب اصل بحث تو گئی جہنم میں ۔ سب کے سب ان کے پیچھے پڑ جاتے ہیں دوسرا کوئی ہو تو زچ ہو جائے مگر نہ اس شخص کی زبان رکتی ہے اور نہ یہ دبنے کا نام لیتا ہے ۔ فقرے بھی چلتے ہیں ۔ شاعری بھی ہوتی ہے ۔ بے تکی بحث بھی ہوتی ہے ۔ مذاق بھی ہوتا ہے اور آخر نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ نہ یہ حضرت ہارتے ہیں اور نہ اہل محفل ۔ اور سب کے سب اس بحث کو آئندہ کے لئے "کونڈے کے نیچے ڈھک"[1] اٹھ کھڑے ہوتے ہیں نہ ان کو کسی سے رنج ہوتا ہے اور نہ کسی اور کو ان سے ملال اور یہی وہ چیز ہے جس کو محاورہ میں "یار باشی" کہتے ہیں ۔

یہ تو ہوا مسٹر احسن کے طریقۂ گفتگو کا مجمل بیان ۔ اب میں بعض واقعات سے اس کی توضیح کرتا ہوں تاکہ "یار باشوں" کی اصلی غرض کا اندازہ ہو سکے اور اگر کوئی صاحب "یار باش" بننا چاہیں تو ان حضرت کے اصول کو شمع ہدایت بنا سکیں ۔

کئی برس کی بات ہے کہ ہم چھ سات دوست بیٹھے باتیں کر رہے تھے ۔ اسی زمانہ میں فورڈ کی نئی وی ۸ موٹر اور شورلیٹ کا نیا ماڈل آیا تھا ۔ احمد نے وی ۸ لی تھی اور محمود نے شورلیٹ ۔ اسی کے متعلق گفتگو ہو رہی تھی ۔ احمد اپنی موٹر کو اچھا کہتے تھے اور محمود اپنی موٹر کو ۔ احمد محمود کی موٹر کی خرابیاں بتا رہے تھے اور محمود احمد کی موٹر کی ۔ اسی سلسلہ میں ایک دوسرے کے خرابیٔ دماغ کی بحث بھی چھڑ جاتی تھی ۔ غرض جوش بہت بڑھا ہوا تھا ۔ اور کیوں نہ بڑھتا ۔ جب بعض دوست احمد کا ساتھ دیتے تھے اور بعض محمود کا ۔ یہاں یہ بحث چل رہی تھی کہ اتنے میں مسٹر احسن رونق افروز ہوئے ۔ سلام علیکم و علیکم السلام کے بعد انہوں نے دیکھ لیا کہ مجلس کا رنگ کچھ بگڑا ہوا ہے

---

[1] اس فقرے کو وہی سمجھ سکتا ہے جو کبھی میرٹھ کی کسی سرائے میں ٹھیرا ہو وہاں بھٹیاریوں میں جو لڑائی چلتی ہے وہ کئی کئی دن ختم نہیں ہوتی دنیا میں رہ کر سونا اور کام کرنا بھی ضرور ہے اس لئے یہ لڑنے والیاں آٹے کا کونڈا لیتی ہیں اور اس کو اوندھا کر کہتی ہیں کہ اب کل کسی فرصت کے وقت یہ لڑائی پھر شروع ہوگی ۔ گویا اس بحث کو کونڈے کے نیچے "تا فرصت آئندہ" بند کر دیا جاتا ہے ۔

پہلے تو انہوں نے اس جھگڑے کی وجہ پوچھی اور پھر خود ہی حکم (ج ) بنگئے۔ کہنے لگے " ارے بھائیو تم خواہ مخواہ لڑتے ہو۔ آج کل کی موٹریں بھی کوئی موٹریں ہیں۔ بیل سے ٹکر ہوئی مڈ گارڈ ٹوٹ گیا۔ ذرا گڑھے میں گریں " دھڑا " دو ٹکڑے ہوگیا پتہ بیٹھ گیا۔ یہ اب کوئی موٹریں رہی ہیں ٹین کے جاپانی کھلونے ہیں جتنی رقم ہوتی ہے ظاہری ٹیپ ٹاپ میں لگا دیجاتی ہے۔ اب رہے کل پرزے تو ان کا اللہ ہی مالک ہے اور پھر اس پر یہ غضب ہے کہ میاں احمد کہتے ہیں کہ میری موٹر اچھی اور میاں محمود کہتے ہیں کہ میری موٹر اچھی " احمد نے جل کر کہا کہ " تو آخر آپ کا مطلب کیا ہے " احسن نے کہا " مطلب یہ ہے کہ ہمیشہ اچھی چیزوں کا مقابلہ کیا جاتا ہے۔ بری چیزوں کا مقابلہ ہی کیا۔ کبھی کوئی یہ بحث بھی کرتا ہے کہ میں تم سے زیادہ بے وقوف ہوں۔ بندۂ خدا اگر بحث ہی کرنی ہے تو پہلے کسی اچھی موٹر کو معیار بناؤ اس کے بعد اپنی موٹروں سے اس کی ہر چیز ملاؤ۔ جب کہیں جاکر کوئی نتیجہ نکلے گا۔ اور جب تمہارے سامنے ایک معیار موجود ہے تو پھر تمہیں دور جانیکی کیا ضرورت ہے۔" محمود نے کہا کہ " وہ معیار کونسا ہے " احسن نے کہا کہ " میری وکلن موٹر " یہ سنتے ہی سب یاروں نے ایک قہقہہ مارا اور کہوں نہ مارتے جب موٹر کا معیار مسٹر احسن کی وکلن موٹر قرار پائے ان کی موٹر روز ہی دیکھتے تھے مگر یہ کسی کے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ ایک دن یہ ۱۹۰۳ء کی موٹر وی ۸ اور شیورولٹ کا معیار ۱۹۳۶ء میں بنائی جائے گی۔ پٹرول سے چلتی تھی اس لئے لغوی معنی میں موٹر تو کہی جاسکتی تھی مگر اس کی ظاہری اور باطنی حالت کے لحاظ سے اس کو موٹر سے تعبیر کرنا خود لفظ " موٹر " کی توہین کرنا ہے بلندی کے لحاظ سے اونٹ گاڑی ساخت کے لحاظ سے بگھی۔ چال کے لحاظ سے چھکڑے اور آواز کے لحاظ سے چرخے کی تعریف اس پر پوری طرح صادق آتی تھی جب ہنستے ہنستے سب تھک گئے تو میاں احسن نے بہت متانت سے کہا کہ " دیکھو بھئی تم یہ سمجھتے ہوگے کہ میں تمہارے ہنسنے سے برا مان جاؤں گا تو جناب اس سے آپ بفکر رہیئے۔ آپ کے ہنسنے سے میری موٹر کی خوبیوں کو کوئی نقصان نہیں پہنچ سکتا۔ وہ جیسی تھی وہ ہے اور آئندہ رہے گی اگر آپ کو اس کے خلاف کچھ فرمانا ہے تو اس کا جواب دینے کے لئے بندہ حاضر ہے۔ مگر براہ مہربانی میری دلیل کو محض ہنسکر توڑنے کی کوشش نہ کیجئے۔ دلیل کا جواب دلیل سے دیا جاتا ہے نہ کہ ہی ' ہی ' ہی سے " ناصر نے کہا کہ " یہ آپ کی موٹر صاحبہ کب عدم سے وجود میں آئی تھیں " احسن نے کہا " ۱۹۰۳ء میں " ناصر نے کہا " جی نہیں۔ یہ مرزا سودا کے زمانہ میں بھی تھیں چنانچہ انہوں نے انہی کے متعلق ارشاد فرمایا ہے لیکن مجھے از روئے تواریخ یاد ہے شیطان اسی پہ نکلا تھا جنت سے ہو سوار " احسن نے کہا " بہت خوب اگر آپ کی یہی حجت ہے تو اسی پہلو سے چلئے۔ آپ اس طرح تسلیم کرتے ہیں کہ یہ موٹر جنت کی ایک سواری ہے اس لئے نتیجہ یہ نکلا کہ یہ دنیا کی بنی ہوئی ہر چیز سے بہتر ہے۔ بھلا فرشتوں کی بنائی ہوئی چیز کا مقابلہ کہیں مسٹر فورڈ کے کارخانے والے کرسکتے ہیں " ناصر نے کہا " مگر شیطان اس پر بیٹھ کر نکلا تھا " احسن نے کہا کہ " اس سے کیا ہوتا ہے اگر رولز رائس پر کوئی گدھا بیٹھ کر نکلے تو اس سے رولز رائس کی کسی خوبی میں فرق آسکتا ہے۔ اور کچھ ارشاد ہو " میاں ناصر تو اتنی ہی بحث میں ٹھنڈے پڑ گئے۔ مگر خالد نے اب اس سلسلۂ گفتگو کو لیا اور کہا " حضرت۔ یہ موٹر اس زمانہ کی ہے جب میں اور آپ شاید پیدا بھی نہیں ہوئے تھے اب اس کو موٹر کہتے ہوئے بھی شرم آتی ہے ایسی پرانی چیزیں اب بھلے آدمیوں کے نہیں کباڑیوں کے کام کی ہیں " احسن نے کہا " تو آپ کی بحث کا یہ مطلب ہے کہ پرانی چیزیں دنیا میں رہنے کے قابل نہیں۔ مجھے تو یہاں ایک بھی نظر نہیں آتا جو بڑھا ہونیکے بعد اپنے بال بچوں سے کہے کہ میرا گلا گھونٹ دو۔ اب میں دنیا میں رہنے کے قابل نہیں رہا۔ حضرت نیا نو دن اور پرانا سو دن۔ کیوں جی۔ یہ دنیا بھی تو

بہت پرانی ہوگئی ہے ۔ اتنے دن سے برابر چل رہی ہے پرزے گھس گئے ہونگے اس کے متعلق کوئی نہیں کہتا کہ اس کو کباڑئے کے ہاں بھیجدو ۔ اب یہ ہمارے رہنے کے قابل نہیں رہی ہے ۔ میں یہ زبانی جمع خرچ نہیں جانتا ۔ میری موٹر میں کوئی خرابی بتاؤ"۔ احمد نے کہا "اونچی بہت ہے فیشن کے خلاف ہے" احسن نے کہا "بھئی واہ کیا سمجھ کی بات کی ہے میاں قد اونچا اچھا یا ٹھنگنا" میاں محمود ٹھنگنے تھے اس لئے انہوں نے اس اعتراض کو اپنے اوپر لیکر کہا "نہ اتنا اونچا کہ سرا نچے کا بانس معلوم ہو" احسن نے جواب دیا کہ اس کا تصفیہ تم خود بآسانی کرسکتے ہو کہ سرانچے کا بانس ہونا اچھا یا دھنیئے کی مٹھیا ۔ پرسوں کا فٹبال میچ بھول گئے کہ کس طرح لوگوں کے پیچھے کھڑے اچک اچک کر دیکھ رہے تھے ۔ دیکھئے صاحب موٹر کے اونچے ہونے میں کئی فائدے ہیں ۔ نیچی موٹر کے سامنے اگر کوئی پتھر آجائے تو انشاء اللہ کوئی نہ کوئی حصہ ضرور شہید ہوجائے گا ۔ اب رہی ہماری موٹر تو اس کے سامنے پتھر تو کیا اگر پہاڑ بھی آجائے تو خبر نہ ہو موٹر کے نیچے سے صاف نکل جائے"۔ قاسم نے کہا "اونچی موٹر الٹ جلدی جاتی ہے" احسن نے جواب دیا "بیوقوفی سے چلاؤ تو موٹر کا الٹنا لازمی ہے خواہ وہ اونچی ہو یا نیچی دیکھنا یہ ہے کہ نقصان کس میں زیادہ ہوتا ہے اونچی میں یا نیچی میں ۔ یہ تو تم نے سنا ہوگا کہ اونٹ پر سے گرنے میں چوٹ کم لگتی ہے اور گدھے پر سے گرنے میں زیادہ ۔ کیوں کہ اونٹ پر سے گرتے گرتے آدمی سنبھل جاتا ہے ۔ یہی حال موٹر کا ہے آخر اونچی موٹر کے لڑھکنے میں کچھ تو دیر لگے گی ۔ اگر اتنی دیر میں بھی انسان نہ سنبھل سکے تو یہ خود اس کا قصور ہے نہ کہ موٹر کا ۔ اب رہی آج کل کی نیچی موٹریں تو جناب ان میں ماشاء اللہ ایسا مضبوط ٹین استعمال ہوتا ہے کہ ایک ہی قلابازی میں بیچ کر بتاشہ ہوجاتی ہیں اور ہماری موٹر تو حضرت یہ خدا کے فضل سے بیس پچیس دفعہ لڑھک چکی ہے اب تک جیسی کی ویسی ہے ۔ قسم خدا کی فولاد کا باڈی ہے ۔ کہو تو پہاڑ سے جاکر ٹکر دیدوں ۔ ذرا کہیں سے دب جائے تو میرا ذمہ"۔ نصیر نے کہا "اور یہ جو چلنے میں غل مچاتی ہے اس میں بھی کوئی خوبی ہے"۔ احسن نے کہا "اور کیا آپ کی رائے میں یہ برائی ہے ۔ میں نے تو جان بوجھکر اس کی یہ "آواز محشر" قائم رکھی ہے ۔ میاں آج کل کے زمانہ کو دیکھو ذرا کچھ اونچ نیچ ہوئی اور "چل میرے بھیا عدالت کو" چھوٹتے ہی سوال ہوتا کہ کیا انہوں نے موٹر کا ہارن دیا تھا ۔ کیا ہلوک کو یہ باور کرنے کا موقعہ تھا کہ کوئی موٹر قریب سے گزر رہی ہے یا گزرنے والی ہے ۔ ہم بارہ برس سے اس موٹر میں بیٹھ رہے ہیں ہماری موٹر کے نیچے آدمی تو کیا کبھی چوہے کا بچہ بھی نہیں آیا ۔ اور کیوں آنے لگا جب منٹوں پہلے تمام سڑک والے واقف ہوجاتے ہیں کہ مسٹر احسن کی موٹر آرہی ہے پولیس نے زبردستی ایک دفعہ چالان کردیا تھا مگر میں نے مجسٹریٹ صاحب سے کہا کہ جناب والا اس مقدمہ میں کسی شہادت لینے کی ضرورت نہیں ہے ۔ تھوڑی دور میری موٹر میں بیٹھکر چلئے ۔ اس کے بعد اگر آپ کی رائے ہو کہ اس موٹر کے نیچے کوئی آسکتا ہے تو جو چاہے سزا دیجئے" وہ بیچارا کچھ سمجھدار آدمی تھا راضی ہوگیا موٹر میں آکر بیٹھا ۔ شوفر نے موٹر اسٹارٹ کی ایک دفعہ ہی موٹر نے ایسی چیخ ماری کہ غریب اچھل پڑا ۔ کہنے لگا کہ "ول انجن پھٹ جائے گا" میں نے کہا ۔ جناب آپ گھبرائیں نہیں ۔ چالیس برس میں جب اس کا انجن نہیں پھٹا تو اب کیوں پھٹنے لگا"۔ بہرحال موٹر چلی ۔ تھوڑی ہی دور جانیکے بعد صاحب نے کہا "ول ۔ ہم سمجھ گیا موٹر واپس لے چلو"۔ اجلاس پر آنے کے بعد بلا شہادت لئے مقدمہ خارج کردیا اور لکھا کہ "اس موٹر میں ہارن کی ضرورت نہیں ہے ۔ اگر اس کے آنے سے پانچ منٹ پہلے راستے والے ہوشیار ہوکر اپنی حفاظت کا بندوبست نہ کریں تو یہ خود ان کا قصور ہے"۔ اب آپ ہی فرمائیے کہ موٹر میں اتنی آواز ہونا خوبی میں داخل ہے

یا برائی میں" احمد نے کہا "یہ سب کچھ ہے مگر آپ کی موٹر کی رفتار خوب ہے۔ ع کہیے تو کہ بادِ بہاری چلی" احسن نے کہا:۔ "جی ہاں صحیح ارشاد ہوا گویا آپ کی رائے میں تیز رفتاری موٹر کی خوبی میں داخل ہے۔ حضرت۔ تیز چلنے والا ہی گرتا ہے۔ ذرا اس تیز رفتاری کی تعریف میاں قاسم سے پوچھو۔ پرسوں ہی کا واقعہ ہے کہ آپ کی تیز رفتاری نے دو بھلے آدمیوں کو جنت نصیب کر دیا تھا وہ تو کہو اللہ نے ان کو امیر بنایا ہے جو دے دلا کر معاملہ رفع دفع کر دیا۔ مجھ جیسا کوئی غریب آدمی ہوتا تو خدا معلوم کتنے دن جیل کی ہوا کھاتا اور اس کی رفتار ایسی بری کونسی ہے خاصی نو دس میل فی گھنٹہ جاتی ہے تم میں سے کوئی اس میں بیٹھا ہی نہیں۔ یونہی خواہ مخواہ اعتراض ٹھونک دیا"۔ رام کشن نے کہا "کیوں نہیں بیٹھا، میں بیٹھا ہوں وہ جھٹکے پڑے ہیں کہ پیٹ میں جو کچھ تھا الٹ پلٹ ہو گیا۔ احسن نے کہا "لیجئے آپ کی سنیئے۔ اجی لالہ جی۔ یوں کیوں نہیں کہتے کہ کھانا ہضم ہو گیا۔ اس موٹر میں یہی تو کمال ہے کہ ناکوں ناک کھا کر بیٹھو اور جب اترو تو یہ معلوم ہو کہ کچھ کھایا ہی نہیں۔ اگر ہر اسپتال میں ایسی ایک ایک موٹر رکھ لیجائے تو بدہضمی کے مریضوں کو دوا دینے کی ضرورت ہی نہ ہو۔ ذرا موٹر میں بٹھا کر دو ایک میل کا چکر دیا۔ اور بدہضمی رفو چکر ہوی"۔ احمد نے کہا "تو آپ کی رائے میں بدہضمی پیٹ کے ملنے سے جاتی ہے۔ یہ تو حکمت کا ایک نیا اصول معلوم ہوا" احسن نے کہا "نیا اصول کیوں یہ تو بہت پرانا اصول ہے۔ بدہضمی کیا ہے۔ معدہ میں غذا کا جم جانا اور جمنے کی وجہ سے سدے پڑ جانا۔ جامنوں کو کس طرح نرم کیا جاتا ہے۔ برتن میں ڈالکر ہلانے سے، جب ہلانے سے جامنیں گھل جاتی ہیں تو کیا وجہ ہے کہ موٹر میں ملنے سے پیٹ کے سدے نہ ٹوٹ جائیں"۔

بہرحال اس طرح کی گفتگو کا سلسلہ کوئی تین چار گھنٹہ تک چلتا رہا۔ رات زیادہ آگئی تھی اس لئے سب اٹھے کوئی تو دل میں کہتا تھا کہ "یہ احسن کیسا بیوقوف شخص ہے۔" کوئی کہتا تھا "الٹی کھوپری کا آدمی ہے" کوئی کہتا تھا کہ "بڑا لسان ہے۔" کوئی کہتا تھا "بڑا خوش مذاق ہے" مگر سب یہ ضرور سمجھتے تھے کہ بڑا دلچسپ اور یار باش ہے لیکن باوجود اس کے یہ کوئی نہیں سمجھتا تھا کہ اس نے خود بیوقوف بنکر مجلس کو گرما دیا اور دو دوستوں کی گفتگو کو اتنا نہ بڑھنے دیا کہ رنجش تک نوبت پہنچ جاتی۔

یہاں چلتے چلتے یہ بھی سن لیجئے کہ مسٹر احسن کی اس نایاب موٹر کا کیا حشر ہوا۔ کوئی پرزا ٹوٹ گیا تھا وہ بنوا کر ڈالا۔ اس الٹ پھیر میں پچاسی روپے خرچ ہوئے اسی زمانہ میں ایک رگبی موٹر ان کو پسند آگئی خرید لی۔ گارج ایک تھا نئی موٹر اس میں رکھی گئی پرانی صحن میں کھڑی کر دیگئی۔ برسات کا موسم تھا۔ وہ گلنی شروع ہوئی آخر بیچنے کی فکر ہوئی سو روپے میں ایک کباڑئے سے سودا ہوا۔ بیس روپئے شوفر صاحب ہضم کر گئے۔ اسی روپے ان کے پلے پڑے۔ ان میں پانچ روپئے ملا کر پچاسی کارخانہ والے کو دئے اور اس طرح موٹر بھی گئی اور پانچ روپیے ساتھ لے گئی۔ یہ جلے تو اس وقت جب ان کو معلوم ہوا کہ دوسرے ہی دن کباڑئے نے اس موٹر کا صرف میگنیٹو ایک سو پچاس روپئے میں بیچا۔ رگبی موٹر سیکنڈ ہینڈ تھی اور بہت گھسی پسی مگر ان کے پاس آنیکے بعد اس کا مقابلہ دوسری کوئی موٹر نہیں کر سکتی تھی۔ یہ نہیں تھا کہ یہ خود اس کو کوئی لاجواب چیز سمجھتے ہوں بلکہ تھا یہ کہ یار دوستوں کی گفتگو میں لطف پیدا کرنے کے لئے وہ اس سڑیل موٹر کی تعریف میں زمین آسمان کے قلابے ملا دیتے تھے لوگ اعتراض جڑتے تھے یہ جواب دیتے تھے طبیعت میں مذاق تھا۔ اس لئے محفل چمک جاتی تھی۔ اور اس مزے کی باتوں میں کئی کئی گھنٹے گزر جاتے تھے۔

ان حضرت نے اس دوسری موٹر کو ایسا رگڑا ایسا رگڑا کہ دو ہی برس میں ٹھیکرا ہو گئی۔ یہ تیسری موٹر لے آئے ہیں اور

رنگین موٹر ان کے بچوں کی سواری میں ہے مگر اب بھی کسی کی مجال نہیں کہ رولز رائس کا مقابلہ اس ٹھیکرے سے کر کے ان کو قائل کر سکے اور قائل کر بھی کس طرح سکتا ہے جب ان کو دراصل موٹر سے کوئی غرض نہیں۔ غرض ہے تو صرف یاروں میں بیٹھ کر لطف صحبت پیدا کرنا ہے ان کی تیسری موٹر کے پیچھے ان کے دو دوست زاہد اور عابد بہت بُری طرح پڑے ہیں۔ یہ اپنی موٹر کو آسمان پر چڑھاتے ہیں اور وہ تحت الثریٰ میں پہنچانا چاہتے ہیں جہاں یہ حضرت اور اُن کے دوست ملے خواہ وہ کوئی عام محفل ہو یا گوشۂ تنہائی۔ اس نئی موٹر کا ذکر نکلنا لازمی ہے۔ گھنٹوں اس پر گفتگو ہوتی ہے اور نتیجہ یہ نکلتا کہ آخر یہ سچ کہتے ہیں یا وہ۔ وہ سمجھتے ہیں کہ احسن دون کی لیتا ہے۔ یہ سمجھتے ہیں کہ چلو اس طرح یاروں کا دل بہل جاتا ہے اور دن بھر کی کوفت دور ہو جاتی ہے میں نے کئی دفعہ ان تینوں میں یہ گفتگو ہوتے سنی ہے اور میری یہ رائے قائم ہوئی کہ ان کے دوست سمجھتے ہیں کہ احسن بیوقوف ہے اور میاں احسن سمجھتے ہیں کہ ان یاروں نے مجھے سمجھا ہی نہیں۔

( باقی )

مرزا فرحت اللہ بیگ بی اے

# نوائے گل فروش

آئے ہیں مرے پھول ستاروں کے وطن سے
ہیں پھول بڑے شوخ حسیں لعل یمن سے
پالا ہے شفق نے انھیں صد رنج و محن سے
خورشید کے خوش رنگ سمندر میں جتن سے
ہے کوئی خریدار کہ ہیں پھول طرحدار

ہر پھول میں رعنائی شبنم کا تبسم
مہتاب کی ضو پاش تجلی کا تلاطم
توبہ شکن آنکھوں کا پری زاد تکلم
رخسار شگفتہ کے بھڑکتے ہوئے سو خم
ہے کوئی خریدار کہ ہیں پھول طرحدار

ہر پھول ہے اک شمع رہ وادی اسرار
شاعر کا دل کیف مکاں نغمۂ بیدار
دوشیزۂ مشرق کا لب شعبدہ آثار
رنگینیٔ فردوس کی تابش کا نگہدار
ہے کوئی خریدار کہ ہیں پھول طرحدار

ہر پھول ہے موسیقیٔ جامد کا ستارہ
ٹوٹے ہوئے ثاقب کی اداؤں کا شرارہ
روح طرب انگیز کا خاموش اشارہ
انگڑائیاں لیتی ہوئی فطرت کا نظارہ
ہے کوئی خریدار کہ ہیں پھول طرحدار

لو! چاند کے ٹکڑے ہیں مرے پھول مرے پھول
پرویں کے جھمکڑے ہیں مرے پھول مرے پھول
الماس کے بُندے ہیں مرے پھول مرے پھول
یاقوت کے عقدے ہیں مرے پھول مرے پھول
ہے کوئی خریدار کہ ہیں پھول طرحدار

زاہد کے لئے پیکر ایماں ہیں مرے پھول
پاکیزہ برہمن کو دل و جاں ہیں مرے پھول
شاہوں کے لئے طرۂ تاباں ہیں مرے پھول
مفلس کو مسرت کے خیاباں ہیں مرے پھول
ہے کوئی خریدار کہ ہیں پھول طرحدار

یہ پھول ہیں بھارت کے پرستار کے نغمے
یہ پھول ہیں آزادی گفتار کے نغمے
یہ پھول ہیں اردو کے چمن زار کے نغمے
یہ پھول ہیں قومیت زرکار کے نغمے
ہے کوئی خریدار کہ ہیں پھول طرحدار

ہر پھول ہے نقش جگر بلبل خنداں
عاشق کی طبیعت کا ابلتا ہوا وجداں
کاوش کے چھلکتے ہوئے اشعار کا دیواں
زرکاری قدرت کا دمکتا ہوا عنواں
ہے کوئی خریدار کہ ہیں پھول طرحدار

کاوش

# پیرس کے لیٹن کوارٹرز

پیرس کا یہ محلہ پیرس کی تمام نمایاں خصوصیات کا حامل ہے۔ سب میں بڑی خصوصیت یہاں کا اعلیٰ ذہنی معیار ہے۔ یہاں آرٹ، فلسفہ، سائنس اور زندگی کی نسبت انتہا پسندانہ اور انقلابی خیالات رکھنے والے بستے چلے آئے ہیں۔ یہ جگہ مولیر اور راسین، والٹیر اور روسو کی یاد تازہ کرتی ہے۔ قدیم پیرس کے اسی حصہ کے قہوہ خانوں میں انقلاب کی شمع روشن ہوئی تھی جس کا مقصد حقوق انسانی اور آزادی کے احترام سے دنیا کو منور کرنا تھا۔ یہیں تھیٹر سارا برنہارڈ (THEATRE SARAH BERNHARDT) کے سامنے وہ شاندار ستون ہے جو انقلاب کی فتح کی یاد کو تازہ رکھتا ہے۔ یہیں شہدائے انقلاب کی یادگار ہے جو دنیا کو "آزادی کے ساتھ زندہ رہو یا مر جاؤ" کا پیام دیتی ہے۔ طالب علم، آرٹسٹ اور نقاد کا دل اس جگہ کے نام سے اچھلنے لگتا ہے اور یہی جگہ ان کے دلوں میں پیرس کی یاد تازہ رکھتی ہے۔

یہ درحقیقت طالب علموں کا محلہ ہے جہاں ہر طبقے کے طالب علم رہتے ہیں۔ یہیں پیرس کی سوربون یونیورسٹی ہے جو ماضی کی تمام روایات اور حال کی تمام جدتوں کے ساتھ قائم ہے۔ یہ فرانسیسی قوم کی روح اور زائرین علم کا مکہ ہے۔ دنیا کے کسی مقام پر طالب علم کو اتنی سہولتیں اور اتنی آزادی حاصل نہیں ہے جتنی کے پیرس میں۔ کشادہ مطالعہ گھر، وسیع کتب خانے، عجائب خانے، تجربہ خانے، ہمدرد پروفیسر اور ماہرین فن، بلا امتیاز مذہب و ملت اور بلا امتیاز رنگ و نسل ہر طالب علم کے لئے موجود ہیں۔ اظہار خیال اور فکر کی کامل آزادی، تعصب اور مصنوعی ثقاہت کی عدم موجودگی، وسیع النظری اور اخوت انسانی نے پیرس میں علم و فن کی ایک نئی جمہوریہ قائم کی ہے۔ پیرس کی تمدنی تصوریت اسی جامعہ کی بدولت قائم ہے۔

اس دنیا کا سب سے بلند اور قابل احترام قانون "حریت، مساوات اور اخوت" ہیں۔ یہاں کی ہر جگہ، قہوہ خانے، سینما، ناچ گھر سنجیدگی اور بیہودہ تکلف سے پاک لیکن اخوت انسانی اور نشاط زندگی کے گہرے جذبات سے پُر ہے۔ یہاں کی جو چیز سب سے زیادہ جاذب توجہ ہے وہ قہوہ خانے ہیں جن کی فضا رومانی ہمدردی اور بے تکلفی سے معمور رہتی ہے۔ وہی لوگ جنہوں نے فرانسیسی افسانے پڑھے ہیں یا پیرس دیکھا ہے ان کا اندازہ لگا سکتے ہیں۔ یہ عوام کی پسندیدہ جگہیں ہیں اور تنہائی کے وقت دل بہلانے کے لئے ان سے بہتر کوئی مقام نہیں۔ آپ یہاں کافی کی ایک پیالی یا بورڈو پیتے ہوئے بآسانی خوش مزاج لوگوں کے ساتھ دلچسپ گفتگو میں شریک ہو جائیں گے۔ نوع انسانی کا مشاہدہ کرنے والے کے لئے ایک ایسے قہوہ خانہ سے بہتر کوئی مقام نہیں۔ یہ انسانی نفسیات کا ایک معمل ہوتا ہے۔ ایک نقاد حسن کو یہاں خوشنما چہروں کا ایک سلسلہ متحرک نظر آئے گا۔ یہاں ہر وقت آپ لوگوں کو کھیلتے اور شوخیاں کرتے ہوئے پائیں گے۔ یہاں سر نیاز سجدوں کے لئے بیتاب ہوتا ہے لیکن جبین کو آستان نہ ملنے کی شکایت نہیں ہوتی۔ ہر قدم پر جبین ایک نیا آستانہ تلاش کر لے سکتی ہے۔ اسی لئے یہاں زندگی اور آسودگی ہم معنی ہیں۔ یہاں رسمی ضوابط انسانی طبیعت کے فطری جوش اور ولولے کا خون نہیں کر سکتے۔ یہاں اخلاقی اور مذہبی ضوابط انسان کی روح کو پامال کر کے اس کو زندگی سے محروم نہیں کر سکتے۔ یہاں کام ایک ناگوار فرض اور ناگزیر مصیبت نہیں ہے

جس سے روح پر افسردگی مسلط ہو جاتی ہے۔ یہاں کام اپنے فطری ذوق کی تسکین، اپنی خلقی استعداد کی تکمیل اور اپنے ولولۂ حیات کے اظہار کا ذریعہ ہوتا ہے۔ غرض یہاں کی زندگی ایک خواب معلوم ہوتی ہے جس میں انسان تمام روحانی اور مادی نعمتوں سے لطف اٹھاتا ہے۔

یہاں کی کشادہ سڑک پر اگر آپ دن میں تفریح کے لئے نکل جائیں تو حسن اور معصومیت سے ابلتا ہوا، طالب علمانہ زندگی کا ایک سرچشمہ نظر آئے گا۔ اپنے اپنے لکچروں سے واپس آتے ہوئے اور ان کو سننے کے لئے جاتے ہوئے طالب علموں سے آپ کے کندھے چھلیں گے ادھر کچھ لڑکے اور لڑکیاں بغلوں میں کتابیں دبائے زور زور سے باتیں کرتی چلی جا رہی ہیں۔ زندگی ان کے لئے ایک خندۂ مسلسل ہے۔ کچھ لڑکے اخباروں میں سر چھپائے چلے جا رہے ہیں۔ اُدھر کچھ سڑک کے کنارے درختوں کے کنج میں مصروف مطالعہ ہیں کچھ لڑکے کسی کتاب کے جدید ترین اڈیشن یا کسی رسالہ کے سرورق کی داد دے رہے ہیں۔ یہاں چند شریر عجائبات کی دوکان میں شوخ فروشندہ لڑکی کو دق کر رہے ہیں۔ وہاں ایک ہال کی بلوریں پیش دیوار سے کچھ لڑکے اور لڑکیاں اپنے کام میں مصروف نظر آتی ہیں۔ ان کے پنسل اور موقلم نقشہ کشی کے کاغذ پر تیزی سے چل رہے ہیں۔ یہ تعمیر کاری کے طالب علموں کا نگارخانہ ہے۔ گراما فون بج رہا ہے اور کچھ لوگ رقص کر رہے ہیں۔ رقص کے دوران میں طالب علم ساتھ والی لڑکی سے ہندوستانی لکڑی کی قسمیں نرخ اور مصرف بھی دریافت کرتا جا رہا ہے۔ گو رقص کے لئے جگہ کم ہے لیکن دلوں میں مسرت کے سمانے کے لئے گنجائش کی کمی تو نہیں ہے!

یونیورسٹی کے علاوہ پیرس کے اس حصہ میں تعلیم اور فن کاری کے بہت سے مشہور ادارے ہیں۔ یہاں سینٹ ژینی ویو (ST. GENEVIEVE.) کا بڑا کتب خانہ ہے۔ نقاشوں اور بت تراشوں کے نگارخانے ہیں۔ موسیقی اور رقص کے اسکول ہیں۔ فنون لطیفہ کی اکیڈمی ہے۔ جمنازیم اور تیرنے کے حوض، فزیکل کلچر اور کھیلوں کو ترقی دینے والے ادارے ہیں۔ بڑے بڑے بک اسٹال ہیں جہاں ہر قوم اور ہر زمانہ کی سائنس، ادب اور فن کاری کے متعلق کتابیں، سلیقہ اور نفاست سے سجی ہوئی، شائقین علم کے لئے باعث کشش ہیں۔ ہزاروں انجمنیں، مجلسیں اور کلب ہیں۔ سیاسی فکر کے ہر مکتب کی اپنی ایک خاص تنظیم ہے۔ یہاں فاشسٹ، اشتراکی، نراجی، فرانسیسی شاہ پسند اور روسی نہلسٹ سب ہی ملیں گے۔ ان جماعتوں کی طرف سے دلچسپ تقاریر، نمائشیں، تفریحی سفر مطالعہ کی کلاسیں، اسپورٹس، ٹورنامنٹس اور چاء کے رقص منعقد کئے جاتے ہیں تاکہ زیادہ سے زیادہ طالب علموں کی تائید اپنے مقاصد کے لئے حاصل کی جا سکے۔ بیشمار، اخبار، رسالے اور پمفلٹ اپنے مقاصد کی تبلیغ کے لئے تقسیم کئے جاتے ہیں۔

دھندلکے کے ساتھ ہی فضا موسیقی کی تانوں سے بھر جاتی ہے۔ ایسے رسٹورنٹ اور موسیقی کے ہال موجود ہیں، جہاں مختلف اقوام کی موسیقی سے حظ حاصل کیا جا سکتا ہے۔ لااوڈین (L. ODEON.) میں مولیر، راسین اور دیگر مشہور فرانسیسی ڈرامہ نگاروں کے شاہکار دیکھے جا سکتے ہیں۔ یہ محلہ اپنے ناچ گھروں، کیبرے (CABARET) اور سنیماؤں کے لئے مشہور ہے جہاں ہر شخص اپنی دلچسپی کی چیز تلاش کر سکتا ہے۔ نوکٹمبول (NOCTAMBULES.) میں مقبول عام فرانسیسی گانے سنے جا سکتے ہیں۔ ولان (VILLON) میں آپ جدید ترین کان کان (CAN-CAN.) یا قدیمی والٹز ناچ سکتے ہیں۔ یا آپ پسند کریں تو شامپین اڑاتے ہوئے کسی برہنہ رقاصہ کے کمال کی داد دے سکتے ہیں۔

طالب علموں کے علاوہ یہاں مصنف، فن کار، پرچارک، علمی اور ادبی شہدے، آزاد طبع اور رند منش لوگ بھی رہتے ہیں

یا آتے جاتے رہتے ہیں۔ یہاں کی دنیا مختلف اور متضاد رنگوں سے مرکب ہے۔ حسن فرشتی تعیش اور افلاس، فقیروں کے بھیس میں شہزادے اور شہزادوں کے بھیس میں لفنگے، ملزم جو روپوش ہونا چاہتے ہیں۔ شہدے جو نمایاں ہونا چاہتے ہیں پہلو بہ پہلو نظر آئیں گے۔ جیالے نکتہ چین، خواب دیکھنے والے آئیڈیلیسٹ، انتہائی حقیقت بین، رومانوی اور افسانوی تخیلات و تصورات میں ڈوبے ہوئے، ہر طرح کے لوگ ملیں گے یہاں کے وڈولسر اور ڈائرکٹر اپنے کھیلوں کے لئے اداکار، ستارے، پرائماڈونا (PRIMA-DONA.) اور بالیرینا (BALLERINA-) تلاش کرتے پھرتے ہیں۔

ہر شخص کسی اعلیٰ اور ابدی شئے کی تلاش میں سرگرداں رہتا ہے۔ ہر شخص اس جدوجہد سے واقف ہے جو بقائے زندگی کے لئے ضروری ہے لیکن پھر بھی ولولہ حیات اور نشاط زندگی سے فضا معمور ہے اور اس فضا کے اثرات سے کوئی بچا ہوا نہیں ہے۔ مسکراتے چہرے اور چمکتی آنکھیں زندگی کو قوس قزح کی طرح رنگین بنائی رہتی ہیں ہر ایک دن جو گذرتا ہے اپنے تاثرات اور ارتسامات دل پر نقش کرتا جاتا ہے۔ جولائی کی چودھویں فرانس کے جشن قومی کا دن ہے۔ اس دن یہ محلہ بقیہ فرانس کی طرح سہ رنگی جھنڈیوں، بیرقوں اور دیگر آرائشوں سے لہراتا رہتا ہے۔ صبح کے وقت آسمان شور کرتے ہوئے طیاروں سے چھپ جاتا ہے۔ یہ آرک ڈی ٹرئیف (ARC DE TRIONPHE.-) کے سرکاری مظاہرے سے واپس ہو رہے ہیں تماشائیوں کے ہجوم میں سے کوئی بیساختہ چیخ اٹھتا ہے۔ "واہ! کیا شاندار" ایک لڑکی بازو سے جواب دیتی ہے "واہ! انسانی خونخواری کی کیا شاندار علامتیں ہیں"۔ دوپہر میں باسٹل کے محل سے (BASTILLE) عوام کے محاذ (FRONT POPULAIRE-) کا شاندار کئی میل لمبا جلوس نکلتا ہے۔ یہ عصر جدید کا ایک لاجواب مظاہرہ ہوتا ہے۔ یہ اس دن کی یادگار ہے جس نے دنیا کو "عوام کی آزادی" کے مفہوم سے روشناس کرایا۔ تمام طبقوں کے لوگ مل کر نا انصافیوں کے مقابلہ، اور حقوق عامہ اور امن عالم کی حفاظت کے لئے ایک متحدہ محاذ پیش کرتے ہیں۔ جلوس کیا ہوتا ہے آدمیوں کا ایک لہریں مارتا سمندر، نعروں کی داد چیخوں اور تالیوں سے ملتی ہے۔ آپ کے بازو والا ساتھی متاثر ہو کر کہہ اٹھتا ہے "امن عالم کی حفاظت دیو تمثیل طیارے نہیں بلکہ عوام کی آواز کرے گی"۔

سید حامد علی

# پوچھ لے

حالِ دل نوکِ سناں سے پوچھ لے
سوزِ غم برقِ تپاں سے پوچھ لے

ہجر میں بے چین تھا میں رات بھر
شب کے تاروں کی زباں سے پوچھ لے

روتے روتے رات آنکھوں میں کٹی
دیدۂ اشکِ رواں سے پوچھ لے

کرلی توبہ میں نے اے ابر بہار
پوچھ لے پیرِ مغاں سے پوچھ لے

حالِ دل تجھ سے محبت کیا کہے
ناوکِ نامہرباں سے پوچھ لے

عظیم الدین محبت
متعلم بی اے۔

# بھلے اور بُرے

(قطب شاہی سب رس سے)

**بھلا آدمی** لوگاں بھلیاں کوں بُرے کر جانتے، بُریاں کوں بھلے کر پچھانتے۔ بھلے آدمی کوں جینا بہوت مشکل۔ دل میں کیتا ہت دھرے تند آسب کرے، ولے کسے بھلا آدمی نہ کرے۔ اپنا ہیرا آپی کھانا، اپنا لہو آپی پینا تو دنیا میں بھلا آدمی ہو کر جینا۔ بُرے بھلا جانتے دغا دے جاتے، جیوں تیوں کس پاس تے کچھ لے جاتے۔ جاں لگن بھلا آدمی ہے واں لگن خوار ہے۔ بُرے لوگاں کوں سب کہیں ٹھار ہے۔ بھلا آدمی کیوں بھاوے۔ گائے قصائی ہج کوں پتیاوے۔ یو سمجے نیں دراصلا، دکھن کا ہے یو مسلا جو کوئی آوارا، وہ بھائی ہمارا۔ جو کوئی کرے ہٹ، مار نکالیں نٹ۔ اُلٹی چلتی دنیا داری، بھلے لوگاں کی ہوئی خواری۔ نااہل پاس جو سوال کرنا ہے، وو جیونا نیں مرنا ہے۔ بلکہ مرنا بہتر ہے، اپنے جیو پر قصد کرنا بہتر ہے۔ شرم کے آدمی کوں شرم کا آدمی اچھے سو جانے جس میں شرم نیں وہ شرم کے آدمی کوں کیا پچھانے۔ حیا کے لوگ اکثر رزق کے باب تنگی سوں گزرانتے ہیں۔ دنیا جھوٹیاں کی ہے دغا بازاں کی ہے، بے ایماناں کی ہے۔ یو خوبی جانتے ہیں حق کڑوا ہے۔ یو کڑا جسے میٹھا لگا وو بڑا۔ اس باٹ میں پاؤں پھسلتا ہے پر کوئی نیں ہوتا کھڑا۔ اگر کسی میں بات سمجے کا مایا ہے تو حدیث میں الحق مر بھی آیا ہے۔ اگر توں میں کار کھنے منگتا پانی، تو تم کوں کھا انکھیاں کھلے انکھوپی اسے سارے بھلیاں کی زندگانی۔

**برا آدمی** "شیطان اگر کسے لگے تو کوئی تیٹی چھڑائے۔ آدمی کسی کی پے میں پڑے تو جیو ہچ جائے۔ شیطان کوں مٹی کھول اتنی بٹی دئے تو جاتا ہے، آدمی بُرائی پر آیا تو کلیجا کھاتا ہے۔ شیطان کا فکر سہل ہے، شیطان کا فکر کیا کرنا۔ بُرا آدمی بُرا، بُرے آدمی تے ڈرنا۔ شیطان شیطان کی صورت سوں اپس کوں دکھلاتا، اُس کا علاج کیا جاتا۔ بُرا آدمی بڑا شیطان، فرشتے کا لباس لے آتا۔ بھلا آدمی بچارا کیا جانتا، دغا کھاتا۔ بھلا جانتا کہ یو بھلا چ ہے، سچیں میں یو فرشتا چ ہے۔ آدمی بچارا کیتا پچھانے، غیب کی بات خدا چ جانے، غیب کا عالم کسے دکھلایا۔ و عندہ مفاتح الغیب لا یعلمہا الا ہو۔ یعنے غیب کے کیلیاں، غیب کے صاحب پاس، غیب کے صاحب کوں معلوم، غیب کے صاحب نے جسے معلوم کیا اسے معلوم ہوے یو غیب کے علوم"۔

**ملک الشعرا ملا وجہی قطب شاہی**

# ریختی

نہ بچھڑوں سائیں سوں یک تل سہیلی
پیا کی رنگ سوں میں ہوں رنگیلی

سکیاں پیاریاں منے لگیں پیو کی پیاری
ہوی پیو نیہہ سوں پھل جوں نویلی

پیا مطلق منجے دل تھے بسارے
پیا بن کیوں جیوں سکھ ری سہیلی

نبی صدقے قطب شہ ہر سیتے
نہ چھوڑے سیج پر منج کد یکیلی

**سلطان محمد قلی قطب شاہ**

# محمود گاواں کے قتل کے بعد

"یہ مضمون پروفیسر عبدالمجید صاحب صدیقی کی غیر مطبوعہ کتاب کا ایک حصہ ہے جو بہمنی تمدن سے متعلق ادارۂ ادبیات اردو کی طرف سے شائع کی جا رہی ہے"

"سب رس"

خواجہ محمود گاواں کا قتل دکن کی فرقہ واری رقابت کا منتہا بنا۔ اگر ہنگامہ چاکنہ کو جس میں خلف حسن بصری اور اس کے رفقا بیرحمی کے ساتھ قتل کر دئے گئے تھے اس کتاب کا پہلا باب کہا جائے تو محمود گاواں کے قتل کو اس کا دوسرا باب کہنا چاہیے لیکن اپنے عظیم الشان اسباب و نتائج کا لحاظ کرتے خواجہ محمود گاواں کے واقعہ کو ہنگامہ چاکنہ سے جو ۸۵۰ھ میں ہوا تھا کوئی نسبت نہیں۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ ۸۸۶ھ کی تمام سیاسی فضا جس میں خواجہ محمود گاواں قتل ہوا ۸۵۰ھ کی نقش ثانی تھی کیوں کہ اس کے تمام جراثیم چاکنہ ہی سے اڑکر یہاں آئے تھے اور اس وقت بھی وہی ۲۵ سال کا پرانا مرض متعدی عود کر آیا تھا لیکن اس وقت جس شدت کے ساتھ یہ مرض پھیلا اور ملک میں جو عالمگیر بربادی کی اس کی پہلے واقعہ میں کوئی مثال نہیں ملتی۔ بات یہ تھی کہ ہنگامہ چاکنہ کے وقت دونوں فرقے اس قدر قوی دست نہیں ہوئے تھے۔ ترک و ایرانی ملک میں ضرور موجود تھے لیکن ان کو آئے ہوئے ابھی بہت دن نہیں ہوئے تھے اور اس وجہ سے ابھی ملک میں ان کے قدم مضبوطی سے جمے نہیں تھے اور ان کے مقابلہ میں اہل ملک کافی طاقتور تھے۔ چنانچہ جب اہل ملک نے ترکوں کا پیچھا کرنا چاہا تو ان کو آسانی سے موقع مل گیا اور چاکنہ کے مقام پر انہوں نے ترکوں کا ایسا خاتمہ کر دیا کہ اگر حکومت ان کی مدد نہ کرتی تو تقریباً نصف صدی تک ان کا سر اٹھانا ناممکن تھا۔ اس کے برخلاف محمود گاواں کے عہد میں ترکوں کی خوب جڑیں گڑ گئی تھیں اور اس کا باعث محمود گاواں کی زبردست شخصیت اور اس کے اثرات تھے۔ محمود گاواں کا یہ کھلا منصوبہ تھا کہ جہاں تک ہو سکے ترکوں اور مغلوں کو ترقی دے اور اس منصوبہ میں وہ اچھی طرح کامیاب ہو گیا۔ چنانچہ ۲۵ سال کے دوران میں نہ صرف مرکزی حکومت ترکوں کے ہاتھ میں آگئی بلکہ ملک کے دور دراز اقطاع بھی ان کے قبضہ و اقتدار میں آچکے تھے ان کے مقابلہ میں اہل ملک نے ہزار ابھرنے کی کوشش کی اور ان کے علمبرداروں نے مختلف ہتکنڈوں سے کام لیکر اپنے کو اٹھایا لیکن حالات بتاتے ہیں کہ یہ ترکوں کی طرح اجاگر نہیں ہو سکے۔ اول تو علاءالدین ثانی کی تعزیر سے ملک کے اچھے لوگ مر چکے تھے اور اس وقت محمد شاہ لشکری کے عہد میں ملک کی جو نئی پود پیدا ہوئی تھی اور اس میں جو رہنمایان سیاست منظر عام پر آئے تھے ان میں سے کوئی بھی میاں من اللہ دکنی کی طرح لائق و سنجیدہ نہ تھا۔ ملک حسن بحری کی تمام کارروائیوں سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ سب بے ڈھنگی تھیں۔ اس میں یہ صلاحیت نہ تھی کہ وہ ترکوں کی بڑھتی ہوئی طاقت کا کافی مطالعہ کرتا۔ اول تو اس کو اس مطالعہ کا کافی موقع نہیں ملا۔ تقریباً دس سال تو وہ شمالی تلنگانہ کا صوبہ دار تھا اور اس طریقہ سے وہ گویا مرکزی حکومت سے جلاوطن تھا۔

اس دوران میں محمود گاواں نے اپنے ہتکنڈے ٹھیک کر لئے تھے۔ یہ سلطنت کا وزیر اعظم تھا اور اس طرح ملک کا تمام سیاہ و سفید اس کے ہاتھ میں تھا۔ گو ملک حسن کو بادشاہ سے کتنا ہی تقرب صحیح لیکن اس کو مرکزی حکومت میں اتنا اقتدار کہاں تھا۔ خود اس کی بحالی بھی محمود گاواں کے احکام سے عمل میں آتی تھی۔ اس کا نتیجہ یہ تھا کہ اہل ملک کا فریق اس قدر طاقتور نہیں ہو سکا کہ وہ ترکوں کے دوش بدوش کھڑے ہو سکے۔ ملک حسن صرف اس قدر کر سکتا تھا کہ اہل دکن کو کچھ جاگیریں دے دیں تھیں اور یہ اس وقت ہوا تھا

جبکہ تلنگانہ کی گورنری اس کے ہاتھ میں تھی۔ چنانچہ فرشتہ کہتا ہے کہ جب سے ملک حسن تلنگانہ کا گورنر ہوا یہاں سوائے اہل دکن کے کوئی دوسرا جاگیردار نہ تھا۔ اس کا نتیجہ یہ تھا کہ جب سلطنت بہمنی منتشر ہوئی ایک جنیر کے سوا جہاں ملک حسن کا خاندان قابض تھا باقی تمام عملداریاں ترکوں اور ایرانیوں کے ہاتھ میں آگئیں۔

دوسری بات یہ تھی کہ اس وقت ترک ملک پر اس قدر حاوی تھے کہ گویا دوسرے الفاظ میں سلطنت کے اجزائے لاینفک ہوگئے تھے جن کو سلطنت سے علحدہ کرنا ناممکن تھا۔ محمود گاواں نے غالباً اسی چیز کو پیش نظر رکھ کر ترکوں کی ایک بڑی جماعت کھڑی کردی تھی جو تمام ملک پر مسلط تھی اور ظاہر ہے کہ ان حالات میں ایک محمود گاواں کے قتل کرنے سے پورے ترکوں کا خاتمہ نہیں ہوسکتا تھا۔ محمود گاواں کے مرنے کے بعد اس کا جانشین یوسف عادل خان سوائی موجود تھا جو پہلے سے ترکوں کی علمبرداری کرتا تھا۔ اس چیز کو ملک حسن اور اس کا فریق نہیں سمجھ سکا۔ یہ لوگ کوتاہ نظری سے سمجھتے تھے کہ محمود گاواں کے قتل سے تمام سیاسی میدان ان کے ہاتھ آجائے گا۔ اور یہ کسی طرح صحیح نہیں تھا۔ اس قتل سے اہل دکن کے تمام پانسے الٹے پڑ گئے۔ ان کا مقصد تو ایک طرف رہا۔ رقابت کی تھا پیں اور زیادہ سخت ہوگئیں۔ اور جب ترکوں نے مرکزی حکومت کی بے اعتمادی سے کنارہ کشی کی تو قدرتی طور پر سلطنت کا شیرازہ بکھرنے لگا کیونکہ تمام حکومت انہیں کے ہاتھ میں تھی۔ اہل ملک کو ترکوں کے مقابلہ میں ابھی ایک طویل مدت اور ایک تعمیری پروگرام کی ضرورت تھی جس سے ان کو ترکوں کی جگہ ملتی۔ جب ترکوں کا فریق غالب تھا تو حکومت ہر حالت میں انہیں کے ہاتھ میں ہوتی۔ یہ لوگ محمود گاواں کے مرنے کے بعد سلطنت کے اس طرح حصہ دار رہے جس طرح اس کی زندگی میں تھے۔ صرف فرق یہ تھا کہ اس کی زندگی میں یہ حکومت کے ملازم اور فرمانبردار تھے برخلاف اس کے محمود گاواں کے مرنے کے بعد سلطنت کے حصے بخرے کرکے اس کے مالک بن گئے۔ مال غنیمت کی اس تقسیم میں اہل ملک کو کچھ نہیں مل سکتا تھا اور کچھ نہیں ملا۔

ہنگامہ چاکنہ سے سلطنت پر کچھ برا اثر نہیں پڑا تھا کیونکہ دونوں میں سے کوئی فریق بھی حکومت پر اتنا مسلط نہیں ہوا تھا۔ باہمی رقابت سے ایک فریق کا دوسرے فریق کے ہاتھ سے سر ٹوٹا تھا۔ حکومت نے انتقام لینے کے لئے دوسرے فریق کا سر کچل دیا۔ اور دونوں فریق بہت دنوں کے لئے نیم جان ہوکر رہ گئے۔ اور اس طریقہ سے سلطنت اس دار و گیر سے صحیح سالم نکل گئی۔ برخلاف اس کے اس وقت دونوں فریق حکومت پر حاوی تھے۔ ترک تو اس طرح مسلط تھے کہ یہ اس عمارت کے حقیقی ستون بن گئے تھے۔ اور جب ستون متزلزل ہوئے تو عمارت فوراً منہدم ہوگئی۔ محمود گاواں کے قتل کے بعد ترکوں کا حکومت سے کنارہ کشی کرنا ضروری تھا۔ اس کا ایک سبب تو یہ تھا کہ یہ لوگ اپنی جان و مال سے ڈرنے لگے کہ محمود گاواں کی طرح ان کا بھی حشر ہوگا۔ دوسرے ان کو شاہی دربار اور دکنی فریق سے انتقام لینا تھا۔ قتل کی خبر مشہور ہوتے ہی ترکوں نے دربار سے قطع تعلق کرلیا جو بہمنی تاریخ کا پہلا واقعہ تھا اگرچہ بادشاہ نے بہ زور ترک ترک سرداروں کو دربار میں طلب کیا لیکن انہوں نے صاف جواب دے دیا کہ ہم دربار میں نہیں آتے۔ چونکہ سلطنت کی تمام سیاسی اور دولی طاقت ترکوں کے ہاتھ میں تھی اس لئے بادشاہ اپنے کو بے دست و پا محسوس کرنے لگا۔ جب پہلی دفعہ فتح اللہ عماد الملک اور خداوند خان حبشی کی طرف سے انکار ہوا تھا تو محمد شاہ کو ہل چل کرنی چاہئے تھی لیکن حالات ایسے نازک تھے کہ بادشاہ کی ہل چل ناممکن تھی۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ نہ صرف ترک دربار کی حاضری سے پہلوتہی کرنے لگے بلکہ اپنے منہ بولے شرائط منوانے لگے اور

اس طریقہ سے ہر طرف خودسری کے آثار نمایاں تھے۔ جہاں تک اہل ملک کا تعلق تھا ان کی ہستی پادشاہ کے لئے ناگزیر ہوگئی تھی۔ بادشاہ ان کو بھی کوئی نقصان نہیں پہنچا سکتا تھا۔ اگرچہ چند روز کے بعد پادشاہ کو یہ معلوم ہوگیا تھا کہ محمود گاواں کے قتل میں اہل ملک نے بڑی زیادتی کی اور وہ بڑے جرم کے مرتکب تھے اور اس وجہ سے وہ علاء الدین ثانی کی طرح ان لوگوں کو جو جرم کے مرتکب تھے سزا دینا چاہتا تھا لیکن مشکل یہ تھی کہ اول تو محمود گاواں کے قتل کے بعد یہ لوگ دربار میں ذی اثر ہوگئے تھے۔ ان کو سزا دینا آسان نہیں تھا۔ دوسرے جب ترک دربار سے کنارہ کش ہونے لگے تو امور سلطنت کی نگہداشت کے لئے انہیں لوگوں پر انحصار کرنا پڑتا تھا ورنہ اگر یہ رشتہ بھی توڑ دیا جاتا تو سلطنت کا قیام ناممکن تھا۔ اس طریقہ سے جب بادشاہ کو یہ معلوم ہوگیا کہ ترک سلطنت سے منحرف ہوگئے اور ان کا زیرنگیں ہونا دشوار ہے تو اس نے مجبوراً اہل ملک کا بازو پکڑنے کی انتہائی کوشش کی۔ ملک کی تمام خدمات اس نے ان لوگوں میں تقسیم کر دیں چنانچہ نظام الملک ملک حسن بحری نائب و پیشوا بنایا گیا۔ نظام الملک دکھنی دولت آباد کا طرفدار بنایا گیا عماد الملک اور خداوندخان حبشی جاگیروں پر متعین کئے گئے۔ قوام الملک کبیر اور قوام الملک صغیر طرفدار ورنگل و راجمندری بنا دئے گئے اگرچہ یہ دونوں ترک تھے لیکن ملک حسن کے ساتھ ہمخیال تھے۔ اس طریقہ سے بادشاہ دکھنی فریق سے بھی ڈرنے لگا۔ اور اس وجہ سے اس کے اختیارات بہت گھٹ گئے تھے۔ محمد شاہ نے تو اپنی زندگی میں ایک خاص سلیقہ سے کام لیکر دونوں پہلوؤں کو قائم رکھنے کی کوشش کی تھی اور ایسا معلوم ہوتا تھا کہ حالات بدستور رہیں گے لیکن اندر سے بادشاہ کے اختیارات بہت گھٹ گئے تھے اور جب اس کا بیٹا محمود شاہ ثانی تخت نشین ہوا تو علانیہ خودسریاں ہونے لگیں اور طوائف الملوکی کے قرائن پیدا ہوگئے اس لحاظ سے ۸۸۶ ہجری کو جس میں محمود گاواں قتل ہوا ہے سلطنت بہمنی کی ایک حد فاصل سمجھنی چاہئے۔ جہاں سلطنت بہمنی کے حصے بخرے ہوگئے اور اس کی اصل عظمت غائب ہوگئی۔

عبدالمجید صدیقی ام اے ال ال بی

# شکستِ خوردہ بھائی کے نام

سطور ہیں مٹی مٹی صحیفۂ حیات کی
کہ روندتی ہوئی گئی ہے فوج کائنات کی

یہ قصر زندگی بہت کشادہ و فراز ہے
نیاز مند بھی یہاں کا محو خواب ناز ہے

زمانہ فروغ رنگ و بوئے مشکبار ہے
پسینہ بھی شباب کا لہو کا آبشار ہے

تو زندگی کی ٹھوکروں پہ قہقہے لگائے جا
پھنسے کسی بھنور میں بھی تو یوں ہی مسکرائے جا

نہ ظلمتوں کی سمت جا جہاں ہے آب زندگی
ترا خمیر برق ہے، بن آفتاب زندگی

عمل ہے مستقیم اگر نہ خوف کر مآل کا
کہ موت آدمی کی خود فریب ہے خیال کا

سکون و امن کی طلب ہے موت نوجوان کی
اسی میں غرق کشتیاں ہوئی ہیں اک جہان کی

فقیر ہو کے جینے میں تری شکست فاش ہے
کہ ہمت جواں تری ابھی سے پاش پاش ہے

عرش تیموری

# تنقید باقیاتِ فانی کا جواب

پہلے شعر اور پھر اس پر جو اعتراض کیا گیا ہے وہ نقل کیا جائیگا اور اس کے بعد جواب عرض کیا جائے گا۔

۱؎ کچھ اس طرح تڑپ کر میں بیقرار رویا ۔ دشمن بھی چیخ اٹھا بے اختیار رویا

۱ اعتراض ۔ منِ بیقرار کا ترجمہ "میں بیقرار" صحیح نہیں اس لئے کہ فارسی ترکیب میں لفظ "من" مضاف واقع ہوا ہے

جواب ۔ منِ بیقرار میں "من" مضاف نہیں ہے موصوف ہے ترکیب اضافی نہیں توصیفی ہے ع میں الزام ان کو دیتا تھا قصور اپنا نکل آیا

۲؎ آیا ہے بعد مدت بچھڑے ہوے ملے ہیں ۔ دل سے لپٹ لپٹ کر غم بار بار رویا

۲ اعتراض ۔ دونوں مصرعوں میں زمانہ کا تطابق الفاظ سے صحیح نہیں ہے ۔ ردیف رویا کی بجائے روتا ہے چاہئیے

جواب ۔ ماضی مطلق کبھی حال کے معنی دیتی ہے مثلاً ناسخ فرماتے ہیں ؎ خانۂ عاریتی میں جو درم بھرتے ہیں ۔ عقل سے مجھ کو نظر آئے وہ انساں خالی

یعنی ایسے لوگ مجھ کو عقل سے خالی نظر آتے ہیں ۔

۳؎ کیا اس کو بے قراری یاد آ گئی ہماری ۔ مل مل کے بجلیوں سے ابرِ بہار رویا

۳ اعتراض ۔ دونوں مصرعوں میں ربط نہیں چونکہ پہلے مصرع میں کیا حرف استفہام ہے اس لئے دوسرے مصرع میں مل مل کی جگہ کیوں مل چاہیے

جواب ۔ کیا یہ قاعدہ ہے کہ جب پہلے مصرع میں استفہام ہو تو دوسرے مصرع میں کیوں ہونا ضروری ہے تاکہ ربط ہو جائے دیکھئے غالب کا

شعر ہے ۔ ؎ کیا وہ نمرود کی خدائی تھی ۔ بندگی میں مرا بھلا نہ ہوا

مطلب سنئے تو ربط بھی معلوم ہو جائے گا شاعر اپنے نزاکتِ تخیل کی بنا پر بجلی کے کوندنے اور موسم بہار میں پانی برسنے پر حسن تعلیل صرف کر کے

کہتا ہے کہ یہ موسم بہار کا بادل جو بجلیوں سے گویا مل مل کر زار زار رو رہا ہے تو کیا اسے ہماری بے قراری یاد آ گئی جو اس کی یہ حالت ہے ۔

۴؎ آیا کہ دل گیا کوئی پوچھے تو کیا کہوں ۔ یہ جانتا ہوں دل اِدہر آیا اُدہر گیا

۴ اعتراض ۔ اس شعر میں دل آنا کس معنی میں استعمال ہوا ہے اگر لغوی معنی میں استعمال ہوا ہے (مثال چھوڑ کر) یعنی اِدہر آیا اُدہر گیا'

اگر دل کا آنا مجازاً عاشق ہونا کے معنی میں استعمال ہوا ہے تو جب بھی اِدہر آیا اُدہر گیا سے کیا مراد ہے

جواب ۔ شعر کی توضیح ملاحظہ فرمائیے پھر آنا جانا معلوم ہو جائے گا ۔

دل آیا ۔ کسی کی محبت ہوئی کسی پر طبیعت آئی ۔ دل گیا ۔ دل پہلو سے چلا گیا یعنی اِدہر کسی پر طبیعت آئی اُدہر دل پہلو سے نکل کر پرایا ہو گیا مطلب

یہہ ہے کہ اگر کوئی مجھ سے پوچھے کہ بتاؤ دل آیا یا گیا تو میں اس کا کیا جواب دوں میں جانتا ہوں یہی کہہ دوں گا کہ اِدہر کسی پر میری طبیعت آئی

اُدہر میرے پہلو سے میرا دل چلا ۔

۵؎ شاید کہ شامِ ہجر کے مارے بھی جی اٹھے ۔ صبح بہارِ حشر کا چہرا اتر گیا !

۵ اعتراض ۔ جی اٹھے یہ الفاظ صاف بتلا رہے ہیں کہ "شام ہجر کے مارے" کشتگان شام ہجر کے معنی میں استعمال ہوا ہے لیکن اردو میں اس کے معنی یہ ہیں

"وہ لوگ جن کو شام ہجر نے ستایا ہے" جیسے مصیبت کا مارا جو مصیبت زدہ کا ترجمہ ہے ۔ کشتۂ مصیبت کا نہیں ۔

جواب۔ مارا۔ کے معنی فرہنگ آصفیہ میں ہیں۔ مقتول، قتل شدہ، کشتہ، جان دادہ۔ مذبوح، ذبح شدہ ہجر ہجر کے مارے کا ترجمہ ہجر کا ستایا ہوا آپ مصیبت کے مارے پر قیاس کرتے ہیں اور اس سے مصیبت زدہ معنی لیتے ہیں اور کشتۂ مصیبت نہیں کہتے صحیح ہے مگر ہر جگہ ایسا نہیں ہے مارا کے معنی کشتہ اور مقتول کے بھی لغت میں ہیں تو پھر ہجر کے مارے کا ترجمہ کشتہ ہجر کہنے میں کیا قباحت ہے۔ مارا کے معنی ڈسا ہوا۔ گزیدہ اور کشتہ کے ہو سکتے ہیں جیسے سالک کا شعر ہے ؎

وہ سرد مہریاں تری نظروں میں ہیں بھری پانی بھی مانگتا نہیں مارا نگاہ کا

اب نگاہ کے مارا کا ترجمہ کشتہ نگاہ صحیح ہے یا ستایا ہوا نگاہ کا درست ہے میرے خیال میں جو نگاہ کا مارا پانی تک نہ مانگے اس کے کشتہ اور مقتول ہونے میں کیا شبہ ہو سکتا ہے ایسے ہی ہجر کا مارا یعنی کشتہ ہجر مراد لیں تو کیوں غلط؟ سمجھ میں نہیں آتا۔!

۵۶ فانی کی ذات سے غم ہستی کی تھی نمود شیرازہ آج دفتر غم کا بکھر گیا

اعتراض ۶۔ پہلے مصرع میں غم ہستی کا ذکر ہے دوسرے میں غم کی تکرار ہے اور یہ واضح نہیں ہوتا کہ دفتر غم آیا ہستی کا ہے یا عشق و ہوس کا۔

جواب۔ شعر کا مطلب لکھنے سے واضح ہو جائے گا کہ کون سا غم ہے کہتے ہیں کہ فانی کی زندگی تک دنیا کا غم بھی نمایاں رہا آج دیکھو اس کے بعد دفتر غم کا شیرازہ بکھرا ہوا نظر آرہا ہے یعنی غم عالم اس کے ساتھ ساتھ تھا اور وہ غم کا ساتھی اب نہ وہ موجود ہے نہ غم کا پتہ۔

۵۷ ہزار ڈھونڈئے اس کا نشاں نہیں ملتا جبیں ملے تو ملے آستاں نہیں ملتا

اعتراض ۷۔ "جبیں ملے تو ملے" اس سے کیا مراد ہے۔ جبیں تو آستاں کے ہر متلاشی کے ساتھ ہے۔

جواب۔ جبیں ملے تو ملے یعنی پیشانی تو موجود ہے جیسے کہتے ہیں خدا ملے تو ملے مگر روزگار نہیں ملتا یعنی خدا تو موجود ہے اس کا ملنا آسان ہے مگر ملازمت غیر موجود اور اس کا ملنا عنقا ہے مطلب یہ ہے کہ جس قدر تلاش کرو خدائے بے نشان کا پتہ ملتا ہی نہیں پیشانی تو مشتاق سجدہ ہے مگر اس کے آستانے کو لاکھ لاکھ ڈھونڈو کہیں پتہ نہیں۔ شعر صاف ہے سمجھ میں نہیں آتا کہ اعتراض سے کیا مقصود ہے اور یہ متلاشی آپ نے کہاں سے تراشا محققین کی رائے ہے کہ متلاشی بمعنی تلاش کرنے والا محض غلط ہے کیونکہ عربی قاعدہ یہاں جاری نہیں ہو سکتا

۵۸ دل مرے خون سے لبریز ہے پیمانے کا چشم ساقی اثر مے سے نہیں ہے گلرنگ

اعتراض ۸۔ پیمانے کو دل کا مضاف الیہ قرار دینے کے بجائے اگر یوں کہا جاتا کہ پیمانہ میرے دل کے خون سے لبریز ہے تو شعر بامعنی اور تشبیہ کامل ہوتی

جواب۔ شعر بامعنی ہے اور تشبیہ اب بھی کامل ہے۔ دل کا پیمانہ۔ یعنی پیمانہ اضافت مجازی ہے۔ چشم ساقی کو پیمانے سے تشبیہ دی ہے اور مے کو خون سے۔ گلرنگ۔ وجہ شبہ ہے۔

مطلب یہ ہے کہ کہیں یہ نہ سمجھ لینا کہ ساقی کی آنکھیں شراب پینے سے گلرنگ (لال) ہو گئی ہیں بلکہ یہ پیمانے ہیں جو میرے خون سے چھلک رہے ہیں

۵۹ لوح دل کو غم الفت کو قلم کہتے ہیں کن ہے انداز رقم حسن کے افسانے کا

اعتراض ۹۔ غم کو قلم سے تعبیر کرنا عجیب و غریب ہے اور "کو" کی تکرار بھی مخل فصاحت ہے! کن ایک کلمہ لفظی ہے اسی لحاظ سے انداز رقم کی جگہ انداز بیان زیادہ موزوں تھا۔

جواب۔ غم کو قلم سے اس لئے تعبیر کیا ہے کہ قلم کی روسیاہی مشہور ہے اور وہ اسود الصحائف (جن کے نامۂ اعمال زیادہ سیاہ ہوں) دو "کو" ایک مصرع میں آگئے تو آپ مخل فصاحت خیال کرتے ہیں حالانکہ ایک شاعر نے پانچ "کو" ایک مصرع میں جمع کر دئے ہیں

ہمیشہ کنجِ تنہائی میں ہم مونس سمجھتے ہیں ! الم کو، یاس کو، حسرت کو، بے تابی کو، حرماں کو

اور " رقم " انداز بیان سے اس لئے بہتر ہے کہ وہ لوح ، قلم کی مناسبت سے لایا گیا ہے ۔ افصح اور فصیح سے بحث نہیں مطلب یہ ہے کہ کلام غلطی سے پاک ہے ۔

شلہ زندگی بھی تو پشیماں ہی یہاں لاکے مجھے ! ڈھونڈھتی ہے کوئی حیلہ مرے مرجانے کا

اعتراض ۔ پہلے مصرع میں بھی کے بعد تو کا لفظ زائد اور مخل فصاحت ہے ۔ بھی تو کی بجائے لفظ آپ چاہئے ۔ علاوہ بریں مصرع ثانی کی ترکیب بھی مہمل ہے کیونکہ کسی کے مرجانے کا حیلہ کوئی نہیں ڈھونڈتا البتہ مار ڈالنے کے لئے حیلہ درکار ہے ۔

جواب ۔ پہلے مصرع میں بھی کے بعد تو زائد اور بیکار نہیں ہے حسن کلام اور تاکید کے لئے تو آتا ہے مثلاً داغ کا شعر ملاحظہ ہو ۔

معجزہ حضرتِ عیسیٰ کا غلط بھی تو نہیں درد اٹھتا ہے وہ کہتے ہیں اگر غم مجھ کو

دوسرے اعتراض کا جواب کہ مرجانے کا حیلہ کوئی نہیں ڈھونڈتا جب کوئی مار ڈالنے کی طاقت نہیں رکھتا تو چاہتا ہے کہ کسی طرح خود ہی مرجائے اور مار ڈالنے کا حیلہ اس وقت درکار ہوگا جب خود میں مار ڈالنے کی طاقت ہو آپ کی اصلاح سے دو ت ایک جگہ جمع ہو کر کانوں پر گرانی پیدا کرتے ہیں

عبداللطیف لکچرار ( ورنگل کالج )

# شریکِ زندگی

ہاں مجھے چمکائے جا تو اے شریکِ زندگی
سب یہ ہے تیرے حسن کے پرتو کی ہے تابندگی

ہے مرے جذبات کی دنیا ترے زیرِ نگیں
تو ہی کہہ دلکش ہے میری شاعری اب یا نہیں

تیری باتوں سے "خیال آرا" جہانِ حسن ہے
تجھ سے ہی پُر لطف ہر اک "داستانِ حسن" ہے

ہر ادا تیری نویدِ کیف و مستی ہے ضرور
میری آنکھوں میں ہے تیری خوش نگاہی کا سرور

تیری شوخی سے ہوا حاصل سکونِ زندگی !
ورنہ میں خود تھا کبھی "صیدِ زبونِ زندگی"

کیا تبسم کیا تکلم دونوں "جزو ساحری"
ساحری سے تیری میں لیتا ہوں درسِ شاعری

حسنِ فطرت کا ہے شاہد اپنا "عشقِ پاکباز"
تیرے آگے کیوں میں چھیڑوں ذکر محمود و ایاز

خواجہ محمد فاروق علی خاں علیؔ

صاحبزادہ میر آفتاب علی خان مہ



صیاد ! شاخ گل سے مقدر کی بات ہے
تیری نظر اٹھی نہ مرا آشیاں اٹھا
میں کون تھا کہ میرے مٹانے کیواسطے
دشمن اٹھے ، زمین اٹھی ، آسماں اٹھے

سید محمد حسین آزاد



غور سے دنیا کو دیکھیں تو یہ سمجھیں کے ضرور
سب ہمارے واسطے ہیں ہم خدا کے واسطے
ایک ہے اپنا خدا ہو جائیں ہم بھی مل کے ایک
بھائیو ایکا کرو باہم خدا کے واسطے

# خاکِ پاک

لحم، مقلوبِ محل ہے، اور محل ہے عینِ کاخ
کاخ کو بھی تم اگر مقلوب کر دو خاک ہے
شاہدِ مقصود، دو پردے الٹ کر مل گیا
یعنی اپنی صورتِ لحمی سراسر خاک ہے
خواہ تو ہو، خواہ میں ہوں، خواہ بد ہو خواہ نیک
خاک میں جو مل گیا وہ سر سے پا تک پاک ہے
خاک ہی ہوں، اور خاک پر ہوں، خاک ہی میں جاؤں گا
خاک ہی خوراک ہے اور خاک ہی پوشاک ہے
خاک کی بدلی ہوئی صورت ہے ساری کائنات
ابتدا بھی خاک ہے اور انتہا بھی خاک ہے
خاک کیا ہے؟ خاک ہے اک پاک طاقت کا نزول
خاک سے خوراک ہے، خوراک سے ادراک ہے
ہستیٔ خاکی ہی کا صدقہ ہے ساتوں آسماں
شاہد اس میرے سخن پر معنیٔ لولاک ہے

امجد

مرے آگے ہر چیز نا چیز ہے
یہ نا چیز بندہ بھی کیا چیز ہے
تری سر فرازی سے ہوں سر نگوں
یہ نا چیز ہر طرح نا چیز ہے
جدائی بھی ہے اک سمجھنے کی چیز
نہ سمجھو تو اب یہ جدا چیز ہے
انھیں جان کہہ کے میں ٹھہر گیا
کہ یہ چیز اک بے وفا چیز ہے
اسی حسن نے لی ہزاروں کی جان
دکھاوے میں کیا خوش نما چیز ہے
عداوت میں بھی دل سے جاتی نہیں
محبت بڑی دیرپا چیز ہے
غمِ عشق سے ہے مری آبرو
صفیؔ اس کا کھایا پیا چیز ہے

صفی

# بچوں سے

پسندیدہ کھیل کے عنوان پر یوں تو کئی مضمون وصول ہوئے لیکن سیدہ خلیل الدین اور ممتاز الدین خاں کے مضمون قابل اشاعت ہیں۔ ہم دو مضامین اس لئے منتخب کر رہے ہیں کہ ایک بچیوں سے متعلق ہے اور دوسرا بچوں سے۔ اس ماہ تم کہو ہی کا عنوان ہے "تمہیں سب سے زیادہ ہنسی کب آئی؟"

بلقیس جہاں بنت نواب محمد یار جنگ اور غوث محی الدین (حبیب نگر) نے فروری کے حل اور بہت سے بچوں نے سب رس کے سرورق کے جواب دیر سے بھیجے اس لئے مارچ کے پرچے میں شایع نہ ہو سکے۔ ہمیں امید ہے کہ سب رس کے بچے وقت کا خیال رکھیں گے۔

پرچہ دو جزو کرنے کے لئے بیدار علی (سٹی کالج) کی جو تجویز "سب رس" کے مارچ نمبر میں شایع ہوئی تھی اس کی تائید کئی بچوں اور بچیوں نے کی ہے جن میں حبیبہ حبیب الرحمٰن، ممتاز الدین خان، حبیب شمس حسین شریف، واجد حسین، آغا ابراہیم، زین العابدین، معین الدین احمد انصاری، مسیح الدین خان اور محمد عبد العلی نے تفصیلی طور پر لکھا ہے کہ ان کے خیال میں کس لئے دو جزو کی ضرورت ہے۔ لیکن خواجہ معین الدین فاروقی نے اس کی مخالفت کی ہے۔ ہم دوسرے بچوں اور بچیوں کو اس تجویز کی طرف متوجہ کرتے ہیں تاکہ ہم زیادہ سے زیادہ بچوں اور بچیوں کے خیالات سے واقف ہوں:

تمام معمے کسی نے حل نہیں کئے معین الدین احمد انصاری کے انعامی معموں کے درست حل ایس بی رلج اور مسیح الدین خان اقبال نے اندرون مدت روانہ کئے اس لئے دونوں انعام کے مستحق قرار پائے۔ اور ان کو چاہیے کہ دفتر سے وصول کریں۔ عقیل حسین نے بھی صحیح حل روانہ کئے لیکن بعد مدت۔ زیادہ صحیح حل میر خورشید علی اور باقر احمد صدیقی کے وصول ہوئے جو تعداد میں مساوی ہیں۔ باقی حل کنندوں کے نام یہ ہیں ان کے محاذی، تعداد حل بھی لکھ دی گئی ہے۔

محمد عبد الرزاق.... (۵) زہرہ ہاشم علی (۲) فیروزہ صدیقی (۱) مسیح الدین خان اقبال بشیر آباد (۳) شبلی کرمانی (۵) خواجہ معین الدین فاروقی (۲) احسن الدین شریف (۱) محمد نفیس احمد (۳) احمد کلیم مہاجر (۳) محمد عبد الباسط (۴) رام کشن (۲) عبد الغفور (×) اشتیاق رسول صدیقی (۲) ممتاز الدین خان (۳) محمد عبد العلی (۴) سید زین العابدین (۲) عقیل حسین (۵) محمود عبد الماجد (۵) گم نام۔ (×)

مارچ نمبر کی پہیلیوں کے صحیح حل یہ ہیں:۔

ا ۔ ۱۔ ہاتھ، ۲۔ پسینہ، ۳۔ مینڈک، ۴۔ کوا، ۵۔ خربوزہ، ۶۔ روپیہ، ۷۔ ریل

ب ۔ ۱۔ مرونگ، ۲۔ رام پھل، ۳۔ آئینہ، ۴۔ مچھر، ۵۔ کھر۔

ج ۔ ۱۔ تارہ، ۲۔ ۳۔ نقشہ حیدرآباد

شکل نمبر (۳) (ب)

شکل نمبر (۲)

امیروں کے مکانات

غریبوں کے مکانات

شکل نمبر (۱) (۰) درخت ہیں

# نئی پہیلیاں

(ا) آج ہم سب بہن بھائی بہنوں کے لئے ایک نیا تحفہ لائے ہیں ذیل میں چند فقرے دے جاتے ہیں ہر فقرے میں کسی ملک کا نام پوشیدہ ہے آپکی آسانی کے لئے پہلا فقرہ حل کیا جاتا ہے، لفظ فارسی میں سے ی کو نکال دیجئے فارس ہو گیا جو ایران کا دوسرا نام ہے۔ دیکھیں آئندہ پرچے میں کن بھائی بہنوں کے جوابات صحیح ہوتے ہیں۔

۱۔ کیا آپ کو فارسی زبان آتی ہے ۲۔ میرا باجا پانی میں گر گیا۔
۳۔ حامد تم سبق یاد نہ کرو گے تو ہنٹر کھاؤ گے۔ ۴۔ احمد مت رو ساجد بھائی آئیں گے تو تم کو سیر کو لے جائیں گے۔ ۵۔ آج ہمارا باورچی نہیں آیا۔
۶۔ میری کاجر منیر نے چھین لی۔ ۷۔ تو بہت بے ادب ہے جعفر انسانیت سیکھ۔ آنسہ ناہید عمرانہ الہ آبادی

(ب) اِن پہیلیوں کے حل روانہ کریں

۱۔ سر کاٹے ہوا امن، پاؤں کاٹے ہوا پیالہ، خوشبو کہتے تجھے رنگ تھا کالا
۲۔ چار پاؤں کی چمگاڈر چھت سے پاؤں لٹکائے، اپنے پیٹ میں کھانا رکھ کر ہم سب کو کھلوائے۔ ۳۔ اتنے سے ملو میاں گز بھر کی دُم۔ بھاگ گئے ملو میاں سڑ گئی دُم۔ خطیب محمد سلیمان (بھیک)

(ج) ۱۔ ایک جانور ہم نے دیکھا چلتے چلتے تھک گیا، لاؤ چاقو کاٹو گلا پھر بھی چلنے لگ گیا ۲۔ جڑ کستی، بیل بڑھتی ۳۔ گوشت پکتا اور چمڑا سکتا اور بکرا چرتا۔ ۴۔ خدا کا ایسا ولی، کو ٹیلا پھاڑ کر نکلو نکلی گلی۔ ۵۔ چلو سہیلیاں بازار کو جائیں گے، ایک شیشی میں دو رنگ لائیں گے ۶۔ ایک آدمی اصل جس کو ہڈی نہ پسلی
شبلی کرمانی (جماعت ہشتم مدرسہ سلطانیہ خیام)

(د) ۱۔ اترا ایک جانور جس کے ہیں تیس پر (۲) دو پرے لگے ہیں جس میں جھالر لگی ہوئی اس کے بیچ ہے ایک شہزادی ٹہلتی ہوئی
۴۔ ایک تالاب ہے اس کے اس پار ایک آدمی جانا چاہتا ہے اس کے ساتھ تین چیزیں ہیں (۱) کتا (۲) بکری (۳) پان کا گٹھا اور اس تالاب میں ایک کشتی ہے اس میں صرف وہ شخص صرف ایک ایک چیز اپنے ساتھ لے جاتا ہے، کتا بکری کا مخالف اور بکری پان کی مخالف ہے۔ بتائیے کہ وہ کس طرح پار ہو سکیں گے؟
میر بیدار علی

## لفظوں کا زینہ

تین حرفوں کا ایک لفظ ہے شام، تم اس کے حرفوں کو تبدیل کر کے بال بنا دو، لیکن شرط یہ ہے کہ ایک دفعہ میں صرف ایک ہی حرف بدلا جائے اور زینے کی سیڑھیاں چھ سے زیادہ نہ ہوں، اس کا طریقہ یہ ہے

۱ شام ------ ش ام ۴ نار ------ ن ا ر
۲ خام ------ خ ام ۵ رال ------ ر ا ل
۳ خار ------ خ ار ۶ بال ------ ب ا ل

دیکھو پہلا لفظ شام تھا اس میں پہلے حرف ش کو خ سے بدل دیا اور باقی دو حرفوں ا اور م کو یوں ہی رہنے دیا تو لفظ خام بن گیا اب خام کے تیسرے حرف م کو ر سے بدل دیا تو لفظ خار بن گیا اب لفظ خار کے پہلے حرف خ کو ن سے بدل دیا گیا تو لفظ نار بن گیا اسی طرح نار کے پہلے حرف کو ل سے بدل دیا گیا تو لفظ رال بن گیا، اور لفظ رال کے پہلے حرف ر کو ب سے بدل دیا تو بال بن گیا
اب ہم سمجھیں کہ تم اسی طرح لفظ شاخ کو رات سے بدل دو۔ مگر زینے کی سیڑھیاں چھ سے زیادہ نہ ہوں اور نہ کم۔ ایک بار میں صرف ایک ہی حرف بدلا جائے۔

| | |
|---|---|
| ش ا خ | ۱ |
| | ۲ |
| | ۳ |
| | ۴ |
| | ۵ |
| رات | ۶ |

محبوب علی

سب رس اپریل ۱۹۳۹ء

# میرا پسندیدہ کھیل

یوں تو دنیا میں بہت سے کھیل ہیں۔ ایک کھیل اگر کسی کو بھاتا ہے تو وہی کھیل دوسرے کو نہیں بھاتا۔ یہ اپنی اپنی مرضی ہے۔ میں نے بہت سے کھیلوں میں حصہ لیا ہے مثلاً آنکھ مچولی، ہنگلیسی، پوسر جھمک جھگڑا، چھپا، ایسے فلنگ چھٹی، آٹھ خانہ، انڈہ بڈہ، باگ بکری، وغیرہ لیکن ان سب میں میں نے آنکھ مچولی کو پسند کیا ہے۔ شاید اس کی وجہ ایک یہ بھی ہو کہ ہم یہ کھیل آم کے باغوں میں کھیلتے تھے جب کہ بور آیا ہوتا، ہر طرف خوشبو سے جنگل مہکتا رہتا یا اس کے کچھ اور دن بعد درختوں پر خوبصورت ہری ہری کیریاں لٹکتی رہتیں، یا اس سے کچھ زیادہ دن بعد جب کہ اچھا خاصا پکتی ہوتیں اور دوڑتے دوڑتے اور چھپنے کی کوشش کرتے ہوئے شاخوں کو لینے کی کوشش کی جاتی۔ قدرت کے مناظر میں گھرے رہنے سے بہت زیادہ لطف آتا، دوڑ دھوپ کی وجہ سے ہم عرق عرق ہو جاتے بارہ بجے یعنی ٹھیک دوپہر کے وقت سب کے سب باؤلی کا رخ کرتے جہاں مالی موٹ سے پانی سینچا رہتا ہم تھکے ماندے تو رہتے ہی تھے حوض کے کنارے بیٹھ جاتے اور پیر پانی میں ہلاتے رہتے تھے۔ آنکھ مچولی کھیل کر تھک جانے کے بعد آم کے درخت کے سائے میں حوض میں پیر لٹکائے بیٹھنا کسی کو بھائے یا نہ بھائے میں تو یہ لطف عمر بھر نہ بھولوں گی۔ اس کے بعد بھوک خوب معلوم ہوتی تھی۔ کیریاں جوار کی روٹی۔ ڈھپاٹے، ایک بڑی نعمت تھے۔ جن کے مقابلے میں بریانی وغیرہ کی بھی کوئی قدر نہ ہوتی۔

میں نے اوپر جن کھیلوں کا ذکر کیا ہے ان میں ہنگڑی ہی ایک ایسا کھیل ہے جو کچھ تھوڑا بہت تھکا سکتا ہے اور ساتھ ہی ساتھ آپس میں مل کر کھیلنے کا کچھ مزا بھی آجاتا ہے۔ لیکن اگر کسی ایک کا بھی ہاتھ غلطی سے چھوٹ جائے، اس بری طرح سے گرتے ہیں کہ توبہ ہی بھلی۔ اور پھر وہ کھیل ہی کیا کہ جس میں صرف دو آدمی کھیلیں اور باقی سب تماشا دیکھتے رہیں آنکھ مچولی کا یہ لطف کہ اپنے آپ کو چھپائے رہنا اور دوسروں کو دیکھنے کی کوشش کرنا میرا جہاں تک خیال ہے کسی کھیل میں بھی نہیں آسکتا۔ میں نے اپنے پسند کا کھیل آپ کے سامنے پیش کر دیا۔ پڑھنے والے بھائی اور بہنیں اس کو پسند کریں یا نہ کریں یہ اُن کی مرضی ہے۔

سعیدہ خلیل الدین

# کرکٹ

یوں تو مجھے ورزشی کھیل بھاتا ہے۔ لیکن کرکٹ سے مجھے خاص دلچسپی ہے کھلاڑیوں کا سادہ لباس میدان کی کھلی ہوا اور گیند کی تیز حرکت بلا بازوں کا تیزی سے مقام بدلنا یہ وہ چیزیں ہیں جن پر میں تو کیا میرا ہر ایک ساتھی خوش ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا۔ سردی کا موسم ہے دھوپ جسم کو خوش گوار معلوم ہو رہی ہے۔ مدرسے کو چھٹی ہے۔ میں اپنے کمرے میں بیٹھا ہوا کتابیں سامنے رکھ کر پڑھنے کی کوشش کر رہا ہوں لیکن میرا سارا خیال کرکٹ میں ہے میرے بڑے بھائی دفتر کے وقت پر میرے کمرہ کے سامنے سے گذرتے ہوئے آئے۔ مجھے مخاطب کر کے کہا ممتاز کیا تم بھی میرے ساتھ کھیل دیکھنے سکندرآباد چلو گے۔ لیجئے۔ کیا بن آئی ہے بندہ تو اسی سوچ ہی میں تھا، ایک پل بھر میں تیار ہو ان کے ساتھ روانہ ہوا۔ اور موٹر میں سوار ہو کر تھوڑی سی دیر میں سکندرآباد کے بڑے میدان کے قریب پہنچا۔ آدمیوں کا ہجوم گھما گھمی اور ڈیرہ حل کی خوش وضع ترتیب دیکھ کر مجھے بڑی خوشی ہوئی۔ اور کیا بتلاؤں کہ وہ سارا دن میں نے کس مسرت میں گزارا ہے۔

اس لئے قدرتاً میرے دل میں کرکٹ کھیلنے کا شوق پیدا ہوا اور اب میری ہر ایک شام پُرمسرت ہو گئی ہے۔ مدرسہ برخاست ہوتے ہی میں اپنے ساتھیوں کے ساتھ مدرسے کے میدان کو چلا جاتا ہوں۔ کوئی گیند پھینکنا شروع کرتا ہے اور کوئی بلّا بازی۔ یہاں ایک شکایت یہ ہے کہ

اگر مولوی صاحب میدان پر نہ ہوں تو لڑکوں میں تِلّا بازی کے لئے ایک کشمکش سی پیدا ہوتی ہے۔ ہر ایک یہ چاہتا ہے کہ خود کھیلے جس کے سبب بعض لڑکے محروم رہ جاتے ہیں۔

یہ بتلانا تو مشکل ہے کہ اس کھیل میں کیوں اتنی دلچسپی ہوتی ہے لیکن اتنا ضرور کہا جا سکتا ہے کہ اس میں فٹ بال کی سی دوڑ اور ہاکی سا اندازہ اور ٹینس کی طرح مقابل کو گولے کی دست رس سے محروم کرنے کی کوشش ضرور ہوتی ہے۔ اس سے یہ خیال نہ فرمائیں کہ میں ان تمام کھیلوں سے واقف ہوں۔ ایک طرف گیند انداز اس کوشش میں ہوتا ہے کہ گولا کھلاڑی سے کسی طرح چوک جائے۔ اور کھلاڑی یہ چاہتا ہے کہ اس کے گولے کو جتنی دور ہو سکے مار کر زیادہ سے زیادہ دوڑیں حاصل کرے۔

سچ تو یہ ہے کہ موسم سرما کی خوشگوار دھوپ میں جتنی دلچسپی اس کھیل سے ہوتی ہے کسی دوسرے کھیل سے ممکن نہیں۔

# ٹیلیفون

محمد ممتاز الدین خان



ٹن۔ ٹن۔ ٹن۔ ٹن !!!! احمد "یہ کس چیز کی آواز ہے" محمود "کیا آپ نہیں جانتے یہ ٹیلیفون کی گھنٹی کی آواز ہے" احمد "اس آلہ سے کیا کام لیا جاتا ہے اور کب استعمال ہوتا ہے" محمود "اس آلہ سے وقت ضرورت ایک دوسرے سے بہ آسانی گفتگو کر سکتے ہیں پہلے جس کام کے کرنے کو کئی دن درکار تھے آج اسی کام کے لئے صرف چند منٹ درکار ہیں اسی طرح کسی کو کچھ پیغام بھیجنے کے لئے ایک خادم کی ضرورت تھی اور خادم کی تنخواہ وغیرہ کے مصارف علحدہ مگر اب ..... آپ کا ایک خادم ہمیشہ آپ کی خدمت کرتا ہے اور تقریباً ہر امیر گھر میں موجود ہے منٹ کے (۶۰) سکنڈ گھنٹے کے (۶۰) منٹ دن کے (۲۴) گھنٹے ہفتہ کے (۷) دن مہینے کے (۴) ہفتے سال کے (۱۲) مہینے آپ کی خدمت کرتا ہے" احمد "اچھا یہ تو بتاؤ یہ کب اور کس طرح وجود میں آیا اور اس کا موجد کون تھا؟" محمود "ہاں ہم ضرور بتائیں گے لو سنو! مختصر طور پر اس کے حالات سناتے ہیں۔ ٹیلیفون ۱۸۷۶ء میں ایجاد ہوا۔ اس کا موجد الگزینڈر گراہم بل ہے جو ۱۸۴۷ء میں اسکاٹ لینڈ میں پیدا ہوا اس کے ابدا واس مدرسے کے استاد تھے جہاں بہروں کی تعلیم ہوتی چونکہ وہ سن نہیں سکتے ہیں اس لئے کسی بات کا سمجھانا بہت مشکل کام تھا الگزینڈر کا باپ بھی وہاں کا استاد تھا۔ ابتدا میں الگزینڈر کو شوق ہوا کہ ہم جو بات کرتے ہیں وہ ہوا کی مدد سے کہاں تک جا سکتی ہے اور کس طرح جاتی ہے معلوم کرنا چاہیئے چنانچہ وہ اپنے ارادے میں ایک حد تک کامیاب رہا رفتہ رفتہ مختلف تجربوں سے اس کو تمام باتیں معلوم ہوگئیں چند روز بعد اس نے امریکہ کا سفر کیا جہاں بجلی کے ذریعے آواز پہنچانے کے تجربے کرنے لگا۔ پہلے اس نے لوہے کے دو ٹکڑے لئے اور دونوں کو ایک تار کی مدد سے ملا دیا جس سے ایک لوہے کے ٹکڑے سے دوسرے لوہے کے ٹکڑے تک آواز جانے لگی اس طرح تھوڑے تھوڑے فاصلہ پر رکھ کر ابتدا میں صرف آواز پہنچانے کی کوشش کی جس میں اس کو کامیابی ہوئی اب وہ گفتگو کو ایک جگہ سے دوسری جگہ پہنچانے کی کوشش کرنے لگا اور بہت محنت و مشقت کے بعد چند آلات تیار کئے

جس کے ذریعہ بات ایک جگہ سے دوسری جگہ پہنچ جائے۔ ایک مرتبہ وہ اپنے کمرے میں بیٹھا اسی کی کوشش کر رہا تھا۔ ایک تار کے اس کے ایک سرے پر اپنے دوست واٹسن سے بات کرنے لگا جو دوسرے کمرے میں بیٹھا تھا جہاں اسی تار کا دوسرا سرا رکھا گیا تھا الگزینڈر نے اس طرح گفتگو کی "واٹسن!! ذرا میرے کمرے میں آئیے آپ سے مجھے کچھ کام ہے" واٹسن نے لفظ بہ لفظ اس گفتگو کو سنا اور خوش ہو کر جواب دیا "دوست! میں نے تمہاری تمام باتیں سن لی ہیں" الگزینڈر کو یہ دوسری بڑی کامیابی ہوئی۔ اسی زمانے میں فلیڈلفیا میں ایک نمائش منعقد ہوئی جس میں الگزینڈر گراہم بل نے اپنے تمام آلات بھیج دئے جس سے لوگوں کو بہت حیرت اور خوشی ہوئی۔ رفتہ رفتہ اس نے دور دور تک آواز پہنچانے کی کوشش کی اور پہلے کی طرح اس میں بھی کامیاب رہا۔ لیکن اس کے لئے روپیہ درکار تھا لہٰذا اس نے کئی شہروں کا سفر کر کے اپنے اس کام کی خبر لوگوں کو پہنچائی جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ کافی روپیہ جمع ہو گیا۔ پھر اس نے ایک کمپنی قائم کی جس کا نام "بل ٹیلیفون کمپنی" رکھا۔ رفتہ رفتہ اس ایجاد کی بہت شہرت ہوئی سب لوگ اس سے واقف ہو گئے اب تقریباً ہر دفتر میں اس کا استعمال ضروری ہو گیا ہے۔ ہم کو بھی کوشش کرنی چاہیے کہ اپنی ضرورت کی کوئی نہ کوئی چیز ایجاد کریں تاکہ ہمارا بھی نام الگزینڈر گراہم بل کی طرح ہمیشہ مشہور رہے۔

احمد۔ "محمود بھائی آپ کا بے حد شکریہ جو آپ نے اتنی کارآمد باتیں بتائیں" محمود۔ "اس میں شکریہ کی بات ہی کیا ہے جو کچھ میں اس کے متعلق جانتا تھا تمہیں بتا دیا یہ تو ایک انسانی فرض ہے کہ اپنے علم و عمل سے دوسروں کو فائدہ پہنچائے۔" احمد۔ "لو پھر گھنٹی بجنے لگی" ٹن۔ ٹن۔ ٹن۔ ٹن!!!

معین الدین احمد انصاری

## کامیاب زندگی کے چند کمیاب ضابطے

آج کل کی دنیا میں بہر صورت کامیابی حاصل کرنا ہو تو چاہیے کہ ہر وہ انسان جو ترقی چاہتا ہے حسب ذیل ضابطوں پر کاربند ہو جائے۔ ان ضابطوں کی سرسری سی وضاحت کی جاتی ہے۔ عاقل را اشارہ کافی است۔

۱۔ انسانیت اس کا مقتضا یہ ہے کہ اپنے سے ہر بڑے عہدہ دار کو خدا سمجھو اور اپنے سے ہر چھوٹے (خصوصاً ماتحتین) کو کم از حیوان۔

۲۔ مصالحت۔ اپنا الو سیدھا کرو اور دوسرے کا ٹیڑھا۔ کامیابی کا راز اسی میں مضمر ہے۔

۳۔ تفریح۔ وقت فرصت کا بہترین استعمال یہ ہے کہ بڑے عہدہ داروں کی یا ان کے ماتحتین کی یا ان کے نوکروں ہی کی دل بہلائی یا خوش آمد کی جائے۔ اس کے لئے تو صاحب ہی وقت نکالنا چاہیے۔

۴۔ مدرسہ۔ وہ جگہ جہاں طلبہ چار و ناچار حاضری دینے پر مجبور ہیں مگر اجازت ہے کہ حاضری کے بعد فرار ہو جائیں۔

۵۔ گلی کوچہ۔ وہ جگہ جہاں مدرسے میں حاضری دلوانے کے بعد طلبہ بطیب خاطر جمع ہو سکیں، خوش فعلیاں کریں اور زندگی کی عملی تعلیم حاصل کریں۔ بیرون مدرسہ یا زائد از نصاب مصروفیات اسی کو کہتے ہیں۔

سید اکبر اعظم

# چور کی عقلمندی

ایک صاحب کے پاس سونے کی گھڑی تھی ۔ وہ روزانہ اُس کو لگا کر دفتر جایا کرتے تھے ۔ اُس محلے میں ایک چور اُس کی تاک میں تھا۔ ایک مرتبہ وہ صاحب گھڑی بھول کر دفتر چلے گئے تو راستے میں اُن کو چور نے دیکھ لیا کہ آج یہ صاحب گھڑی بھول کر جا رہے ہیں۔ چور ایک زمانے سے اُس کی تاک میں تھا ہی جھٹ سے بازار چلا گیا اور ایک بڑا مرغ خرید لایا۔ پھر وہ صاحب کے گھر گیا اور کہنے لگا کہ آج صاحب گھڑی بھول گئے ہیں وہ مجھے دیدیجئے اور یہ مرغ رکھ لیجئے۔ گھر والوں نے سچ جان کر مرغ رکھ لیا اور گھڑی اس کے حوالے کر دی ۔ شام کو گھر کے مالک تشریف لائے تو گھر والوں نے پوچھا کہ کیا آپ آج گھڑی منگوائی تھی ! تو مالک نے کہا کہ ہرگز نہیں۔ گھر والوں نے حیران ہو کر گزرا ہوا واقعہ سنایا ۔ وہ بھی بہت پریشان ہوا، اور الٹے پاؤں دوڑ کر پولیس میں اطلاع دے دی ۔ پولیس چور کی تلاش میں تھی دوسرے دن چور نے مرغ بھی وصول کرنے کی ترکیب سوچی۔ جب مالک دفتر چلا گیا، تو پھر چور بھیس بدل کر مکان پہنچا اور کہنے لگا کہ صاحب کا گھڑی والا چور مل گیا ہے اور صاحب کہتے ہیں کہ اس کا مرغ اس کو دے کر گھڑی لے لیں ۔ نادان گھر والوں نے سچ جان کر مرغ بھی اس کے حوالے کر دیا ۔ چور مرغ اور گھڑی لے کر فرار ہو گیا۔

# اورنگ آباد کی سیر

ابوالحسن
خیریت آباد

حیدر آباد میں نظام اسٹیٹ ریلوے کی طرف سے ایک تفریحی ٹرین جاری ہوئی ہے ۔ اس میں مختلف چھٹیوں میں ہندوستان کے مختلف مقامات کی سیر کرائی جاتی ہے ۔ چنانچہ ان بقرعید کی چھٹیوں میں یہ ٹرین اورنگ آباد گئی تھی ۔ جہاں وہ تین دن تک ٹھہری رہی ۔ ہر روز صبح میں ناشتے کے بعد ہم ایک خاص موٹر میں سوار ہو جاتے اور جگہ جگہ کی سیر کے بعد کسی اچھی جگہ دوپہر کا کھانا کھا کر اور سہ پہر کی چائے پی کر بعد مغرب اسٹیشن واپس ہوتے اور رات کے کھانے کے بعد سو جاتے ۔ پہلے روز ہم کو نوکھنڈہ مبارک چکی اور بی بی کا مقبرہ دکھایا گیا ۔

نوکھنڈہ اسٹیشن سے قریب ہے ۔ وہاں اورنگ زیب کا دربار اور نو محلات ہیں لیکن اب سوائے اس جگہ کے جہاں دربار ہوا کرتا تھا سب کھنڈر ہے ۔ نو محلوں کی وجہ سے اس کا نام نوکھنڈہ رکھ دیا گیا ہے ۔ باہر میدان میں اعلیٰحضرت کی جوبلی کی یادگار کے طور پر ایک خوبصورت چمن بنایا گیا ہے ۔ یہاں سے ہم پن چکی پہنچے یہ جگہ بہت روح افزا ہے ۔ یہاں ایک بڑا حوض ہے جس میں مچھلیاں بھی ہیں ۔ اس حوض میں سے پانی بہہ کر ایک ندی میں گرتا ہے ۔ پاس ہی ایک کمرے میں چکی ہے جو پانی کے زور سے چلتی ہے ۔

سنا ہے کہ اورنگ آباد کے پہاڑوں میں ایک نہر ہے جس کا پانی یہاں لایا جاتا ہے اس حوض کے آگے ایک اونچی دیوار ہے جس پر پانی چڑھتا ہے اور حوض میں گرتا ہے ۔ آگے ایک چمن ہے جس میں ایک درگاہ ہے ۔ اس چمن میں تہ خانے کا راستہ ہے ۔ تہ خانے میں اتنی ٹھنڈک ہے کہ وہاں سے جانے کو جی نہیں چاہتا ۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ اس کے اوپر حوض ہے جس کے چاروں طرف گملے رکھے ہوئے ہیں اور اس میں فوارے بھی ہیں ۔ یہاں سے ہم بی بی کے مقبرے کو گئے اور وہیں دوپہر کا کھانا کھایا ۔ یہ مقبرہ اورنگ زیب کی اہلیہ رابعہ دورانی کا ہے ۔ شہزادہ اعظم شاہ نے اپنی ماں کی یادگار میں ۱۶۵۰ء اور ۱۶۵۷ء کے درمیان تاج محل کے نقشے پر تعمیر کرایا تھا اور اس میں شک نہیں کہ نقل خوب اتاری ہے لیکن تاج محل خالص سنگ مرمر کا بنا ہوا ہے اور یہ مقبرہ چونے پتھر کا ہے البتہ کہیں کہیں اس میں بھی سنگ مرمر سے کام لیا گیا ہے ۔ ہم نے اندر جا کر رابعہ دورانی کی قبر دیکھی ۔ دکن میں اس عمارت کا شمار

مسلمانوں کی بہترین یادگاریں ہیں ۔ جنائی لوشش ... ہیں اورنگ آباد کے غار جو حال ہی میں برآمد ہوئے ہیں دیکھے اور پھر اسٹیشن واپس آگئے
دوسرا دن صرف اجنٹا کے لئے مخصوص کر دیا گیا تھا۔ اجنٹا کے غار اورنگ آباد سے ۵۵ میل کے فاصلے پر ہیں اس لئے وہاں پہنچتے پہنچتے دوپہر ہو گئی۔ راستے میں اجنٹا سے کوئی ۲ میل کے فاصلے پر ایک مقام ہے جسے ( VIEW POINT ) کہتے ہیں۔ یہاں سے اجنٹا کے غاروں کا بہت خوبصورت منظر نظر آتا ہے۔ کھانا کھانے کے بعد ہم سب غار دیکھنے اوپر چڑھے۔ غاروں کی کل تعداد ۲۹ ہے جن میں سے ۵ عبادت خانے اور باقی خانقاہ ہیں اور سب بدھ مت سے متعلق ہیں۔ اجنٹا میں بس دیکھنے کی چیز صرف نقاشی ہے۔ سنگ تراشی بالکل کم ہے اس سنگ تراشی اور نقاشی میں جو کمال ہے وہ یہ کہ اس میں احساسات ظاہر کئے جاتے ہیں۔ اجنٹا کے آرٹ سے بدھ مت کے لوگوں کی زندہ دلی اور اطمینان کا پتہ چلتا ہے۔ اجنٹا کے غار چونکہ بند ہیں اس لئے وہاں اندھیرا رہتا ہے۔ اور تصویریں روشنی ڈال کر دکھائی جاتی ہیں۔ چند لوگوں نے اعتراض کیا کہ اُس زمانے میں روشنی کا کیا قاعدہ تھا۔ تو بتایا گیا چونکہ برقی روشنی نہ تھی اس لئے لوگ سورج کی طرف آئینہ رکھ دیتے اور اندر ایک سفید چادر بچھا دیتے۔ چنانچہ اس آئینہ کا عکس اس کپڑے پر پڑکر روشنی ہو جاتی۔ اجنٹا میں یوں تو ہر غار میں نقش و نگار ہیں لیکن جو اپنی اصلی حالت پر ہے وہ غار نمبر ۱۲ میں ہے۔ چونکہ ہم بہت تھک گئے تھے اس لئے سب غار نہیں دیکھ سکے اور چند دیکھ کر واپس ہو گئے۔ اسٹیشن پہنچتے پہنچتے مغرب ہو گئی

تیسرے دن جو سب سے آخری دن تھا۔ دولت آباد کا قلعہ۔ ایلورا کے غار اور آصفجاہ اول اور اورنگ زیب کا مقبرہ دکھایا گیا۔

سب سے پہلے ہم دولت آباد کے قلعے کو پہنچے۔ یہ اورنگ آباد سے ۹ میل پر واقع ہے۔ اس قلعہ کے اطراف ایک قدرتی خندق ہے۔ جس میں پانی بھر دیا گیا ہے۔ یہ .. افٹ گہری ہے جس پر ایک چھوٹا سا پل بنا دیا گیا تھا جو بوقت ضرورت اٹھا لیا جاتا تھا۔ داخل ہو کر تھوڑی دور جانے پر ایک بڑا منار نظر آیا جو ۲۱۰ فیٹ اونچا ہے۔ اس کا نام "چاند منار" ہے ذرا آگے بڑھنے پر ایک چبوترا ہے جس پر ایک توپ ہے اس کا نام "مینڈھا توپ" ہے۔ اس کا سر مینڈھے کا ہے۔ یہاں سے تھوڑی دور پر "چینی محل" ملتا ہے۔ اس میں ابوالحسن تانا شاہ ۱۲ سال قید رہے اور وہیں اس فقیر منش بادشاہ کا انتقال ہوا۔ قلعہ کے اندر قابل دید چیز ایک اندھیری گلی ہے اس میں داخل ہونے کے بعد تین دروازے ملتے ہیں ایک دروازہ بہت چھوٹا ہے جو بالا حصار کو جاتا ہے اگر دشمن اس میں گھسنا چاہے تو ایک سپاہی پوری فوج کے لئے کافی ہوتا ہے کیونکہ ایک سے زیادہ آدمی اس میں سے گزر نہیں سکتا۔ دوسرا راستہ توے کی طرف جاتا ہے۔ یہ توا اس زمانے میں ہر وقت گرم رہتا تھا جس کی تپش کی وجہ سے دشمن اوپر نہ آسکتے تھے۔ اور جو آجاتے تھے وہ وہیں ٹھنڈے ہو جاتے تھے۔ تیسرا دروازہ خندق کی طرف جاتا ہے یہاں اندھیرا اتنا تھا کہ ہاتھ کو ہاتھ سجھائی نہ دیتا تھا۔ اسی وجہ سے خندق دشمنوں کو نظر نہ آتی تھی۔ اور وہ اس میں گر پڑتے تھے۔ لیکن آج کل ایک دیوار توڑ دی گئی ہے جس کی وجہ سے خاصا اجالا رہتا ہے اور اس خندق پر ایک دیوار بنا دی گئی ہے تاکہ کسی کو دھوکا نہ ہو۔ ہم کو اس خندق سے آگے جانے سے روک دیا گیا چنانچہ ہم وہیں سے لوٹ پڑے۔ یہاں سے ہم ایلورا پہنچے یہ اورنگ آباد سے ۱۴ میل پر واقع ہے۔ یہاں مندروں کا ایک سلسلہ ہے جو پتھر کو تراش کر بنائے گئے ہیں۔ ان کا تعلق بدھ، برہمن اور جین مذہبوں سے ہے۔ بدھ مت کے غار ۱۲ ہیں۔ برہمن کے ۱۷ اور جین کے ۵ ہیں۔ وہاں آثار قدیمہ کے ایک مددگار صاحب نے تقریر کی جس میں ایلورا کے چند اہم غاروں کے متعلق حالات بیان کئے۔ ایلورا کے غار اجنٹا کے غاروں کی طرح بند نہیں ہیں اس لئے اجالا رہتا ہے۔ سوائے چند غاروں کے کسی غار کو چھت نہیں ہے۔ یہاں دوپہر کا کھانا اور سہ پہر کی چاء ہوئی اور ہم واپسی میں آصفجاہ اول اور اورنگ زیب کے مقبرے دیکھتے ہوئے اسٹیشن واپس ہوئے۔

حبیبہ حبیب الرحمن

# پیپل

ہندو اِس درخت کو بڑا متبرک مانتے ہیں اور اِس کی پوجا بھی کرتے ہیں، معلوم نہیں کہ پوجا کرنے کی کیا وجہ ہے۔ مہاتما گوتم بدھ کی وفات اِسی درخت کے نیچے ہوئی تھی لیکن ہندوستان میں پیپل کے درخت کی پوجا مہاتما گوتم بدھ کے پہلے سے ہوتی ہے پیپل اُن درختوں میں سے ہے جو نہایت آہستہ آہستہ بڑھتے ہیں، اس لئے اس کی عمر بھی بہت زیادہ ہوتی ہے۔ پیپل کے پتے چکنے اور نوکدار ہوتے ہیں جس سے یہ فائدہ ہے کہ بارش کی بوندیں ان کے اوپر سے بہ آسانی بہہ جائیں ورنہ جتنی دیر یہ گیلے رہیں مسام بند رہتے ہیں اور یہ اپنا کام نہیں کرسکتے۔

پیپل کا پھول اور پھل ایک ہی ہوتا ہے جس کو پیپلیاں کہتے ہیں جب یہ پکتی ہیں تو ان کے اندر بیج بنتے ہیں یہ بیج پرندوں کے معدہ میں ہضم نہیں ہوتا بلکہ فضلہ کے ساتھ ویسا ہی نکل جاتا ہے۔ اگر پرندوں کی بیٹ کسی درخت کی کوکھ یا شگاف میں گرجائے تو یہ درخت وہیں اگنا شروع ہوجاتا ہے اور جب تک اس کی جڑیں زمین میں نہیں پہنچتیں یہ اپنی غذا صرف مینہ کے پانی اور ہوا سے حاصل کرتا ہے، پیپل کے پتے ہاتھی، بھیڑ اور بکری بڑی خوشی سے کھاتے ہیں اس کا دودھ دواؤں میں کام آتا ہے اس کی لکڑی بہت کمزور ہوتی ہے اور صرف جلانے کے کام آتی ہے۔

محمد ابراہیم ملّا جاوید (گلبرگہ)

# عطر اور کلیجہ

ایک روز دو گاؤں والے بھائی اپنے ایک شہری دوست کے ہاں عید ملنے کی غرض سے گئے، شہری دوست نے حسب معمول اُن دوستوں کی خدمت میں عطر پیش کیا، گاؤں والوں میں سے ایک نے عطر لے کر چاٹنا شروع کردیا۔ شہری دوست نے بڑے بھائی کو اشارہ کیا وہ کہنے لگا "ہو جی حجت (حضرت) میں اس کو ہمیشہ بولتوں کہ کلیجہ سے لگا کر کھا مگر وہ بس (نہیں) سنتا میرا جی بے جار (بیزار) ہوگیا تو میں کاموش (خاموش) بیٹھ گیا۔"

میر محمد علی

# سینما

میں نہیں جاؤں گا بیکار کی ضد ہے حامد — امی جان ان کو بلا لیجیے نہیں یہ سنتے
سینما جاؤں کہ میں اپنا سبق یاد کروں — یاد ہے ان کو سبق پوچھیے تو یہ ان سے
امتحاں سر پہ ہے کیوں ڈٹ کے میں محنت نہ کروں — ایسی محنت کہ مرا ایک بھی پرچہ نہ دبے
ذہن ہانڈی کی طرح ہے تو سبق گوشت کے مثل — شوق کی آنچ نہ ہو تیز تو کیسے یہ گلے
بدزبانی ہی پہ کل آپ نے مارا تھا انھیں — سنئے پھر کہتے ہیں کیا تجھ کو غرض مجھ سے ایسے

سید ابوالقاسم سرور

# کہانیاں

(۱) کسی سپیرے نے ایک بڑا سا سانپ پکڑا، اُسے مٹی کی ہانڈی میں ڈال، اوپر سے چپنی ڈھانک، آٹا گھول کے ہانڈی کے منہ پر لگا، دھوپ میں سوکھنے کے لئے رکھ دیا۔ جب گیلا آٹا سوکھ کے پتھر سا ہو گیا تو ڈہری تہری ڈوری ہانڈی کے گلے میں باندھ اور ہاتھ میں لٹکا لمبے لمبے ڈگ بھرتا ہوا آگے بڑھا۔ چلتے چلتے ایک جگہ گھنے پیڑوں کی چھاؤں میں ستانے کے لئے جا بیٹھا، گھنی چھاؤں کی ٹھنڈک اسے ایسی اچھی لگی جو وہیں گھاس پھوس پر پڑ کے سو گیا، وہاں کے پیڑوں پر بہت سے چھوٹے بڑے بندر سپیرے کی کوری ہانڈی میں اپنا کھاجا سمجھ کے اچھل کود رہے تھے۔

سپیرے کو سوتا دیکھ کر ایک بڑا اُجگا دری بندر نیچے اترا اور چپکے سے وہ ہانڈی اٹھا، اس کی ڈوری گلے میں ڈال پیڑ پر چڑھ گیا۔ کھانے کی دھن میں ہانڈی کے منہ پر کا جما ہوا پپڑا آٹا پنجوں سے کھرچنے لگا۔ سوکھا ہوا آٹا کھرچ کھرچ کے جب سب پھینک چکا تو جھٹ پٹ ہانڈی کا چپنی ہٹایا، چپنی ابھی پورا ہٹا بھی نہ تھا جو ہانڈی میں سے ایک بڑی پھنکار کے ساتھ بڑا کالا سانپ پھن اٹھائے اس کے منہ کے آگے لہرانے لگا۔ یہ دیکھتے ہی بندر ادھ موا ہو کے رہ گیا۔ ہانڈی میں سے پھن نکالے سانپ اس کے آگے لہرا رہا ہے اور وہ سکڑا، سمٹا ہوا چپ چاپ کنکھیوں سے اسے دیکھتا جاتا ہے۔

ہوتے ہوتے سانپ پھر ہانڈی میں بیٹھنے لگا اور جوں ہی اس کا پھن جھکتے ہوئے دیکھا بندر نے پھرتی سے پھن پکڑ ہی تو لیا اور پھن پکڑتے ہی پیڑ کی چھال سے رگڑنے لگا۔ پھن کا پکڑنا تھا جو سانپ نے اپنا پورا دھڑ ہانڈی سے نکال کے اس سے بندر کے ہاتھ پاؤں اور گلے کو لپیٹ کے پورا جکڑ لیا۔ اس پر بھی یہ دونوں ہاتھوں سے لگاتار اسے رگڑتا ہی رہا اور سانپ مر کے رہ گیا۔

جب سانپ مر چکا تو بندر نے اپنے گلے، ہاتھ، پاؤں سے اسے نکال کر پیڑ کے نیچے پھینک دیا۔ پھر وہاں سے دوسرے پیڑ پر کود کے اپنے ساتھیوں کے پاس ہنستا ہوا آ بیٹھا اور کہنے لگا۔ تم نے دیکھا؟ یہ بات دھیان میں رکھو جب کبھی اچانک کسی بپتا سے مڈبھیڑ ہو جائے تو گھبرانا اور پیچھے ہٹنا نہ چاہئے۔ وہیں ڈٹ کے جو بن پڑے وہ کرے، ہاتھ پاؤں ہلانے کی جگہ ڈر کر چپ چاپ ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے رہنے سے چپنی بھر پانی میں ڈوب مرنا کہیں اچھا ہے۔" سیّد ابوالقاسم سرور

## (۲) برات دیکھنے کا شوق

ایک دفعہ شیخ چلی کے گھر کی طرف سے ایک برات جا رہی تھی شیخ سن رسیدہ ہو چکے تھے لیکن برات دیکھنے کا شوق بچوں سے بھی زیادہ تھا۔ گھر کے دروازے پر کھڑے ہو کے دیکھنے لگے لیکن دل میں یہ خیال کیا کہ اس طرح دیکھنے میں ہماری توہین ضرور ہو گی۔ اسی وقت گھر کے بالاخانے پر چڑھ گئے جہاں شیخ کے گھر کی عورتیں برات دیکھنے میں مشغول تھیں۔ یہاں آکر شیخ چلی کو یہ خیال پیدا ہوا کہ اگر ان عورتوں کے درمیان مجھے کسی نے دیکھ لیا تو بڑی ہنسی ہو گی۔ فوراً ایک زنانہ ڈوپٹہ اوڑھ لیا اور برات دیکھنے لگے۔ دفعتہً ایک لڑکے نے نیچے سے غل مچایا کہ ارے دیکھو تماشا اس عورت کی کتنی لمبی ڈاڑھی ہے۔ یہ سن کر شیخ کو طیش آگیا ڈوپٹہ پھینک دیا اور لڑکے کی طرف مخاطب ہو کر کہنے لگے "عورت ہو گی تمھاری اماں ہم تو مرد ہیں۔"

فریدہ خاتون (محبوبیہ گرل اسکول)

جماعت پنجم (الف)

# وقت کی قدر

وقت پر ہر کام کرنے سے مختلف فائدے ہیں اگر ہم روزانہ صبح سے لے کر شام تک اپنے تمام کام وقت پر کیا کریں تو ہم ہمیشہ کامیاب ہوتے رہیں گے۔ پڑھنے کے اوقات پر پڑھنا اور کھیلنے کے اوقات پر کھیلنا بہت ہی ضروری ہے اس لئے کہ اگر پڑھنے کے وقت کھیلنے لگیں اور جماعت کا کام نہ کریں تو ہم اپنے سبق پوری طرح نہ سمجھ سکیں گے اور نہ امتحان میں کامیاب ہو سکیں گے جو وقت ہم نے کھیلنے میں گذار دیا وہ پھر واپس نہیں آسکتا کیونکہ ماسٹر صاحب جماعت میں جو کتاب کا سبق پڑھائیں گے پھر دوبارہ سال بھر تک نہیں پڑھائیں گے اور ہم اس سبق کی حد تک پیچھے رہیں گے ہر کام اگر وقت پر کیا جائے تو صحت بھی درست رہتی ہے اور طبیعت بھی خوش رہتی ہے جو لڑکے وقت پر اپنا کام نہیں کرتے وہ ہمیشہ فیل ہوتے رہتے ہیں اور ان کی صحت بھی خراب رہتی ہے مدرسے میں اگر وقت پر نہ آئیں تو ماسٹر صاحب کی سزا سے نہیں بچ سکتے اور اس کے علاوہ سبق پڑھنے کا بھی موقع نہیں ملتا، بزرگوں کا یہ کہنا ہے کہ وقت وہ دولت ہے جو دوبارہ نہیں کمائی جا سکتی اگر ایک مرتبہ وقت گذر جائے تو دوبارہ لاکھوں روپیے خرچ کئے جائیں تو بھی گذرا ہوا وقت واپس نہیں آسکتا اس لئے کہا جاتا ہے کہ گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں۔ لہٰذا ہم کو اپنا وقت بیکار نہیں گذارنا چاہئے اور ہر کام وقت پر کرنے کی کوشش کرنی چاہئے دنیا میں ہر جگہ وقت مقرر کر دیا گیا ہے تاکہ تمام کام وقت پر ہوا کریں ریل گاڑی اگر وقت پر نہ پہونچیں تو نہیں ملتی اس دن کا سفر روکنا پڑتا ہے دواخانہ کو اگر وقت پر نہ جائیں تو ڈاکٹر صاحب نہیں ملتے دن بھر بیماری کی تکلیف اٹھانی پڑتی ہے امتحان میں اگر وقت پر نہ جائیں تو پورا پرچہ نہیں لکھ سکتے کھانا وقت پر نہ کھائیں تو ہمیشہ پیٹ کی بیماری میں مبتلا رہتے ہیں ہم طالب علموں کو ابھی سے وقت کی قدر کرنا چاہئے اگر ہم ابھی سے وقت کی پابندی کریں گے تو آئندہ ہم تمام کام وقت پر کیا کریں گے وقت پر کھانا، وقت پر سونا، وقت پر پڑھنا اور وقت پر کھیلنا صحت قائم رکھنے کا سب سے بہتر طریقہ ہے۔

ہاشم بن سعید

# بلند ارادہ

کہے جو لڑکا "کروں گا کوشش" تو سمجھو پہنچے گا آسماں پر
کہے جو لڑکا "نہیں یہ ممکن" رہے گا زیر زمین وہ جا کر
"کروں گا کوشش" سے کام ہونگے "نہیں" سے ممکن نہیں کچھ ہونا
یقین ہو تب کہو "کروں گا" نہیں تو بہتر ہے چپ ہی رہنا

میر کاظم علی واصل

سب رس اپریل ۱۹۳۸ء

# اگلی بات خدا کے ہاتھ

رام سنگھ ایک غریب کسان تھا بڑی مدت کے بعد اس کی مراد بر آئی اور اس کے گھر ایک لڑکا سندر سنگھ پیدا ہوا مگر اس کی پیدائش کے چند روز بعد تمام زمینوں کا محصول دوگنا ہو گیا رام سنگھ سمجھ رہا تھا کہ اس لڑکے کے منحوس قدم سے ہماری کمائی میں کمی ہو رہی ہے آخر اپنے میں اس کی پرورش کی سکت نہ پاکر سندر کو محلہ کے ایک متمول آدمی رتن سنگھ کے حوالے کیا چار سال کی عمر سے اس کی تعلیم شروع ہوئی۔ وہ ایک مدرسے میں داخل کر دیا گیا' وہاں سندر نے اپنی خداداد قابلیت کی وجہ سے تمام مکتب میں ہر دل عزیزی حاصل کر لی۔ سرکار سے اس کو چھ روپے ماہانہ کا ترغیبی وظیفہ منظور ہوا۔ اب اس کے والدین افسوس کر رہے تھے کہ ہم نے بغیر سوچے سمجھے سندر کو ایک غیر شخص کے سپرد کر دیا' وہ چاہتے تھے کہ کسی طرح سندر ہم کو واپس مل جائے مگر اب پچھتائے کیا ہووت ہے جب چڑیاں چگ گئیں کھیت' سندر اس غیر شخص کے پاس رہ کر ترقی کے منازل طے کرتا گیا اور آخر کار اس نے اعلیٰ تعلیم کے لئے مغربی ممالک کا سفر کیا اور قانون میں امتیازی ڈگریاں حاصل کیں۔ واپس ہو کر آزادانہ پیشۂ وکالت انجام دینے لگا جب اس کی خداداد قابلیت کی شہرت ہر طرف پھیل گئی یہ خبر ایک جاگیردار کے کانوں تک پہنچی تو اسے بلا کر اپنی جاگیر کی معتمدی پر سرفراز کیا۔ اپنے بل بوتے پر کھڑے ہوتے ہی سندر نے اپنے والدین اور سرپرست کو اپنے پاس بلا کر نہایت آرام سے رکھا' وہ شرمندہ تھے کہ وہ لڑکا جس کو ہم نے اپنے گھر سے نکالا تھا وہی اب ہمیں پناہ دے رہا ہے' جاگیردار کی صرف ایک لڑکی رادھا تھی جب وہ قریب المرگ ہو گیا تو سندر سنگھ کو بلا کر رادھا کا ہاتھ اس کے ہاتھ میں دیا اور کہنے لگا کہ اس لڑکی کا اب دنیا میں کوئی نہیں ہے۔ اس لئے میں تم کو اپنا داماد اور جانشین بناتا ہوں میرے بعد تم جاگیر کے مالک ہو۔ جب جاگیردار مر گیا تو سندر سنگھ نے جاگیر اپنے ہاتھ میں لی اور ایسے اچھے طریقہ پر حکومت کی کہ رعایا خوش حال ہو گئی غریب لوگ امیر بن گئے جب سندر سنگھ چھوٹا تھا تو اس کے والدین اس کی منحوس صورت دیکھنا نہ چاہتے تھے ان کو کیا معلوم تھا کہ یہی صورت ہمارے ملک کو ایک نئی زندگی دینے والی ہے اس واقعہ کے بعد ملک کا کوئی آدمی بھی کسی کے مستقبل کے متعلق کچھ نہ کہتا' اگر کبھی آئندہ زمانے کے متعلق کہنا ضروری ہوتا تو کہتا "اگلی بات خدا کے ہاتھ"۔

محمد فیروز الدین صدیقی (متعلم جماعت ب سٹی کالج)

## حرص و طمع کو چھوڑ دو

حرص و طمع کو چھوڑ دو — خُم کو ہوس کے توڑ دو
جوڑو نہ مال و زر کبھی — قلبِ شکستہ جوڑ دو

## خوفِ خدا

جو مرضی ہو وہی کرتے رہو تم! — خدا سے رات دن ڈرتے رہو تم
خدا کا خوف دل میں جاگزیں ہو — اسی کا دم سدا بھرتے رہو تم

نوشابہ خاتون (بی اے)

# اچھا بچہ

یہ مجھ سے مری امی جاں نے کہا ہے
کہ اللہ میاں تو ہی سب سے بڑا ہے

ترے حکم سے بن گئے ہیں یہ سارے
زمین، آسمان، چاند، سورج، ستارے

تو ہی نے کہیں پودے زمیں سے اگائے
تو ہی نے ہیں پھل پھول ان میں لگائے

مرے اچھے بابا مری پیاری امی !!
یہ دونوں ملے مجھ کو رحمت سے تیری

دیئے تو نے ہی یہ بہن بھائی میرے
کھلونوں سے بڑھ کر جو ہیں مجھ کو پیارے

تو ہی مجھ کو دیتا ہے کھانے کو میوے
تو ہی مجھ کو دیتا ہے پھولوں کے کپڑے

تو اے میرے اللہ کیسا ہے اچھا
کہ بے مانگے ہر چیز ہے مجھ کو دیتا

نہیں کام کرتا میں تیرا ذرا بھی !!
نہ دینے میں تو نے مگر کچھ کمی کی !!!

مری یہ دعائیں بھی اللہ سن لے !
مجھے شوق پڑھنے کا سب سے سوا دے

میں پڑھ لکھ کے بن جاؤں بس پیارا بیٹا
کہا میں ہمیشہ سنوں باپ ماں کا !

نہ دل کو کسی کے دکھاؤں میں یارب
مجھے دیکھ کر اچھا بچہ کہیں سب

لطیف النسا بیگم (بی، اے)

# دلچسپ معلومات

**دنیا کی عجب گھڑی** - دنیا میں سب سے بڑی عجیب و غریب گھڑی برن دار الخلافہ سوئٹزرلینڈ میں ہے سولھویں صدی کی ساختہ ہے۔ گھنٹہ ختم ہونے پر مرغ بانگ دیتا ہے اور دو منٹ قبل ایک بیٹھی ہوئی سوزن کے سامنے سے ریچھوں کی فوج گذرتی ہے۔

**شتر مرغ کی عمر** - شتر مرغ کی اوسط عمر کا اندازہ ستر سال سے زیادہ لگایا گیا ہے۔

**دنیا میں سب سے بڑا پل** - نیویارک (امریکہ) اور بروکلین کے درمیان بنایا گیا ہے اس کا طول پانچ ہزار نو سو نوے فٹ ہے (۵۹۹۰)

**دنیا کا سب سے بڑا اسٹیشن** - نیویارک (امریکہ) کا ریلوے اسٹیشن دنیا میں سب سے بڑا مانا گیا ہے، اس پر ۹۰ کروڑ روپیہ خرچ ہوا تھا۔ مزدوروں کے ایک بڑے لشکر نے دس سال تک کام کیا اسٹیشن کے اندر ریلوے لائینوں کی لمبائی ۳۲ میل ہے ۶۹ علحدہ علحدہ پٹریاں اور ۴۶ پلیٹ فارم ہیں اس اسٹیشن پر ہر روز آٹھ سو ریل گاڑیاں آتی جاتی ہیں۔ اور ایک لاکھ مسافر آسانی سے کھڑے ہو سکتے ہیں۔ اس میں دھواں نام کو نہیں ہوتا۔ کیونکہ اسٹیشن کے باہر ۲۵ میل کے فاصلہ پر بھاپ کا انجن ٹرین سے اتار دیا جاتا ہے اور ٹرین کو بجلی سے چلنے والی موٹر سے اسٹیشن میں لایا جاتا ہے اسٹیشن کی چھت آسمان کے نمونے پر بنائی گئی ہے۔ اس کا رنگ نیلا ہے، اس میں ۵۰ ہزار ستارے لگے ہوئے ہیں جو رات کے وقت بجلی سے روشن کئے جاتے ہیں۔

محمد ممتاز الدین خاں
جماعت پنجم (الف) سٹی کالج

سب رس اپریل ۱۹۳۸ء

# ننھی کا خواب

ننھی ایک سات سالہ خوبصورت لڑکی تھی۔ جس کو ماں باپ بہت پیار کرتے تھے۔ وہ روز صبح نماز سے فارغ ہو کر دل بہلانے کے لئے باغ میں چلی جاتی جس میں اس نے اپنی مرضی کے پودے لگوائے تھے ان سے اس کے مکان کی زینت تھی۔

ایک دن ننھی دستور کے موافق صبح اٹھ کر نماز سے فارغ ہو کر اپنے باغ میں چلی گئی اُس کے ساتھ اس کا ننھا کتا بھی تھا۔ یہ دونوں ٹہلتے ٹہلتے چنبیلی کے منڈوے کی طرف بھی نکل گئے اور وہاں سے بھی چند پھول توڑ لئے۔ پھر آگے چلے جا رہے تھے کہ ایک پھول کے پودے پر ایک ننھی سی نہایت خوبصورت تیتری دکھائی دی ننھی اسے دیکھتے ہی دوڑی اور اس کے پیچھے پہنچ کر آہستہ آہستہ پاؤں دبائے چلنے لگی تیتری یہاں سے اڑی تو وہاں کبھی اس پھول پر تو کبھی اُس پھول پر ننھی بدستور اُس کے پیچھے پیچھے اُسی طرح جا رہی تھی۔ اس کا کتا اُسے اِس طرح جاتے دیکھ کر بہت ہی حیران ہوا وہ بھی اسی طرح اس کے پیچھے چلا۔ جوں ہی اس کی نظر اس تیتری پر پڑی تو وہ ایک دم اس کے پکڑنے کو اچھلا اور زور زور سے غرانے لگا جب تیتری نے اس کی آواز سنی تو ہوا کی طرح اڑنے لگی۔ ننھی نے کتے کو ڈانٹا اور بہت جھنجھلائی، کتا دُم دبائے سر نیچے کئے اس کے پیچھے پیچھے چلنے لگا۔ ادھر ننھی اسی طرح تیتری کے پیچھے پیچھے چلی لیکن تیتری اور بھی تیز ہو گئی۔ ننھی اب اس کے پیچھے دوڑنے لگی۔ آخر کار تیتری گلاب کے تختے میں پہنچ کر پھولوں میں غائب ہو گئی، ننھی بھی بہت تھک گئی تھی، وہ ایک نہایت ہی خوبصورت گلاب کے پودے کے نیچے بیٹھ گئی، اس نے اپنی گود کے سارے پھول اپنے سامنے زمین پر ڈال دئیے اس کا کتا بھی اس کے سامنے زبان نکالے اپنے مالک کو محبت بھری نظروں سے دیکھ رہا تھا، ننھی وہاں بیٹھ گئی اس کا سانس پھول رہا تھا وہ ہانپ رہی تھی اور پھولوں کو ایک دوسرے کے ساتھ ملا کر ایک بہت خوبصورت گلدستہ بنا رہی تھی پھولوں کو جھوڑتی جاتی اور پسینہ پونچھتی جاتی تھی۔ کبھی منہ پر ہاتھ پھیرتی کبھی گردن پر، اور ساتھ ہی ہنس ہنس بھی کرتی جاتی۔ کبھی کبھی سر اٹھا کر اُس تیتری کو بھی دیکھتی جاتی وہ اس کو نہیں بھولی تھی جب ننھی گلدستہ بنا چکی تو اس نے اپنے کتے پر نظر ڈالی وہ اسی کو دیکھ رہا تھا کبھی ننھی کو دیکھتا کبھی گلدستہ کو جیسے وہ اس کو بہت پسند آیا، ننھی نے اسے دیکھتے ہی ایک زور کا قہقہہ لگایا اور گلدستہ اس کے سامنے پھینک کر جھاڑ کے نیچے دراز ہو گئی اور جھاڑوں کو دیکھنے لگی کہ شاید اس کو تیتری نظر آ جائے لیکن تیتری تو نظر نہیں آئی بلکہ وہ خود اسے دیکھتے دیکھتے سو گئی جوں ہی اس کی آنکھ لگی اس نے خود کو اسکول میں پایا، ننھی اِدھر اُدھر دیکھنے لگی اس کے تمام دوست کھیل رہے تھے وہ ننھی کو دیکھتے ہی چلائے کہ آؤ ننھی کھیلیں اِدھر سے بعض لڑکیاں کھینچنے لگیں کہ آؤ ننھی ہمارے ساتھ کھیلو لیکن ننھی یہ کہہ کر ٹال دیتی کہ میرے سر میں درد ہے وہ ہر ایک کو اسی طرح ٹالتی ہوئی جھاڑوں پر نظر دوڑائی تاکہ تیتری نظر آئے وہ اسی طرح ڈھونڈھتی پھر رہی تھی کہ گھنٹی کی آواز نے اُسے چونکا دیا سب بچیاں اپنی اپنی جماعتوں کی طرف بھاگ رہی تھیں۔

ننھی بھی تیتری کے غم میں سر جھکائے ہاتھ پاؤں ڈھیلے ڈالے پھولوں کے پیچھے جا رہی تھی بچیاں اسے اس طرح جاتے دیکھ کر کہنے لگیں کہ ننھی جلدی چلو دیر ہوگئی لیکن ننھی کسی کی پروا نہ کرتے ہوئے اسی طرح جا رہی تھی سب اپنی اپنی جماعتوں میں جا چکے تھے جب ننھی اپنی جماعت میں پہنچی تو حاضری ہو چکی تھی اور استادنی ماں بھی موجو تھیں ہوم ورک کی کتابیں جمع ہو چکی تھیں استادنی ماں نے ننھی کو دیکھتے ہی کہا آؤ ننھی جلدی آؤ تمھاری ہوم ورک کی کتاب لاؤ ننھی خوف سے جہاں کھڑی تھی وہیں کھڑی رہ گئی ہیبت میں استادنی ماں کو سلام تک نہیں کیا ہائیں میں نے تو ہوم ورک ہی نہیں کیا ایک دم ننھی کی زبان سے نکلا اتنا سننا ہی تھا کہ استادنی ماں آگ بگولا ہوگئیں اور غصہ سے ننھی کے ایک ہلکا سا طمانچہ رسید کیا خوف سے ننھی کی آنکھ کھل گئی تو وہ کیا دیکھتی ہے کہ پھولوں کی ڈالیوں کے نیچے لیٹی ہوئی ہے اور ٹھنڈی ٹھنڈی ہوائیں چل رہی ہیں گلاب کی بھینی بھینی خوشبو مہک رہی تھی سورج کی سنہری کرنیں ڈالیوں میں سے چھن چھن کر ننھی کے گلابی چہرے پر پڑ رہی تھیں، گلاب کے پھول ننھی کو دیکھ کر مسرت سے کھل کھلا رہے تھے، جھوم رہے تھے اور جھک جھک کر ننھی کو دیکھ رہے تھے اس کا ننھا سا کتا اس کے سامنے گلدستہ پر سر رکھے پڑا تھا جو ننھی نے خود اپنے ہاتھ سے بنا کر اس کو دیا تھا، یکایک وہ چونکا اور ننھی کے گال کو حیرت سے تکنے لگا ننھی نے اسے دیکھ کر اپنے گال پر ہاتھ رکھا جوں ہی اپنے گال پر ہاتھ رکھا اسے ایک خوبصورت گلاب کا پھول ملا جو اس کے گال پر پڑا ہوا تھا۔

فاطمہ صفدر حسین

## محنت

قطرہ قطرہ دریا ہو جاتا ہے
ذرہ ذرہ پہاڑ بن جاتا ہے
محنت سے ہیں کیا نہیں ہوتا حاصل
کوشش سے خدا بھی مل جاتا ہے

سید شاہ بلیغ الدین حسین (ورنگل کالج)

## ایک آنہ

نند کمار غریب تھا۔ گردشِ زمانہ نے اسے غریب سے غریب تر بنا دیا اس میں نند کمار کا کیا قصور تھا دولت نے نند کمار کا ساتھ نہ دیا، مفلسی نے اس کی سرپرستی قبول کی۔

نند کمار ریل گاڑی پر چائے فرخت کرنے لگا، اس کی روزی پیدا کرنے کا یہی ایک واحد ذریعہ تھا ایک مسافر نے چائے خریدی، گاڑی کو حرکت ہوی اور آگے بڑھنے لگی، غریب قیمت کے لئے چلایا مگر حریص و بے رحم مسافر کو رحم نہ آیا، اس ظالم نے ایک نہ سنی، آخر نند کمار دوڑ کر گاڑی پر سوار ہونے لگا ——— دھڑام سے نیچے گر پڑا اور اس کا ایک بازو ریل کے پہیوں کے نذر ہو گیا۔

اب وہ لاچار ہے، محنت و مشقت کر کے روزی کمانے کے قابل نہیں، اس لئے لوگوں سے بھیک مانگتے ہوئے کہتا ہے "غریب پرور غریب کے بازو کی قیمت ایک آنہ ہے"

بابو راجہ (متعلم میٹرک)

سب رس اپریل ۱۹۳۹ء

# گلبرگہ شریف

اپنے اُن ننھے منّے سب رسی بھائیوں کو جنھیں "سب رس" اپنی دل پسند اور پیاری چیزوں سے بھی زیادہ عزیز ہے گلبرگہ شریف کا مختصر سا خاکہ بتلانا چاہتا ہوں، کہتے ہیں یہہ بڑا پرانا شہر ہے اِس کو بسے ہوئے کوئی ہزار برس ہوتے ہیں۔ سنا جاتا ہے کہ پہلے "راجہ گلی چند" نے اِس کو آباد کیا اور اپنے نام پر "گل برگی" اِس کا نام رکھا مگر بعض تاریخ دانوں کا یہہ بھی خیال ہے کہ نام موزونیتِ مقام کے لحاظ سے رکھا گیا ہے، یعنی کنڑی زبان میں پتھریلے مقام کو "کل برگی" کہتے ہیں اور یہاں پتھر بھی بکثرت پایا جاتا ہے لہٰذا یہی اسم صفت اسم خاص بن گیا۔

مگر جب مسلمانوں کا دور آیا تو سلاطینِ بہمنیہ نے اِس کو اپنا دار الخلافہ بنایا پھر اس کے بعد اُن کی نازک خیالی نے مٹی پتھر کو پھول پتوں سے بدل کر "کل برگی" سے گلبرگہ بنا دیا، اِن کے مذاقِ سلیم نے ایسی یادگارِ زمانہ عمارتیں کھڑی کر دیں جو اب تک زبانِ حال سے مسافروں اور سیاحوں کو داستانِ پارینہ سنا سنا کر سبق دے رہی ہیں۔

اِن عمارتوں میں چوٹی کی عمارت قلعہ احتشام کی مسجد ہے جو ٹھیک قلعہ میں ہے اور جس کے متعلق مورخین کا خیال ہے کہ یہہ مسجد قرطبہ (اندلس) کا نقشِ ثانی ہے۔ گلبرگہ شریف کا شہر محض اس کی قدامت ہی میں پوشیدہ نہیں بلکہ اس کی شہرت و پسندیدگی کا راز اس کے ہندوؤں اور مسلمانوں کا ایک مقدس اور مذہبی مقام ہونے میں بھی پوشیدہ ہے۔

یہاں سال میں دو بڑے زبردست میلے لگتے ہیں جن میں ایک حضرت خواجہ بندہ نوازؒ کا ہے، جو ہر سال ۱۵ ذیقعدہ کو بڑی دھوم دھام سے ہوتا ہے، اِس کے انتظامات کے لئے شاہانِ بہمنیہ نے ایک بڑی جاگیر دے رکھی ہے۔

حضرت خواجہؒ گلبرگہ کا اسم گرامی خواجہ خواجگان حضرت خواجہ سید صدر الدین ابو الفتح بندہ نواز گیسو درازؒ ہے کہتے ہیں آپ کو حضرتِ خواجہ نظام الدین محبوب الٰہیؒ (دہلی) کے خلیفہ حضرت خواجہ نصیر الدین چراغ دہلی سے بیعت و خلافت حاصل ہے اور خوانِ نعمت حضرت شیخ سراج الدین جنید بغدادی پیر و مرشد علاء الدین حسن گنگو اول بہمنی گلبرگہ نے عنایت فرمایا اور آپ دکن کے سلطان الاولیا کہلائے جاتے ہیں۔

دوسرا میلا سادھو سری شرن بسپا کی جاترا ہے جو ہندوؤں کی ہولی کے پانچ روز بعد شاندار تیاریوں سے شروع ہو کر برابر پندرہ روز تک جاری رہتا ہے۔ اس کے انتظامات کے لئے سرکار آصفیہ نے ایک بڑی جاگیر دے رکھی ہے جو متولی دیول یا اپا کے جانشین کی ملکیت کہلاتی ہے۔

عرس اور جاترا میں زائرین اور جاتری بڑی دور دور سے چلے آتے ہیں دوکانیں لگتی ہیں، بیوپار خوب ہوتا ہے۔ درگاہ شریف اور دیول کے احاطوں میں ایک ہجوم رہتا ہے۔ طرح طرح کی آرائش ہوتی ہے، غرض فیضِ عام کا دریا ہر وقت جاری و ساری ہے۔

محمد فخر الدین ارمان

# ٹیگور کے خیالات

باپ مسان گڑھ کی دہکتی ہوئی زمین سے واپس آتا ہے۔ سات سالہ بچہ، برہنہ تن، طلائی تعویذ گلے میں ڈالے تنہا کھڑکی سے لگی ہیں نظر دوڑا رہا ہے، وہ کیا سوچ رہا ہے؟ خود اسے خبر نہیں۔

صبح کا آفتاب نیم کے درخت کی پھننگ سے سامنے کے ایک مکان پر ابھی نمودار ہوا ہے۔

کیبریوں والا گلی میں ابھی ابھی پھیری لگا کر واپس ہوا ہے۔ باپ آتا ہے اور بچے کو اپنی گود میں لے لیتا ہے۔

بچہ۔ "بابا! اماں کہاں ہیں"؟

باپ سر کو اٹھاتے ہوئے کہتا ہے۔ "بیٹا بیکنٹھ میں"

اسی رات کو رنج کے صدمے سے بے دم ہو کر باپ پھر اسی طرح نیند میں کراہنا شروع کر دیتا ہے۔

کواڑ کے قریب ایک لالٹین ٹمٹما رہی ہے۔

دیوار سے چپکی ہوئی دو چھپکلیاں بھی سو رہی ہیں۔

بچہ قریب کی کھلی چھت پر آ کر کھڑا ہو جاتا ہے لیکن کسی کو اطلاع نہیں ہوتی کہ وہ کب آیا——؟

چراغ گل ہو چکے ہیں اور آس پاس کے مکانوں کے در و دیوار دیو ہیکل محل کے سنتریوں کی طرح کھڑے اونگھ رہے ہیں۔

برہنہ تن بچہ آسمان کی طرف ٹکٹکی باندھے دیکھ رہا ہے اور حواس باختگی کے عالم میں وہ نہ جانے کس سے پوچھ رہا ہے "بیکنٹھ کو کون سا راستہ جاتا ہے"؟

آسمانوں کے منہ سے بھی کچھ نہیں نکلا۔ صرف بے زبان تاریکی کے چند آنسو تاروں کی چمک میں جگمگا اٹھتے ہیں۔!

مترجمہ ریاض احمد

—— ۱ ——

خدا ممتحن ہے اور دنیا ایک آزمائش گاہ ہے، اپنی نقلی یونیورسٹیوں کے ساتھ خدا کی سچی یونیورسٹیوں کا مقابلہ مت کرو خدا کی یونیورسٹی میں نہ تو امتحان ہوتا ہے اور نہ امتحان کی کوئی ضرورت ہے۔ اس یونیورسٹی میں صرف تعلیم ہی دی جاتی ہے، یہاں صرف نشو و نما ہی ہوتی ہے۔ اسی وجہ سے انسان کے دل میں احساس حسن کی زبردست خواہش ہے، اسی کے ذریعے ہماری نشو و نما ہوتی ہے۔ آفتیں آتی ہیں تو آنے دو لیکن ان کے سبب سے اگر ہم ترقی کا راستہ چھوڑ دیں گے تو ہمارا بھلا نہیں ہوگا

—— ۲ ——

یہ بات یاد رکھنی چاہئیے کہ انسان کا علم اس بات سے نہیں معلوم ہوتا کہ وہ کیا جانتا ہے بلکہ اس بات سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ کس چیز سے خوش ہوتا ہے۔ انسان کا علم ہمارے لئے حیرت پیدا کرتا ہے۔ جب ہم دیکھتے ہیں کہ کسی نے حق کی خاطر جلا وطنی کی سزا منظور کر لی ہے تب ہی بہادر آدمی کا معیار مسرت ہمارے سامنے نمایاں ہو جاتا ہے۔ ہم دیکھتے ہیں کہ اس مسرت نے اتنی وسیع جگہ پر قبضہ کر لیا ہے کہ جلا وطنی کے رنج کی تکلیف قدرتاً ہی اس کا ایک جز بن گئی ہے۔ اس تکلیف ہی سے مسرت کی عظمت ثابت ہوتی ہے۔ جن کی مسرت صرف دولت ہی میں محدود ہے وہ مالی نقصان کے ڈر سے جھوٹ اور بے عزتی کو منظور کر لیتے ہیں۔ وہ اپنی نوکری کے لئے بے انصافی کرنے میں بھی نہیں جھجکتے، وہ خواہ کتنے ہی امتحانات کیوں نہ پاس کر لیں خواہ کتنے ہی عالم کیوں نہ بن جائیں، ان کی حقیقت کا پتا اس سے چلتا ہے کہ وہ کن سطحی چیزوں سے شادماں ہوتے ہیں۔

مہاتما بدھ کی مسرت کا دائرہ کس قدر وسیع تھا کہ حکومت کے عیش کی مسرت بھی انھیں نہ روک سکی۔ (مترجمہ: پنڈت وشنی دھر دویا النکار)

# تبصرے

## ہمایوں کا مشاعرہ نمبر

ہمایوں اُردو کا ایک ایسا ماہ نامہ ہے جو اپنے معیار کو قائم رکھتے ہوئے نہ صرف تعلیم یافتہ اصحاب کے ذوقِ ادب کی پیاس بجھا رہا ہے بلکہ عوام میں اُردو کا صحیح شوق بھی پیدا کر رہا ہے۔ اس کا پیشِ نظر شمارہ تمام تر ان منتخب نظموں اور غزلوں سے مزین ہے جو لاہور کے حالیہ عظیم الشان مشاعرہ کے سلسلہ میں لکھی گئی تھیں۔ اور مشاعرہ میں شرکت کرنے والے شعراء کا عکس بھی ہے۔ اس محفل میں ہندوستان کے مشاہیر شاعروں کی ایک کثیر تعداد شریک ہوئی تھی۔

احسان بن دانش، جوش، روش اور ساغر کی نظمیں بہت اچھی رہیں خصوصاً احسان بن دانش کی نظم "پردہ" کو ہم نے بار بار پڑھا اور اس سے بار بار لطف اندوز ہوتے رہے۔

غزلوں کا معیار بھی برا نہیں۔ ہر چند بعض غزلیں اس قابل نہیں تھیں کہ ان کو اس مجموعہ میں جگہ دی جاتی جس غزل پر طلائی تمغہ دیا گیا ہے، ہم سمجھتے ہیں کہ وہ اس کی مستحق نہیں تھی۔ ممکن ہے کہ اس "طرح" پر دوسری غزلیں اس سے بھی گری ہوئی ہوں۔

"ظریف" کی غزل "مزاح" کا کوئی اچھا نمونہ نہیں پیش کرتی لیکن ان کی نظم "قصدِ حیات" کے کیا کہنے، ہر بند دعوتِ تبسم دیتا ہے۔ م

## شاعر

ماہ نامہ شاعر آگرہ سے زیرِ ادارت اعجاز صدیقی کامیابی کے ساتھ نکل رہا ہے۔ اس کی تازہ اشاعت جس پر ہم تبصرہ کر رہے ہیں، سائز کی تبدیلی کے ساتھ زیادہ صوری اور معنوی محاسن لئے ہوئے شائع ہوئی ہے۔ اس شمارہ میں کئی بلند پایہ نظمیں ہیں، جن میں حضرت سیماب اکبرآبادی کی نظم خاص طور پر قابلِ ذکر ہے، اُردو زبان و ادب سے متعلق جو مضامین ہیں وہ قابلِ مطالعہ ہیں۔ آخر میں دو مشاعروں کی غزلوں اور نظموں کا انتخاب شائع کیا گیا ہے۔

شعر و شاعری سے دلچسپی رکھنے والوں کے لئے شاعر کی خریداری ضروری ہے۔ م

## ماہ نامہ شہاب

معاصر شہاب کا موجودہ نمبر ایک نئی خصوصیت کے ساتھ نکلا ہے۔ اس کا ایک حصہ "بزمِ خواتین" کے نام سے صرف انشا پرداز خواتین کے لئے مخصوص کر دیا گیا ہے۔ اور حیدرآباد میں کسی اچھے نسوانی رسالہ کی عدم موجودگی میں یہی بہت غنیمت ہے۔ بہتر ہوتا اگر اس کے ساتھ ہی کچھ صفحات بھی بڑھا دئے جاتے کیوں کہ اس مقصد کے لئے صرف سولہ صفحے کچھ ناکافی معلوم ہوتے ہیں۔

جدید حیدرآباد میں تعلیمِ نسواں کی ترقی نے طبقۂ خواتین میں ایک علمی لہر دوڑا دی ہے خصوصاً جامعۂ عثمانیہ کے باعث اس طبقہ میں بعض اچھے دماغوں کو اپنی صلاحیتوں سے کام لینے کا موقع مل گیا ہے۔ ہمیں توقع ہے کہ ج نقوی صاحبہ کی ادارت میں "بزمِ خواتین" ایک اچھے رسالہ کے اجراء کی ابتدا ثابت ہوگا۔ اور بسمل صاحب کی کوشش اس کو عملی جامہ پہنائے گی۔ م

## طوفان

حکیم انصاری صاحب نے صحافتی دنیا میں جو علمی خدمتیں انجام دی ہیں ان سے اربابِ ملک ناواقف نہیں ہیں "الاعظم" کے بعد جو ایک زمانہ تک دیہاتی عوام میں اُردو کا پرچار کرتا رہا ہے۔ حکیم صاحب نے بمبئی سے ایک اخبار "طوفان" کے نام سے جاری کیا ہے۔ اس میں نہ صرف اچھے مضامین، افسانے اور نظمیں شائع ہوتی ہیں بلکہ دنیا بھر کی خبروں کے خلاصے دلچسپ انداز میں

پیش کئے جاتے ہیں جہاں تک ہم نے اس کی تحریرات پر غور کیا ہے اس نتیجہ پر پہنچتے ہیں کہ "الاعظم" کی طرح "طوفان" کا مقصد بھی دیہاتی زندگی کی اصلاح، دیہات میں رہنے والوں کی نمائندگی اور دیہات میں اُردو کا پرچار ہے اور بلاشبہ اس قصد کو نہایت ہی مستحق اور قابل حوصلہ افزائی سمجھا جائیگا۔

**اسلام اور حق خلع** تالیف ملا عبدالباسط صاحب مددگار معتمد عالمکور دریافی تقطیع صفحات (۰۷) قیمت ساڑھے آٹھ آنے مولف کے پتے سے مل سکتی ہے۔

اس مختصر رسالہ میں لائق مولف نے آیات قرآنی۔ احادیث اور فقہ سے مواد لیا ہے اور اس کی بنیاد پر عورتوں کے حق خلع کی پرزور حمایت کی ہے۔ وہ بیس سال سے اس مسئلہ پر غور کر رہے ہیں۔ اس بیست سالہ دلچسپی نے ان کے دل میں حقوق نسوانی کی حمایت کا غیر معمولی جوش پیدا کر دیا ہے۔ چنانچہ اس جوش حمایت کے آثار اس کتابچہ میں جابجا نمایاں ہیں۔ ان کا موضوع مسئلہ خلع ہے۔ لیکن انھوں نے نہ صرف اسلامی شریعت میں عورت کی حیثیت پر بحث کی ہے بلکہ شرع اسلامی کے شارح سے بڑھ کر تحریک نسوانیت کی وکالت بڑے شد و مد سے فرمائی ہے۔ اسلامی قانون میں زن و شوہر کے حقوق ایک مکمل توازن کے ساتھ مقرر کئے گئے ہیں۔ اس کی اصل وجہ یہ ہے کہ اس قانون کے وضع کرنے میں باپ، بھائی اور شوہر کے خیالات و جذبات کو مطلق دخل نہیں بلکہ ان حیثیتوں سے بالاتر رہ کر اس کی تکمیل و ترتیب عمل میں آئی ہے۔ ملا صاحب نے باپ اور بھائی کی حیثیت سے اس کی تعبیر کرنے کی کوشش کی ہے اور اہل علم کو دعوت دی ہے کہ وہ شوہرانہ حیثیت کو چھوڑ کر پدرانہ و برادرانہ حیثیت سے اس پر نگاہ ڈالیں

سوال یہ ہے کہ جب قانون کا تعلق زن اور شوہر دونوں کے ساتھ برابر کا ہے تو شوہرانہ حیثیت سے قطع نظر کرنا اور صرف بیوی کے باپ اور بھائی کی حیثیت ہی سے قانون پر نگاہ ڈالنا کہاں تک جائز ہے۔ ہمارا خیال ہے کہ اس جانب دارانہ تعبیر سے اسلامی قانون کا اصلی اور صحیح توازن برقرار نہیں رہ سکتا۔

قانون کی تعبیر میں اگر حیثیتوں کا لحاظ کیا جائے تو گوناگوں پیچیدگیاں پیدا ہو جاتی ہیں۔ جو تعبیر بیوی اور اس کے باپ بھائی کی حیثیت سے کی جائے گی وہ اس تعبیر سے مختلف ہوگی جو شوہر اور اس کے باپ بھائی کی حیثیت سے کی جائے گی۔ اس قسم کی تعبیروں سے وہ ازدواجی مسائل اسلامی اصول قانون کے مسئلہ کے مطابق حل نہ ہو سکیں گے جن سے اس وقت مسلمان دوچار ہیں فقط

شیخ چاند (مرحوم) ام اے۔ ال ال بی ریسرچ اسکالر

**حکیم دکن** (اشاعت خاص) چندہ سالانہ ڈھائی روپیہ قیمت اشاعت خاص (۸) ملنے کا پتہ یونانی طبی بورڈ حیدرآباد دکن۔ "حکیم دکن" حیدرآباد دکن کے چند لائق حکیموں کی ادارت میں شایع ہو کر حکیموں اور طب کی مخلصانہ خدمت کر رہا ہے۔ اس میں طب یونانی سے متعلق مفید مضامین شایع ہوتے ہیں، جن کا مطالعہ استقرار صحت کے لئے بہت کارآمد ہوتا ہے۔ اس ماہنامہ کی دوسری جلد کا پہلا نمبر "قوت مردانہ" کے لئے مخصوص کر دیا گیا ہے اور اس سے متعلق بڑی اچھی معلومات پیش کی گئی ہیں۔ اس اشاعت خاص کی ایک قابل لحاظ خصوصیت یہ ہے کہ اس کے مضامین عام فہم اور سلیس ہیں اور ہم بھی جو طب سے دور کا تعلق نہیں رکھتے، اس کے مضامین سے لطف اندوز ہوئے بغیر نہ رہ سکے۔ البتہ معیار کے متعلق کوئی طبیب ہی بہتر رائے دے سکتا ہے۔

موجودہ زمانہ میں ہماری نوجوان نسل کمزور سے کمزور ہوتی جارہی ہے۔ اس کی وجہ بیان کرنے کے لئے ہم "چند خیالات" کی پردہ داری کرنا نہیں چاہتے۔ ممکن ہے جوانی کا جوش غلط کاری کا باعث ہوتا ہو لیکن یہ امر واقعہ ہے کہ جسمانی تربیت سے لاپروائی اور دماغی کاموں میں غیر معمولی انہماک نے

ہم سے وہ تنومندی چھین لی ہے۔ جو جسم اور دماغ میں قوت اور توازن کا باعث ہوا کرتی ہے۔

ہم اپنی نوجوان نسل سے سفارش کرتے ہیں کہ وہ "حکیم دکن" کے اس خاص شمارہ کو ضرور دیکھے، اس لئے کہ اس "حدیث دیگراں میں سر دلبراں" کے بہت سے نقوش پوشیدہ ہیں۔ اور اُن سے بہت کچھ حاصل کیا جاسکتا ہے۔ م۔

## ختم نبوت اور قادیانیت

از علامہ اقبال۔ ترجمہ میر حسن الدین بی اے ال ال بی۔ ناشر تصدق حسین تاج قیمت ۱ر ملنے کا پتہ احمدیہ پریس چار مینار حیدرآباد دکن یا تاج کمپنی لمیٹڈ۔

"ماڈرن ریویو" کلکتہ میں پنڈت جواہر لعل نہرو کے تین مضامین شایع ہوئے تھے، جن کی اشاعت کے بعد اکثر مذہبی اور سیاسی مسلک رکھنے والے مسلمانوں نے علامہ اقبال سے خواہش کی کہ وہ احمدیوں کے بارے میں مسلمانان ہند کے طرز عمل کی مزید توضیح کریں اور بعضوں نے استفسار کیا کہ وہ احمدیت میں کس مسئلہ کو تنقیح طلب سمجھتے ہیں؟ - اس عالمانہ مقالہ میں ڈاکٹر اقبال نے ان مطالبات کو پورا کیا ہے جن کو وہ جائز بھی سمجھتے ہیں اور ان سوالات کے جوابات دئے ہیں جو پنڈت نہرو نے اٹھائے تھے۔ علامہ اقبال نے بڑے سلجھے ہوئے اسلوب میں فلسفیانہ نقطۂ نظر سے واضح کیا ہے کہ "ختم نبوت" دراصل اسلامی تعلیمات اور ترقی کا آخری زینہ ہے۔ اسلام جدید تفکر اور تجربے کی روشنی میں قدم رکھ چکا ہے اور کوئی ولی یا پیغمبر اس کو قرون وسطی کے تصوف کی تاریکی کی طرف واپس نہیں لیجا سکتا۔ اپنے مقالہ کے دوسرے حصہ میں علامہ نے پنڈت نہرو کے ان غلط تصورات کو دور کیا ہے جو اسلام سے متعلق قائم کئے گئے تھے۔ مولوی میر حسن الدین صاحب بی اے، ال ال بی نے اس مقالہ کا بہت شگفتہ ترجمہ کیا ہے اور اس طرح اس کو اردو دانوں کے لئے کارآمد بنا دیا

تصدق حسین صاحب تاج قابل شکریہ ہیں کہ وہ چھوٹی چھوٹی اہم اور دلچسپ اردو کتابیں شایع کرکے مطالعہ کا ذوق پیدا کررہے ہیں۔ انہوں نے میر حسن الدین صاحب کے اس ترجمہ کو کتابی صورت میں شائع کرکے اردو کی خدمت کی ہے۔ علامہ اقبال کا مقالہ جس قدر بلند پایہ ہے، میر حسن الدین صاحب کا ترجمہ بھی اسی قدر دلکش ہے۔ ہمیں امید ہے کہ وہ حضرات جو اسلامی تصور کا سیاسی اور مذہبی نقطہ نظر سے صحیح مطالعہ کرنا چاہتے ہوں۔ اس کتاب کو ضرور پڑھیں۔ (م)

## تین افسانے

تصدق حسین صاحب تاج نے سر شیخ عبدالقادر کے ان تین افسانوں کو کتابی صورت میں شایع کیا ہے جو انھوں نے اروپائی زبانوں سے ترجمہ کئے ہیں۔ سر شیخ عبدالقادر نے ان افسانوں کا ترجمہ کرکے اردو کے افسانوی ادب میں اضافہ کیا ہے۔ افسانے بجائے خود دلچسپ ہیں اور ان کا ترجمہ بھی بُرا نہیں۔ سر شیخ عبدالقادر نے اردو زبان و ادب کی خدمت کو اپنی زندگی کا نصب العین بنالیا ہے، اور وہ عمر سے اس نصب العینی خدمت میں مصروف عمل ہیں۔ اردو زبان و ادب پر ان کے عالمانہ مقالے علمی دنیا میں ایک خاص وزن رکھتے ہیں۔ ان کے یہ افسانے بھی اس لحاظ سے قابل قدر ہیں۔ پہلا افسانہ "تاجدار بیوی کا تاجدار شوہر" ہے۔ دوسرا "وطن آخر وطن ہے" اور تیسرا "دولت کی توسیع"۔ ان تینوں افسانوں میں ایک خاص نقطۂ نظر اور ایک خاص ذہنی تخیل پیش کیا گیا ہے جن سے افسانہ نگاروں کی وسعت نظر اور بلندیٔ تخیل کا پتہ چلتا ہے۔ ہم نے ان افسانوں کو دلچسپی کے ساتھ پڑھا اور دوسروں سے بھی یہی توقع رکھتے ہیں۔ (م)

## پرانی اور نئی تعلیم

از محمد شمس الدین صدیقی صاحب منصف وظیفہ یاب۔

مولوی شمس الدین صاحب صدیقی حیدرآباد کے قدیم انشاپردازوں میں سے ہیں۔ اور خاص بات یہ ہے کہ انھوں نے اپنے قدیم ذوق تحریر کو جاری رکھا ہے اور اپنی وسیع معلومات اور پختہ خیالات سے دوسروں کو بھی ایک عرصۂ دراز سے مستفید کررہے ہیں ادھر کچھ عرصہ سے ملک۔ کی نوجوان نسلوں کو فیض یاب کرنے میں منہمک ہیں۔ ان کے خلوص کی ایک بڑی دلیل یہ ہے کہ ان کی تحریریں

تلخی بھی پیدا ہوگئی ہے وہ نئی نسلوں کو سخت اور بے لاگ باتیں سنانا چاہتے ہیں اور یہی وجہ ہے کہ ان کے اسلوب میں بعض جگہ واعظانہ انداز بھی پیدا ہوجاتا ہے جس سے نوجوان بہت گھبراتے ہیں۔

زیر نظر کتاب مصنف کے ۱۲ مضمونوں پر مشتمل ہے جن میں سے اکثر مختلف مقامی اخباروں میں شائع ہوکر پسند کئے جاچکے ہیں۔ ہماری رائے میں مولوی شمس الدین صاحب کی یہ خدمات اس لئے بہت زیادہ قابل قدر ہیں کہ ان میں بعض ایسے دلچسپ تاریخی واقعات بھی جگہ جگہ قلمبند کر دیئے گئے ہیں جن سے آئندہ حیدرآباد کی معاشرت اور دکن کے تمدن کی تاریخ لکھنے والے کو مفید مواد دستیاب ہوگا۔(ق)

**کلام اعجاز** یہ مولوی محمد یعقوب خان صاحب اعجاز وکیل ہائیکورٹ کی غزلوں کا مجموعہ ہے۔ اعجاز صاحب گلدستہ نعت او رعمدۃ النصائح وغیرہ کے مصنف اور بیدر کے رہنے والے ہیں ادب کا اچھا ذوق رکھتے ہیں اور پختہ مشق شاعر ہیں لیکن بہتر ہوتا کہ وہ صرف غزلوں کا مجموعہ شائع کرنے کی بجگہ اپنے کلام سے جملہ اصناف سخن کے منتخب نمونے پیش کرتے۔ (ق)

**فہرس** کتب خانہ سٹی کالج کی اردو فارسی اور عربی کتابوں کی مکمل فہرست مرتبہ مولوی غلام رسول صاحب۔

مولوی غلام رسول صاحب کو اردو و ہندی ادبیات کا خاص ذوق ہے چنانچہ انھوں نے ہندی رسالوں سے جو فسانے ترجمہ کر کے شائع کئے ہیں۔ ان سے ظاہر ہوتا ہے کہ ان کو دونوں زبانوں پر قدرت حاصل ہے ان کا مطالعہ نہایت وسیع ہے اور بڑی خوشی کی بات ہے کہ مولوی سید محمد اعظم صاحب کی مردم شناس نظر نے اس خداداد قابلیت کو ایک بڑے اچھے مصرف کے لئے منتخب کرلیا۔

حیدرآباد کے کسی مدرسہ فوقانیہ کے کتب خانہ میں نہ اتنی بلند پایہ اور معیاری کتابیں جمع ہیں اور نہ ان کو اس خوش سلیقگی اور قاعدہ کے ساتھ مرتب کر کے ان کی فہرست شائع کی گئی ہے زیر نظر فہرس کے مطالعہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ سٹی کالج کے طلبہ کی سہولتوں کی خاطر اس کے صدر اور اساتذہ کس توجہ، انہماک اور سلیقہ کے ساتھ کام کرتے ہیں۔ اس کی ترتیب کے متعلق مرتب نے لکھا ہے کہ "علم کتاب داری پر یورپ کی ترقی یافتہ زبانوں میں مستقل لٹریچر موجود ہے۔ اس کے علاوہ رسالے اور مطبوعات بھی آئے دن شائع ہوتی رہتی ہیں۔ یورپ اور امریکہ میں کتابوں کی تقسیم کے بہت سے طریقے رائج ہیں جن میں ڈیوی ڈسمل کلاسیفکشن کیٹر کلاسیفکشن اور کانگرس کلاسیفکشن زیادہ مشہور ہیں جامعہ مدراس کے مہتمم کتب خانہ ایس۔ آر۔ رنگناتن۔ ام۔ اے ایل ٹی ایف۔ ال۔ اے کچھ عرصہ کے لئے سرکاری طور پر کتب خانوں کے معائنہ اور ان کی تنظیم کے معائنہ کے لئے یورپ بھیجے گئے تھے انھوں نے خاصکر برطانیہ عظمی کے مشہور کتب خانہ برٹش میوزیم کے علم کتاب اور تنظیم کتب خانہ کا گہرا مطالعہ کیا۔ اور مروجہ طریقوں کا موازنہ و مقابلہ کرنے کے بعد کتابوں کی تقسیم کا ایک جدید طریقہ تجویز کیا جو کولن کلاسیفکشن یا کولن تقسیم کہلاتا ہے۔" اس تقسیم کی خصوصیات اور قواعد بیان کرنے کے بعد لائق مرتب نے اردو زبان میں جدید اصولی طریقہ پر فہرست کتب شائع کرنے کی طرف توجہ دلائی ہے۔ اور اپنے درس گاہ کے صدر مولوی سید محمد اعظم صاحب کا شکریہ ادا کیا ہے کہ انہوں نے اس کام کی طرف خاص توجہ مبذول کی یہ فہرست واقعی اپنی نوعیت کی پہلی کوشش ہے اور ہم ارباب سٹی کالج کو اس کی تدوین و تکمیل پر مبارکباد دیتے ہیں اور دوسرے مدارس کو بھی متوجہ کرتے ہیں کہ وہ بھی اسی طرح کی فہرستیں شائع کر کے اپنے طلبہ میں اردو کے مطالعہ کا ذوق پیدا کریں۔

(ق)

RECORD FOR QUALITY & REILIABILITY



RECTANGULAR



CURVED



MINIATURE



MINIATURE



MINIATURE

ہائی گریڈ لیور مومنٹ

پندرہ اعلیٰ قسم کے لعل سے مرصع

تین سال کی گیارنٹی

# جلال اینڈ سنس

عابد روڈ حیدرآباد دکن

ماہرین فن

ہیڈ آفس مدراس

(وابستہ کمپنی)

# سب رس کے قلمی معاونین اور خریدار اصحاب سے

۱ ۔ بلدہ کے بعض خریدار اصحاب کے پتے غلط معلوم ہوتے ہیں یا واضح نہیں ہیں جس کی وجہ سے تقسیم کنندوں کو دقت ہو رہی ہے ۔ اور یا تو بعض پرچے نہیں پہنچ رہے ہیں یا دیر میں پہنچ رہے ہیں ۔ جن اصحاب کو ایک ہفتہ کے اندر پرچے نہ مل رہے ہوں وہ اپنے ٹھیک پتے اور نمبر مکان وغیرہ سے مطلع فرمائیں ۔

۲ ۔ بعض اصحاب نے دفاتر یا مدارس کے پتے دئے ہیں ۔ اگر انگریزی مہینے کی ابتدائی تاریخوں میں چھٹیاں ہوں تو سب رس اُن کو وقت پر نہیں پہنچ سکتا ایسے اصحاب اگر مکان کے پتے روانہ کر سکیں تو دفتر کو سہولت ہوگی ۔

۳ ۔ بلدہ کے بعض اصحاب بار بار پتہ تبدیل کرنے کی اطلاع دیتے ہیں یا اضلاع کے اصحاب عارضی طور پر بلدہ آکر اپنے پرچے طلب کرتے ہیں ایسی صورتوں میں اکثر پرچے وقت پر نہیں پہنچ سکتے ۔ اگر دو مہینے سے زیادہ قیام کرنا نہ ہو تو قدیم پتہ ہی سے منگوالیں ۔ اور پتہ نمانہ کو اپنے پتہ کی تبدیلی سے مطلع کر دیں تو رسالہ وقت پر مل جائے گا ۔

۴ ۔ خریدار اور مضمون نگار اصحاب کے اتنے استفساری خطوط آتے ہیں کہ ادارہ ان کا فوری جواب بعض دفعہ نہیں دے سکتا ۔ یہ امر واضح رہے کہ جن خطوط میں جواب کے لئے اسٹامپس روانہ نہیں کئے جاتے ان کے جواب کی توقع نہ رکھنی چاہئیے ۔ مراسلت میں نمبر خریداری کا حوالہ بھی ضروری ہے ۔

۵ ۔ بعض اصحاب اپنے مضمون یا نظمیں روانہ کرتے وقت اس امر کا خیال نہیں کرتے کہ ہر مضمون یا نظم کے نیچے نام اور پتہ کا اندراج ضروری ہے کیونکہ اکثر دیکھا جاتا ہے کہ صرف خط کے نیچے دستخط کر دئے جاتے ہیں جو بعض اوقات واضح نہیں ہوتے اور خط کے ساتھ دوسرے کاغذات پر جو مضامین یا نظمیں ہوتی ہیں ان کے ختم پر نام لکھنا بھول جاتے ہیں ۔ بچوں کے بعض مضامین اور خط بغیر نام کے بھی وصول ہوتے ہیں ۔

# سب رس کی جلد

سب رس کے سال بھر کے بارہ پرچوں کے لئے ایک جدید قسم کا "فائیل کور" بطور جلد کے تیار کیا گیا ہے جس کے پشتہ پر سنہری حروف میں "سب رس" منقش ہے ۔ اور جس میں نہایت سہولت کے ساتھ ہر ماہ پرچہ لگایا یا نکالا جا سکتا ہے ۔ یہ ایک بالکل جدید چیز ہے اور یورپی طرز پر بنوائی گئی ہے ۔ اس میں رکھنے سے پرچے خراب نہیں ہوتے اور نہ سب رس کے رنگین سرورقوں کو نقصان پہنچتا ہے ۔ جو اصحاب سال بھر کے سب رس کے بارہ پرچوں کو ایک جگہ کر کے جلد بنوانا چاہتے ہوں وہ ابھی سے یہ فائیل کور خرید لیں تو ان کے رسالے محفوظ رہیں گے اور اس نفیس و خوشنما فل کیلیکو کی جلد سے ان کی میزوں اور الماریوں کی آرائش و زیبائش میں بھی اضافہ ہوگا ۔ اس کی قیمت باوجود اتنی خوبیوں کے صرف (عمہ) ہے ۔ سب رس کے ایجنٹوں سے یا راست دفتر سے حاصل کی جا سکتی ہے ۔

خواجہ حمید الدین شاہد ۔ مہتمم سب رس

# نذرِ ولی

## ادارۂ ادبیاتِ اُردو کا نیا کارنامہ

ادارۂ ادبیاتِ اُردو اصل میں جامعہ عثمانیہ کے فیض یافتہ نوجوانوں کی تصنیفات و تالیفات کی اشاعت کے لئے قائم کیا گیا تھا اور خدا کے فضل سے اس اثنا میں اس نے اتنی کامیابی حاصل کی کہ اس کے اغراض و مقاصد میں توسیع عمل میں آئی۔ اور وہ اب حیدرآباد کا واحد علمی و ادبی ادارہ بن گیا ہے جو اپنے مطبوعات کے ذریعہ سے اُردو زبان اور ادب کی اہم خدمت انجام دے رہا ہے۔ نوجوانوں کے دلوں میں اُردو کی خدمت کا ولولہ پیدا کرنا اور اہلِ ملک کو اُردو ادب کے مطالعہ کی طرف راغب کرنے میں اس نے غیر معمولی کام کیا۔

اس وقت تک اس ادارہ نے جامعہ عثمانیہ کے پچاسوں طلبہ کے مضامین کے مجموعے اور دیگر کتب شائع کی ہیں۔ اب اس نے اسی جامعہ کی ایم۔اے۔ کی طالبات کے مضامین کا یہ نفیس مجموعہ پیش کیا ہے جو اُردو زبان میں اپنی قسم کی پہلی کوشش ہے۔

اس میں دکن کی مایہ ناز خواتین انشا پرداز محترمہ جہاں بانو بیگم صاحبہ بی۔اے۔ محترمہ لطیف النسا بیگم صاحبہ بی۔اے۔ محترمہ نعیم النسا بیگم صاحبہ بی۔اے۔ اور محترمہ نجم النسا بیگم صاحبہ بی۔اے۔ کے دلچسپ مضامین شامل ہیں جو بابائے ریختہ حضرت ولی اورنگ آبادی کے حالاتِ زندگی اور خصوصیاتِ کلام پر نہایت دلچسپ اسلوب میں اور جدید ترین نقطۂ نگاہ سے لکھے گئے ہیں۔ مجموعہ کے متعلق ڈاکٹر زور کی یہ رائے ہے کہ

> ولی کی شاعری کا ایسا تفصیلی تجزیہ اب تک نہیں کیا گیا تھا اس کتاب کے مطالعہ سے واضح ہو جائے گا کہ ولی واقعی استاد الاساتذہ اور آدمِ اُردو تھے۔ ان مضامین میں ولی کی معلومات، اُن کے تخیل، ان کے فنِ شعر، اور ذوقِ عرفان کے علاوہ اُن کے اسلوبِ زبان، اور انتخابِ الفاظ کے متعلق بھی نہایت مفید اور دلچسپ بحثیں کی گئی ہیں۔ اُردو ادب اور شاعری کا ذوق رکھنے والے اصحاب ان کے مطالعہ سے ضرور بہرہ مند ہوں گے۔

اس کتاب کی کتابت و طباعت اور جلد بندی ایسی ہی نفیس ہے جیسی کہ صنفِ نازک کی ایک نفیس ترین کتاب کے لئے ہونی چاہیئے۔ نذرِ ولی، اقبال اور جوش کے کلام کے مجموعوں کی سائز پر نہایت دیدہ زیب جلد کے ساتھ شائع کی گئی ہے جس پر دو جگہ خوبصورت خطِ کوفی میں نام کے سنہری ٹھپے ہیں۔ تعدادِ صفحات ۲۵۰۔ قیمت مجلد ؏ ۸/

دفتر سب رس یا ہر کتب فروش سے مل سکتی ہے۔

خواجہ حمید الدین مہتمم ادارہ

# محض خریداران سب رس کے لئے

## صرف تین ماہ تک اُردو کی مشہور و معروف کتابیں رعایتی قیمتوں پر

صرف سب رس کے خریداروں کو حسب ذیل بیش مشہور و معروف اردو کتابیں ۳۰ جون ۱۹۳۸ء تک ادارہ کی طرف سے رعایتی قیمت سے پیش کی جائیں گی۔

قیمتوں میں قابل لحاظ تخفیف کرانے کا واحد مقصد یہی ہے کہ ادارہ سب رس چاہتا ہے کہ

(۱) سب رس پڑھنے والوں کے لئے وسعت مطالعہ کا زرین موقع حاصل ہو۔

(۲) بہترین اُردو کتابوں تک شائقین کی سہولت سے رسائی ہو سکے۔

(۳) کم صرفہ سے وہ اپنے گھر میں ایک چھوٹا سا دلچسپ کتب خانہ جمع کر سکیں۔

رعایتی قیمتوں اور بازار کی رائج قیمتوں کا مقابلہ کر لینے سے سب رس کی اس مفید تجویز اور ایثار کی اہمیت واضح ہو جائے گی۔

ہر فرمایش کے ساتھ سب رس کے خریداری نمبر کا حوالہ دینا ضروری ہے۔ ورنہ تعمیل نہیں کی جائے گی۔

اگر دس روپیہ سے زیادہ کی کتابیں منگوائی جائیں تو محصول ڈاک دفتر سب رس ہی ادا کرے گا۔

**نوٹ**۔ اگر اس رعایت سے فائدہ اٹھایا گیا تو ادارہ کوشش کرے گا کہ اُردو کی دیگر مفید اور اہم کتابیں بھی اسی طرح رعایتی قیمتوں پر اپنے خریداروں کے لئے فراہم کر سکے۔

| | | | بازار کی قیمت | رعایتی قیمت |
|---|---|---|---|---|
| ۱۔ اردو شہ پارے | ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور | وہ معرکۃ الآرا کتاب جو یورپ میں دو سال کی تحقیق و تفتیش کے بعد لکھی گئی۔ سب رس کی مانند کے بارہ منتخبات بارہ تصاویر مجلد | لہر | للعہ |
| ۲۔ اردو ادب بیسویں صدی میں | مولوی علی حسنین صاحب زیبا ام اے ریسرچ اسکالر | عہد حاضر کے اردو ادب کا پر لطف تبصرہ جس پر مصنف کو ام اے کی ڈگری حاصل ہوئی | ۱۲ر | ۸ر |
| ۳۔ جدید اردو شاعری | پروفیسر عبدالقادر صاحب سروری | حالی سے لیکر موجودہ عہد تک اردو شاعری کے مختلف دبستانوں کی مستند اور مقبول تصویر تاریخ | عہار | عال |
| ۴۔ یورپ میں دکنی مخطوطات | مولوی نصیر الدین ہاشمی صاحب منشی فاضل | یورپ کے کتب خانوں کی دکنی قلمی کتابوں کا تفصیلی تذکرہ۔ سات سو سے زیادہ صفحات | للعہ | سے |
| ۵۔ اردو کے اسالیب بیان | ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور | اردو نثر نگاری کی تاریخ۔ انشا پردازوں کی نثر کے اسلوب و خصوصیات پر تبصرہ۔ مستقبل کے متعلق مشورے | عہر | ۱۲ر |
| ۶۔ یادگار ولی | مولوی سید محمد صاحب ام اے | اردو شاعری کے ابو الآبا حضرت ولی اورنگ آبادی کے دو صد سالہ جشن یادگار کا باتصویر دلچسپ مرقع | عال | عہ۸ر |
| ۷۔ ارمغان عزیز | نواب عزیز یار جنگ بہادر | حیدرآباد دکن کے مشہور استاد اور باکمال شاعر کے بلند پایہ کلام کا مجلد باتصویر اور دیدہ زیب مجموعہ | عال | عہ۸ر |
| ۸۔ مرقع سخن جلد دوم | مرتبہ ڈاکٹر زور | حیدرآباد کے پچاس شعرائے دور آصفیہ کا باتصویر تذکرہ۔ چار سو صفحات اور پچاس تصاویر مجلد | عمہ | عہ |
| ۹۔ سراج سخن | پروفیسر عبدالقادر صاحب سروری | شاہ سراج اورنگ آبادی کے کلام کا نہایت مستند انتخاب جس کے ساتھ حضرت سراج کی تحریر کا عکس بھی ہے | ۱۲ر | ۸ر |
| ۱۰۔ خواتین عہد عثمانی | مولوی نصیر الدین صاحب ہاشمی | خواتین دکن کی پچھلی دس سالہ ترقی کا مرقع۔ بقول مدیر معارف اپنے موضوع کے لحاظ سے اچھوتا | عہ۸ر | عمہ |
| ۱۱۔ مشاہیر قندھار دکن | محمد اکبر الدین صاحب صدیقی | دکن کے مشہور مردم خیز خطہ قندھار شریف کے اولیا علما و مشائخین اور شعرا و مصنفین کا مکمل تذکرہ | عمہ | ۸ر |

| کتاب | مصنف | کیفیت | بازار کی قیمت | رعایتی قیمت |
|---|---|---|---|---|
| ۱۲۔ عہدِ ابراہیم عادل شاہ کی لسانیات | مولوی علی محسن صاحب ایم اے | بیجاپور کی تاریخ کے ایک اہم دور کے متعلق نہایت دلچسپ اور مفید تحقیقی مقالہ جس پر مصنف کو ایم اے کی ڈگری ملی | عہ | عہ |
| ۱۳۔ فنِ انشاپردازی | ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زورؔ | مضمون نگاری اور انشاپردازی کے راز اور فنِ تحریر میں کامیابی کے عملی طریقے اور ترقی کے وسائل | عہر | ۱۲ر |
| ۱۴۔ بادۂ سخن | ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زورؔ | دکن کے مشہور شاعر ڈاکٹر احمد حسین مائل کے حالات زندگی اور انتخاب کلام معہ تصویر شاعر | ۱۲ر | ۸ر |
| ۱۵۔ مثنویات میرؔ | مولوی سید محمد صاحب ایم اے | اردو شاعروں کے سرتاج میر تقی میرؔ کی مثنویاں جو کئی قلمی نسخوں کے مقابلے کے بعد حاشیہ و مقدمہ کے ساتھ شائع کی گئیں | عار | عہر |
| ۱۶۔ تنقیدی مقالات | ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زورؔ | اردو اور فارسی کے بہترین مصنفوں اور شاعروں کے کارناموں پر اعلیٰ پایہ کی تنقیدیں (۱۹ مقالات) مجلد | عہر | عار |
| ۱۷۔ کیفِ سخن | ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زورؔ | دکن کے مشہور شاعر سید رضی الدین حسن کیفیؔ مرحوم کے حالاتِ زندگی اور انتخاب کلام معہ تصویر شاعر | ۱۲ر | ۸ر |
| ۱۸۔ حضرت امجدؔ کی شاعری | مولوی نصیر الدین صاحب ہاشمی | عہدِ حاضر کے سب سے بڑے اہل دل شاعر حضرت امجدؔ کے کلام پر تبصرہ اور نمونہ | ۱۲ر | ۸ر |
| ۱۹۔ متاعِ سخن | ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زورؔ | نواب عزیز یار جنگ بہادر عزیزؔ کے چار دیوانوں کا دلچسپ انتخاب معہ حالات و تصویر شاعر | ۱۲ر | ۸ر |
| ۲۰۔ فیضِ سخن | ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زورؔ | استاد الاساتذہ حضرت میر شمس الدین محمد فیضؔ کے حالاتِ زندگی اور نمونۂ کلام معہ تصویر | ۱۲ر | ۸ر |

جملہ ۱۲ر ۳۸ — ۴ر ۲۷

**نوٹ** بازار کی قیمتوں اور سب رس کی رعایتی قیمتوں کے مقابلے سے معلوم ہوگا کہ سب رس کے خریداروں کے لئے کتنی زیادہ سہولت بہم پہونچائی جارہی ہے یعنی بیس کتابوں کی خریدی پر سب رس کے خریدار کا بیک وقت گیارہ روپئے آٹھ آنے کا فائدہ ہوتا ہے۔ یقین ہے کہ اہل ذوق اصحاب اس زرین موقع کو ہاتھ سے جانے نہ دیں گے کیونکہ دفتر سب رس نے محض علم و ادب کی خدمت کی خاطر ان کتابوں کے مصنفین و مولفین سے قیمت کی یہ رعایت صرف تین ماہ کے لئے حاصل کی ہے۔

**خواجہ حمید الدین شاہد مہتمم سب رس**

# گولکنڈہ کے افسانے

دکن کی عظیم الشان قطب شاہی سلطنت کی شہرۂ آفاق ثروت، تہذیب، معاشرت، اور اصلی زندگی معلوم کرنا ہو تو ڈاکٹر زورؔ کے یہ عجیب و غریب افسانے ضرور پڑھئے۔ ان میں بقول مولانا عبدالحق بی اے معتمد انجمن سکرٹری اردو "تاریخ اور افسانے اور واقعات اور تخیل کو اس خوبی سے سمویا ہے کہ قطب شاہی دور کی تصویر نظروں کے سامنے پھر جاتی ہے۔"

تاریخی معلومات کے علاوہ جو اصحاب جدید اردو نثر اور افسانوں کے پاکیزہ اسلوب سے لطف اندوز ہونا چاہتے ہیں۔ ان کے لئے بھی "سیرِ گولکنڈہ" اور "گولکنڈے کے ہیرے" ایک نعمت غیر مترقبہ ہیں۔

گولکنڈہ کی کوئی سیر و تفریح ان کتابوں کے مطالعہ کے بغیر ممکن نہیں ہوسکتی۔ جو گولکنڈہ دیکھ چکے ہیں وہ جب یہ افسانے پڑھتے ہیں تو محسوس کرنے لگتے ہیں کہ ہم نے کچھ نہیں دیکھا، اور جنہوں نے کبھی گولکنڈے کی سیر نہیں کی ان کے دل میں ان کو پڑھنے کے بعد گولکنڈہ کی سیر کی امنگیں موجزن ہو جاتی ہیں۔

دونوں کتابیں باتصویر ہیں۔ — سیرِ گولکنڈہ صفحات ۱۹۰ تصاویر ۱۲ اور قیمت صرف ۱۵ر

گولکنڈے کے ہیرے مجلد " ۱۳۶ " ۸ " " ۱۲ر

ہر کتب فروش اور خلیس کر دفتر سب رس یا مکتبہ ابراہیمیہ سے طلب کیجئے۔

# ادارۂ ادبیات اُردو کی مطبوعات

۱۔ **مُرقع سخن** (جلد اول) حیدرآباد کے پچیس شعرائے دورِ آصفیہ کا باتصویر تذکرہ۔ چار سو سے زیادہ صفحات، پچاس سے زیادہ تصاویر۔ مجلد قیمت (عمہ) اس بیش قیمت کتاب کے اب صرف چند نسخے باقی رہ گئے ہیں۔

۲۔ **مُرقع سخن** (جلد دوم) حیدرآباد کے دیگر پچاس شعرائے دورِ آصفیہ کا باتصویر تذکرہ چار سو سے زیادہ صفحات پچاس سے زیادہ تصاویر قیمت مجلد (عمہ) اس میں سلاطین خانوادۂ آصفی و امرائے کبار کا ذکر بھی درج ہیں جن کی شاعری علم دوستی قابل ذکر ہے۔

۳۔ **سراج سخن** حضرت شاہ سراج الدین سراج اورنگ آبادی کے حالات زندگی، کلام پر تبصرہ، اور جملہ اصناف سخن کا بہترین انتخاب از پروفیسر عبدالقادر سروری ایم اے، ال ال بی صفحے (۱۵۲) قیمت (۱۲/) مع تصویر مزار سراج

۴۔ **ایمان سخن** استاد الشعراء شیر محمد خان ایمان حیدرآبادی کے حالات زندگی، کلام پر تبصرہ، اور جملہ اصناف سخن کا بہترین انتخاب از مولوی سید محمد صاحب لکچرار اردو صفحے (۱۲۰) قیمت (۱۲/) ایمان عہد آصفجاہ ثانی کے ملک الشعرائے دکن تھے۔

۵۔ **فیض سخن** استاد کل حضرت میر شمس الدین محمد فیض علیہ الرحمۃ کے حالات زندگی، کلام پر تبصرہ اور جملہ اصناف سخن کا بہترین انتخاب، از ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زورؔ ایم اے۔ پی ایچ ڈی صفحے (۱۴۴) قیمت (۱۲/) مع تصویر درگاہ فیض

۶۔ **بادۂ سخن** ڈاکٹر احمد حسین مائل کے حالات زندگی، کلام پر تبصرہ، اور جملہ اصناف سخن کا بہترین انتخاب، از ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زورؔ ایم اے پی ایچ ڈی۔ صفحے (۱۲۸) قیمت (۱۲/) مع تصویر شاعر۔

۷۔ **کیف سخن** سید رضی الدین حسن کیفی کے حالات زندگی، کلام پر تبصرہ، اور جملہ اصناف سخن کا انتخاب، از ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زورؔ ایم اے۔ پی ایچ ڈی۔ صفحے ۱۲۲ قیمت (۱۲/)

۸۔ **متاع سخن** نواب عزیز یار جنگ بہادر عزیزؔ کے حالات زندگی، کلام پر تبصرہ اور جملہ اصناف سخن کا بہترین انتخاب، از ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زورؔ ایم اے۔ پی ایچ ڈی صفحے (۱۲۵) قیمت (۱۲/) مع تصویر شاعر۔

۹۔ **ورڈزورتھ اور اس کی شاعری** انگلستان کے مشہور شاعر کے حالات زندگی اور نمونہ کلام جس نے اُردو کی فطری شاعری کو خاص طور پر متاثر کیا۔ از مولوی میر حسن صاحب ایم اے۔ صفحے (۱۸۴) قیمت (عہ) مع تصویر شاعر۔

۱۰۔ **ٹیگور اور اس کی شاعری** ہندوستان کے مشہور شاعر اعظم کے حالات زندگی و تصنیفات پر تبصرہ از مولوی مخدوم محی الدین صاحب ایم اے صفحات (۱۲۸) قیمت (۱۲/)

۱۱۔ **ہوش کے ناخن** حیدرآباد کی سماجی زندگی کا ایک مرقع جو ڈرامہ کی شکل میں پیش کیا گیا ہے از مولوی میر حسن و مخدوم محی الدین صاحبان ایم اے۔ صفحات (۹۲) قیمت (۱۲/)

۱۲۔ **یوسف ہندی قید فرنگ میں** مرزا غالب مرحوم کے واقعہ قید کا مستند تذکرہ از مولوی محسن بن شبیر صاحب بی اے ال ال بی صفحہ قیمت (۸/)

۱۳۔ **نذر ولی**۔ بابائے ریختہ حضرت ولی اورنگ آبادی کی خدمت میں طالبات جامعہ عثمانیہ کی نذر عقیدت صفحات (۵۰) قیمت مجلد (عالی ۸/)

المشتہر خواجہ حمید الدین مہتمم ادارۂ ادبیات اُردو

# ادارۂ ادبیات اردو کی زیر طبع کتابیں

۱ ۔ گنج سخن ۔ انتخاب کلام حضرت میر احمد علی صدر مرحوم ........ از مولوی سید محمد صاحب ام ۔ اے ۔

۲ ۔ انتخاب کلام حکیم مظفر الدین صاحب فراج مرحوم ........ از ڈاکٹر سید محی الدین قادری صاحب زور

۳ ۔ گریہ و تبسم ۔ صاحبزادہ میر محمد علی خان صاحب میکش کی نظموں کا مجموعہ

۴ ۔ اردو مرثیہ نگاری ........ از مولوی میر سعادت علی صاحب رضوی ام اے ۔

۵ ۔ شمس الامراء کی اردو خدمات ........ از نواب محمد ظہیر الدین خان صاحب بی ۔ اے ۔

۶ ۔ تاریخ ادبیات انگریزی ........ از مولوی میر حسن صاحب ام ۔ اے ۔

۷ ۔ تاریخ ادبیات عربی ........ از مولوی سید ابو الفیض صاحب ام ۔ اے ۔

۸ ۔ تاریخ ادبیات اردو ........ از ڈاکٹر سید محی الدین قادری صاحب زور ام ۔ اے ۔ پی ایچ ڈی

۹ ۔ تاریخ ادبیات ہندی ........ از پروفیسر عبد القادر صاحب سروری ام اے ۔ ال ال بی

۱۰ ۔ تاریخ گولکنڈہ ........ از مولوی عبد المجید صاحب صدیقی ام ۔ اے ۔ ال ال بی ۔

۱۱ ۔ نقد سخن ۔ کلام فانی کی سخنورانہ تنقید ........ از نواب عزیز یار جنگ بہادر عزیز ۔

۱۲ ۔ بہمنی تمدن ........ از مولوی عبد المجید صاحب صدیقی ام اے ۔ ال ال بی

---

## ضمیر
### ایک دلچسپ ڈرامہ

ایک اعلیٰ تعلیم یافتہ ہندوستانی طالب علم کے واردات سفر یورپ ، نہایت دلچسپ اور اعلیٰ پایہ کے ڈرامہ کی شکل میں پیش کئے گئے ہیں ۔ اس کتاب کے مصنف مولوی محمد عبد الرحمن خان صاحب اے ۔ آر ۔ سی ۔ اس ۔ بی ۔ اس ۔ سی ۔ سابق صدر کلیہ جامعۂ عثمانیہ ہیں جنہوں نے طالب علم اور استاد دونوں حیثیتوں سے یورپ میں قیام کیا ۔ مختلف مقامات کی سیر و سیاحت کی اور مغرب کی زندگی سے اچھی طرح واقف ہیں ۔ اس کے علاوہ ایشیا اور یورپ کے طالب علموں کے حالات محاسن و نقائص اور ضروریات و رجحانات پر کافی عبور رکھتے ہیں ۔ اس کتاب کی دلچسپی اور مقبولیت کا اندازہ لگانے کے لئے صرف مصنف کا نام کافی ہے ۔

ڈیمی تقطیع ۲۰۶ صفحات ۔ طباعت کتابت پاکیزہ قیمت صرف ۱۲ ؍ دفتر سب رس یا مکتبہ ابراہیمیہ سے مل سکتی ہے ۔

# سب رس کتاب گھر

حیدرآباد، اضلاع، اور برطانوی ہند سے دفتر سب رس کو ادارۂ ادبیات اردو کی مطبوعات کے علاوہ عام اردو ادب اور خاصکر دکن کی مطبوعات فراہم کرنے کے لئے فرمائشیں وصول ہوتی ہیں لیکن ابھی دفتر نہیں چاہتا کہ ایک مکمل اردو بک ڈپو کے انتظامات کی ذمہ داری لے۔ تاہم اہل ذوق اصحاب کے اصرار پر حیدرآباد کے خاص خاص اور مشہور و معروف مصنفین و شعراء کی کتابیں دفتر سب رس میں فروخت کے لئے حاصل کی گئیں اور خواہشمند اصحاب کے یہاں روانہ کی جاتی ہیں۔ دوسرے اہل ذوق اصحاب کی اطلاع کے لئے بھی ذیل میں ان کتابوں کی فہرست درج کی جاتی ہے جو سب رس کتاب گھر سے عام بازار کی قیمت پر حاصل کی جاسکتی ہیں۔

## تصنیفات حضرت حکیم الشعراء سید احمد حسین امجد

| | |
|---|---|
| رباعیات امجد حصہ اوّل | عہر |
| رباعیات امجد حصہ دوم | عہر |
| ریاض امجد حصہ اول | عہ |
| ریاض امجد حصہ دوم | عہ |
| خرقۂ امجد سی پیوند | مہ |
| نذر امجد | ۶ر |
| حج امجد | عا ۱۲ر |
| میاں بیوی کی کہانی | ۱۲ر |
| حکایات امجد | عہ |
| جمال امجد | سے |
| گلستان امجد | سے |

## تصنیفات و تالیفات مولوی سید محمد صاحب ایم اے

| | |
|---|---|
| ارباب نثر اردو | عا |
| گلشن گفتار | ۱۲ر |
| مثنویات میر | عا |
| ابتدائی فارسی | ۱۲ر |
| یادگار ولی | عا |

## کلام استاد سخن نواب عزیز یار جنگ بہادر عزیز

| | |
|---|---|
| ارمغان عزیز | عا |
| متاع سخن | ۱۲ عہر |

## تصنیفات ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور

| | |
|---|---|
| اردو کے اسالیب بیان | ۱۲ عہر |
| اردو شہ پارے | ۱۲ ہے |
| روح تنقید | ۱۲ عہر |
| تنقیدی مقالات | ۱۲ ہے |
| عہد عثمانی میں اردو کی ترقی | ۸ عہر |
| محمود غزنوی کی بزم ادب | عہ |
| ہندوستانی لسانیات | عا |
| ہندوستانی صوتیات (انگریزی) | ۱۲ عا |
| فن انشا پردازی | ۱۲ عہر |
| طلسم تقدیر | ۸ر |
| سیر گولکنڈہ | ۱۵ر |
| گولکنڈہ کے ہیرے | ۱۲ر |

## تصنیفات و تالیفات پروفیسر عبدالقادر صاحب سروری

| | |
|---|---|
| دنیائے افسانہ | ۸ عہر |
| کردار اور افسانہ | ۱۲ عہر |
| جدید اردو شاعری | ۸ عا |
| حیدرآباد کی تعلیمی ترقی | عہ |
| چینی اور جاپانی افسانے | ۶ر |
| انگریزی افسانے | ۱۲ عہر |

## کلام سید محمد حسین صاحب آزاد

| | |
|---|---|
| خیالات آزاد جلد اول | |
| خیالات آزاد جلد دوم | |

## تصنیفات و تالیفات مولوی نصیر الدین صاحب ہاشمی

| | |
|---|---|
| یورپ میں دکنی مخطوطات | للعہ |
| دکن میں اردو | ۸ ہے |
| خواتین عہد عثمانی | ۸ عہر |
| حضرت امجد کی شاعری | ۱۲ر |
| مکتوبات امجد | ۱۲ر |
| رہبر سفر یورپ | ۱۲ر |
| ذکر نبی | ۱۲ر |

ان کے علاوہ ادارۂ ادبیات اردو کی جملہ کتابیں بھی سب رس کتاب گھر سے مل سکتی ہیں۔

مہتمم




پیٹرول کم کیونکر خرچ کیا جائے
وولوپپ کے استعمال سے

جو وولوپپ کمپنی آف گریٹ برٹن کی حیرت انگیز کیمیائی ایجاد ہے پیٹرول کے خرچ میں تیس فیصدی کی کمی پیٹرول میں فی گیلن وولوپپ کی ایک ٹکیہ ملا دیجئے اور تعجب خیز نتائج کا انتظار کیجئے موٹر پانچسو میل وولوپپ پر چلنے کے بعد سلنڈر اور پسٹن کی کاربن مفقود ہو جاتی ہے انجن کھولکر صاف کرنیکی ضرورت نہیں ہوتی وولوپپ کا استعمال سلنڈر اور پسٹن پر گریفائٹ کی جھلی جما دیتا ہے جس سے گھساوٹ رک جاتی اور طاقت بڑھ جاتی ہے

دی وولوپپ کمپنی آف انڈیا۔ صدر دفتر برائے ہندوستان برما سیلون مہ بلڈنگ فورٹ بمبئی
تار کا پتہ ہیپچ بمبئی
حیدرآباد دکن کا پتہ۔ تاڑبن حیدرآباد دکن

وولوپپ کی
دھوم
دنیا کے
ہر حصہ میں

"ادارۂ ادبیاتِ اردو" حیدرآباد دکن

کا

ماہ نامہ

# سب رس

زیرِ نگرانی
ڈاکٹر سید محی الدین قادری زور

زیرِ ادارت
صاحبزادہ میر محمد علیخان میکش

بہ اہتمام خواجہ حمید الدین

مکتبہ ابراہیمیہ مشین پریس میں طبع ہو کر دفتر ادارہ "رفعت منزل" خیریت آباد سے شائع ہوا

رب ارنی انظر الیک

تو اور امجد کے روبرو کیونکر ہو تیری مری بات دوبدو کیونکر ہو
آنکھوں کی یہ خواہش ہے کہ تجھ کو دیکھیں آنکھیں جسے دیکھ لیں وہ تو کیونکر ہو

امجد

## سب رس کے مقاصد و قواعد

(۱) یہ سلسلہ ادبیات اردو کا ماہوار علمی و ادبی رسالہ ہے جس میں اردو زبان اور ادب کے مختلف شعبوں اور پہلوؤں پر بحث ہوگی۔

(۲) مضامین متعلقہ سیاسیات حاضرہ اور مذہبی مباحث کسی صورت میں قابل اشاعت متصور نہیں ہوں گے۔

(۳) اردو مطبوعات پر بے لاگ تنقید کر کے اردو تصنیف و تالیف کا ذوقِ صحیح پیدا کرنے کی کوشش کی جائیگی۔

(۴) غیر زبانوں کے شاہکار مضامین کو اردو میں منتقل کر کے اردو کے علمی و ادبی سرمایہ میں اضافہ کیا جائے گا۔

(۵) یہ رسالہ کم از کم (۶۴) صفحات اور زیادہ سے زیادہ (۹۶) صفحات پر ہر ماہ عیسوی کے پہلے ہفتہ میں شائع ہوا کرے گا۔

(۶) رسالہ نہ پہنچنے کی اطلاع پندرہ تاریخ تک دفتر میں پہنچ جانی چاہیے

(۷) جواب طلب امور کے لئے جوابی پوسٹ کارڈ یا لفافہ آنا ضروری ہے

(۸) خط و کتابت کرتے وقت نمبر خریداری کا حوالہ ضرور دیا جائے۔

(۹) اشتہارات کی اجرت پیشگی لی جائے گی۔ وچر یا وی پی کے ذریعہ سے وصولی منظور نہیں کی جائے گی۔

### سب رس کی قیمت

| | سالانہ | شش ماہی | فی پرچہ |
|---|---|---|---|
| حیدرآباد کے لئے۔ | چار روپے | دو روپیہ آٹھ آنہ | چھ آنہ |
| حیدرآباد سے باہر۔ | چار روپے آٹھ آنہ | تین روپیہ | سات آنہ |

—

### نرخنامہ اجرت اشتہارات

| | ایک سال | ۶ ماہ | ۳ ماہ | ایکدفعہ |
|---|---|---|---|---|
| ایک صفحہ | ۵۰ روپیہ | ۳۰ روپیہ | ۱۵ روپیہ | ۶ روپیہ |
| آدھا صفحہ | ۳۰ " | ۱۵ " | ۱۰ " | ۴ " |
| چوتھائی صفحہ | ۱۵ " | ۱۰ " | ۴ " | ۲ " |

# سب رس

جلد ۱ شمارہ ۱

جنوری سنہ ۱۹۳۸ء

## فہرست تصاویر



## فہرست مضامین

# پیش لفظ

سب رس" ادارۂ ادبیاتِ اردو" کا ترجمان ہے جو ہر مہینے اُردو زبان اور ادب کی خدمت کے لئے شائع ہوا کرے گا۔ اس ادارہ نے اب تک سنجیدہ علمی و ادبی کتابیں شائع کر کے اردو کی جو خدمت کی ہے وہ علم دوست اصحاب سے مخفی نہیں ہے۔ لیکن اس خدمت سے خاص خاص اہلِ ذوق ہی مستفید ہو سکتے تھے اس لئے ادارہ ابتدا ہی سے دھیان لگائے ہوئے تھا کہ ایک ایسا رسالہ بھی نکالا جائے جس کی رسائی سب تک ہو اور جس میں سب کی دلچسپی کا خیال رکھا جائے۔

ہمارے بہت سے کام ایسے ہوتے ہیں جن کا اثر یا فائدہ ایک خاص حلقہ یا طبقہ تک ہی پہنچتا ہے۔ اب ایسے کاموں اور تحریکوں کی زیادہ ضرورت ہے جو سب رس بن سکیں، اور ایسے ماہنامے اور روزنامے نکالے جائیں جن میں بھانت بھانت کی باتوں اور طرح طرح کی معلومات کا نچوڑ ہو اور جن کو ہر وہ شخص دلچسپی سے پڑھ سکے جو کسی خاص علم و فن کا ماہر نہ ہو اور اپنی فرصت کی گھڑیوں کو خوشگوار طریقہ پر گذارنا چاہتا ہو۔ یہی ایک ذریعہ ہے جس سے اُردو زبان کی مقبولیت میں اضافہ ہوگا اور ہماری آواز دور دور تک پہنچ سکے گی۔ یہی طریقہ ہماری بہت سی خامیوں کو دور کرنے کا باعث بھی بنے گا اور ہم میں ایسی خوبیاں پیدا کرے گا جن کا نہ ہونا ہماری ترقی میں رکاوٹیں پیدا کر رہا ہے۔

ہم میں اتحاد و یگانگت کی لہر نہیں دوڑ سکتی اور نہ ہمارے خیالات میں یکسانیت یا ہم آہنگی پیدا ہو سکتی ہے جب تک ہم اپنے ملک کے زیادہ سے زیادہ بسنے والوں یا اپنی زبان کے زیادہ سے زیادہ سمجھنے والوں سے مخاطب نہ ہوں، اور ان کی ضرورتوں اور رجحانوں کا اپنی تحریروں میں خیال نہ رکھیں۔ ہماری زبان کی بہت سی خرابیاں اور اسلوب کے بہت سے گنجلک بھی اس طرح دور ہو جائیں گے جن کے لئے موجودہ زمانہ میں اکثر خیر خواہانِ اردو توجہ دلا رہے ہیں۔ ہندوستان کے ایک مشہور قومی رہبر نے بالکل صحیح لکھا ہے کہ :- " ہماری زبان کو مہذب ہونے کے ساتھ ساتھ عام فہم ہونا چاہئے ...... اس کی بنیاد اُسی وقت مضبوط ہوگی جب لکھنے والے عوام کے لئے لکھیں گے ... ہر ادیب کو اپنے سے سوال کرنا چاہئے کہ میں کس کے لئے لکھ رہا ہوں۔"

سب رس کا سب سے بڑا مقصد یہی ہوگا کہ وہ سب کے لئے ہو۔ وہ سب کے لئے اُسی وقت بن سکے گا جب اُس کی زبان سلیس اور

سادہ ہوگی اور جب اس میں سب طرح کے موضوعوں پر دلچسپ مضمون، نظمیں، اور افسانے چھپتے رہیں۔ ادارہ اسی وقت خود کو کامیاب سمجھے گا جب سب رس بچوں اور بوڑھوں، اور عورتوں اور مردوں سب کے لئے دلچسپی کا باعث بن سکے۔ اسی لئے بچوں اور طلبہ کا حصہ بھی رکھا گیا ہے جس میں نظمیں، کہانیاں اور دلچسپ مضمون ہوں گے جو یا تو بچوں اور ادیبوں اور مدرسوں کے طلبہ یا طالبات ہی کے لکھے ہوئے ہوں گے یا ان کے لئے خاص اہتمام سے لکھوائے جائیں گے۔ اسی طرح حصۂ نسوان علحدہ تو نہیں کیا گیا (اور نہ اس کو جدا کرنے کی ضرورت تھی) مگر نسوانی دلچسپیوں کا خاص طور پر خیال رکھا جائے گا اور ہر رسالہ کی ترتیب میں صنف نازک کا کافی حصہ ہوگا۔

مضامین کے انتخاب میں بھی بڑی وسیع نظری ملحوظ رہے گی۔ افسانوں، نظموں، علمی، ادبی اور تنقیدی مضمونوں، اور اُردو کی مطبوعات پر غیر جانب دار تنقیدوں کے سوا آرٹ اور تصویر (سینما) پر بھی دلچسپ مصور مضمون چھپتے رہیں گے۔ نہ صرف دکن بلکہ تمام اُردو دنیا کے اچھے اچھے شاعروں اور انشا پردازوں کی نظمیں اور مضمون حاصل کرنے اور چھاپنے کا التزام کیا گیا ہے، اور کوشش کی جارہی ہے کہ سب رس تمام ہندوستان میں پہنچے اور ہر جگہ شوق سے پڑھا جائے۔ حُسن کاری اور اُردو ادب سے متعلق تصویریں بھی شامل رہیں گی اور رسالہ کا سرورق بھی رنگین اور دیدہ زیب ہوگا جس کے لئے ہندوستان کے مشہور حسن کار خان بہادر عبدالرحمان چغتائی نے اپنی بیش بہا خدمات سے ادارہ کو مستفید کیا ہے چنانچہ موجودہ سرورق انہی کے ایک سنگی نمونۂ حسن کاری کا خاکہ ہے جو آئندہ پوری شان سے جلوہ گر ہوگا۔

ایسی اہم اور ہمہ گیر خصوصیتوں کا رسالہ نکالنے کا خیال ابتدا میں "خیال است و محال است و جنوں" معلوم ہو رہا تھا لیکن جب ادارۂ ادبیات اُردو کے مدیر عمومی نے ادارہ کے ایک قدیم ہمدرد اور بہی خواہ نواب مہدی یار جنگ بہادر صدر المہام تعلیمات و سیاسیات حکومت آصفیہ سے اِس کا تذکرہ کیا تو انہوں نے بڑی ہمت افزائی کی اور فرمایا کہ ایسا رسالہ ضرور نکالنا چاہئے۔ چنانچہ انہی کے حسب ارشاد اجازت کی درخواست دی گئی اور آن کی اور دیگر متعدد علم دوست اصحاب کی توجہ اور دلچسپیوں نے آج ہم کو اس قابل بنا دیا ہے کہ سب رس کی اشاعت کے ذریعہ سے اس الزام کو رفع کرسکیں کہ " اعلیحضرت ظل سبحانی سلطان العلوم آصفجاہ سابع خلد اللہ ملکہ و سلطنتہ کی معارف نوازیوں اور علم پروری کے باوجود حیدرآباد صحافت کے میدان میں بہت پیچھے ہے "۔

ممالک محروسہ سرکار عالی سے جو اُردو رسالے شائع ہوتے ہیں اُن میں بیشتر مدرسوں اور کالجوں کے رسائل ہیں جن کا دائرۂ عمل استادوں اور طالب علموں یا اعلیٰ تعلیم یافتہ اصحاب تک محدود ہے۔ مجلۂ تحقیقات علمیہ، مجلۂ عثمانیہ، الموسیٰ، مجلۂ ورنگل اور نورس جامعہ عثمانیہ کی مختلف درسگاہوں کے ترجمان ہیں۔ دو رسالے مجلۂ طیلسانین اور مجلۂ نظامیہ۔ دو درسگاہوں (یعنے جامعہ عثمانیہ اور مدرسہ نظامیہ) کے فارغ التحصیلوں کی طرف سے شائع ہوتے ہیں۔ اور اُردو انجمن ترقی اُردو کا سہ ماہی رسالہ ہے جس میں بلند پایہ

محققانہ مقالے اور ادبی مضمون شائع ہوتے رہتے ہیں۔ حیدرآباد کا ایک رسالہ شہاب ایسا ہے جو ماہوار ہے اور عام ادبی رسالہ سمجھا جاسکتا ہے اور پابندی کے ساتھ وقت پر شائع ہوتا ہے۔ آج حیدرآباد کو علم و فضل کا مرکز سمجھا جاتا ہے' اور جامعہ عثمانیہ کی وجہ سے یہاں اُردو کے اہل علم میں روز بروز اضافہ ہو رہا ہے لیکن یہ نہایت افسوس کی بات ہے کہ اخبار و رسائل کے مطالعہ کا ذوق ابھی عام نہیں ہوا۔ ہم کوشش کریں گے کہ ہر اُردو داں اپنی فرصت کے اوقات میں کچھ دیر ضرور مطالعہ کیا کرے۔ جب تک مطالعہ کا ذوق وسیع نہ ہوگا نہ ہم ایک دوسرے سے واقف ہوسکیں گے' نہ ہمارے خیالات میں یکسانیت پیدا ہوسکے گی' نہ ہمارا ادب وسعت حاصل کرسکے گا' اور نہ ہماری زبان میں ترقی ہوگی۔

رسالہ سب رس ادارۂ ادبیات اُردو کی طرف سے نکل رہا ہے اس لئے اس کی نگرانی ادارہ کے مدیر عمومی کے سپرد ہے اور ادارہ کے ایک سرگرم رکن صاحبزادہ میر محمد علی خاں صاحب میکش کو اس کی ادارت کے لئے منتخب کیا گیا ہے۔ یہ ایک پرجوش اور اہل ذوق نوجوان ہیں ان کی سرگرمیوں اور سلامتی طبع سے توقع ہے کہ سب رس ان کی ادارت میں ہر طرح سے کامیاب ثابت ہوگا۔

پہلے نمبر میں جو مضامین اور نظمیں شائع ہو رہی ہیں وہ صرف چار پانچ ہفتوں کی کوششوں کا نتیجہ ہیں۔ ان کی خصوصیات کے متعلق کچھ لکھنے کی ضرورت نہیں۔ اتنا کہنا ضرور ہے کہ آئندہ ہر مہینہ میں ہمارے پڑھنے والے سب رس کو اپنی توقعات سے زیادہ دلچسپ اور مفید پائیں گے۔ کیونکہ اُردو کے اکثر بلند پایہ انشا پردازوں اور شاعروں کے نتائج قلم حاصل کئے جارہے ہیں۔ اور توقع ہے کہ ہر شمارہ میں ہر ذوق کی تشفی کے اسباب مہیا کئے جائیں گے۔ اُردو کے علاوہ ہندوستان کی دوسری زبانوں خاصکر ہندی' مرہٹی' تلنگی اور کنڑی کے جدید ادبی جواہر پاروں کو بھی سب رس کے ذریعہ سے اُردو میں روشناس کیا جائیگا۔

سب رس میں بچوں اور طلبہ کے لئے جو ۱۶ صفحے وقف کئے گئے ہیں ان کو ایک علیحدہ مدیدہ زیب سرورق کے ساتھ ضمیمہ کے طور پر شائع کیا جارہا ہے تاکہ جو بچے اور طلبہ سب رس نہ خرید سکیں وہ سالانہ ایک روپیہ چندہ میں ہر ماہ سب رس کے اُس حصہ سے فائدہ اٹھاسکیں جو اُن کی دلچسپی اور ضروریات کی تکمیل کے لئے خاص اہتمام سے مرتب کیا جائیگا۔

سید محی الدین قادری زور

# "سبزۂ بیگانہ"

"خاکسار شایانِ التفات نہ تھا من کہ باشم کہ براں خاطرِ عاطر گزرم شکر کرم حدِّ رقم سے برتر ہے امتثالِ امر میں چند بیتیں پیش کش ہیں کہ گلزارِ علم و ادب اس سبزۂ بیگانہ سے خالی نہ رہے۔"

چشمِ پُرفن کا ہے گردش میں نظام اے ساقی
گردشِ ساغر و مینا کو سلام اے ساقی

سطوتِ جام کی جاتی رہی عالمگیری
اب کہاں ولولۂ شُربِ مدام اے ساقی

شیشہ ہے منتظرِ جلوۂ خورشیدِ ازل
مجھ کو درکار نہیں ماہِ تمام اے ساقی

کعبۂ دل میں بُتوں کو ہے خدائی کا غرور
لب تک آتا ہے پھر اللہ کا نام اے ساقی

تیغِ ابرو سے جگردار کہیں ڈرتے ہیں
دمِ شمشیر ہے رندوں کا مقام اے ساقی

مئے گلرنگِ شہادت کا چلے بزم میں دَور
آ چلی ساعتِ افطارِ صیام اے ساقی

پرتوِ صبحِ بناگوش سے ہوگی روشن
گیسوئے ہندِ جگرخوار کی شام اے ساقی

(علامہ عبداللہ) عمادی



ڈاکٹر سر شیخ محمد اقبال

جن کی خدمات علمی و شعری کا اعتراف، ہندوستان کے مختلف مقامات میں عظیم الشان جلسوں کے ذریعہ کیا جارہا ہے اور جن کے متعلق آئندہ شمارہ میں ایک دلچسپ مضمون شایع ہوگا۔

# فنِ افسانہ اور اُردو ادب

قصے اور افسانے سے انسان کی دلچسپی ابتدائے آفرینش سے پائی جاتی ہے اور یہ کچھ عہدِ حاضر کی خصوصیت نہیں اور نہ اُردو ادب پر موقوف ہے بلکہ آج کل ہر زبان اور ہر ملک میں لاتعداد افسانے لکھے اور پڑھے جاتے ہیں۔ اردو زبان کا کوئی (سوائے چند مخصوص رسالوں کے) کوئی رسالہ اور اخبار ایسا نہیں جس میں افسانے نہ ہوتے ہوں۔ افسانوں کی اس گرم بازاری کے باوجود عام طور پر یہی خیال ہے کہ اردو زبان میں اچھے افسانے نہیں پائے جاتے۔ بعض لوگوں کو اس خیال پر اس قدر اصرار ہے کہ انھیں اردو کے قدیم و جدید مضمون نگاروں اور انشا پردازوں میں ایک بھی اچھا افسانہ نویس نظر نہیں آتا۔

اردو اگرچہ کافی قدیم زبان ہے لیکن ایک عرصے تک اس میں صرف شاعری ہی کا رواج رہا اور نثر کی طرف بہت ہی کم توجہ کی گئی۔ ہر قسم کا ادب کیا افسانہ اور کیا داستان، دونوں نظم ہی کے قالب میں پیش ہوتے رہے۔ نثر کی طرف باضابطہ اور باقاعدہ توجہ انیسویں صدی کے آغاز میں شروع ہوئی۔ ابتدائی پچاس، ساٹھ برس میں قصے کی کئی کتابیں اردو نثر میں لکھی گئیں لیکن یہ سب قدیم طرز کی تھیں جن میں فوق فطری عنصر غالب نظر آتا ہے۔ اردو کا عہدِ ترقی غدر ۱۸۵۷ء کے بعد سے شروع ہوتا ہے۔ بیسویں صدی کے شروع میں ناول نویسی یعنے نئی طرز کی قصہ گوئی کی ابتدا ہوئی اور کئی ناول نویس جن میں خاص طور پر نذیر احمد، سرشار، شرر، مرزا محمد ہادی رسوا، محمد علی، راشد الخیری اور پریم چند مشہور ہیں، پیدا ہوئے۔ ابھی ناول نویسی اردو میں اس درجہ ترقی کو نہیں پہنچی تھی جو دوسری اور خصوصاً یورپ کی زبانوں میں اس صنفِ ادب کو حاصل ہے کہ اس کا دور گذر گیا "آں قدح بشکست و آں ساقی نماند"۔ اب اردو میں افسانہ نگاری (مختصر قصے لکھنا) شروع ہوئی۔ بعض پرانے ناول نویس جیسے راشد الخیری اور پریم چند نے بھی اس میدان میں قدم رکھا اور نئے انشا پرداز تو زمانے کے تقاضے سے بالکل اسی طرف مائل ہو گئے۔ افسانہ نگاروں کے اس جمِ غفیر میں جن کی تعداد میں آپ اردو کے ہر نئے رسالے سے چند اشخاص کے نام لے کر اضافہ کر سکتے ہیں، ضرور چند اچھے اور بلند پایہ افسانہ نگار ہوں گے اور یہ کوئی محض حسنِ ظن یا اپنی زبان کی محبت کی بات نہیں کہ خواہ مخواہ میں بڑائی کرنے کے لئے کہہ رہا ہوں۔

بلند پایہ افسانہ نویسوں کو پہچاننے اور اچھے بُرے میں تمیز کرنے کے لئے ہمارے لئے کوئی کسوٹی ہونی ضرور ہے ورنہ پھر وہی شکل ہوگی کہ جتنے مُنہ اُتنی باتیں۔ میری مراد افسانہ نگاری کے متعلق فنی اور تنقیدی ادب سے ہے تاکہ تنقید ادب اور دیگر اصنافِ حسن کاری کے لئے علمی اور فنی نقطۂ نظر سے بحث و تحسین کا مسالہ نہ ہو، یہ کہنا کہ فلاں افسانہ نویس

اچھا ہے یا بُرا، یا اردو میں سرے سے کوئی افسانہ نویس ہی نہیں، اپنی اپنی پسند کی بات ہوگی۔ اگرچہ بعض دفعہ یہی انفرادی رائیں بھی بلند پایہ تنقید کا درجہ رکھتی ہیں اور اپنی انفرادی قیل وقال سے تنقید کے مبادی پیدا ہوتے ہیں لیکن زبان وادب کی ترقی کا ایک تقاضہ یہ بھی ہے کہ اس قسم کا فنی اور تنقیدی ادب بھی وجود میں آئے جس سے ایک طرف افسانہ خوانوں کو اچھے اور برے افسانوں میں فرق کرنا آسان ہو جائے تو دوسری طرف خود افسانہ نویسوں کو اور خصوصاً ایسے افسانہ نویسوں کو جن کا ذوق فطری اور موزونیت طبعی ہوتی ہے، اپنی فطری صلاحیتوں سے بہ احسن الوجوہ کام لینے اور انسانی نقایص کو حتی المقدور دور کر کے اپنے کارناموں کو مہتم بالشان بنانے کے موقع حاصل ہوں۔

اردو زبان میں اس کی ضرورت ایک فطری تقاضے کی طرح مدت سے برابر محسوس ہو رہی تھی۔ اگرچہ اردو زبان ہر صنف ادب پر تنقیدی لٹریچر سے ایک حد تک خالی ہے لیکن کسی خاص صنف ادب جیسے افسانہ نگاری کی روز افزوں ترقی کے مدنظر اس فن پر فنی کتابوں اور تنقیدی رسالوں کی ضرورت بہت ہی زیادہ محسوس کی جانی چاہیئے۔ اس میں شک نہیں کہ بعض حضرات کی جنبش قلم اور افسانوں کی کتابوں کے مقدمہ نویسوں نے اپنے موضوع کے کام پر بحث یا محاسن شماری کے دوران میں کبھی ارادتاً اور کبھی بے ارادہ بعض اصول اور تنقیدی نکات پیدا کئے ہیں اور اس طرح جو مواد یا ادب اردو میں پایا جاتا ہے وہ ضرور قابل مطالعہ اور لایق توجہ ہے لیکن خاص فنی نقطہ نظر سے اس موضوع پر بحث و تمحیص بہت ہی حال کی پیداوار ہے۔

اس خاص شعبۂ تحریر کی طرف جن لوگوں نے قلم اٹھایا ہے اور اپنی مساعی اہل ذوق کے آگے پیش کی ہیں وہ ہر طرح اردو دانوں کے شکریے کے مستحق اور لایق قدر ہیں۔ اور یہ امر ہر بہی خواہ اردو کے لئے مسرت کا باعث ہونا چاہیئے کہ اب ہمارے اہل قلم اس طرف کافی توجہ کے ساتھ مصروف عمل ہیں۔ اس خصوص میں اولیت کا سہرا جامعہ عثمانیہ کے سپوتوں کے سر ہے اور سب سے پہلے اس کے ایک ہونہار سپوت مولوی عبدالقادر صاحب سروری نے اس ضرورت کو محسوس کر کے "دنیائے افسانہ" کے نام سے جو ہمارے مرحوم استاد امداردو کے مشہور اہل قلم مولانا وحیدالدین سلیم کا مجوزہ ہے، اس فن کے اصول و مبادیات کو روشناس کرایا اور افسانہ کے اجزا، اقسام، محاسن و معایب اور اردو میں افسانہ کا ارتقا وغیرہ مختلف پہلوؤں پر بحث کی۔ اس کے بعد انھوں نے ایک دوسری کتاب میں افسانے کے بہت اہم عنصر یعنے کردار نگاری (کریکٹرائی زیشن) پر اصولی بحث کرتے ہوئے اردو ادب کے مشہور کرداروں کی خصوصیات کو بے نقاب کیا۔

اس ابتدائی کوشش کا نہایت مفید نتیجہ برآمد ہوا اور اب کئی اور اہل قلم حضرات نے اس موضوع پر قلم اٹھایا۔ اس سلسلے میں اور دو حضرات کی مساعی بطور خاص قابل ذکر ہیں، ایک مجنون صاحب گورکھپوری اور دوسرے وقار عظیم صاحب احمد صدیقی صاحب مجنون نے "افسانہ" کے نام سے ایک مختصر سا رسالہ کافی دلچسپی کے ساتھ لکھا ہے۔

یہ اصل میں اُن کے دو لکچروں کا مجموعہ ہے جو انجمن اردوئے معلی علیگڈھ کے اردو ہفتے اور کلکتہ کی لٹریری کانفرنس کے لئے لکھے گئے تھے۔ اس طرح اس مختصر رسالے کے دو حصے ہوئے۔ حصۂ اول میں انھوں نے افسانہ اور اس کی غایت کے عنوان سے افسانے کے عناصر ترکیبی، افسانہ نگار کا نقطۂ خیال، افسانے کے اسلوب بیان، افسانہ نگاری کی غرض و غایت پر بحث کی ہے۔ یہ حصہ تمام تر انگریزی کی مشہور تنقیدی اور افسانے کی نئی کتابوں کے استفادے سے مرتب کیا گیا ہے۔ دوسرے حصے میں مولف نے اردو کے قدیم وجدید قصہ نویس اور فسانہ نگاروں کے منظوم اور مشہور قصوں، ناولوں اور افسانوں پر تبصرہ کیا ہے۔ اگرچہ یہ تبصرہ بہت ہی مختصر اور سرسری ہے لیکن اردو ادب کے عام مطالعہ کنندوں اور خصوصاً طلبائے مدارس کے لئے کافی دلچسپ اور پُر از معلومات ہے۔

وقار عظیم صاحب نے اس موضوع پر زیادہ اہتمام اور کاوش سے قلم اٹھایا ہے۔ انھوں نے "افسانہ نگاری" اور "ہمارے افسانے" کے نام سے دو رسالے لکھے ہیں جو ایک ہی سلسلے کی دو کڑیاں یا ایک کتاب کے دو حصے سمجھے جانے چاہئیں۔ دنیائے افسانہ اور افسانہ کے برخلاف ان رسالوں کا موضوع محدود ہے۔ یہ صرف مختصر افسانے کے متعلق ہیں۔ پہلی کتاب یعنے "افسانہ نگاری" میں مختصر افسانے کی حقیقت و ماہیت۔ اس کے اجزائے ترکیبی یعنے پلاٹ، کردار، سرخی، فنی ترتیب، افسانے کی ابتدا اور خاتمہ، افسانے میں حقیقت اور واقعیت اور محبت کے عنصر پر کسی قدر وضاحت اور تفصیل سے بحث کی گئی ہے۔ اور دوسری کتاب یعنے "ہمارے افسانے" میں اردو زبان میں فسانہ نگاری کے آغاز و ارتقا سے بحث کر کے اولاً اردو افسانوں کی اجتماعی خصوصیات، ان کی نوعیت اور افسانہ نویسی کے مستقبل پر اظہار خیال کیا گیا ہے اور اردو کے (۲۷) مختصر افسانہ نویسوں کے کارناموں پر تنقیدی نظر ڈالی گئی ہے۔ "افسانہ" میں مجنون صاحب نے صرف مختصر افسانہ نویسوں میں سے صرف پریم چند، سدرشن، نیاز فتحپوری، سجاد حیدر اور جلیل قدوائی ہی کا ذکر کیا ہے مگر وقار عظیم صاحب نے موجودہ دور کے اردو رسالوں کے کم و بیش تمام افسانہ نویسوں سے بحث کی ہے جس میں تین خواتین بھی شامل ہیں۔ وقار عظیم صاحب کی تنقید کا مقصد جیسا کہ خود انھوں نے اعتراف کیا ہے محاسن کے مقابلے میں معایب کو ذرا نرمی اور رعایت سے بیان کرنا ہے۔ اگرچہ انھوں نے ہمارے افسانہ نگاروں کے بعض برے پہلوؤں کو بھی کافی جرأت کے ساتھ بیان کیا ہے۔ اور ان کا یہ خیال کہ "ابھی ہمارا ادب ایسی منزل تک نہیں پہنچا ہے کہ وہ سخت تنقید کے بار کا متحمل ہو سکے، ابھی اُسے پروان چڑھانے کی ضرورت ہے اور اسلئے اپنی ادبی تخلیقوں پر تنقید کرتے وقت تک ان کے محاسن پر زور دینا ضروری ہے" بہت درست ہے۔ اپنی کتاب کے لئے افسانہ نگاروں کی فہرست بنانے میں انھوں نے اپنے مذاق کے موافق صرف ان لوگوں کو انتخاب کیا ہے جو ان کے نزدیک افسانہ نگاری کی فطری صلاحیت رکھتے ہیں۔ اسی نظریے کے تحت انھوں نے جہاں بعض ایسے پرانے افسانہ نویسوں کو نظر انداز کر دیا ہے جو اگرچہ مدتوں سے افسانہ لکھتے ہیں مگر ان میں اس فن کی فطری صلاحیت کی کمی ہے اور بعض ایسے نئے اور غیر معروف افسانہ نگاروں کو لے لیا ہے جن کے افسانے ان کی فطری صلاحیت اور آیندہ ان کے اچھا،

قابل قدر افسانہ نگار بننے کا پتہ دیتے ہیں۔ تعمیری تنقید کی وجہ سے جو وقار عظیم صاحب کے پیش نظر رہی ہے، انکی کتابیں کافی دلچسپ اور لائق مطالعہ ہیں۔

اس سلسلے میں اگر صوبہ متحدہ کے ایک اور نوجوان مولف اویس احمد صاحب ادیب کا بھی ذکر کیا جائے تو نامناسب نہ ہوگا۔ اویس احمد صاحب نے "اردو کا پہلا ناول نگار" کے عنوان سے مولانا نذیر احمد کے ناولوں پر ایک تنقیدی مقالہ ۱۹۳۶ء میں لکھا ہے۔ اور مولانا کو ناول نگار کی حیثیت سے پیش کرتے ہوئے عمومی طور پر فسانہ نویسی کے اصول و مبادیات سے بھی بحث کی ہے۔ اگرچہ ان کا موضوع اس لحاظ سے بہت محدود اور مختصر افسانہ نویسی سے بالکل الگ ہے لیکن ناول اور افسانہ کے مشترک پہلوؤں کے مدنظر یہ بالکل قابل نظر انداز نہیں۔

یہ ایک مختصر جائزہ ہے ان فنی اور تنقیدی کتابوں کا جو اردو میں افسانہ نویسی کے متعلق گذشتہ چند سال میں لکھی گئی ہیں۔ اگرچہ ہمارے افسانوں اور افسانہ نگاروں کی طرح یہ بھی بعض نقادانِ ادب کے نزدیک کوئی حیثیت نہیں رکھتی ہیں لیکن ان کی تصنیف و اشاعت اردو کی ترقی کے لئے ایک فال نیک ہے اور یقیناً یہ اپنے موضوع کی آئندہ بڑی بڑی کتابوں کا پیش خیمہ ثابت ہوں گی۔

محمد سید ام۔ اے

"سماج سے الگ تھلگ رہنے والا ادیب بنی نوع انسان سے آشنا نہیں ہو سکتا۔ بہت سے لوگوں سے مل کر جو تجربہ حاصل ہوتا ہے الگ رہ کر ادیب اس سے محروم ہو جاتا ہے۔ سماج کو جاننے پہچاننے کے لئے اور اس کی ترقی کی راہ کا پتہ دینے کے لئے یہ ناگزیر ہے کہ ہم سماج کی نبض پر ہاتھ رکھیں اور اس کے دل کی دھڑکن کو سنیں۔ یہ اسی وقت ممکن ہے جب ہم انسانیت کے غمگسار اور ہمدم ہو جائیں۔ انسان کی روح کو صرف اسی صورت میں ہم پہچان سکتے ہیں۔ ادب اور انسانیت جب باہم ایک دوسرے کے رفیق ہو جائیں گے تو رہنمایانِ خلق کو مستقبل کی اصل راہ طے گی اور پھر وہ سمجھیں گے کہ بیداری کا سور کیا ہے اور زمانہ کس نغمہ کو سننے کے لئے بے چین ہے۔ اس وقت انھیں عوام کے جذبات کا علم ہوگا ظاہر ہے کہ عوام سے الگ رہ کر ہم بیگانہ محض رہ جائیں گے۔ ادیبوں کو انسانوں سے مل جل کر انھیں پہچاننا چاہیئے۔"

رابندر ناتھ ٹیگور



حو کچه بهی مصیبتیں هیں تجه پر کم هیں
خوشیاں دنیا کی تیرے حق میں سم هیں

عم سے کیوں بهاگتا هے میرے طالب
معلوم نہیں تجه کو که غم میں هم هیں

"امجد"

# شادی

یہ ایک کل قومی، کل مذہبی اور کل تہذیبی ادارہ ہے۔ جس کی گوناگونیوں کو تمام و کمال حصر کرنا اور جس کے مالۂ و ماعلیہ کو ذہن نشیں کرنا، ذرا دشوار امر ہے۔ اس کی صورت حال اور اس کے متعلق صاحبان فکر کے اختلافِ خیال کا لحاظ کرتے یہ تصفیہ کرنا بھی مشکل معلوم ہوتا ہے کہ اس اہم ترین انسانی ادارے کا وجود، معقولیت پر مبنی ہے یا محض خوش اعتقادی، رسم پرستی اور تقلید پر۔ لیکن عقل یہ کہتی ہے کہ، یہ یقیناً ضرورت کا پیدا کردہ ادارہ ہے۔ بعد میں، مذہب نے اس کو قانون بنا دیا اس کا بھی ایک نفسی یا نفسانی سبب تھا۔ انسان کی جدت پسندی سے ڈر تھا کہ وہ اپنے آپ کو بندشوں اور قیود کی ذمہ داریوں میں کم پھنسنے دے گا۔ مذہب نے اپنے مافوق الفطرت اثرات کے ذریعہ یہ اہم مقصد حاصل کرنے کی کوشش کی۔ اور گریز پا کو تہ دام کیا۔ تہذیب، مذہب کا بچہ تھی اس نے مذہب کے تصفیوں کو تھوڑے بہت تغیر کے ساتھ قبول کر لیا۔

بہر حال شادی کا، ایک نہایت ہی عہد آفریں موقع ہوتا ہے۔ جس کے بے شمار منازل اور مراحل میں سے دو، یعنے ماقبل اور ما بعد نہایت اہم ہیں۔ ممکن ہے کہ کوئی موشگافی کرنا چاہے تو اس کی ایک تیسری منزل بھی مقرر کرے، جو اس ماقبل اور ما بعد کا وسط یا ان کے اتصال کا خط ہے، جس کو عرف عام میں، پورے واقعہ کا مترادف یعنے عین شادی سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ اصل میں یہ ایک وسیع سلسلۂ واقعات ہے جس کو ایک حقیقی افسانے کی طرح، تمہید، آغاز، منتہا، اور انکشاف کی تمام کیفیتوں سے گزرنا پڑتا ہے۔ اس لحاظ سے تنہا عقد، نکاح، لگن، یا کلیسا کی رسم نہ تو پورا واقعہ ہے اور نہ اصل واقعہ اسی طرح یہ شادی کی ابتدا ہے نہ انتہا۔ سلسلۂ واقعات کے اس وسط کو ہم چاہیں تو منتہا، Climax سے موسوم کر سکتے ہیں۔ ایک قصے کے منتہا میں جو اوصاف ہونے چاہئیں وہ اس میں سب موجود بھی ہوتے ہیں۔ شادی کے ماقبل اور ما بعد جو اس کے اصلی اور نمایاں مراحل ہیں، اپنی کیفیات کے اعتبار سے بے حد مختلف ہیں مثلاً

اس کا قبل ہمیشہ مفتوح ہوتا ہے اور ما بعد مضموم۔ جیسا کہ تمام جذباتی موقعوں کو ہونا چاہیئے، ماقبل کا زمانہ انبساط، کشادگی، سرور اور کیف سے لبریز ہوتا ہے۔ یہ بے پردہ یا در پردہ کورٹ شپ یعنے پیام سلام کا رومان آفریں زمانہ ہے اس میں فریقین کے دل میں ایک دوسرے کی محبت ہوتی ہے، احترام ہوتا ہے اور اچھے خیالات ہوتے ہیں، خواہ وہ یکجا ہو سکیں یا ان کے درمیان قطبین کی دوریاں حائل ہوں۔ گویا حیات انسانی کی مسرتیں ان لمحات میں، اپنے معراج کمال پر ہوتی ہیں۔ اس پوری مسرت کا راز، اگر غور کیجئے تو معلوم ہوگا کہ ناواقفیت اور نادانی میں مضمر ہوتا ہے۔

جب یہ مرحلہ خیر خوبی سے گزر جاتا ہے، تو اس کی رسمی منزل آتی ہے جو واقعتاً کوئی منزل نہیں، بلکہ دو وقتوں کا

"دوشام" کا ملاپ ہے، جس کو مذہب کے اثرات نے نہایت مقدس بنا دیا ہے۔

جو لوگ محض اس مرحلہ کو شادی کا اہم ترین جز سمجھتے ہیں، وہ ایک نفسیاتی مغالطے میں مبتلا ہیں۔ یہ ماقبل کی نفسی کیفیات کا منتہا ہوتا ہے۔ چنانچہ اس کے ثبوت یہ ہیں کہ، یہ اسی وقت وجود پذیر ہوتا ہے، جب فریقین شادی پر وہی نفسی کیفیت طاری رہے۔ ورنہ اس کی نوبت ہی نہیں آنے پاتی۔ دوسرے اگر اسی کو پوری شادی سمجھ لیں، تو شادی کی جدید ترین صورتوں، جیسے ہم جلیسی شادیوں، وغیرہ میں اس کو ہم کہاں تلاش کریں گے؟

شادی کا مابعد مفہوم اس لئے ہوتا ہے کہ یہ مفتوح نہیں ہوتا۔ اس میں بندشیں ہوتی ہیں، ذمہ داریاں ہوتی ہیں، بیڑیاں ہوتی ہیں، ہتکڑیاں ہوتی ہیں، بسا اوقات یہ مذموم بھی بن جاتا ہے۔ کیونکہ اگلی نادانیوں کے کیف و سرور کا نشہ ضرورت سے زیادہ واقفیت کی بدولت، اترنے لگتا اور خمیازوں اور انگڑائیوں میں تبدیل ہو جاتا ہے۔

لیکن اکثر کلیوں کی طرح، اس کلیہ کی بھی ایک مستثنیٰ شکل ہے۔ یہ رنڈوے کی شادی ہے جس کا ماقبل اور مابعد دونوں مفقود ہوتے ہیں۔

شادی، اپنے تمام ظاہری اور باطنی لوازم کے اعتبار سے ایک معاملہ ہے۔ خواہ اس میں جذبات کے مبالغے، سپردگیوں کے مظاہر ہی کیوں نہ موجود ہوں۔ معاملے کے تمام پہلو اس میں نمایاں ہیں۔ معاہدہ۔ ایجاب و قبول۔ اس سلسلہ میں ایک دلچسپ واقعہ قابل ذکر ہے۔ دو شریف گھرانوں میں یہ معاملہ طے پا رہا تھا۔ دلہن کے بھائی نے، چھان بین کی نئی نئی راہیں اختیار کیں تو دولہا کے باپ کو غصہ آیا۔ انھوں نے شکایت کی۔ اس پر دلہن کے بھائی نہایت متانت سے فرمانے لگے۔ "دیکھئے جناب! ایک پیسے کی ہانڈی خریدی جاتی ہے تو اُسے ہر طرح ٹھوک بجا کر دیکھ لیتے ہیں۔ یہ تو بیٹا بیٹی کا معاملہ ہے.........."۔

اس معاملے کی تکمیل کے بھی عجیب عجیب انداز ہیں۔ کہیں یہ جبری ہوتا ہے جیسا کہ وحشی قوموں، بادشاہوں وغیرہ کی شادیوں کے معاملے میں دیکھا جاتا ہے۔ کہیں یہ اندھا ہوتا ہے۔ اس صورت میں یہ معاملہ نیابتی ہوتا ہے یا وکیلوں کے ذریعہ انجام پاتا ہے جو فریقین عقد کے فائدے کے لئے اس کی تمام جزئیات طے کرتے ہیں۔ یہ ہماری شادیوں کا معاملہ ہے، اس میں مشتری گویا مال کو بے دیکھے خریدتا ہے۔ کہیں یہ دیکھا اور پرکھا ہوا ہوتا ہے کہ اس صورت میں مشتری گویا خریدے ہوئے مال کو خریدتا ہے۔

یہ طے ہو جانے کے بعد کہ بیاہ، اصلاً اور نسلاً ایک معاملہ ہے، اس کے اہم خدوخال، ذہن نشین کرنے کے قابل ہیں۔ دو جائدادوں کی بیع و شریٰ کے اس معاملہ میں یہ تصفیہ کرنا مشکل ہے کہ کس فریق کو مشتری سمجھیں اور کس کو بائع؟ قدیم زمانے میں خریدار مرد ہوتا تھا، لیکن اس زمانے میں بظاہر تو کوئی فریق مجہول نہیں معلوم ہوتا۔ دونوں دل کھول کر قیمت بڑھاتے جاتے ہیں۔ اب شاید فریقین کی حیثیتوں کا کچھ کچھ تعین ہونے لگا ہے۔ نسوانی فریق

غالباً اپنی طبعی کمزوری کی وجہ سے زیادہ سے زیادہ مجہول ہوتا جا رہا ہے۔ لیکن پھر بھی اس کی حیثیت کچھ مشتری سے زیادہ مشابہ ہوگئی ہے۔ کیونکہ یہ دام لگاتا ہے۔ لڑکے والا فریق گویا بایع، اور خود لڑکا "شئی مبیعہ" یا مال قابلِ فروخت۔ جہیز کو دام سمجھ لو۔

بعض ستم ظریف شادی جیسے اہم معاملہ کو ایک ڈراما سمجھتے ہیں۔ جس کے اہم کردار دلہا اور دلہن، ہیرو اور ہیروئین ہیں۔ اور ضمنی کردار دونوں کے رشتہ دار اور احباب۔ ان میں بھی خاصی اہمیت لڑکے کے رشتہ داروں اور دوستوں کے حصے میں آتی ہے۔ چنانچہ یہی لوگ شادی کے تمام مناظر میں، ایک حقیقی اداکار کی سنجیدگی کے ساتھ، نقل و حرکت میں معروف نظر آئیں گے۔ حتیٰ کہ عقد کے روز، دلہن کے باپ کے مکان میں بھی، نمایاں اداکار یہی ہوتے ہیں۔ اس منظر کے حقیقی اداکار بھی، ان کے مقابلے میں، عموماً پس منظر میں پڑ جاتے ہیں۔

## عبدالقادر سروری

ام، اے، ال ال، بی

ادب اس بغاوت کا نام ہے جو انسان کے دل میں ظلم، بے انصافی اور غرض پرستی کی وجہ سے پیدا ہوتا ہے ادیب اپنے خوبصورت پیرایہ میں اسی بغاوت کی ترجمانی کرتا ہے۔ دوسروں کے دلوں میں بھی درد ہوتا ہے لیکن وہ اپنی چوٹ کو دل ہلا دینے والے الفاظ میں ظاہر نہیں کر سکتے۔ ادب ان زخموں کی گہرائی کو اس طریقے سے ظاہر کرتا ہے کہ دوسرے بھی درد کی شدت سے چیخ اُٹھتے ہیں۔

## پریم چند

میں اُن کے لئے لکھتا ہوں جو بڑھتی ہوئی فوج کے پیشوا ہیں۔ میں اُن کے لئے لکھتا ہوں جو اس بین الاقوامی جنگ میں شریک ہیں جس میں فتح یاب ہونے کے بعد ایک ایسے سماج کی بنیاد رکھی جائے گی جس میں نہ اونچ نیچ کا فرق ہوگا اور نہ جغرافی حدود ہوں گی۔ ہم جو ادیب ہیں پسنڈی لوگوں سے کہتے ہیں کہ بڑھے چلو، لیکن ہم ان کا انتظار نہیں کرتے۔ یہ ان کا فرض ہے کہ دوڑ کر ہمارے پاس آئیں۔ چڑھتا ہوا دریا کسی کا انتظار نہیں کرتا۔

## روماں رولاں

# جادۂ یقیں

حریم کعبہ بنا دی وہ سر زمیں میں نے　　ترے خیال میں رکھ دی جہاں جبیں میں نے

یہ مجھ سے پوچھ کہ اجزائے رنگ و بو کیا ہیں　　کئے ہیں چاک بہت جیب و آستیں میں نے

مجھی کو پردۂ ہستی میں دے رہا ہے فریب　　وہ حسن جس کو کیا جلوہ آفریں میں نے

نشاطِ ہستیٔ فانی مری نگاہ سے دیکھ　　بہت اٹھائے ہیں رنجِ گراں نشیں میں نے

چٹک میں غنچہ کی وہ صوتِ جانفزا تو نہیں　　سنی ہے پہلے بھی آواز یہ کہیں میں نے

اسی جہان میں دیکھا کیا غمِ مسرور　　یہیں مشاہدہ کی عشرتِ حزیں میں نے

رہینِ منزلِ وہم و گماں رہا اختر
اسی میں ڈھونڈھ لیا جادۂ یقیں میں نے

علی اختر

# سب رس

## تین سو گیارہ سال قبل کی مشہور اردو کتاب

تین سو گیارہ برس گزر گئے۔ دنیا بدل چکی۔ قطب شاہی سلطنت مٹ گئی، اور اسکے مٹانے والے بھی باقی نہ رہے۔ گولکنڈہ کے ہیرے اقصائے عالم میں منتشر ہو گئے۔ دکن میں ہون برسنے کا واقعہ افسانہ بنگیا۔ لیکن قطب شاہوں کی لکھی اور لکھائی ہوئی کتابیں ابتک موجود ہیں۔ اور ہمیشہ اپنے لکھنے والوں کے اعلیٰ علمی وادبی ذوق، پاکیزہ کردار، اور آزاد منشی کی یاد دلاتی رہیں گی۔ اور اُن کا مطالعہ کرنے والے ہر وقت اپنے اندر زندگی اور زندہ دلی کی نئی اُمنگیں موجزن پائیں گے۔ علم کی دولت کو کبھی زوال نہیں۔ یہ ہیروں اور جواہرات سے زیادہ قیمتی ہے۔ اسکو کوئی لوٹ نہیں سکتا۔

قطب شاہی سلطنت عروج کمال کو پہنچ چکی تھی۔ مغلوں کی سازشیں اور میر جملہ کی بے ایمانیاں ابھی شروع نہ ہوئی تھیں۔ سلطان عبداللہ قطب شاہ کا عنفوان شباب تھا۔ اور ابھی ابھی اس کی والدہ دکن کی محبوب ملکہ حیات بخشی بیگم نے اپنے فرزند کو زمام حکومت سپرد کر کے گوشہ نشینی اختیار کی تھی۔ نوجوان بادشاہ کو اپنے عالم و فاضل باپ سلطان محمد قطب شاہ اور مشہور و معروف نانا سلطان محمد قلی جیسے بلند پایہ شاعر سے نہ صرف گولکنڈہ کی غیر معمولی دولت بلکہ علم وادب سے خاص دلچسپی بھی ورثہ میں ملی تھی۔ جہاں اسکے خزانے اور محل اسکے آباو اجداد کے جمع کئے ہوئے جواہرات اور ہیروں سے معمور تھے اس کا دربار اور اسکی راجدھانی ایسے سیکڑوں علما و حکما اور شاعروں اور ادیبوں سے بھری پڑی تھی جن میں سے چند کا بھی ایک جگہ جمع ہوجانا تہذیب تمدن اور علم و فضل کی ایک خاص فضا پیدا کر دینے کے لئے کافی تھا۔

انہی مغتنم روزگار ہستیوں میں سے ایک ملک الشعرا ملا وجہی بھی تھے جو اپنی عمر کا بہت بڑا حصہ اس جواں سال بادشاہ کے باپ، اور نانا، اور دادا (سلطان ابراہیم قطب شاہ) کے علم پرور درباروں میں گذار چکے تھے اور اب ان کی عمر ستر سال سے کم نہ تھی۔ انہوں نے اپنی جوانی ہی میں قطب مشتری جیسی بلند پایہ اُردو مثنوی لکھکر شہرت دوام حاصل کر لی تھی اور اسکے بعد سے ملک الشعرا کی حیثیت سے بیسیوں قصیدے، مثنویاں، اور مرثیے لکھے تھے اور سیکڑوں شاعروں کو استادی کے درجہ تک پہنچا دیا تھا۔ ایسی بزرگ ہستی کا سلطان عبداللہ کے دربار میں موجود رہنا ہی باعث برکت تھا یہی وجہ ہے کہ

نوجوان سلطان نے زمام حکومت اپنے ہاتھ میں لیتے ہی سنہ ۱۰۴۵ھ میں ایک روز صبح کے وقت اپنے نانا کے دربار کے اس بوڑھے ملک الشعرا کو اپنے حضور میں بلا بھیجا اور ان سے خواہش کی کہ اردو نثر میں ایک کتاب ایسی لکھی جائے جس میں عشق کا بیان ہو۔

وجہی سے بھلا یہ کیونکر ممکن تھا کہ اپنے آقا محمد قلی کے نواسہ اور دودمان قطب شاہیہ کے اس واحد چشم و چراغ کی بات کو ٹال دیتے۔ انہوں نے دل و جان سے قبول کیا چنانچہ وہ اس واقعہ کو اپنی کتاب میں اس طرح بیان کرتے ہیں:—

سلطان عبداللہ، ظل اللہ، عالم پناہ، صاحب سپاہ، حقیقت آگاہ۔ ثانی سکندر، عاشق صاحب نظر، دل کے خطرے سے باخبر، صورت میں یوسف سے اگلے، آدم بیہوش ہوئے تھے پھر ایکلے۔ دارا، فریدوں فر، مسیحا دم، خورشید علم۔ صبح کے وقت، بیٹھے تخت۔ یکایک غیب سے کچھ رمز پاکر، دل اپنے میں کچھ لاکر۔ وجہی نادر من کو، دریا دل گوہر سخن کو۔ حضور بلائے، پان دیئے، بہت مان دیئے، اور فرمائے کہ انسان کے وجود میں کچھ عشق کا بیان کرنا۔ اپنا نام عیاں کرنا۔ کچھ نشان دھرنا۔ وجہی ہو گنی گن بھرا، تسلیم کر کر سر پر ہاتھ دھرا۔ بہت بڑا کام اندیشا، بہت فکر کیا۔ بلند ہمتی کے بادل سے دانش کے میدان میں گفتاراں برسایا، قدرت کے اسراراں برسایا۔ بادشاہ کے فرمائے چھپیا، نئی تقطیع میں تلہ کہ آگے کے آنے ہارے، ہم بی کچھ تھے کر سمجھیں یار۔ ہارے گن کو دیکھے سو ہنا دیکھے، گنگا دیکھے سو جمنا دیکھے۔ ہم سے آگے تھے ہو ان کا بھی کچھ تمیز کریں، ریاضت ہماری مشقت ہماری چیز کریں[1]۔"

اسکے بعد بوڑھے انشاپرداز وجہی اس بات پر زور دیتے ہیں کہ دنیا میں کچھ یادگار ہے تو خوب ہے۔ اور انسان وہی ہے جو دوسروں کو کچھ فیض پہنچائے۔ ان کے یہاں ہزار کعبے بند ھانے اور ہزار حج کرنے سے بہتر یہ ہے کہ کسی کو کچھ دیا جائے اور کسی کے دل کو اپنے ہاتھ میں لیا جائے۔ وہ اس کتاب کا نام سب رس رکھتے ہیں اور اسکا ذکر یوں کرتے ہیں۔

"یہ عجب کتاب ہے سبحان اللہ۔ اس کتاب کا نام سب رس، سب کچھ پڑھنے آوے ہوس، بول بول کو چڑھے اُس، یادگار ہو رہے گا دنیا میں کئی لاکھ برس۔ بہت ہی لذیذ، عاشقوں کے گلے کا تعویذ۔ یہ کتاب سب کتابوں کا سرتاج، سب باتوں کا راج، ہر بات میں سو سو معراج، اس کا سواد سمجھے نا کوئی عاشق باج۔ ...... یہ رنگ رنگ کے پھول، خوش رنگ مقبول، سب کو بھاتے یہ پھول۔ دایم تازے ہرگز نہیں کھملاتے۔ ..... اگر کسی میں سخن شناسی اور اسرار دانی ہے تو یہ کتاب گنج العرش بحر المعانی ہے۔"

اسی سلسلہ میں وہ اس امر کا اظہار کرتے ہیں کہ وہ پہلے اردو انشاپرداز ہیں جنہوں نے نثر میں ایسی کتاب لکھی ہے:—

"جتنے فہم دار جتنے گن کار ہوئے سو آج تک، کوئی اس جہاں میں، ہندوستاں میں، ہندی زبان سوں اس لطافت اس چھنداں سوں، نظم اور نثر ملا کر گھلا کر یوں نہیں بولا۔ اس بات کو، اس نبات کو یوں کوئی آب حیات میں نہیں گھولا۔"

---

[1] اس مضمون میں قطب شاہی سب رس کے جتنے اقتباسات دئے گئے ہیں اُن میں بعض الفاظ کو اُن کی موجودہ شکل کے مطابق لکھا گیا ہے تاکہ ہر شخص ان کا مفہوم آسانی سے سمجھ سکے۔

آخر میں وہ بہت کچھ اپنی تعریف بھی کر لیتے ہیں۔ اور یہ ہر فن کار، شاعر، اور ادیب کا شیوہ ہے خاصکر جب کہ وہ بوڑھا ہو جاتا ہے۔ وجہی شاعر بھی تھے، انشا پرداز بھی تھے، اور بوڑھے بھی۔ وہ کہتے ہیں :-

"میں تو یہ بات نہیں کہا ہوں، عیسیٰ ہو کر بات کو روح دیا ہوں۔ دانش کے باغ میں آیا، بہار ہو کر پھولاں کھلایا،......
بہت نادر نادر باتیں بولا ہوں، دریا ہو کر موتی رولا ہوں۔ موتیوں کی موجوں کا میں دریا ہوں، تمام موتیوں سے بھرا ہوں۔"

غرض اسی طرح خودستائی کرتے چلے گئے ہیں۔ اور پھر "آغاز داستان زبان ہندوستان" کی سرخی سے اصل کتاب یوں شروع کی ہے۔

"ایک شہر تھا، اس شہر کا نام سیستان۔ اس سیستان کے بادشاہ کا نام عقل۔ دین و دنیا کا تمام کام اُس سے چلتا۔ اُسکے حکم باج ذرہ کہیں نہیں ہلتا۔"

وجہی نے اس قصہ میں عبداللہ قطب شاہ کی خواہش کے مطابق عقل و عشق اور حسن و دل کی کشمکش کو ظاہر کیا ہے۔ آئندہ نمبر میں ہم اس قصہ کا خلاصہ شائع کریں گے جو مولوی عبدالحق صاحب معتمد انجمن ترقی اُردو کا لکھا ہوا ہے یہاں صرف اس واقعہ کا اظہار ضروری ہے کہ اصل قصہ کے ساتھ ساتھ وجہی نے جگہ جگہ تربیت و اخلاق اور تہذیب و شائستگی کے متعلق ایسی ایسی باتیں لکھدی ہیں جو بہت کم کتابوں میں اس خوبی اور قوت کے ساتھ لکھی گئی ہوں گی۔ تب ہی تو اسکا نام سب رس رکھا ہے۔ ان باتوں میں نہ صرف بیان کی ندرت اور زبان کی شیرینی ہے بلکہ خیال کو بھی دعوت عمل دی گئی ہے۔

ہمارا خیال ہے کہ سب رس آصفی کے ہر نمبر میں سب رس قطب شاہی کے چند جملے جو کسی خاص موضوع سے متعلق ہوں التزام کے ساتھ شائع کرتے رہیں۔

قطب شاہی سب رس کو مولوی عبدالحق صاحب نے مرتب کر کے انجمن ترقی اُردو کی طرف سے ۱۹۳۲ء میں شائع کیا ہے اور اس کے آغاز میں ایک عالمانہ مقدمہ بھی تحریر کیا ہے۔ یہ دلچسپ کتاب جامعہ عثمانیہ میں ایم۔ اے کے نصاب میں شامل ہے اور بڑے شوق سے پڑھی جاتی ہے۔ چونکہ زبان قدیم ہے اور کتاب ٹائپ میں چھپی ہے اسلئے جنھیں نستعلیق خط پڑھنے کی عادت ہے اُن کو پہلی نظر میں مشکل معلوم ہوتی ہے۔ مولوی عبدالحق صاحب نے بالکل صحیح لکھا ہے کہ :-

"ہم وجہی کو استاد مانتے ہیں اور جو کام اُسنے کیا ہے اسکا احسان نہ ماننا حقیقت میں ناانصافی ہے.... سب رس اُردو نثر کی پہلی کتاب ہے جو ادبی اعتبار سے بہت بڑا درجہ رکھتی ہے اور اسکی فضیلت اور تقدم کو ماننا پڑتا ہے۔ نثر میں قافیہ کا التزام بذات خود ایک ایسی چیز ہے کہ تکلف اور آورد سے بچنا محال ہے.... لیکن اس میں بے صد فصاحت، روانی اور سلاست پائی جاتی ہے۔ حال کے زمانے میں جو اسی ڈھنگ پر بعض کتابیں لکھی گئی ہیں مثلاً فسانۂ عجائب وغیرہ اُنسے یہ کسی طرح کم نہیں بلکہ میری رائے میں بیان کی سادگی میں اُنسے بڑھکر ہے۔"

سب رس پونیا تقطیع کے تین سو صفحات میں شائع ہوئی ہے۔ اور ہر صفحہ میں ایسے متعدد جملے یا اشعار ملتے ہیں جو ضرب المثل کا کام

دیکھتے ہیں اور جن میں سے بیسیوں کہاوتوں کی طور پر حیدرآباد اور اسکے اطراف واکناف کے دیہات میں رہنے والی بڑی بوڑھیوں کی زبان پر ابتک باقی ہیں۔

وجہی کی یہ نثر کی کتاب اتنی مقبول ہوئی کہ بعد کے شاعروں نے اسکو منظوم کرنے کی کوشش کی چنانچہ اس وقت تک دو شاعروں کے منظوم کارنامے دستیاب ہو چکے ہیں۔ سب رس کی تصنیف کے چالیس سال بعد بیجاپور کے ایک مشائخ شاعر شاہ بیر اللہ محرمی نے ۱۰۸۶ھ میں اسکو مثنوی کی شکل میں منتقل کیا اور اس کا نام "گلشن حسن و دل" رکھا۔ پھر ۱۲۰۹ھ میں دکن کے ایک اور صوفی شاعر بحر العرفان شاہ حسین ذوقی نے سب رس کے قصہ کو منظوم کرکے "وصال العاشقین" نام رکھا۔ انکے علاوہ نہ معلوم اور کن کن شاعروں نے وجہی سے اخذ فیض کیا ہے مگر ان کے کارنامے یا تو تلف ہو گئے یا ابھی منظر عام پر نہ آسکے جس طرح ملا وجہی کی مثنوی "قطب مشتری" بعد کے شعرا طبعی و ابن نشاطی کے لئے باعث الہام ثابت ہوی اور انہوں نے اپنے کارناموں "گل بادام" و "پھولبن" میں "قطب مشتری" کے اثر کو ظاہر کر دیا ہے اسی طرح سب رس کے بعد کے نثری کارناموں کا بھی اس سے متاثر ہونا ضروری تھا مگر چونکہ ابھی قدیم اردو نثر کی طرف زیادہ توجہ نہیں کی گئی ہے اسلئے یہ موضوع ابھی تشنہ ہے سب رس کو ختم کرنے سے پہلے ملا وجہی نے اسکا سن تصنیف بھی بیان کر دیا ہے اور اسی سلسلہ میں اپنی اور کتاب کی تعریف اس طرح کی ہے :-

"(سب رس) سبکے دلوں کا آرام، سب کو اس سے کام۔ بہت اس میں عقل، بہت اس میں فہم، سب کام میں تمام۔ جہاں یہ رہے وہاں لڑگیری نہ آوے، صحبت اسکی سب کو بھاوے۔ بات اس کی جوں شکر جوں نبات جب تک دنیا تب تک اسے حیات۔ بارے جس وقت تھا ایک ہزار و چہل و پنج اس وقت ظہور پکڑا یہ گنج۔ جو کوئی صاحب سخن ہوگا، جو کوئی صاحب فہم ہوگا، اسے یہ سخن اثر کرے گا، مستے خبر کریگا۔ وہ پہچانے گا، وہ اس بات کی قدر جانے گا۔ ہم کو یاد کریگا، اپنا دل شاد کریگا۔ دل پر سے جائے گا فکر، اسے لگے گا ہمارا ذکر۔ ہماری بات کی نطافت کے پیالہ کا اثر چڑھے گا۔ عجب مرد تھا کہے گا، عجب صاحب درد تھا کہے گا۔ عجب کامل تھا کہے گا، عجب واصل تھا کہے گا۔"

آخر میں سب رس کے دعائیہ اشعار مصنف نے اپنے آقا اور اسکے متعلقین کیلئے جو دعائے خیر کی ہے اسکے ایک ایک حرف سے خلوص ٹپکتا ہے۔ وجہی لکھتے ہیں :-

"بادشاہ اور بادشاہ کے دوستاں، بادشاہ کے عزیزاں، بادشاہ کے خویشاں، قرابتیاں۔ بادشاہ کے پیاریاں پیارے، منتیاں مانگنے ہارے۔ بادشاہ کے خدمتگاراں دولت خواہاں، دعاگویاں امیدواراں، سب اپنی مراد کو اپڑو، انکو غیب کی نعمت پہنچو، عمر دراز ہو، دائم بدولت ہو۔ عاقبت بخیر ہو، ایمان سلامت ہو۔"

اس طرح آج سے تین سو گیارہ سال پہلے کی حیدرآباد میں لکھی ہوی اُردو کتاب "سب رس" ختم ہوتی ہے۔ یہ وہ کتاب ہے جس کا اثر ہمیشہ باقی رہیگا اور اردو دنیا اس سے فیض حاصل کرتی رہیگی۔ یہ کچھ کم اثر نہیں ہے کہ تین صدیاں گزر جانے کے بعد بھی حیدرآباد سے ایک عام فہم دلچسپ ادبی رسالہ نکالا جاتا ہے تو وہ گولکنڈہ کے ملک الشعراء ملا وجہی کی اسی یادگار زمانہ اُردو کتاب کے نام سے منسوب کیا جاتا ہے۔ اس نام میں لطافت کی جو گہرائیاں ہیں وہ بہ یک نظر واضح نہیں ہوتیں قطب شاہی "سب رس" کی طرح یقین ہے کہ آصفجاہی سب رس کو بھی وہ مقام خوبیاں نصیب ہونگی جو قوموں کی علمی وادبی زندگی اور ملکوں کی سماجی اور تمدنی حالت سنوارنے میں رہتی ہیں۔

سید محی الدین قادری زور

# عبدالرزاق لاری

یہ گولکنڈہ کا وہ مشہور ہیرو ہے جس کا نام تاریخ دکن میں ہمیشہ زندہ رہے گا۔ اور جس کی سرفروشی سے آنے والی نسلیں اپنے ملک و مالک کی وفاداری اور جاں نثاری کے سبق سیکھتی رہیں گی۔ ایسے مایوس ماحول میں جبکہ گولکنڈہ کے اکثر سپہ سالار مغل سازشوں کا شکار ہو چکے تھے اور قطب شاہی سلطنت کا چراغ بجھ رہا تھا عبدالرزاق لاری نے آخر وقت تک ہمت نہ ہاری اور ثابت کر دیا کہ ع

"وفاداری بشرط استواری اصل ایماں ہے" اگرچہ وہ اپنے بادشاہ اور اپنی سلطنت کیلئے آستانۂ قطب شاہی کی حفاظت میں شہید ہونے سے محروم رہ گیا اور بیہوشی کی حالت میں شہنشاہ اورنگ زیب عالمگیر غازی کی بارگاہ میں روانہ کر دیا گیا اور بعد کو عرب کی مقدس سرزمین میں دفن ہوا لیکن کیا تعجب ہے کہ اسکی روح ابتک گولکنڈہ کے قطب شاہی کھنڈروں کا طواف کر رہی ہو ـــــ

اورنگ زیب جیسے مدبر اور مردم شناس بادشاہ کا یہ جملہ ہمیشہ بہادروں کے تذکرہ میں یادگار رہے گا کہ "اگر لاری جیسا ایک اور شخص قطب شاہ کے لشکر میں ہوتا تو قلعہ گولکنڈہ کا فتح ہونا دشوار تھا" اس جانباز کو اپنے دربار میں جگہ دینے کیلئے اورنگ زیب نے طرح طرح سے کوشش کی لیکن اس نے آخر تک انکار کیا اور ہفت ہزاری منصب کو بھی ٹھکرا کر مدینہ منورہ کو ہجرت کر گیا۔

جناب وحید نے اس نظم کے ذریعہ سے دکن کے اس مشہور جانباز کی ستائش کا حق ادا کیا ہے۔ "سب رس"

زندہ کوئی سلطاں کا ہوا خواہ نہیں ہے
ہے عکسِ اجل تختِ قطب شاہ نہیں ہے

ہے کون جو انجام سے آگاہ نہیں ہے
لیکن تجھے انجام کی پرواہ نہیں ہے

غصے میں رخ تیغِ دو دم چوم رہا ہے
خادم درِ آقا پہ کھڑا جھوم رہا ہے

لڑنے لگے خونخوار مغل قلعے کے در پر
تیغوں کی چمک سے ہیں در و بام منور

لاری کی شجاعت سے پریشان ہے لشکر
بجلی کی طرح ٹوٹ پڑا فوج عدو پر

یہ ہاتھ ہے یا دستِ اجل طالبِ جاں ہے
قبضے میں ترے تیغ ہے یا برقِ تپاں ہے

ملبوس لہو سے ترا، گلنار ہوا ہے
قد، خون میں ڈوبی ہوی تلوار ہوا ہے

ہر عضوِ بدن زخم سے بیکار ہوا ہے
یہ ضعف ہے سر تن پہ ترے بار ہوا ہے

لے جاتے ہیں گو تجھکو شہنشاہ کی جانب
آنکھیں ہیں تری تختِ قطب شاہ کی جانب

اقبال کا ساتھی ہے پدر ہو کہ برادر
ادبار میں تسکیں نہیں دیتا کوئی دم بھر

اس معرکۂ دہر میں ہوتا ہے یہ اکثر
قسمت کے بدلتے ہی بدل جاتے ہیں تیور

پر عہدِ وفا تو نے مصیبت میں نہ توڑا
جب تک رہی طاقت درِ آقا کو نہ چھوڑا

مشکل میں گوارا نہ کیا غیر کا احساں
ٹھکرا دیا یہ کہہ کے شہنشاہ کا فرماں

"مفتوح یداختر کی امانت ہیں دل و جاں
میں ملک ہوں مالک کی یہی ہے مرا ایماں

روکے سے مرا جوشِ وفا رُک نہیں سکتا
گردن مری کٹ سکتی ہے سر جھک نہیں سکتا!"

شمشیرِ دکن تو نے عجب دھاک بٹھا دی
دشمن کو شبِ گور کی تصویر دکھا دی

اے مردِ خدا! قدرِ وفا تو نے بڑھا دی
قرباں ترے! مالک کیلئے جان لڑا دی

جب تک یہ نظامِ سحر و شام رہے گا
تاریخِ دلیراں میں ترا نام رہے گا

سکندر علی وجد
بی۔اے، ایچ۔سی۔ایس

# میری تصاویر

"صدر للمہام نواب مہدی یار جنگ بہادر نے فرمایا۔ مجھے چغتائی کی تصاویر میں جو لطیف شئے نظر آتی ہے یا میرے محسوسات کو چھیڑتی ہے وہ ہماری تہذیب کے نشان ہیں۔ چغتائی نے عجمی نگارش اور مغل رنگ آمیزی سے جو اپنی دنیا آباد کی ہے وہ ہمارے فن کے مستقبل کا ایک لائحہ عمل ہے جو ہماری تہذیب کے وقار کو ہمیشہ بلند کرتا رہیگا۔"

اس ارشاد کے مطابق اگر میں یہ کہوں کہ میری یہ کوشش ہماری زندگی اور ذوق کا ثبوت ہے تو یقیناً کوئی شیخی یا تعلی نہ ہوگی۔

میری تصاویر کو مختلف نگاہیں اور مختلف نکتہ چین دیکھتے ہیں اور ہر کوئی اُن کے متعلق مختلف نظریہ رکھتا ہے۔ جیسا کہ میں نے ان کے متعلق پڑھا اور سنا ہے۔ جو کچھ کہا گیا ہے یا سنا گیا ہے۔ خواہ وہ کچھ بھی ہو میرے لئے اتنا طمانیت بخش نہیں جس قدر وہ جمالیاتی اور فنی حیثیت سے دلچسپ ہے۔ جو کچھ میں رنگوں اور خطوں میں ترتیب دیتا ہوں اور پیش کرتا ہوں وہ قدرت کا دین اور میری فطری مجبوری ہے۔ کیونکہ ہر صناع کو چاہے وہ مصور ہو یا شاعر ان فطرتی نتائج سے مجبور ہے۔ اکثر لوگ تصاویر کو اس طرح دیکھتے اور سمجھتے ہیں گویا وہ اُن کا عکس ہے۔ وہ ان پر اس طرح نکتہ چینی کرتے ہیں۔ جس طرح وہ گھر کی چاردیواری میں اپنے آپ پر یا اپنے بچوں پر کیا کرتے ہیں۔ وہ تصاویر کو دیکھتے وقت کسی مصور کی تخلیق نہیں سمجھتے وہ انھیں اپنی روزمرہ کی زندگی خیال کرتے ہیں۔ اور کرنا چاہیئے لیکن وہ کیوں ہمارے جذبات کی ترجمانی نہیں کرتیں جب ہم انھیں اپنے جذبات سے ناپتے ہیں۔ ایسا کرتے ہوئے وہ بھول جاتے ہیں کہ مصور اپنے جذبات کا ترجمان ہے جو فطرتی مقاصد سے جذبات کو شکل وصورت دیتا ہے۔ جہاں تک مرد کامل کا تعلق ہے۔ ہر ایک یہی کہتا چلا آیا ہے۔ میں قدرت کا ترجمان ہوں اور میری تخلیق مقصود فطرت ہے میری بیوی ہیں خلق کی بھلائی ہے۔ مگر راہ سے بھٹکے ہوئے۔ سیاہ دل والے ان کا استقبال ہمیشہ پتھروں سے اور ان کا مطالعہ ہمیشہ ذاتی جذبات سے کرتے رہے۔ وہ اس بخشش سے ہمکنار نہ ہو سکے جس میں ان کے لئے اطمینان اور ہمیشہ کی زندگی تھی۔ جنہوں نے ان کے پیغام کا

استقبال خندہ پیشانی اور روشن دلی سے کیا تھا۔ خالق نے اُن کے قلب روشن اور ان کی پیشانیوں پر حیات ابدی کی مہریں ثبت کردی تھیں۔ ان کی فضیلت اور شخصیت کے آگے ہمارے سر اور دل جھک جاتے ہیں اور ہم یہ تسلیم کرنے پر مجبور ہوجاتے ہیں کہ یہ ان شخصیوں کا کرشمہ اور معجزہ ہے جو خالق کی طرف سے بھیجے گئے تھے اور ہماری فطرتوں کو اور ہمارے جذبات کو ایک نئے رنگ میں جلا دینا چاہتے تھے۔

ہر مصور اور شاعر قدرت کا پیغام بر ہے اور یہی ان کی تخلیق کا مقصد ہے اور یہی اُس حسن کار کا شاہکار ہے۔

صناع چاہتا ہے کہ وہ ہمارے اندر روحانی انقلاب پیدا کرے اور ہماری روزمرہ کی زندگی کو ایک ایسی شراب سے مخمور بنادے جس کو ہمیشہ عام زندگی سے فضیلت رہی ہے۔ ہمیں ایک ایسی دنیا کی طرف لے اڑے جس کی جھلک اور روشنی سے وہ خود سرفراز کیا گیا ہے جو یقیناً اُس چلتی پھرتی دنیا اور سطحی چیزوں سے بہت بلند اور دائمی ہے۔

شاہجہاں نے جب تاج محل کی بنیاد رکھی اور اُس کو تکمیل دینے کا عزم کیا تھا۔ تو اس کی آنکھوں کے سامنے ایک نازک سا جذبہ تھا۔ اسے محض اس کی ترجمانی مقصود تھی۔ اسے یہ گمان تک بھی نہ تھا کہ وہ مغلوں کی یادگار بن جائے گا یا فن تعمیر کا شاہکار کہلائے گا۔ اسے دنیا بھر کے سیاح دیکھنے کی غرض سے آئیں گے اور اس کی محبت کا ثبوت بہم پہنچائیں گے۔ اس پر کتابیں لکھی جائیں گی۔ عمارت کے نام کی تحقیق کو تلاش ہوگی یا یہ عظیم الشان تخلیق ہمیشہ رفیع المرتبت شاعر اور مصوروں کے خیالات میں وسعت اور بلندی پیدا کرتی رہے گی۔

یہ ایک تمہیدی بیان ہے۔ سب رس کے آئندہ نمبروں میں اس تمہید کی شکل وصورت واضح طور سے بیان کرسکوں گا تاکہ ایک تصویر کے ارتقا اور ایک مصور کے جذبات جن کو وہ رنگوں اور خطوں میں ملبوس کرکے زندہ جاوید بنادینا چاہتا ہے۔ صاف شفاف نظر آئیں اور تصویر خود بخود مصور کی ترجمانی کرسکے کہ وہ اسکو کہاں تک ذہنی انقلاب کیلئے ذریعہ کار بنا سکا ہے۔ وہ کیوں دنیا کو اپنے رنگ میں رنگا ہوا دیکھنا پسند کرتا ہے اور اسے کیوں اس قسم کے انقلاب کی ضرورت محسوس ہوتی ہے۔ میں اس تمہید کو اعلیحضرت خسرو دکن سلطان العلوم کے ایک فرمان کے آخری فقرہ پر ختم کرتا ہوں جو حیدرآباد کے عجائب خانہ میں آویزاں ہے۔ ”یہ گھڑی جو میں اس عجائب خانہ کو بطور یادگار کے دیتا ہوں ہمیشہ نیک ساعتوں کی یاد دلاتی رہیگی“ حضور کے اس فرمان مبارک کے آخری فقرہ کو مدنظر رکھتے ہوئے میں یہ کہونگا کہ یہی تخلیق اور شخصیتوں کا مقصدِ حیات ہے کہ انکے کام اور پیغام ہمیشہ کسی نیک ساعت کی یاد دلاتے رہیں۔

(خان بہادر) عبدالرحمٰن چغتائی

# تین سو پچاس سال پہلے کی اُردو

## سلطان محمد قلی قطب شاہ بانیٔ حیدرآباد کی دو ۲ نظمیں
(سنہ ۹۷۳ھ تا سنہ ۱۰۲۰ھ)

### مُناجات

مناجات میرا تو سن یا سمیع　　مجھے خوش توں رکھ رات دن یا سمیع
مرے دوستاں کوں توں نت دے جنت　　مرے دشمناں کوں اگن یا سمیع
اباداں کر ملک میرا سو توں　　بسا سو توں دے میرا من یا سمیع
سکل تخت پر میرا یوں تخت کر　　انگوٹھی پہ جوں ہے نگین یا سمیع
مرا شہر لوگاں سوں معمور کر!　　رکھیا جوں توں دریا میں من یا سمیع
مرادات کا حکم نرنگ سار قطب　　اسے سار ہت دے عنین یا سمیع

### ختمِ ماہِ صیام

نس عید جلوہ گر ہو گئے دن صیام ساقی　　نو چند سے ساغراں میں بھرے مدام ساقی
زہد ریا تھے بہو دن بدنام ہو رہیا ہوں　　پیالے پلا پرم کے کر نیک نام ساقی
مستی تھے اپ صراحی کرتی تھی سرکشی نت　　کرتی ہے جام کوں اب ہر دم سلام ساقی
تیس دیس کی خماری توڑن کیے تائیں مجکوں　　کم کم نہ کر توں دم دم بھر بھر دے جام ساقی
صدقے نبیؐ قطب کوں اپڑیا ہے مے طہورا　　کوثر تھے ساغر اپڑا صدقے امام ساقی

# رازِ زندگی

ہے نوائے تلخ یارب سوز و سازِ زندگی
نغمۂ شیریں سنا بربط نوازِ زندگی

منتشر شیرازۂ اوراقِ ہستی جب ہوا
آشکارا ہوگیا دم بھر میں رازِ زندگی

ہے حجابِ زیست اک پردۂ دوئی کا پھر یہ کیوں؟
جستجو طولِ امل کی بے نیازِ زندگی

اپنی ہستی کو مٹا کر بن فروغِ انجمن
شمع سے کچھ سیکھ لے سوز و گدازِ زندگی

انبساطِ روح ہے سرگرمیٔ ذوقِ عمل
دل کی حرکت جس طرح ہے جاں نوازِ زندگی

ہے سکونِ مرگ سے بدتر سکوتِ انجماد
سعیٔ حرکت دہر میں ہے امتیازِ زندگی

اعتمادِ نفس و استقلال و ایثار و کرم
عرصۂ فانی میں ہے اعلیٰ طرازِ زندگی

فلسفہ ہستی کا نوشابہ بڑا دلچسپ ہے
ہے "تنازع للبقا" دراصل رازِ زندگی

**نوشابہ خاتون**
بی۔ اے

# زندگی کیا ہے؟

زندگی کیا ہے؟ اس کی اصل کیا ہے؟ اور کیا وہ از سرِ نو پیدا کی جا سکتی ہے؟ یہ ایسے سوال ہیں جو گذشتہ صدی سے اکثر لوگوں کو پریشان کئے ہوئے ہیں۔ سائنس کے روز افزوں انکشافات اور قوی ترین خوردبینوں کی ایجاد کے باوجود آج بھی ہم اس مسئلہ پر بحث کرتے ہوئے ہچکچاتے ہیں، اور کسی ایک رائے کے قائم کرتے ہوئے رکتے ہیں۔ کوئی نہیں جانتا کہ کائنات کا مبدءِ حیات درحقیقت کیا ہے؟ اور وہ کون سی قوت ہے جو کروڑوں سال سے سطح زمین کو مختلف شکلوں میں تبدیل ہونے والی زندگی سے آباد کر رہی ہے اور نہ کوئی ماہر سائنس اس کا یقین دلا سکتا ہے کہ کرۂ ارض پر حیات کی ابتداء کن وجوہ کے تحت ہوئی اور وہ کیا حالات تھے جن کے زیرِ اثر غیر جاندار مادے جاندار رطوبتوں میں تبدیل ہوئے؟

اس میں شک نہیں کہ ابتداء اور اصلیت حیات کے مسئلہ پر انسان اس وقت سے غور کر رہا ہے جب عناصر پرستی اور توہمات سے اس کا نیم متمدن دماغ ابھی آزاد نہیں ہوا تھا۔ قدیم مصریوں کے یہاں آفتاب مبدءِ حیات سمجھا جاتا تھا اور شاید "رع" (آفتاب کا دیوتا) سے زیادہ مصریوں میں کسی اور کی اس قدر پرستش نہ ہوتی تھی۔ چنانچہ وادئ نیل اور خصوصیت سے ہیلی پولیس میں اُس کے شاندار مندر موجود تھے حتیٰ کہ پانچویں سلسلے کے فرعونوں نے اسے اپنا خاندانی دیوتا بنا لیا تھا۔ اسی طرح بابل و نینوا اور قرطبہ کے قدیم تمدن میں ہمیں آفتاب کی پرستش کے اشارے ملتے ہیں۔

ہندی آریاؤں کے یہاں سورج ہی جملہ توانائیوں کا منبع تھا۔ اسی لئے وہ اس کی پرستش کیا کرتے تھے لیکن جیسے جیسے تمدن کی ارتقاء کے ساتھ انسان کا تخیل وسیع اور اس کی نظر دقیق ہوتی گئی اُس نے اس مسئلہ پر زیادہ سنجیدگی سے غور کرنا شروع کیا۔ چنانچہ سب سے پہلے جس نے اس بحث کی ابتداء کی وہ یونان کا فلسفی "تھالیس" تھا۔ یہ حکیم ۶۲۴ء ق م کے قریب ایشیائے کوچک کے شہر مائی لیٹس میں پیدا ہوا اس کے یہاں کائنات کی تمام اشیاء کا مبدا اصل پانی ہے۔ ہر ایک شئے پانی سے ابتدا کرتی ہے اور پانی میں ختم ہو جاتی ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ اس مرکب کی کیمیائی ترکیب سے واقف نہ تھا اور شاید اس سیال کی رقت پذیری، توسیع پھیلاؤ اور اس کی پوشیدہ قوتوں سے اس نے یہ نتیجہ نکالا تھا۔ نیز وہ خیال کرتا تھا کہ تمام غذائی مادے مرطوب ہیں۔ رطوبت، حرارت کی موجب ہے اور حرارت سے زندگی پیدا ہوتی ہے۔

اسی طرح انکزی مینس (۵۶۰ء تا ۵۱۰ء ق م) نے ہوا کو توانائی اور حیات کا اصل مصدر قرار دیا۔ اس کے یہاں ہوا کو پانی پر اس لئے ترجیح تھی کہ یہ غیر محدود اور ابدی شئے ہے برخلاف اس کے پانی کو محدود کیا جا سکتا ہے۔

اسی سلسلے میں مختلف حکماء یونان نے یکے بعد دیگرے عناصر اور مرکبات کو زندگی کے اصل محرک ثابت کرنے کی کوشش کی جس کے نتیجہ کے طور پر آج بھی ہمارے ادب میں عناصر اربعہ "آب - باد - خاک و آتش" کا تصور موجود ہے۔ لیکن اس حقیقت سے انکار نہ کرتے ہوئے بھی کہ یہ خیالات نہایت ہی ابتدائی اور ادنے ہیں یہ ماننا پڑیگا کہ یونانیوں کے ان مباحث نے دنیا کے آگے تحقیق و تلاش کی نئی راہیں کھولدیں۔ اور رفتہ رفتہ ان ہی اثرات کے تحت دیموقرطیس (۴۶۰ تا ۳۷۰ ق م) نے اپنا وہ مشہور نظریہ جواہر پیش کیا جس پر موجودہ سائنس کا دارو مدار ہے اور ڈھائی ہزار سال کے طویل عرصہ کے بعد آج بھی اس کی توثیق ہو رہی ہے اس فلسفی کے نقطۂ نظر سے زندگی دراصل ایک مادی شئے ہے۔ اس لئے وہ پہلا حکیم ہے جو کسی غیبی قوت کے وجود سے قطعاً انکار کرتا ہے۔

شاید ایسے ہی خیالات نے گزشتہ صدی کے سائنس دانوں کو متاثر کیا اور وہ دور جہالت کی فرسودہ بحثوں سے بالکلیہ علٰحدہ ہوکر اس مسئلہ پر آزادانہ غور کرنے لگے گو ابتداء میں مذہبی طبقہ کے بڑھے ہوئے اقتدار نے انہیں اپنی اصلی رائے کے اظہار سے روکے رکھا تاہم حقیقت کو عرصہ دراز تک چھپایا بھی نہ جاسکا اور عوام میں ایسے خیالات جو زیادہ ٹھوس سائنٹفک بنیادوں پر تھے بتدریج پھیلنے لگے نتیجہ یہ ہوا کہ ان مسائل پر دنیائے سائنس میں دو مخالف گروہ نمودار ہوگئے۔

۱- وہ جو حیات کی محرک اصل ایک غیبی قوت غریزی کے وجود کے قائل تھے۔

۲- وہ جو زندگی کو دیگر مادی اشیاء کی طرح توانائی اور مادے کا منتفقہ مظہر تسلیم کرتے تھے۔

سچ پوچھئے تو گروہ اول کے یہاں کسی غیبی قوت کے وجود کا تصور ایک سہارا ہے جس پر وہ اعتراف جہل سے گھبرا کر تکیہ کرنا چاہتا ہے۔ نیز اس اعتقاد میں مظاہر زندگی کی بعض ایسی پیچیدگیوں نے بھی تقویت دی جنھیں سادہ کیمیائی اور طبعی اصولوں سے ابھی تک سمجھایا نہیں جاسکا۔ یا اگر ایسی کوئی کوشش کی بھی گئی تو وہ زیادہ عام فہم اور قابل قبول نہ ہوسکی۔ پھر بھی جیسا کہ آپ دیکھیں گے موجودہ سائنس کی روشنی میں ایسی خوش اعتقادی بہت دیرپا نہیں ہوسکتی۔ یہی وجہ ہے کہ اس گروہ کے افراد اب نسبتاً کم نظر آتے ہیں ہرچند ان کی موجودگی سے انکار نہیں کیا جاسکتا۔

۱۸۳۹ء میں شلیڈن اور شوان نے اپنی تحقیقات سے ثابت کیا کہ تمام پودوں اور جانوروں کی جسمی ساخت نہایت ہی خوردبین کرہ نما ساختوں سے بنی ہوئی ہے۔ ویسے ہی جنھیں آپ شہد کی مکھی کے چھتے میں دیکھتے ہیں۔ یہ خلئے ہیں اور ان پر جانداروں کی جسمی ساخت کا انحصار ہے۔

اس دریافت کے تقریباً بیس سال بعد ورشو نے یہ رائے ظاہر کی کہ ہر ایک خلیہ دراصل زندگی کی اکائی ہے اور وہ فعلیات اور تشکلیات کے لحاظ سے ایک مکمل عضویہ ہے۔ بہتر ہوگا کہ اس بحث کی مزید تفصیل سے قبل خلیہ کی ساخت اور اس کی بناوٹ کو ذہن نشین کرلیا جائے اس لئے کہ زندگی کے مختلف مظاہر کا دارو مدار بالکلیہ اسی پر ہے۔

بعد اس کی مختلف اشکال ہوتی ہیں لیکن تمثیلی خلیہ کم و بیش ایک مکعب نما ساخت ہے اور عموماً ایک سلولوزی جھلی سے گھرا ہوا ہوتا ہے

سلولوز کی کیمیائی ترکیب تقریباً وہی ہے جو معمولی کاغذ کی لیکن بعض وقت اس دیوار پر دیگر کیمیائی مادے بھی مجتمع ہو جاتے ہیں۔ خلیہ کے اندرونی مافیہ میں ایک شرج دانہ دار مایع ہوتا ہے۔ جو کم و بیش بیچ سے مشابہ ہے یہ ایک نیم شفاف جاندار شئے ہے جس کو ہم نخرمایہ یا ابتدائی جاندار مایہ کہتے ہیں اور اس کے درمیان ایک زیادہ لزج جسم مرکزہ ہے۔




ان خلیوں کی جسامت اِس قدر چھوٹی ہوتی ہے کہ اگر آپ ایک سوئی کی نوک اپنی جلد پر رکھیں تو اس کی زد میں چالیس پچاس خلئے آجائینگے اور بعض صورتوں میں تو اس سے بھی زیادہ۔ تمام جانداروں کا جسم انہی کے ترتیب وار مجموعے سے بنا ہے۔ جلد۔ عضلات۔ اعصاب۔ حتی کہ ہڈیاں بھی انہی پر مشتمل ہیں۔ اسی طرح پودوں کی چھال۔ اندرونی ساختیں۔ پتے۔ پھل اور پھول سب میں یہ پھیلے ہوئے ہیں۔ البتہ باعث عمل ان کی مختلف اشکال ہو سکتی ہیں۔

خلیہ کی ساخت کے تفصیلی بیان میں سہارا دینے والی سلولوزی دیوار سے زیادہ اسکے اندرونی مافیہ زیادہ اہم ہیں۔ سب سے پہلے ہم نخرمایہ سے دو چار ہوتے ہیں۔ ہکسلے کے الفاظ میں وہ "زندگی کی طبعی بنیاد ہے"۔ یہ ایک جاندار مائع ہے جو عموماً زندہ حالت میں خلیہ کے اندر ایک خاص قسم کی موج دار حرکت کرتا رہتا ہے۔ نخرمایۂ کی یہ حرکت زندگی کی ایک علامت ہے۔ چنانچہ اس میں دانہ دار خوردبینی اجسام ان رشتوں پر بہتے ہوئے نظر آسکتے ہیں جو مرکزے کو سہارا دیتے ہوئے ہوتے ہیں یا خلوی دیوار کو استر کرنے والی نخرمائی پرت میں اُن کی رفتار دیکھی جا سکتی ہے۔

تجربے شاہد ہیں کہ اس رفتار کی کمی و بیشی تپش پر ہے روسی مصنف پرنگ شائمن نے یہ بتلایا کہ شدت نور میں زیادتی رفتار میں سستی پیدا کر دیتی ہے۔ اسی طرح بعض دیگر مہیج مثلاً میکانیتی جھٹکے تپش کی جک وقت کمی یا زیادہ۔ برقی رو وغیرہ اسکی حرکت کو کم کر دیتے ہیں۔ آکسیجن کی غیر موجودگی میں وہ مکمل طور پر رک جاتی ہے۔ لیکن اگر خلیہ مرا نہیں ہے تو ان مہیجوں کے بعد معمولی حالات کے لوٹ آنے پر دوبارہ یہ مظاہر جاری ہو سکتے ہیں۔ مزید براں اس کو الکحل، کلوروفارم وغیرہ نخرمائی زہر کے زیر اثر یہ حرکات ہمیشہ کے لئے رک جاتی ہیں اور دوبارہ عود نہیں کر سکتیں۔ اس کے معنی یہ ہوئے کہ خلیہ مر جاتا ہے۔

**نخرمایہ کی کیمیائی ترکیب** ۔ حالیہ تحقیقات بتلاتی ہیں کہ نخرمایۂ مائع اور جلی کا ایک جسم آمیزہ ہے جس میں ہر دو اجزاء کا تناسب وقتاً فوقتاً بدلتا رہتا ہے بلند تپشوں پر وہ زیادہ جلی نما ہو جاتا ہے لیکن جیسے ہی تپش گرا دی جاتی ہے اگلی نسبت دوبارہ قائم ہو جاتی ہے یہ ایک بدقسمتی ہے کہ زندہ حالت میں نخرمایہ کے تجزیہ کی تمام کوششیں اب تک کامیاب نہ ہو سکیں اس لئے کہ کسی کیمیائی یا طبعی طریقے کے استعمال سے وہ زندہ باقی نہیں رہتا۔ اور جب وہ مر جاتا ہے تو اس کی کیمیائی ترکیب بدل جاتی ہے چنانچہ مردہ نخرمایۂ کے کیمیائی تجزیہ سے پتہ چلتا ہے کہ وہ پروٹین پر مشتمل ہے۔ پروٹین پیچیدار ترکیب کے نامیاتی مادے ہیں۔ جن کی ساخت میں کاربن۔ ہائیڈروجن۔ نائٹروجن۔ آکسیجن اور گندھک حسب ذیل نسبت میں شامل ہوتے ہیں۔

کاربن - ۵۰ تا ۵۵ فی صد  ہائڈروجن - ۶ء۵ تا ۷ء۳ فی صد  نائٹروجن - ۱۵ تا ۱۷ء۶ فی صد
اکیسجن - ۱۹ تا ۲۴ فی صد  گندھک - ء۳ تا ۲ء۴ فی صد

حقیقت پوچھئے تو یہ انتہا سے زیادہ اہم مرکبات ہیں اور نخزمایہ کی بناوٹ میں ان کا نمایاں حصہ ہے۔ اس کے علاوہ قدرت میں وہ جاندار اشیاء سے علحدہ کبھی نہیں پائے جاتے لہٰذا ان کی بناوٹ زندگی کا ایک زبردست فعل ہے پروٹین کی ساخت نہایت پیچیدہ ہوتی ہے ان کے سالمات غیر معمولی طور پر بڑے اور شاید معلومہ اشیاء سے کہیں زیادہ پر پیچ ہوتے ہیں۔ اور چونکہ ان کی ترکیب میں سینکڑوں بلکہ ہزاروں جواہر حصہ لیتے ہیں اس لئے ایسی ساختوں میں معمولی تبدیلیاں واقع ہونا تعجب خیز نہیں پروٹین کے علاوہ نخزمایہ کی ساخت میں دیگر عناصر کا بھی پتہ چلتا ہے جن میں قابل ذکر فاسفورس۔ کلورین پٹاشیم۔ سوڈیم۔ میگنیشیم۔ کیلشیم اور لوہا ہیں۔

اس ضمن میں کیمیائی ساخت پر غور کرتے ہوے اس حقیقت کو کبھی نظرانداز نہ کرنا چاہئے کہ زندہ نخزمایہ کی ترکیب ہمیشہ بدلتی رہتی ہے۔ اس کے سالمات ایک غیر متناہی تبدیل ہونے والی حالت میں ہوتے ہیں۔ ہر لمحہ بلکہ لمحہ کے سویں اور ہزارویں دفعہ میں وہ قدیم اجزاء کو خارج اور نئے مرکبات کی ترکیب کرتا ہے اس لئے بعض وقت نخزمایہ کی ساخت پر ان حالات میں کوئی قطعی رائے قائم کرنی مشکل ہوجاتی ہے۔

مرکزہ - نخزمایہ کے اندر ایک نسبتاً لزج ساخت کا جسم ہے جو ایک مرکزی جھلی سے گھرا ہوا ہوتا ہے گو بعض خلیوں میں موجود نہیں لیکن جہاں ہوتا ہے وہ خلئے کی زندگی اور مختلف عزیزی افعال کے لئے ضروری سمجھا گیا ہے۔ خصوصاً تولید اور تغذیہ کا انحصار اسی پر ہے۔ اس کے علاوہ وہ قابل وراثت خصوصیات کا حامل ہوتا ہے اور نوع کا قیام اور نوعی کیفیت کا تحفظ اسی پر موقوف ہے۔ پھر بھی زندگی سے متعلقہ بحث میں مرکزے کو اس قدر اہمیت نہیں دی جاتی جتنی نخزمایہ کو۔

**حیات کے بنیادی مظاہر** زندگی کا اصل مفہوم سمجھنے میں کئی امور جو انفرادی اعتقادات کے باعث نمودار ہوگئے ہیں پیچیدگیاں پیدا کرتے ہیں ان میں سے مشہور کسی غیبی قوت کا وہ تصور ہے جس سے "ہربرٹ اسپنسر" جیسا صحیح الرائے فلسفی بھی نہ بچ سکا۔

سچ پوچھئے تو لفظ جاندار کی تعریف کرنی مشکل ہے۔ عموماً اس سے ہم ایسی اشیاء مراد لینے لگے ہیں جو مخصوص خواص کی مالک ہیں۔ لیکن کائنات کی جملہ اشیاء اپنی اپنی علحدہ خاصیتیں رکھتی ہیں۔ اس لحاظ سے جملہ موجودات کو دو گروہوں میں تقسیم کیا جاسکتا ہے یعنی جاندار اور بے جان۔

کسی شئے کی خاصیت بذاتہٖ اس کی نہیں بلکہ اس کے سالمات کی ترتیب و ساخت کی مظہر ہوتی ہے اور اسی کو ہم اس شئے سے منسوب کرنے کے عادی ہیں لہٰذا ہمارے گرد و پیش کی وہ اشیاء جو چند مخصوص خواص مثلاً تغذیہ تولید اور نمو کی حامل ہیں۔ جاندار کہلاتی ہیں۔ اور وہ جو یہ خصوصیات نہیں رکھتیں بے جان ہیں۔ اس طرح جاندار اور بے جان میں فرق محض خواص کا ہے اور "حیات" کا مبہم لفظ ہماری نظر میں اس قدر اہم نہیں جتنا کہ خوش اعتقاد فلسفیوں نے اسے بنا رکھا ہے۔ سادہ الفاظ میں جاندار نخزمایہ کے افعال اسی طرح سالمات کی مخصوص الٹ پھیر اور ان کی عاملیت سے پیدا ہوتے ہیں جیسے لوہے کی بعض ساختوں اور حالتوں میں سالمات کی ترتیب سے مقناطیسی قوتوں کا اظہار ہوتا ہے۔

ان وجوہات کے باعث مقناطیس اور حیات میں چونکہ ایک واضح مشابہت موجود ہے اس لئے یہ امر تعجب خیز ہے کہ کیوں ایک کو غیر جاندار اور دوسرے کو جاندار بیان کیا جاتا ہے۔ کیا یہ محض الفاظ کا الٹ پھیر نہیں؟ یا ایسی تعریف محض اصطلاحی نہیں؟ فلسفیانہ نقطۂ نظر سے جاندار بے جان مادوں کے درمیان کوئی قابل امتیاز حد فاصل قائم نہیں کی جاسکتی۔ جیسا کہ اس سے پیشتر بیان کیا گیا ہے محض چند مخصوص خواص کی

حامل اشیاء کا نام جاندار اور ان سے معرا کا نام ہم نے بے جان دیدیا ہے ورنہ یہ ہوسکتا ہے کہ بعض دیگر خاصتیں جو بے جان مادوں ٹھوس۔ مائع اور گیس میں موجود ہیں جاندار اشیاء میں نہیں لیکن اس سے انکار نہیں کہ یہ خواص ایک دوسرے میں گھل مل جاتے ہیں۔ اور اکثر و بیشتر مشترک ہیں۔

یہی وجہ ہوئی کہ آج تک "زندگی" کی صحیح تعریف نہیں کی جاسکتی۔ ہربرٹ اسپنسر نے اس کو یوں بیان کیا کہ "اندرونی اور بیرونی کیفیات کے مسلسل توافق کا نام زندگی ہے یا شلنگ نے اس کی اس طرح تعریف کی کہ "زندگی اصول انفرادیت ہے" یا "وہ قوت ہے جو اجزاء کو کُل میں متحد کئے ہوئے ہے" لیکن یہ توضیحات بھی محض تعریف کی حد تک ہیں ورنہ ان کے ابہام میں شبہ نہیں۔

مہندر راج سکسینہ ام اس سی

# آگے

## جدید ہندی نظم

پھر بس سویّم (خود) بہے بھاگے　　آگے بڑھ، آگے بڑھ آگے!
بیت گیا ہے وہ اَتیت (دنیا) تو　　کس کے لئے رکا تو
پیچھے چھوٹ گیا (ماضی) جو اس کا　　رس تو لوٹ چکا تو
پاکر نئی اَنریت نِر نتر　　نئے پاٹھ پڑھ آگے!
آگے اندھکار (اشک) تو پیچھے　　اَستاچل کی لالی
کرم کرم سے گرتی ہے اس پر　　امٹ یونیکا (شفق) کالی
پر دیکھے ہیں سبھی ورشتّے وے　　آ، رہسیّے (پردہ) بڑھ آگے!
گر گر کر ہی تو سنبھلے گا　　اٹکے گا مٹکے (پوشیدہ) گا
تبھی لگے گا تو ٹھکانے　　جب بھولے بھٹکے گا
اٹھ تو اٹھتا ہی جاوے گا　　اونچے چڑھ چڑھ آگے!
آگے بڑھ آگے بڑھ آگے!

متھلی شرن گپت
(ہندی کا شاعر اعظم)

# ٹوٹے ہوئے تارے

کہا ہے مجھ سے یہہ ٹوٹے ہوئے ستاروں نے
فلک کی گود سے چھوٹے ہوئے ستاروں نے

نوائے درد مری کہکشاں میں ڈوب گئی
وہ چاند تاروں کے سیل رواں میں ڈوب گئی

سمن بران فلک نے شرر کو دیکھ لیا
زمین والوں کے دل کو نظر کو دیکھ لیا

وہ میری آہ کا شعلہ تھا کوئی تارہ نہ تھا
وہ خاکداں کا مسافر تھا ماہ پارہ نہ تھا

دلوں میں بیٹھ گیا تیر آرزو بن کر
فلک پہ پھیل گیا عشق کا لہو بن کر

یہہ ساکنانِ فلک درد و غم کو کیا جانیں
یہہ خاکیوں کی روبیش و کم کو کیا جانیں

وہ غم کو پی تو گئے آنسوؤں کو پی نہ سکے
زمیں کے زہر کو پی کر وہ اور جی نہ سکے

فلک سے گرنے لگے ٹوٹ ٹوٹ کر تارے
زمیں پہ ڈھیر ہوئے تیر آہ کے مارے

یہہ آگ اور بھی اوپر نکل گئی ہوتی
حریم عرش کو چھو کر نکل گئی ہوتی

مخدوم محیّ الدین ام-اے

# اُندلس کی شہزادی

[یہ افسانہ آسکروائلڈ کے ایک رومانی قصے سے لیا گیا ہے]

آج شہزادی معصومہ کی سالگرہ ہے جس کی عمر کوئی بارہ سال ہوگی۔ محل کے باغ بغیچوں میں دھوپ کھلی ہوئی ہے بڑا ہی پُر بہار دن ہے۔

کیاری کیاری پھول کھلے ہوئے ہیں۔ ان میں کچھ ایسے ہیں جیسے کوئی فوج وردی پہنے کھڑی ہو۔ یہ دوسری کیاری والے گلاب کے پھولوں کو دیکھ رہے ہیں، اِترا کر کہہ رہے ہیں "دیکھو آج ہم بھی تم سے کچھ کم سج دھج میں نہیں"۔ یہ مٹکرا رغوانی تیتریوں کا جھرمٹ مچلتا ہوا ان پھولوں پر چھا گیا۔ ان کے سندر پروں پر سنہری افشاں تھی۔ یہ ایک ایک پھول کے پاس جاتیں اور انھیں چومتی تھیں۔

شہزادی اپنی سہیلیوں کے ساتھ محل میں آنکھ مچولی کھیلتی تھی، کبھی بلورین گلدانوں کے پیچھے چھپتی، کبھی مرمریں مجسموں کی آڑ لیتی۔ گلدانوں میں خوشرنگ پھول کھلے تھے، مجسموں پر ہری ہری دوب اوگ آئی تھی۔

شہزادی معصومہ اور اس کی کمسن سہیلیوں پر اس وقت کچھ عجب شاہانہ پن تھا۔ بھاگتے میں یہ لڑکیاں اپنے لانبے لانبے آنچل سمیٹتی تھیں اور چاندی کی اُجلی اُجلی پنکھیوں سے جن میں نفیس سیاہ کام بنا ہوا تھا، اپنے کو چمکتے سورج کی نگاہوں سے بچالیتی تھیں۔ شہزادی سہیلیوں میں ایسی تھی جیسے تاروں میں چاند! اس کا پیرہن ہلکے سرمئی اطلس کا تھا، دامن اور چوڑی چوڑی جھالردار آستینوں پر روپہلی گجائی کا کام تھا۔ مشجر کی صدری تھی، جس پر سانچے موتی قطار در قطار ٹکے ہوئے تھے اور تو اور شہزادی کے چلنے میں اس کے لمبے پیرہن سے دو چھوٹی زیرپائیاں بھی جن پر بڑے بڑے گلابی پھول تھے جھانک جاتی تھیں۔

کھیلتے کھیلتے شہزادی شہ نشین میں آئی جو بادشاہ اور شاہی خواتین سے بقعۂ نور بنا ہوا تھا۔ شہزادی نے آتے ہی پھول پن سے بادشاہ کو مجرا دیا، اور پھر اپنی پنکھیا کی آڑ لیکر مسکرانے لگی۔ یہ اپنی ماں ملکہ بیگم کی ہو بہو تصویر تھی جو کچھ عرصہ ہوا کہ ہنس مکھ فرانس سے اندلس کے اداس چمن میں آکے مرجھا گئی تھی۔ بادشاہ نے جونہی معصومہ کو دیکھا آنکھوں سے آنسوؤں کے دو تارے ٹوٹ گئے۔

شہزادی آگے بڑھی۔ وزیر سلطنت نے دعائیں دیں۔ شہزادی نے اپنے پیارے سر کو جنبش دی اور اپنی چاہنے والی دوا کو

ساتھ لیکر سیڑھیاں اُترتی ہوئی ایک لمبے زمردیں دالان میں چلی گئی جو پائیں باغ کے ایک سرے پر ریشمی فرش سے سجا ہوا تھا۔ پیچھے پیچھے سہیلیاں بھی گئیں۔ ان میں جسے دیکھو مثالت سے بُت بنی چلی جاتی تھی۔ چلنے میں ترتیب یہ تھی کہ جس کا جتنا لمبا نام تھا وہ اتنے ہی آگے بڑھ رہی تھی!

دیکھنا! سامنے میدان میں بجاروں کی لڑائی ہو رہی ہے' کیسی عجیب ہے! شہزادی معصومہ اس سے جتنی خوش ہو کم ہے۔ ہے یہ کہ کچھ لڑکے بجاروں پر سوار ہیں جن کے رنگین فیتے ہواؤں میں لہرا رہے ہیں۔ کچھ اور لڑکے بجاروں کو سرخ سرخ جھنڈیاں دکھا کے لڑنے پر آمادہ کر رہے ہیں۔ لو وہ ایک بجار بپھر کے لڑکے کی طرف بڑھا' مگر مزا یہ ہے کہ یہ بجار اصلی بجار نہیں بلکہ گھاس پھوس کا بنا ہوا ہے۔ وہ دیکھو اس کے خول سے ایک امیر زادہ ہنستا ہوا نکل آیا!

پھر فرانس کے نٹوں نے تماشا کیا۔ رسیوں پر چلے اور اور بہت سے انوکھے کرتب دکھائے۔ یہ ہٹے تو اطالوی پتلیوں والے تماشہ دکھانے لگے۔ انھوں نے پتلیوں کا ایسا دلگیر کھیل دکھایا کہ شہزادی کی موتی جیسی آنکھیں ڈبڈبا آئیں۔ یہ دیکھ کر وزیر سلطنت نے اپنے ساتھی سے کہا' دیکھو غم وہ بلا ہے کہ آدمی تو آدمی پتلیوں تک کی زندگی میں کام کر رہا ہے!

اب افریقہ کا مداری آیا۔ بانسری بجائی۔ اس کے لال ٹوکرے سے دو سانپ پھن کھولے اُبھرے' اور اس طرح جھومنے لگے جیسے پانی میں دو پودے ہلتے ہوں۔

یہ تماشہ بھی ختم ہوا۔ اب مصر کی سندریاں آئیں' آلتی پالتی مار کے حلقے میں بیٹھیں اور دھیمے سروں میں بڑے تال میل سے قانون بجایا۔ نغمے کے ساتھ ساتھ نرت بھی کرتی تھیں اور کچھ اس طرح گنگنا رہی تھیں جیسے کوئی خواب میں گاتا ہو۔ شہزادی انھیں دیکھ رہی تھی۔ ہتھیلیاں سے تھوڑی کو سہارا دیا تھا' روشن آنکھوں سے ٹکٹکی بندی ہوئی تھی گویا دو جگنو چمکتے تھے۔ شہزادی کو دیکھ کر سندریاں دل ہی دل میں کہنے لگیں کہ ایسی کامنی صورت کبھی بُرائی نہیں کر سکتی!

یہ سب کچھ ہوا' مگر ایک انوکھا تماشہ ابھی باقی تھا۔ اب خدا کا کرنا کیا ہوتا ہے کہ میدان میں ایکا ایکی بونا قلا بازیاں لگاتا آتا ہے۔ ناچ میں چھوٹی چھوٹی ٹانگیں اُچھلتی ہیں جن پر بھونڈا دھڑ ہے اور ایک بڑا سر ہلتا جلتا دکھائی دیتا ہے۔ اسے دیکھکر بچے بڑے سب ہنستے ہنستے لوٹ جاتے ہیں۔ خود شہزادی بھی اتنا ہنستی ہے کہ دادا کو ٹوکنا پڑتا ہے۔ دیکھنا کیا مزے کی بات ہے' وطن میں دکھ تو اتنا ہو کہ شہزادی اپنے برابر والوں میں غم کے آنسو بہانے مگر شگفتہ اتنا بھی نہو کہ اپنے سے کم درجے والوں پر ہنسی کے دو پھول برسا سکے!

اس بونے کو لوگ عجوبہ سمجھ کے جنگل سے' شہزادی کو تماشہ دکھانے لائے تھے۔ سنا ہے اس کے ماں باپ نے اس لئے اپنے کلیجے سے اسے دور کر دیا تھا کہ یہ دنیا میں سب سے بدصورت تھا۔ کون کہے کہ اس کی یہ بدصورتی دنیا کی خوبصورتی کو اُجاگر کرنے والی تھی یا دنیا تو اس کی صورت پر ہنستی تھی' مگر اس کا دل شہزادی معصومہ کے حضور میں آکر مسرت کی کھلتی کلی بن گیا تھا۔ بونا اپنے آپے سے بے خبر تھا۔ بچے ہنستے تو یہ بھی ان کے ساتھ ہنستا اور ہر ناچ کے ختم پر اس طرح خوشی خوشی سلام کرتا گویا یہ بھی ان بچوں میں سے

ایک ہے، کوئی کھلونا نہیں کہ قدرت نے دنیا کی دلگی کے لئے بنا دیا ہو!

شہزادی معصومہ کو وہ بھی اپنی شہزادی سمجھتا تھا۔ جیسے جیسے ناچتا، دل میں خیال کرتا کہ یہ سارا ناچ شہزادی کیلئے ہے۔ اتنے میں شہزادی نے کچھ تو ہنسی سے اور کچھ ددا کو چھیڑنے کے لئے اپنے جوڑے سے ایک سفید گلاب نکالا اور مسکراتے ہوئے بونے کی طرف پھینکا۔ بونے نے پھول کو سر آنکھوں پر لیا، خوشی سے آنکھیں روشن ہوگئیں۔ اس بات نے گو شہزادی کے شاہانہ پن کو ٹھیس لگائی، مگر شہزادی شہزادی تھی، ہنسنے لگی اور اس کے چلے جانے پر بھی ہنستی رہی۔ یونہی ددا سے کہا کہ بونے کا ناچ پھر ہو، مگر ددا نے عرض کی کہ دھوپ تیز ہوئی، خاصے کا وقت بھی ہے، پھر دیکھئے گا۔ شہزادی اٹھی اور سہیلیوں کے ساتھ ساتھ آن بان سے چلی گئی۔

بونے نے یہ خبر سنی تو اتنا مگن ہوا کہ شاہی باغ میں ایک طرف جا نکلا اور مارے خوشی کے دیوانوں کی سی حرکتیں کرنے لگا۔

پھولوں نے یہ تماشا دیکھ کر کہا "بھلا، یہ بدصورت ہمارے سامنے ناچنے تھرکنے کے قابل ہے!" اس پر نرگس تنک کر بولی "موئے کو پوست کا عرق پلاؤ کہ سوئے کا سویا رہ جائے!" کیوڑے نے کہا "ہاں، دیکھو تو! کیسا گھناونا انسان ہے!! میرے رونگٹے کھڑے ہوگئے، میرے پاس آئے تو وہ کانٹے چبھاؤں کہ سارا تھرکنا بھول جائے!" گلاب نے کہا "ارے، اس کے پاس تو وہ پھول ہے جو میں نے صبح میں شہزادی کو تحفہ دیا تھا!" یہ کہہ کر چلانے لگا "چور! چور!" شور سن کے سفید مور اچھل پڑا۔ یہ شاخ گل پر بیٹھا دھوپ میں پر سینک رہا تھا، اور خود بھی اس طرح جھنگارا کہ مرمریں حوض کی رنگین مچھلیاں تک پانی سے سر نکال کے دیکھنے اور کہنے لگیں، "ہائیں، خیر ہے، قیامت تو نہیں آئی؟" —— مگر کچھ پرند ایسے تھے جنھوں نے بونے کو سراہا۔ ان میں بلبل تو بے اختیار ہوگئی۔ روز پھول بن میں اپنے سریلے نغمے الاپتی اور چاند کو اتنا مست بناتی تھی کہ نکلتے ڈوبتے وہ بھی نزدیک آکر اس کے گیت سنتا تھا۔ بلبل کو وہ دن بھولے نہ تھے کہ زور کے جاڑے پڑتے اور بن پر ایسی ویرانی چھا جاتی کہ گیدڑ بھی شہر کو بھاگنے لگتے تو یہ بونا اپنے آذوقے سے اس بولتی چڑیا کا پیٹ پالتا تھا۔ یہ سوچتے ہوئے بلبل اڑی، اس کے ساتھ اور پرند بھی اڑے اور بونے کے سر پر اڑتے ہوئے چہچہانے لگے۔ —— پھول اپنی جگہ مسکراتے رہے۔ کہا تو یہ کہا کہ "بھلے لوگ اپنی ہی جگہ بھاری ہوتے ہیں۔ مارے مارے نہیں پھرتے۔ پرند کی بھلی چلائی، جیسے وہ بھٹکتے پھرتے ہیں، ویسوں ہی کو سراہتے ہیں۔" مگر بونا ان باتوں سے بے نیاز تھا۔ وہ گل و بلبل کو تو دیکھ رہا تھا، لیکن دل ہی دل میں کہہ رہا تھا:

"ناز ہے گل کو نزاکت پہ چمن میں، اپنی اس نے دیکھے ہی نہیں ناز و نزاکت والے" —— مگر بونا شہزادی معصومہ کو یاد کرتا اور کہتا تھا "کاش میں قصر شاہی میں جاؤں، وہاں شہزادی کو اپنے کرتب دکھاؤں، اس کا جی بہلاؤں! مگر شہزادی ہے کہاں؟" یہ سوال وہ بار بار گلاب سے پوچھتا رہا مگر گلاب نے کوئی جواب نہ دیا۔

سارا محل پڑا سوتا تھا، اندر جانے کا کہیں رستہ نہ تھا۔ چوطرف زرکوبی پردے پڑے تھے۔ ہاں، ایک من چراغاں تھا کہ بونے کو رستہ دکھا رہا تھا۔ آخر ایک چور دروازے سے وہ راج محل میں پہنچ گیا، دیکھا کہ ایک شاندار دالان ہے جو دشت حیات سے بھی کشادہ ہے! اس میں ہر طرف سونے اور جواہر کا کام ہے۔ چمکدار فرش میں بھی رنگیں پتھروں کی گلکاری ہے۔ مگر شہزادی معصومہ

وہاں نہیں ہے۔ صرف مرمریں دیویاں عقیق کی لوحوں پر کھڑی بے نور آنکھوں سے گھورتی اور بے جان لبوں سے مسکراتی ہیں۔ دالان میں اس پار سیاہ مخمل کا زر دوزی ایک بڑا پردہ آویزاں ہے جس میں چاند تاروں کی افشاں کی ہوئی ہے۔ مُورکھ بُونے نے سوچا، ہو نہو شہزادی اسی پردے میں ہو! مگر شہزادی وہاں بھی نہ تھی۔

یہاں سے بونا مراقش کے بنے ہوئے نرم نرم قالینوں پر دوڑتا ہوا ایک اور دالان میں جاتا اور آواز دیتا ہے "شہزادی"! مگر شہزادی کہاں؟ سامنے ایک بھوت ہے، لنگڑا لولا، کبڑا، ڈراؤنا، بے ڈول سر والا، بڑے بڑے بالوں والا۔ اس پر بونے نے تیور بدلے، تو دیکھتا کیا ہے کہ بھوت نے بھی تیور بدلے۔ یہ ہنسا وہ بھی ہنسا۔ اس نے گھات لگائی تو اس نے بھی گھات لگائی۔ یہ اُس کی طرف بڑھا تو وہ بھی اِس کی طرف بڑھا۔ اس نے بھاگ کر اس کی طرف ہاتھ بڑھایا تو اس نے بھی بھاگ کر اس کی طرف ہاتھ بڑھایا۔ بونے نے دیکھا کہ جیسا پھول اس کے پاس ہے، ہو بہو ویسا ہی پھول اُس کے پاس ہے۔ اس نے پھول کو چوما تو اُس نے بھی چوما۔ یہ دیکھ کر بونا بہت گھبرایا اور چاروں طرف دیکھنے لگا۔ دیکھا کہ ہر طرف بھوت ہی بھوت ہیں۔ اصل یہ ہے کہ شفاف پانی کی طرح یہ سرو چادریں شاہی آئینہ خانہ کے آئینے تھیں جن میں وہ اپنا ہی روپ دیکھ رہا تھا!

بونا روتے ہوئے زمین پر گر پڑا اور تڑپنے لگا۔ اس بے قراری میں اس نے شہزادی کے دئیے ہوئے پھول کو پتی پتی کر کے پھینک دیا۔ دیکھا کہ بھوت نے بھی ایسا ہی کیا۔ یہ دیکھ کر بونے نے دونوں ہاتھوں سے اپنا منہ ڈھانک لیا، اس کی آنکھوں سے گرم گرم آنسو بہنے لگے، مگر ہاتھ ہٹائے تو دیکھا کہ بھوت ابھی تک اس کی نقلیں اتار رہا ہے۔ اس پر بونا وہاں سے کھسکتا ہوا، ایک زخمی شیر کی طرح اندھیرے میں آ کر کراہنے لگا۔ اتنے میں خود شہزادی سہیلیوں کو ساتھ لئے آ گئی۔ بونا ہاتھ پیر مار رہا تھا۔ یہ دیکھ کر سب قہقہے لگانے لگیں۔ شہزادی نے خوش ہو کے کہا "یہ ناچ بہت اچھا ہے" مگر بونے کی آنکھیں پتھرا گئیں، اس نے ایک آخری ہچکی لی اور موت کی نیند سو گیا!

شہزادی معصومہ نے کہا "خوب"! خاموش ہو گیا"؟ اب دوسرا ناچ دکھا، دیکھتا نہیں میں کھڑی ہوں؟" بونا اس کا کوئی جواب نہ دے سکا۔

دوا نے جھک کر بونے کے سینے پر ہاتھ رکھا، دل کی دھڑکن دیکھی، مگر اب وہ ہمیشہ کے لئے خاموش تھا۔ شہزادی نے پھر پوچھا "آخر یہ ناچتا کیوں نہیں!"

دوا نے کہا "شہزادی! اس کا دِل مر گیا"

یہ سن کر شہزادی کے ابروُں پر بل آیا۔ خفگی سے اس کے لبوں پر شکن پڑے جیسے دھوپ میں گلاب کی پتیاں مڑتی ہیں۔ کہنے لگی "اب سے جو کوئی میرے پاس کھیلنے آئے، کہہ دو کہ اس کے پاس دل نہو!"

اتنا کہا اور بھاگتی ہوئی باغ میں چلی گئی!!

سیّد وزیر حسن

# حمایت باغ میں

نواب عزیز یار جنگ بہادر عزیز ایک کہنہ مشق غزل گو شاعر اور نواب فصیح الملک مرزا داغ دہلوی کے خاص فیض یافتہ اور ان کے دبستان کے قادر الکلام استاد ہیں۔ کلامِ عزیز کے کئی مجموعے شائع ہو چکے ہیں لیکن اُن کی کوئی نظم مطبوعہ صورت میں نظر نہیں آئی تھی۔ ادارہ ”سب رس“ کی خواہش پر نواب عزیز نے اپنی ایک نظم روانہ فرمائی ہے جو ”اورنگ آباد“ کے ”حمایت باغ“ پر اُس وقت لکھی گئی تھی جب مہاراجہ سرتمین السلطنۃ بہادر نے یہ باغ اعلیٰحضرت بندگانعالی کو نذر گزرانا تھا اور حضور نے اُس کو حضرت ولی عہد بہادر کے نام نامی سے منسوب فرمایا تھا۔ (سب رس)

ہو مبارک شاہ کا آنا حمایت باغ میں
بلبلوں میں ہے یہی نغما حمایت باغ میں

خیر مقدم کے لئے نرگس کی آنکھیں منتظر!
سرو قد ہے سروِ استادا حمایت باغ میں

کہہ رہی ہے آج کچھ سوسن زبانِ حال سے!
بے زباں بھی ہو گئی گویا حمایت باغ میں

جھومتا ہے ہر روش پر بادہ خواروں کیطرح
ہر شجر پہنے ہوے گہنا حمایت باغ میں

جلوۂ رخسارِ آصف دیکھنے کو بن گئی!
چشمِ نرگس دیدۂ موسیٰ حمایت باغ میں

بٹ رہا ہے کشتیِ گل میں زرِ گل ہر طرف
بہہ رہا ہے فیض کا دریا حمایت باغ میں

جم رہا ہے بلبل و گل میں وفاداری کا رنگ
اُڑ رہا ہے عشق کا خاکا حمایت باغ میں

کہہ رہی ہے پتّے پتّے سے نسیمِ صبحدم!
دم بھرے میرا دمِ عیسیٰ حمایت باغ میں

طائرِ دل کے لئے مرغِ تصور کے لئے
سنبلِ پیچاں کا ہے پھندا حمایت باغ میں

پھول بھر کر دے رہی ہے ساغرِ گل میں نسیم؟
یہ نئی مے ہے نیا مینا حمایت باغ میں

طائرِ فکرِ معیشت کا ٹھکانا مٹ گیا!
آشیانہ ہو گیا عنقا حمایت باغ میں

یہ شگوفہ کس نے چھوڑا جو شگفتہ ہو گیا
پھول کے مانند ہر کانٹا حمایت باغ میں

انتسابِ شاہ زادہ سے لگے ہیں چار چاند
ورنہ پہلے کیا نہیں کچھ تھا حمایت باغ میں

بن پڑی قسمت سے ایسی بے بنائے بن گیا؟
سبزۂ بیگانہ بھی اپنا حمایت باغ میں

باڑ مہندی کی ہے یا یہ باڑ ہے تلوار کی؟
کٹ رہی ہے گردنِ اعدا حمایت باغ میں

ہُن برسنے کا یقیں ہے جھڑ یہ ہو بادِ خزاں
ہو اگر آنا تو یوں آنا حمایت باغ میں

خوشۂ پرویں ہے یا انگور کے خوشے عزیز
خوشہ چیں حیران ہیں کیا کیا حمایت باغ میں

# دو مغالطے

## ز

(۱)

میرے ایک دوست کا مرغوب مقولہ ہے کہ "بندہ بہرحال بندہ ہی ہے" اس میں کسے شک ہے لیکن اس کے ساتھ وہ کہتے ہیں کہ "اسی طرح عاجز و درماندہ، بے بس و بےکس جیسا کہ ہمیشہ تھا" یہ ہرگز نہیں۔ یہ کہنا سراسر ناانصافی ہے۔ مغرب نے روحانی ترقی نہ کی ہو لیکن اس کی مادی ترقی سے کون انکار کرسکتا ہے۔ اور اسی مادی ترقی کی وجہ سے انسان کے اختیار میں بہت کچھ توسیع ہوگئی ہے۔ البتہ اگر ان کا منشاء یہ ہے کہ موت پر فتح نہیں پائی اور حادثوں کا پورا سدباب نہیں ہوگیا تو یہ بالکل صحیح ہے۔ لیکن ہندوستان کی غلام قوم کے سامنے اس سبق کو دہرانے سے کیا نتیجہ۔ حادثات اور موت تو ان کا اوڑھنا بچھونا ہیں۔ اور آج ان کی حالت چراغ رہ گزار باد سے زیادہ نہیں۔ اس طرح کی باتوں کو ان کے سامنے دہراتے رہنے کا ایک ہی نتیجہ ہوسکتا ہے اور وہ یہ کہ مادی علوم کو ہیچ سمجھ کر ان کی کوشش سے بالکل دست بردار ہوجائیں، اور کل کی موت کو آج ہی دعوت دے دیں۔

(۲)

ہم ہندوستانیوں میں جو یہ عام وصف نظر آتا ہے کہ آج کل ہم کو اپنی ہر چیز سے عار ہے۔ کس غیرت دار کا دل ہے کہ اس کو دیکھ کر خون نہیں ہوتا۔

اور قوموں سے انھیں لوگوں کو ہے یہ امتیاز
حملہ جب کرتے ہیں یہ کرتے ہیں اپنی قوم پر

میرے ایک دوست اس کو آیت ولا تکونوا کالذین نسوا اللہ فانساھم انفسھم کی تفسیر سمجھتے ہیں۔ انساھم انفسھم کے وہ یہ معنے لیتے ہیں کہ اپنی تمام چیزوں سے بیگانہ ہوگئے۔ اور اس کی مثالیں گناتے ہیں بیگانہ نوازی، زندگی کے ہر شعبے میں دوسروں کا دست نگر ہوجانا، اپنی آنکھ، کان، دل و دماغ کو اغیار کے اثرات و روایات کا تابع بنا دینا وغیرہ۔ یہ باتیں صریحاً مغربی اقوام میں نہیں پائی جاتیں۔ ان میں ایسی باتوں کو قومی غیرت

وخودداری کے منافی خیال کیا جاتا ہے۔ اس کے معنی یہ ہوئے کہ وہ اپنے آپ کو بھول نہیں بیٹھے۔ اور میرے دوست کا استدلال ہے کہ انساھم انفسھم سزا اور لازمی نتیجہ ہے نسوا اللہ کا تو کیا ان کے استدلال سے یہ لازم نہیں آتا کہ مغربی اقوام بہت باخدا ہیں یا کم از کم ہم سے تو زیادہ باخدا ہیں۔ تو کیا اس کو تسلیم کرنے کے لئے وہ تیار ہیں۔

در اصل میرے دوست کا استدلال ایک مغالطے پر مبنی ہے۔ زید انسان ہے اور زید سیاہ فام ہے۔ ان دو باتوں سے وہ یہ نتیجہ نکالتے ہیں کہ انسان ہونے کا نتیجہ سیاہ فام ہونا ہے۔ دو حقیقتیں ایک ساتھ موجود ہو سکتی ہیں لیکن ضرور نہیں کہ ان میں کوئی تعلق ہو اور ان میں سے ایک علت اور دوسرا معلول ہی ہو۔ بیشک ہم آج خدا سے غافل ہیں۔ اور ہم آج اپنے آپ سے غافل ہیں لیکن اس سے لازم نہیں آتا کہ خدا سے غافل ہونے کا نتیجہ اپنے آپ سے غافل ہو جانا ہے۔ ہم میں یہ دو اور دوہی کیا ہزاروں عیب موجود ہیں لیکن نہیں کہہ سکتے کہ کونسی خرابی کس خرابی کی وجہ سے ہے اور کونسی کس کی وجہ سے۔ اس کے لئے بہت غور و فکر کی ضرورت ہے۔ طوطے کی طرح یہ رٹ لگائے جانا کہ ہم نے خدا سے منہ موڑا اسلئے دنیا نے ہم سے منہ موڑا کہاں تک اس مسئلے کے حل میں مدد دے سکتا ہے۔

ضیاء الدین انصاری یم۔ اے' بی ایس سی آنرز

"ہم کو ہندوستانی (اُردو) زبان کی ترقی کے لئے اس پرانے خیال کو دل سے نکالدینا چاہیئے کہ یہ زبان فارسی یا سنسکرت سے پیدا ہوئی ہے یا وہ کسی بھاشا کا ضمیمہ ہے۔ بلکہ وہ خود ایک مستقل زبان ہے جس کے الفاظ خود اُسی کے ہیں اور جس کے قواعد خود اسی کے ہیں۔ یہ نکتہ ذہن میں نہ رہنے کے سبب ہم میں سے بعض صاحبوں کو یہ دھوکا ہوتا ہے کہ وہ ہندستانی لفظوں کی صحت اور غلطی کی پہچان' عربی' فارسی یا ہندی اور سنسکرت سے کرتے ہیں۔

سید سلیمان ندوی

# دو آتشہ

(۱)

دل رخصتِ آہ چاہتا ہے ... اقدامِ گناہ چاہتا ہے
اے رہروِ منزلِ محبت! ... ہر ذرّہ نگاہ چاہتا ہے
زاہد بھی کرم کا شور سُن کر ... توفیقِ گناہ چاہتا ہے
دل ضبطِ فغاں سے تنگ آ کر ... نالوں کی پناہ چاہتا ہے
ماہرؔ دلِ زار پر ترس کھا ... پتھر سے نباہ چاہتا ہے

۲

اک سانس کو آہ کر لیا ہے ... بھولے سے گناہ کر لیا ہے
پھولوں کی ذرا روش تو دیکھو ... کانٹوں سے نباہ کر لیا ہے
تم پر تو نہ آہ کا چلا زور ... ہاں! دل کو تباہ کر لیا ہے
دل نے تری دیکھ کر نظر کو ... اقرارِ گناہ کر لیا ہے
دیدار کی کیوں ہوس ہے ماہرؔ ... کیا دل کو نگاہ کر لیا ہے

ماہرالقادری

# مذہبی اعتقادات اور درازئ عمر

اعادۂ شباب اور درازئ عمر کے متعلق ہندوستان میں لفٹنٹ کرنل ڈاکٹر اشرف الحق ام' بی' سی' ایچ' بی (ایڈنبرا) ام' ڈبلیو' ایل' ایس آر (برلن) کی علمی اور عملی کوششوں سے ارباب ملک ناواقف نہیں ہیں۔ وہ اردو کے مشہور ادیب شمس العلماء مولانا نذیر احمد دہلوی کے نواسے ہیں۔ انہوں نے اس خاص اور اہم موضوع پر نہ صرف کئی کتابیں تالیف کی ہیں بلکہ عملی تجربات کے ذریعہ سے یہ ثابت کیا ہے کہ مختلف طبی حکمی اور نفسیاتی اصولوں کے ذریعہ ضعیفی کا مقابلہ' تجدید شباب اور درازئ عمر ممکن ہے۔ ہماری خواہش پر ڈاکٹر صاحب نے اپنے خاص موضوع کے ایک نئے پہلو پر قلم اٹھایا ہے۔ ہمیں امید ہے کہ یہ مختصر لیکن دلچسپ مضمون شوق سے پڑھا جائیگا۔

(سب رس)

انسان کی عمر کو کم کرنے اور اُس کو ضعیف کرنے کے اسباب میں سے ایک اہم سبب انسان کا نفسیاتی اضمحلال بھی ہے۔ مستقبل کو ہمیشہ تاریک دیکھنا' مایوسی' فکر' پریشانی' خوف اور ایسے ہی دوسرے دل شکن جذبات انسان کی قوت حیات کو ضعیف کر دیتے ہیں۔ بخلاف اسکے اطمینان قلب' رجائیت اور ہمیشہ امیدوں سے لبریز رہنا انسان کے دل کو قوی کر دیتا ہے۔ اس اعتبار سے ہم کہہ سکتے ہیں کہ مذہب بھی انسان کی عمر بڑھانے اور اُس کو جوان رکھنے کے اسباب میں سے ہے۔

مذہبی آدمی مشکلات کا مقابلہ بہت آسانی سے کر سکتے ہیں۔ ان لوگوں کو نا امیدی بہت مشکل سے ہوتی ہے۔ بخلاف لامذہب آدمیوں کے جو بہت جلد مایوس ہو جاتے ہیں۔ مذہبی آدمیوں میں خودکشی کا واقعہ شاذو نادر ہی ہوا کرتا ہے۔ صرف یہی نہیں بلکہ ان لوگوں میں بیماریوں کے مقابلہ کی طاقت بھی بہت زیادہ ہوتی ہے۔ کیونکہ ہمیشہ ان کو اسی بات پر یقین کامل ہوتا ہے کہ خدا ان کی مدد کرے گا۔ اور ہم نے اسی امر کا تجربہ کیا ہے کہ اس خیال سے اُن کو طبی علاج میں بہت مدد ملتی ہے۔ یہ بھی دیکھا گیا ہے کہ مذہبی خیال کے مریض کلوروفام وغیرہ کا مقابلہ اچھی طرح کر سکتے ہیں اور انھیں تشویش بہت کم ہوتی ہے۔ اس لئے قلب کی حرکت بہت تیز نہیں ہونے پاتی۔ یہ بات بھی طرح معلوم ہے کہ دماغ کا اثر جسم پر پڑتا ہے۔ مذہب کا اثر دماغ پر ہوتا ہے اور دماغ کی حکومت تمام جسم پر ہوتی ہے۔

اہم

بعض مذہبی لوگ تعویذ گنڈوں اور جھاڑ پھونک پر اعتقاد رکھتے ہیں اور اپنے مشاہدات کی بنا پر ہم اس امر سے انکار نہیں کر سکتے کہ بعض اعصابی امراض مثلاً اختناق الرحم اور عصبی کمزوری وغیرہ وغیرہ میں اس قسم کا علاج خاصکر مفید ہوتا ہے۔

مذہبی لوگ زندگی کے مصائب کا بوجوہ احسن مقابلہ کرتے ہیں۔ بہت سے ایسے سائنس داں ہیں جو ایک برتر ہستی کے قائل نہیں ہیں۔ محض اس لئے کہ از روئے سائنس اسکے وجود کا کوئی ثبوت بہم نہیں پہنچایا جا سکتا۔ لیکن بہت سی ایسی چیزیں ہیں جن کی ماہیت ہماری سمجھ سے باہر ہے لیکن باوجود اسکے وہ موجود ہیں اور ہم ان کے وجود پر یقین کامل رکھتے ہیں۔

حیوانی اجسام کو دیکھ کر یہ یقین ہوتا ہے کہ نہایت دانشمندی کے ساتھ ان کے مختلف حصے تیار کئے گئے ہیں۔ پس ان کی پیدائش کا کوئی سبب ضرور ہوگا۔ کیونکہ اس دنیا میں کوئی چیز بغیر سبب کے نہیں ہوتی۔ اور ایسا مہتم بالشان سبب ضرور کسی برتر قوت کا فعل ہوگا۔ بہت سے لوگ برتر ہستی کے وجود کو محض اسلئے نہیں مانتے کہ دنیا میں روزانہ ناانصافی اور مصائب کا بازار گرم رہتا ہے۔ لیکن قوانین فطرت اپنی روش نہیں بدل سکتے۔ ہمیں جب کوئی مرض لاحق ہوتا ہے تو وہ ہماری یا ہمارے آباؤ اجداد کی کسی خطا کا نتیجہ ہوتا ہے۔ پھر بھی قدرت کا یہ حیرت انگیز کام ہماری نظروں کے سامنے ہے کہ ہمارے جسم میں بیماری کے مقابلہ کے لئے عجیب طریقہ سے سامان مہیا کیا گیا ہے اور ایک ہوشیار ماں کی طرح قدرت پہلے ہم کو متنبہ کر دیتی ہے کیونکہ ہمیں کوئی بیماری بلا ابتدائی علامات کے ظاہر ہوئے بغیر نہیں ہوتی۔ بدقسمتی سے یہاں اتنی گنجائش نہیں ہے کہ ہم قدرت کے کارناموں کی مثالیں پیش کریں کہ وہ ہمیں کس طرح ہر ممکن طریقے سے بچانے میں مصروف رہتی ہے اور اس صورت میں اگر کوئی بلا نازل ہو جاتی ہے تو اگر ہمیشہ نہیں تو بیشتر وہ ہمارے ہی غلط افعال کا نتیجہ ہوتی ہے یا نہ بھی ہو تو اسکے بعد نتیجہ ہمیشہ اچھا ہی ہوا کرتا ہے۔ ہم قدرت کو ہر بات کا ذمہ دار ٹھیرا لیتے ہیں، حالانکہ یہ ہماری لاعلمی ہے۔ اس برتر ہستی کے مقابلہ میں ہمارا علم کچھ نہیں۔

لفٹننٹ کرنل محمد اشرف الحق

ام، بی، سی، ایچ، بی (اڈنبرا) ام، ڈبلیو، ایل، ایس، آر (برلن)

# سکون و سکوت

رات تاریک سراپا ہے سراسر خاموش
بے خبر گوش و نظر، نور و صدا ہیں، بیہوش

نور جس طرح کہ یاد آئے کسی کو بچپن
اور صدا جیسے مسکتا ہوا گل کا دامن

موج امید کی جیسے دلِ انسانی میں
بلبلا جیسے کوئی ٹوٹ گیا پانی میں

اک تبسم کا تصور کبھی روتے روتے
آنکھ جس طرح کہ کھل جاتی ہے سوتے سوتے

لہر الہام کی جیسے دلِ پیغمبر میں
حرکت اشک کی جس طرح سے چشمِ تر میں

دھیان عزت کا کبھی عالمِ رسوائی میں
دل کی سرگوشیاں جیسے کبھی تنہائی میں

دل کی تصویر سی ہے دل مرا اس عالم میں
نہ مسرت کے اثر میں نہ فضائے غم میں

یاد ہے دل میں کسی کی نہ تمنا کوئی
روح جیسے کہ پڑی پھرتی ہے کھوئی کھوئی

یہ سکوں! اُف یہ سکوں تو مری فطرت میں نہیں
پیش خیمہ کسی طوفان کا یہ ہو نہ کہیں

علی حسنین زیبا ایم اے (ریسرچ اسکالر)

# تصویر کا تعلیمی پہلو

ہندوستان میں سینما بینی کا شوق ترقی پذیر ہے۔ لیکن ابھی تک اسکے تعمیری پہلوؤں کو نظر انداز کیا گیا ہے۔ ہم سمجھتے ہیں کہ عصر حاضر میں جبکہ بے کاری اور تعیش کا موقع نہیں ہے ہندوستانی فلم ساز کمپنیوں کو ایک جدید نقطۂ نظر سے ڈرامے تیار کرنے چاہئیں۔ "سب رس" وقتاً فوقتاً یہ بتانے کی کوشش کریگا کہ "سینما" کو کس طرح سماج کے لئے مفاد رساں بنایا جاسکتا ہے۔ جہاں بانو بیگم صاحبہ بی' اے (عثمانیہ) کے اس دلچسپ مضمون کو اس سلسلہ کی پہلی کڑی سمجھنا چاہئے۔

(سب رس)

چین کا ایک قدیم فلسفی کہتا ہے:— "ایک تصویر دس ہزار لفظوں کی قیمت رکھتی ہے۔

One picture is worth ten thousand words

اور واقعہ بھی یہی ہے کہ:— "جو کچھ آنکھ دیکھتی ہے دماغ یاد کرلیتا ہے"۔

What the eye sees the mind remembers

مشاہدہ ہی علم ہے۔

عمل جبتک نہو علم ایک جسد بے روح ہے۔ کسی قصہ کے پڑھنے میں لطف آسکتا ہے لیکن وہی قصہ اگر عملی پہلو سے نمایاں ہو اور اسکو اسٹیج کیا جائے تو دلچسپی دوبالا ہوجاتی ہے۔ فلم کے متحرک اداکار اس بے جان الفاظ کے گورکھ دھندے کو حرکت میں لاکر جاذب نظر بنادیتے ہیں۔ موسیقی کا تسلسل سامعہ کی حس میں ایک دلنشیں ہلچل ڈالدیتا ہے۔

اس عالمگیر نظریہ سے انکار نہیں کیا جاسکتا کہ سینما کے فوائد اسکے نقصانات سے کہیں زیادہ ہیں۔ تاریخی' اصلاحی' سماجی اور اقتصادی فلم علمی دنیا کی روح رواں ہیں۔ انکے ذریعہ جہالت وگمراہی کی تاریکی کو ایک بڑی حد تک دور کیا جاسکتا ہے۔ دوسرے ممالک کا مشاہدہ' وہاں کی طرز معاشرت تمدن' اخلاقی و معاشرتی حالت' تاریخی وجغرافیائی معلومات' غرض زندگی کے ان سب نکات کو

عملی جامہ پہنا کر ایک خوشگوار اور حیرت انگیز انقلاب پیدا کیا جاسکتا ہے۔

دنیا اب ایک ایسے دور سے گذر رہی ہے جس میں کوئی بات تعجب انگیز نہیں رہی۔ کوئی واقعہ عجیب و غریب نہیں معلوم ہوتا۔ ترقی کو جیسے پر لگ گئے ہیں۔ ایک زمانہ تھا کہ سینما ایک عجیب سی بات تھی۔ پرانے زمانے کے لوگ سینما دیکھکر دنگ ہوئے جاتے ہیں۔ جب وہ متحرک اور بولتے فلم دیکھتے ہیں تو ان کے تعجب و حیرت کی انتہا نہیں رہتی۔ دنیا کی اس محیر العقول ترقی پر وہ محو حیرت ہو جاتے ہیں۔

انسان متجسس ہے کائنات کے علم کو معلوم کرنے کیلئے۔ چنانچہ انسانی تخیلات کی کسی مہم کو سر کرنے یا کسی خواہش کو پورا کرنے کے لئے جذبات کو سینما کے پردوں پر ہی واضح کیا جاسکتا ہے۔ سینما میں ایک طلسم چھپا ہوا ہے جس سے ان قوتوں کو ابھارا جاتا ہے۔ انسان کے دل کا یہ جوش کہ اپنے آپ کو ڈھونڈھے اور دنیا کو ڈھونڈ نکالے سینما بینی کے ذریعہ دوبالا ہو جاتا ہے۔ اخلاقی جرأت، شجاعت، ہمدردی، پاس ناموس، ایثار نفس، وطن پرستی، صبر و استقلال، خودداری، اطاعت، جذبۂ محبت، آئین وفا، ایفائے عہد غرض بیسیوں جذبات کا مرقع سینمائی پردوں پر رونما ہو کر انسان کی مردہ قوتوں میں جان ڈال دیتا ہے۔ یہ زندگی کے کردار کی گوناگوں تمثیل اسکے کیرکٹر میں ایک خوش آئند انقلاب پیدا کر دیتی ہے اسکی سوئی ہوئی حس جاگ اٹھتی ہے۔ سینما ہی کے ذریعہ قوم کی اصلاح ہو سکتی ہے۔ تعلیمی فلم اور بالخصوص ایسے فلم جن میں اخلاقی اور اصلاحی پہلو مضمر ہوں آسمانی رحمتیں ہیں۔

الفاظ کی الٹ پلٹ کو جن میں جان نہ تھی کتابوں میں پڑھا تھا، رسائل میں جن کا سرسری مطالعہ کیا تھا۔ جن کے نقوش صفحۂ دل سے مٹ چکے تھے، ان کو جب عملی حیثیت سے ہم رونما ہوتے ہوئے دیکھتے ہیں تو یہی نقوش صفحۂ قلب پر نقش کالحجر ہو جاتے ہیں اور بھلائے نہیں بھولتے۔ شیکسپیر کے کسی مشہور ڈرامے ہی کو لیجیے۔ ہزار بار پڑھئے پھر وہ ذہن سے ایسا غائب ہوتا ہے کہ گویا کبھی پڑھا ہی نہ تھا۔ لیکن اسی ڈرامے کو کبھی اسٹیج پر دیکھ لیجئے یا کسی کی زندگی کی تصویر کو اس سے ملتا جلتا دیکھئے تو شاید عمر بھر نہ بھولئے گا۔ یہ برکتیں ہیں **action in thinks** کی۔ مگر سینما اس طرز کا ہو کہ اسکے دیکھنے سے آنکھ کھلے اور دل جاگ اٹھے۔ تماشہ کے نقوش دل پر اس طرح پڑیں کہ گویا اپنی ہی بیتا ہے۔ پر بیتی آپ بیتی کا مزہ دینے لگے۔ یہ تماشہ کی قوت ہے اور یہی اس کا جادو ہے۔

فی زمانہ انسان اپنے فطری اخلاق سے بہت دور ہٹ گیا ہے۔ بعض طبائع ایسے ہیں کہ ان پر سینما کا اخلاقی، اصلاحی، تعلیمی، سماجی اور معاشرتی پہلو بھی کچھ اثر نہیں کرتا۔ وہ جیسے ٹھنڈے لوہے ہیں یا پتھر جن میں جونک نہیں لگتی۔ اور بعض تو اتنے ذی حس اور اثر پذیر ہوتے ہیں کہ انکی زندگی میں تمثیل نگاری ایک نمایاں ہل چل ڈال دیتی ہے۔ انکے روزمرہ میں ایک زبردست ہیجان ہونے لگتا ہے اور انکی زندگی بتدریج سنورنے لگتی ہے۔ واقعی حیات انسانی گوناگوں دل فریبیوں اور دلچسپیوں کی ایک جیتی جاگتی تصویر ہے۔

اور اسی تصویر کو جب سینما اپنی جادونگاریوں سے طلسم ہوشربا بنادے تو پھر دیکھنے والے کیوں کر متاثر نہوں!!

ابتدائے آفرینش سے تعلیمی ترقی کی حدتک میدان مشاہدہ کے ہاتھ رہا۔ دنیا جب اپنے گہوارے میں جھول رہی تھی۔ ارتقائے تمدن کا کوسوں پتہ نہ تھا۔ انسان زندگی کو سمجھنا چاہتا تھا اور سمجھ نہ سکتا تھا۔ حیات کا پیچیدہ مسئلہ اس سے حل نہ ہو سکتا تھا۔ فلسفۂ کائنات کی گتھی اس سے کسی عنوان نہ سلجھتی تھی جب اسکے لئے "دنیا حادث ہے۔ چنانچہ فانی ہے۔ ہر وہ چیز جو حادث ہے فنا ہونے والی ہے!" کے منطقی لاینحل نظریہ میں گم تھی۔ اسکے نزدیک علم ایک الفاظ سے بھری ہوی دکان تھی۔ جس کی گرمی بازار کا کچھ ٹھکانہ نہ تھا۔ تلاش اور جستجو کی حس اس سے زائل نہوئی تھی۔ اس وقت بھی وہ مضطرب تھا۔ بےچین تھا۔ پریشان و سرگردان تھا۔ رفتہ رفتہ سائنس نے اسکی قوتوں کو ابھارا زندگی کا میدان صرف Explain universe in words ہی نہ تھا بلکہ Life in action کے ہیجان نے اسکی نیندیں حرام کردی تھیں۔ یہ چشم تصور کا دہوکہ اسٹیج کے پردے پر اپنی نمائش کرنے لگا۔ اور دنیا نے سائنس کا لوہا مان لیا۔ تاریخ کے ذریعہ واقعات کا سمجھنا اور یقین کرنا دشوار ہوگیا تھا۔ جسکے سیاہ و سفید میں حیات کے ارتعاش، واقعات کی فراوانیوں کا ایک دھندلا سا عکس ہوتا ہے۔ ان پردرد خونین واقعات کا منظر ہماری نظروں کے سامنے دو چار سطروں میں آجاتا تھا۔ اور بس۔ خواہ آپ اسکو پڑھ کر بھول جائیے یا سر دھنئے۔ لیکن ــ سینمائی دنیا نے اس کو اتنا واضح کردیا کہ دل بے اختیار اسکی حقیقت پر ایمان لے آیا۔ حقیقت کا علم متحرک یا غیر متحرک تصویروں کے ذریعہ کچھ ایسا نقش بنکر جم گیا کہ مٹائے نہ مٹ سکا۔ متمدن ممالک کا طرۂ امتیاز آج کل سینما ہے۔ اور وہاں فلم لائبریری قرار دئے جارہے ہیں۔ مغربی متمدن ممالک میں کچھ عرصہ سے یہ محسوس کرلیا گیا ہے کہ حقیقی تعلیم خاموش کتابوں سے نہیں دیجاسکتی۔ بلکہ "عینی مشاہدہ" تکمیل علم کا ایک نمایاں و درخشاں پہلو ہے۔ جس کے بغیر تعلیم کا منشاء ادھورا رہا جاتا ہے۔

آثار قدیمہ، غاروں اور پتھروں کے دھندلے نقش و نگار، پھر جغرافیائی نقشے، Charts ........ طلسمی قنادیل، خاموش، اور پھر گویا فلم یہ ہے سائنس کی علمی و تدریجی ترقی ــ!

سینما کی زندگی مصنوعی ہے۔ لیکن اسکو زندگی نما (Life like) بنایا جاسکتا ہے۔ اور مغربی فلم نے نقل کو اصل کے برابر پیش کرنے میں ایک بڑی حد تک کامیابی حاصل کی ہے۔ لیکن ہندوستانی فلم کمپنیوں کے مظاہرے ابھی اس فن سے بہت دور جا پڑے ہیں۔ ان میں تصنع کا عنصر غالب ہے۔ اداکاری میں فطری جھلک ابھی ناپید ہے۔ بلکہ انکا ہر کردار مصنوعی معلوم ہوتا ہے۔ بعض واقعات اتنے غیر فطری ہوتے ہیں کہ فلم کا حسن سلب ہوجاتا ہے۔ صرف آنکھیں ان کو دیکھتی ہیں۔ مگر دل اثر پذیر

ہونے سے پس وپیش کرتا ہے۔ بعض واقعات تو اتنے غیر مانوس اور طویل ہوتے ہیں۔ کہ طبیعت گھبرا اٹھتی ہے۔ فلم کے غیر ضروری تسلسل سے جی اکتانے لگتا ہے۔ مثلاً بستر مرگ پر بھی نغمہ سرائی۔ ہر سوال کا جواب ایک غزل یا گیت سے' ایک ہی قسم کا لباس شروع فلم سے آخری پردہ تک بچوں کے منہ سے موٹی موٹی باتیں کہ عقل دنگ رہ جائے' کسی دل ہلا دینے والے واقعہ کو سن کر ایک ایسا اچنبا کہ گویا اسکا پہلے ہی سے علم تھا۔ یا آنے والے فلم کے بیسوں پردے جن کو دیکھنے کے چکر میں اصل فلم کا مفہوم ہی فوت ہوجائے۔ یہ ہے کل کائنات آج کل کے ہندوستانی فلم کی۔

مغربی فلم کا مقابلہ ہندوستانی فلم سے کیجئے۔ تو آسمان وزمین کا فرق معلوم ہوگا۔ مثلاً بچوں کیلئے وہاں خصوصیت سے فلم بنائے جاتے ہیں۔ جن میں اخلاقی وعلمی پہلو کے ساتھ زندگی کے اس سنہری زمانہ کی خوش فعلیاں مختلف پیرایہ میں رونما کی جاتی ہیں جن سے بچے تفریح طبع کے ساتھ ساتھ ایک اخلاقی درس بھی حاصل کرتے ہیں۔ لیکن ہندوستانی فلم سازوں نے اس نکتہ پر کبھی غور ہی نہیں کیا۔ یا جان بوجھ کر انجان بنے جاتے ہیں۔ یا شاید ان کے لئے فلم کو غیر ضروری سمجھا گیا ہے۔ اس طرف انکی توجہ مبذول ہی نہیں ہوتی کہ بچے آخر کیسے فلم دیکھیں۔ ان کے نازک اور ذی حس دماغ کس قسم کے واقعات کو دیکھنے اور سمجھنے کیلئے بنے ہیں۔ ہندوستانی فلم کا مطمح نظر صرف عاشقانہ خرافات سے مملو ہے۔ اور اسی جذبہ کو ان میں زیادہ ابھارنے کی انتہائی کوشش کی جاتی ہے جس سے قوم اور پبلک کا دماغ ماؤف ہوچلا ہے۔ اور شاید اسکی اصلاح میں ابھی کئی برس باقی ہیں۔

جہاں بانو بیگم (بی ۔ اے)

# بکھرے ہوئے پھول

(۱) انسان کی بقا عمل پر ہے نہ کہ تخیل پر اگرچہ وہ کتنا ہی بلند کیوں نہ ہو (کارلائل)

(۲) غصہ کی آگ کو بھڑکانا گویا دوسروں کے قصور کا اپنے سے بدلہ لینا ہے (پوپ)

(۳) اعتدال ہی ایک ایسا سرچشمہ ہے جس سے حقیقی مسرت کے فوارے نکلتے ہیں (گوئٹے)

(۴) عالم بے عمل کی مثال ایک اندھے مشعلچی کی سی ہے جو خود تو ہدایت یافتہ نہیں ہوتا لیکن دوسرے اس سے ہدایت پاتے ہیں (سعدیؒ)

(۵) ماضی کا افسوس اور مستقبل کی فکر نہ کرو بلکہ حال کو درخشاں بنانے کی کوشش کرو (امجد)

(مترجمہ خواجہ حمید الدین)

# سالِ نو

نیا دن ہے، نئے انداز سے محفل میں جام آئے
کہ ساغر کی کھنک میں ذوقِ مستی کا پیام آئے

مرے پاس آ کہ پھر دل میں، نئی امید پیدا ہو
شکستِ توبہ بھی ہم رنگِ تجدیدِ تمنّا ہو

مری افسردگی چھپ جائے ہونٹوں کے تبسم میں
سکوتِ زندگانی جذب ہو جائے ترنم میں

رگوں میں خون کے بدلے، مئے دو آتشہ بھر دے
صدائے زندگانی کو حدیثِ رنگ و بو کر دے

خزاں نا آشنائی ہو، بہارِ نوجوانی میں
حیاتِ جاودانی کے مزے ہوں زندگانی میں

مجھے لے جائے منزل ہی کی جانب لغزشِ پا بھی
کہ بے ہوشی کے پردے میں رہے ہوشِ تمنا بھی

اٹھا ساغر کہ پھر بابِ تمنا باز ہے ساقی
اٹھا ساغر کہ دنیا کا نیا انداز ہے ساقی

میکش

# ایک "پیسہ"

سڑک پر میوہ بیچنے والے کی گاڑی کتنی جاذب نظر اور دلکش ہوتی ہے۔ کتنے سلیقہ سے وہ ہر میوہ کو جماتا ہے۔ کیا مجال جو کسی میوہ کا داغدار یا سڑا ہوا حصہ دکھائی دے۔ طبیعت خواہ مخواہ خریدنا چاہتی ہے۔ اور ان میووٴں کی تازگی کو دیکھکر منہ میں پانی بھر آتا ہے۔ میں نے دیکھا کہ میوے غیر معمولی طور پر نفیس اور خوش رنگ ہیں۔ تھوڑی سی تکرار کے بعد میں نے دو سیب خرید لئے اور آگے بڑھنے کے خیال سے پلٹا ہی تھا کہ دو بچے چھ اور آٹھ برس کی عمر کے نہایت شوق اور تیزی سے بڑھے چلے آ رہے تھے ان کے انداز کو دیکھکر یہ سمجھنا مشکل نہ تھا کہ وہ ساری گاڑی کو خریدے بغیر نہ مانیں گے۔ میں ٹھہر گیا تاکہ دیکھوں یہ سودا چکانے میں کتنی مہارت رکھتے ہیں۔ دونوں میں تھوڑی دیر رد و قدح ہوتی رہی اور طے یہ پایا کہ سودا بڑا لڑکا ہی چکائے گا۔ اس خریدار نے پہلے تو سیب کو اچھی طرح دیکھا بھالا اور ایک سیب کے داغدار حصے کو میوہ فروش کی طرف پھیر کر پوچھا "اسکی کیا قیمت ہے؟" دکاندار نے ایک انداز تمسخر سے انکی طرف دیکھا اور چپ ہو رہا۔ کیونکہ وہ ان خریداروں کی کٹ حجتی سے خوب واقف تھا۔ سیب رکھدیا گیا۔ پھر ان دونوں نے ساری گاڑی کا جائزہ لینا شروع کیا۔ شاید انہوں نے دکاندار کی خاموشی سے سیب کے بکاوٴ نہ ہونے کا اندازہ لگا لیا تھا۔ چھوٹے لڑکے نے سیب کی خریداری میں ایک نیا عذر پیش کیا۔

"میں سیب نہیں کھاوٴنگا۔ مجھے بخار آ رہا ہے" جس پر بڑے لڑکے نے جو ابتک ایک انگور کے خوشہ پر حریص نگاہیں جمائے ہوئے تھا کہا "تو پھر انگور ہی لے لیں" اور انگوروں کے بابت بھی ویسا ہی معصومانہ سوال کیا "پیسے میں کتنے انگور؟" ایک دکاندار کو برافروختہ کرنے کیلئے یہ سوال بہت کافی تھا۔ اس نے جھڑکی کے انداز میں انکو چلے جانے کیلئے کہا۔ وہ شاید اس پر تعجب کر رہے ہوں گے کہ ان کے پاس پیسہ موجود تھا تو پھر اسکو انگوروں کے دینے میں عذر کیوں ہو۔ ایک پیسہ کوئی معمولی چیز نہیں۔ اسکو انہوں نے کتنے انتظار کے بعد اور کتنی مشکل سے حاصل کیا تھا۔ انہوں نے کتنی دفعہ کہا تھا کہ "اماں ایک پیسہ دو.... اچھی اماں

ایک پیسہ دو" لیکن میوہ فروش کو اسکی کیا خبر تھی۔ میوہ فروش نے میووں پر سے دھول جھٹکی اور ان کو پرے ہٹا دیا۔ دونوں نے فیصلہ کر لیا کہ اب وہ سیب اور انگور نہیں خریدیں گے۔ بڑے لڑکے نے کہا "بہت خراب ہیں سیب' اور انگور بھی سڑے ہوئے ہیں۔ میں انھیں کبھی نہ کھاؤنگا" چھوٹے لڑکے نے پیسہ کو جیب میں ڈالتے ہوئے کہا۔ اس کے بعد ایک آخری کوشش کی گئی۔ انہوں نے کہا کہ ایک پیسہ میں ایک چھوٹا سا سیب اور چند انگور کے دانے ملجائیں تو وہ پیسہ دینے پر راضی ہیں۔ میوہ فروش نے آنکھیں نکال کر ایک زور کی ڈانٹ بتائی۔ دونوں نے ایک دوسرے کو غور سے دیکھا۔ چھوٹے لڑکے نے شکایت آمیز انداز میں کہا "تم نے اپنا پیسہ کیا کیا اب میں تو تمھیں حصہ نہ دونگا" بڑے لڑکے نے نہایت ملائمت سے اور ہنستے ہوئے کہا "وہ تو گم ہوگیا۔ چنے والے کی دوکان پر" اور چھوٹے بھائی کا ہاتھ پکڑتے ہوئے کسی دوسری دکان کا رخ کرنا چاہا جہاں ان کو اس چیز کے سستے داموں ملنے کی امید تھی۔ میں ابتک خاموش کھڑا ان کی اس گفتگو سے لطف اندوز ہو رہا تھا۔ میں نے میوہ فروش سے کہا "دیدو کچھ بھی۔" اس طریقہ سے دکانداری نہیں چلتی صاحب" میں نے اپنے جیب سے دو چار پیسے نکالے اور اسکے حوالے کر دیئے۔ اس نے اپنے ان دو ننھے خریداروں کو آواز دی وہ بھاگتے ہوئے آموجود ہوئے۔ میوہ فروش نے ان سے پیسہ لے لیا اور ایک سیب ان کے ہاتھ میں پکڑا دیا۔ انہوں نے سیب کو ہیر پھیر کر دیکھا۔ دو تین سیب اور بھی دیکھے اور ایک بڑے سیب کو دونوں نے پسند کیا۔ سیب چھوٹے لڑکے ہی کے ہاتھ میں رہا۔ بڑے لڑکے نے اپنی پتنگ دینے کا پختہ وعدہ کیا۔ اور کہا کہ وہ آئندہ کبھی اسے نہ ستائیگا۔ اور کاندھے پر ہاتھ رکھتے ہوئے کہا "اب تو تمھارا بخار بھی اتر جائے گا" جس پر چھوٹے لڑکے نے منہ بسورتے ہوئے کہا "مگر وہ انگور ..." بڑے لڑکے نے تیوری چڑھائی۔ اسے یقین تھا کہ سودا بہت سستا ہوا ہے اور قبل اسکے کہ میوہ فروش کو اس کا علم ہو انہیں بہت دور پہونچ جانا چاہیے اس نے اس کو گاڑی سے پرے ہٹاتے ہوئے کہا "یہ انگور کھٹے ہیں۔ ان سے کھانسی ہوتی ہے۔ چلو۔ چلو۔ سیب کو ہوا لگ رہی ہے۔ لاؤ اسے میں اپنی جیب میں رکھ لیتا ہوں" چھوٹے لڑکے نے سیب کو دینے سے قطعی نارضامندی ظاہر کی۔ اور اس کو اپنی جیب میں ٹھونستے ہوئے اپنے بھائی سے آگے آگے نکل چلا۔ کیونکہ بڑے بھائی نے اس کو اپنے ساتھ چلنے سے منع کر دیا تھا۔

مجھے اپنا بچپن یاد آرہا تھا۔ ہر بیمار کے ساتھ میرا خود بیمار ہو جانا اور پرہیزی چیزوں میں شریک ہو جانا میرے دل میں چٹکیاں لے رہا تھا۔ میں نے دونوں لڑکوں کو گلی میں مڑتے ہوئے دیکھا اور اپنی راہ لی۔ دو تین روز بعد پھر اس میوہ فروش سے ملاقات ہوئی۔ کہہ رہا تھا کہ وہی بچے دوبارہ آئے تھے اور خوب بحث کی اور خالی ہاتھ واپس گئے۔ اس دفعہ انکے دوست احباب بھی ساتھ تھے۔ اور ہر ایک کے پاس ایک ایک پیسہ تھا۔

میں مسکرا کر چپ ہو رہا۔ اور سیب لیے بغیر آگے بڑھ گیا۔

عبدالرشید قریشی

# اردو کے پہلے پروفیسر

## سید وحید الدین سلیم مرحوم



اے مطلع عثمانیہ کالج کے ستارو — ہمت نہ کبھی علم کی تحصیل میں ہارو
بھائی ہو تم آپس میں نہ بھولو یہ سبق تم — گویا، کہ ہو بس ایک صحیفہ کے ورق تم
اقرار وفا کر کے مکرنا نہ خبردار — تسبیح کے دانے ہو بکھرنا نہ خبردار
تقریر جو کرنا تو دل آزار نہ کرنا — تلوار کا بھائی پہ کبھی وار نہ کرنا
تھے علم میں مشہور جو اسلاف تمہارے — وہ عالم بالا سے یہ کرتے ہیں اشارے

چمکے گی اسی علم سے تقدیر تمہاری
یہ ملک تمہاری ہے یہ جاگیر تمہاری

"سلیم"

# مکتوباتِ سلیم

مولانا وحید الدین سلیم، اردو کے مخلص خدمت گزار تھے، ان کی قابلیت، وسعت نظر، اور جوش عمل نے اردو کے خط و خال میں بہت دل آویز رنگ کاری کی ہے۔ انہوں نے زبان کو وسعت دینے کی طرف خاص توجہ کی اور نئے نئے الفاظ کے اضافہ سے اس کے علمی سرمایہ میں اضافہ کیا۔ مرحوم آخری وقت میں اردو زبان میں شعر بھی کہنے لگے تھے، ان کے کلام میں رجائیت اور جوش کا عنصر غالب ہے۔ "ادارۂ ادبیات اردو" کا ارادہ ہے کہ مرحوم کی خدمات کا خراج تحسین ادا کرنے کے لئے ان کے تمام غیر مطبوعہ علمی سرمائے کو شائع کرے۔ "سب رس" میں ان کے خطوط کا یہ سلسلہ اس زنجیرہ کی پہلی کڑی ہے۔ امید ہے کہ وہ حضرات جن کے یہاں پروفیسر سلیم مرحوم کے خطوط ہوں دفتر "سب رس" پر ان کی نقلیں یا اصل خطوط ارسال فرما کر شکر گزار کریں گے۔

"سب رس"

بنام ڈاکٹر سید محی الدین قادری زور

عزیز محترم۔ آج مارچ ۳۶ء کو عزیزی سوری نے ایک کلنڈر آپ کی طرف سے مجھے لا کر دیا۔ آج ہی ڈاک جانے کا دن ہے۔ اس لئے آج ہی خط لکھ کر اس کلنڈر کا نہیں بلکہ آپ کی دلی محبت اور سعادت مندی اور شرافت کا شکریہ ادا کرتا ہوں آپ مجھے نہیں بھولے حالانکہ آج کل کالجوں کے شاگرد استادوں کو بھول جاتے ہیں۔ ان کی طرف رخ بھی نہیں کرتے۔ پاس ہو کر ان سے دور ہو جاتے ہیں۔ تم سید ہو اور میں بھی سید ہونے کا مدعی ہوں۔ لازم ہے کہ تم میں شرافت کا جوہر موجود ہو۔ شرافت کا ادنی جوہر یہ ہے کہ ادنی احسان کو بھی کبھی فراموش نہ کرے۔ یقین ہے کہ یہ جوہر کبھی تمہاری ذات سے ناپید نہ ہوگا۔ ساری عمر سید ہی جیو گے اور سید ہی مروگے۔

عزیزی سوری نے یہ کلنڈر دیر سے دیا۔ اس کا سبب یہ کہ جنوری میں ان کے پاس پہنچا تھا۔ میں جنوری میں سول ہاسپٹل سکندرآباد میں

زیر علاج تھا۔ مکان مقفل پڑا تھا۔ آئے ہوں گے اور چلے گئے ہوں گے۔ مجبوراً جنوری اور فروری کا تاریخنامہ کاٹ کر مارچ کا تاریخنامہ سامنے دیوار پر لگا لیا۔ اب دس مہینے تک برابر سامنے رہو گے۔ ہر وقت یاد آؤ گے کبھی فراموش نہ ہو گے جب ادھر دیکھوں گا تمھارے لئے مسرت اور کامیابی کی دعا کروں گا۔ واہ کیا تحفہ ہے۔ تحفہ ہو تو ایسا ہو۔ جو ہمیشہ بھیجنے والے کو یاد دلاتا رہے۔

اب اپنی بیماری کا حال لکھتا ہوں۔ چار مہینے ہوئے کہ دانتوں میں پائریا کی شکایت ہوئی۔ دانتوں میں درد ہونے لگا۔ دانتوں سے پیپ آنے لگی۔ ڈاڑھوں میں درد رہنے لگا۔ پہلے اسی شکایت کے سبب گیارہ بارہ دانت اکھڑوائے جا چکے تھے۔ اب ارادہ ہوا کہ سب باقی دانت اکھڑوا دئے جائیں اور مصنوعی دانت بنوالئے جائیں چنانچہ سب دانت اکھڑوا دئے گئے۔ بعض دانتوں کے اکھڑنے میں دانت کے ٹکڑے باقی رہ گئے۔ انہوں نے سخت تکلیف دی۔ کلورافارم دے کر وہ ٹکڑے نکالے گئے۔ مدت میں ان کے زخم اچھے ہوئے مگر بائیں طرف دونوں جبڑوں کے درمیان ایک زخم ایسا ہٹیلا ثابت ہوا کہ آج تک اچھا نہیں ہوا۔ اسکے سبب مونھ اچھی طرح نہیں کھلتا۔ کھانے کی چیز نہیں کھا سکتا۔ صرف پینے کی چیز پی سکتا ہوں۔ اس زخم کا درد بھی کان اور آنکھ تک پہنچتا ہے۔ غرارے کئے جاتے ہیں۔ مگر یہ زخم اچھا نہیں ہوتا۔ نہ اس سے پیپ آنی بند ہوتی ہے۔ مقام ایسا نازک ہے کہ ڈاکٹروں کی رائے میں یہاں آپریشن نہیں ہو سکتا۔ پھر زخم اچھا ہو تو کیوں کر۔ بعض نے رائے دی ہے کہ رانچی (بنگال) میں ریڈیم انسٹیٹوٹ ہے وہاں ایسے امراض کا علاج ریڈیم کی کرنوں سے ہوتا ہے۔ تم بھی اس زخم کا علاج وہیں کراؤ۔ میں نے رانچی کو خط لکھا ہے۔ انسٹیٹوٹ کے قواعد منگائے ہیں جب وہ قواعد آجائیں گے تو یہاں کے انگریز ڈاکٹروں سے رائے لوں گا۔ پھر لکھنؤ جا کر میڈیکل کالج کے انگریز ڈاکٹروں سے مشورہ کروں گا۔ اگر ان کی رائے ہوئی تو میں رانچی چلا جاؤنگا اور اس طرح سے اس زخم کا علاج کروں گا۔ زیادہ دعا۔ اپنی تعلیم کے اور دیگر ضروری حالات سے مطلع کرو۔

میں ہوں تمھاری یاد آوری کا دلدادہ اور ممنون

وحید الدین سلیم

کرشنا منزل۔ چراغ علی کی گلی

حیدرآباد دکن

22/3/29

بنام مولوی نصیر الدین صاحب ہاشمی

عزیز از جان۔

تمھارے تین کارڈ ایک ساتھ ملے، میں دیر سے پانی پت پہنچا اس لئے جواب نہ دے سکا امید ہے کہ تم معاف کرو گے، بعض کامیاب شدہ طلبہ کے نام تمھارے خط سے معلوم ہوئے مگر پورا نتیجہ پانی پت میں نہ ہونے کے سبب مجھے نہ مل سکا، اگر ممکن ہو تو صحیفہ کا وہ پرچہ جس میں نتیجۂ امتحان شائع ہوا ہے میرے پاس بھیجدو۔ میں تمھارے لئے ہر وقت دست بدعا ہوں، اللہ تعالیٰ تمھیں اور تمھارے تمام عزیزوں کو خیر و عافیت کے ساتھ رکھے یہاں گرمی شدید ہے۔ اپنی خیریت سے برابر مطلع کرتے اور ضروری حالات سے خبردار کرتے رہو والسلام۔

وحید الدین سلیم

از پانی پت 21 - 6 - 11

بنام مولوی محمد عبد القادر سروری صاحب

عزیزی۔

پرسوں تیسرا اپلیکیشن ہوا چھ سات روز کے بعد اس کا اثر معلوم ہوگا ابھی حالت بدستور ہے۔

میں جب رخصت بیماری کا بند و بست کرنے پرنسپل صاحب کے پاس گیا تھا تو میرے ہی مشورہ سے آپ کا تقرر ہوا تھا اس لئے مجھے وہیں سے معلوم تھا۔

تمہاری بیوی کے بے وقت انتقال کا نہایت رنج ہے۔ اللہ اس کا نعم البدل دے۔

وحید الدین سلیم
از رانچی
26/5/28

# عقل و دل

ڈاکٹر امیر علی خاں ہاشم پی ایچ ڈی۔ کی توجہ اگرچہ شاعری کی طرف مرکوز نہیں ہے تاہم جب کبھی ان کی طبیعت موزوں ہوتی ہے تو ان کے افکار نظم کی شکل اختیار کر لیتے ہیں۔ ذیل کی نظم اگرچہ طویل ہے لیکن اس میں قوت تفکر کا پورا ثبوت ملتا ہے۔

ہم ڈاکٹر صاحب کے احسان مند ہیں کہ انہوں نے اپنا دلچسپ اور مفید قلمی مقالہ جس کا عنوان "مملکت حیدرآباد کے سماجی تغیرات ہے" "سب رس" کو اس غرض سے عنایت کیا ہے کہ اس کے بعض حصے شائع کئے جائیں۔ آئندہ شمارہ میں ہم اس مقالہ سے اخذ کر کے ایک دلچسپ مضمون شائع کرینگے۔ (سب رس)

اک شب کو نیند سے جو میں بے ساختہ اٹھا
چکر سا میرے سر میں تھا سینہ میں درد تھا
کچھ چپکے چپکے باتوں کی آنے لگی صدا
دیکھا اِدھر اُدھر تو نہ کوئی نظر پڑا

سوچا جو تھوڑی دیر تو معلوم یہ ہوا
میرا ہی دل، دماغ سے تھا میرے کہہ رہا

کیا سو رہا ہے اٹھ بھی بہت نیند لے چکا
حالت کو میری دیکھ، مری داد دے ذرا
یکساں تڑپ رہا ہوں بہت حال ہے بُرا
ہے ابتدا نہ کوئی، نہ ہے کوئی انتہا

ارمان تو بہت ہیں مگر حوصلہ ہے کم
کس طرح اپنے چین کا ساماں کروں بہم

میں چاہتا ہوں زیست کا ہر دم مزا چکھوں / فرطِ نشاط و رنج و الم کچھ نہ کچھ سہوں
پھولوں سے ہم کلام ہوں، یا شمع پر جلوں / لحظہ بہ لحظہ حق کی طرف اک قدم بڑھوں
جس طرح دن گزرتے ہیں ساماں بڑھتے ہیں
کیا یوں ہی ذی نفس سبقِ عشق پڑھتے ہیں

سن کر اسے دماغ نے کچھ سوچ کر کہا / اے دل خدا کے واسطے مجھکو نہ تو ستا
میں اپنی رائے تجھکو کئی بار دے چکا / لیکن کبھی نہ تو نے مری بات کو سنا
کیوں اس طرح خراب تو کرتا ہے اپنا حال
ناداں چل کبھی تو سلامت روی کی چال

دنیا میں حلم ہی سے نکلتا ہے سارا کام / ہوتے ہیں صبر ہی سے یہاں لوگ نیک نام
عجلت نہ کر کہ یہ نہیں تعجیل کا مقام / مجبور ہیں زمانہ کی گردش سے خاص و عام
کم سن ہے تو ابھی تجھے دنیا ہے دیکھنا
دیکھا ہی کیا ہے اور تجھے کیا کیا ہے دیکھنا

دنیا کی چال ڈھال کو، چالاکیوں کو دیکھ / رنگ شفق کو چرخ کی سفاکیوں کو دیکھ
گل کو چمن کو حسن کی بیباکیوں کو دیکھ / جو ہیں ملائکہ صفت اُن خاکیوں کو دیکھ
حسن و جمال دہر کی جاتی بہار ہے
قیمت ہر ایک چیز کی ناپائدار ہے

کیوں ایک ہی حسین پہ ہوتا ہے تو نثار / کیا حسن کے صفات نہیں تجھ پہ آشکار
ہے یہ تو ایسی چیز کہ جس کو نہیں قرار / اس گل پہ ہے جو آج، تو کل اُس پہ ہے بہار
باغِ جہاں میں بلبلِ شیدا کی چال چل
آج اس کلی کو دیکھ تو کر اس کو پیار کل

قصے ہی ہیں یہ عاشق و معشوق کے تمام    یاں شاعروں نے دی ہے تخیل ہی کو لگام
دیوانوں نے بنایا ہے دیوانوں کو امام    لیتا و گرنہ لیلی و مجنوں کا کون نام

سمجھا ہے تو کہ عشق سراپا خمار ہے
نادان اس شراب کا نشہ اتار ہے

تو چاہتا ہے ساری حقیقت کو جان لوں    وجہ وجود باعث خلقت کو جان لوں
اور سب تو سب تو چاہے ہے وحدت کو جان لوں    معنیٔ سجدہ، اصل عبادت کو جان لوں

کافی نہیں ہیں کیا تجھے دنیا کے مسئلے
جو چاہتا ہے حل کرے عقبیٰ کے مسئلے

نادان اپنے آپ کو بہر خدا سمجھ    ہستی سے اپنی تجھ کو توقع ہے کیا سمجھ
اہمیت سوال کو سائل ذرا سمجھ    تو کیا ہے اور پوچھتا ہے کیا، بھلا سمجھ

لازم ہے امتیاز تناسب خیال میں
آنے نہ پائے بوئے تکبر سوال میں

آخر کو دل نے ہاتھوں کو یوں جوڑ کر کہا    سب کچھ بجا جو تو نے کہا مجھ سے ناصحا
لیکن خدا کے واسطے یہ بھی تو دے بتا    فطرت کو اپنی اب کوئی نادان کرے تو کیا

خلقت ہوی ہے تیری جو دانش کے واسطے
پیدا کیا گیا ہوں میں خواہش کے واسطے

آتش کو رائے دے، کہ جلا مت کسی کو تو    اور باد سے یہ کہہ کہ اڑا مت کسی کو تو
سمجھا یہ آب کو کہ بہا مت کسی کو تو    کہہ جا کے خاک سے کہ مٹا مت کسی کو تو

جب ان سبھوں نے مان لیا رہنما تجھے
تب آکے ایسی پند و نصیحت سنا مجھے

پھولوں سے کر سوال مہکنے میں لطف کیا؟　　بلبل سے پوچھ روز چہکنے میں لطف کیا
پروانہ سے بھی پوچھ بھڑکنے میں لطف کیا　　شمع سحر سے پوچھ بھڑکنے میں لطف کیا
اپنا فریضہ چاہئے ہر اک ادا کرے
معشوق گرم ناز ہو، عاشق جلا کرے
دریافت کر یہ قیس سے صحرا کو کیوں گیا　　فرہاد سے یہ پوچھ کہ کیوں جاں کو کھو دیا
سرمد اگر نہ کہہ سکے کچھ اپنا ماجرا　　منصور ہی سے پوچھ انا الحق کا مدعا
تو اپنی عقل و ہوش پہ نازاں ہے ناصحا
ہاشم کے دل سے پوچھ کہ اُسنے ملے گا کیا
انجان ہو کے دونوں کی باتیں سنا کیا　　کچھ دیر لیٹے لیٹے یہی سوچتا رہا
جو کچھ دماغ نے تھا کہا تھا وہ سب بجا　　پر میرے دل کی باتوں میں بھی کچھ ضرور تھا
حیراں ہوں اس معمہ کو کس طرح حل کروں
اسکی سنوں، کہ بات پہ اس کی عمل کروں

ڈاکٹر امیر علی خاں ہاشم پی۔ایچ۔ڈی

# تبسّم

(رباعی)
جادو کی طرح اثر دکھاتے آئے　　آنکھوں میں وہ جب نظر بچاتے آئے
یہہ خرمن صبر پر بھی بجلی اے رازؔ　　دل میں وہ ہمارے مسکراتے آئے

یوسف علی رازؔ ام۔اے

# حیدرآباد کا پرانا پل

مسٹر جی، سورج بھان نے حیدرآباد کے بعض تاریخی مقامات پر سلیس زبان میں روشنی ڈالی ہے۔ اس شمارہ میں "حیدرآباد کے پرانے پل" کے متعلق صاحب موصوف کا ایک مضمون شائع کیا جارہا ہے۔ آئندہ شماروں میں دوسرے مضامین پیش کئے جائیں گے ہم مسٹر بھان کے شکر گزار ہیں کہ انہوں نے ان دلچسپ مضامین کا سلسلہ "سب رس" کو بہ غرض اشاعت دیا ہے۔

"سب رس"

ابراہیم قلی قطب شاہ کے زمانہ میں گولکنڈے کی حکومت کا ستارہ زوروں پر تھا۔ انہی دنوں گولکنڈے کی آبادی بڑھتے بڑھتے موسیٰ ندی کے کنارے تک پھیل گئی جہاں اب کاروان سا ہوا ہے۔ ندی کے اُس پار کچھ فاصلے پر ایک گاؤں چچلم آج کل کے محلہ شاہ علی بنڈے کے قریب آباد تھا۔ اس گاؤں میں ایک خوبصورت، نازک بدن، موہنی رقاصہ رہتی تھی جس کا نام بھاگ متی تھا۔ گولکنڈے کے شہزادے محمد قلی کا دل اس موہنی مورت پر بے طرح آیا۔ بڑھتے بڑھتے چاہت کا یہ عالم ہوا کہ شہزادے کو کسی چیز کی سُدھ باقی نہ رہی۔ ہر گھڑی اس رقاصہ کا دھیان رہتا تھا۔ ایک رات شہزادہ چپکے سے قلعہ سے نکلا اور گھوڑا اڑاتے ندی کے کنارے پہنچا۔ موسیٰ ندی چڑھاؤ پر تھی۔ پانی دور تک بڑھ آیا تھا اور زور شور سے بہہ رہا تھا۔ پانی کا یہ جوش و خروش دیکھ کر بہادر سے بہادر سپاہی کی بھی ندی کے اس پار پہنچنے کی ہمت نہ ہوتی تھی۔ لیکن اس وقت شہزادے کو اپنی جان سے زیادہ بھاگ متی کے بچانے کا خیال تھا۔ ندی کی موجوں کو دیکھ کر اس کے دل میں پریم کی لہریں اُمڈیں۔ آؤ دیکھا نہ تاؤ اور گھوڑے کو ایک ایڑ لگا دی۔ وفادار گھوڑا مالک کا اشارہ پاتے ہی اپنے آقا کو لئے تیرتا ہوا دوسرے کنارے پہنچ گیا۔ اُس طرف بھی پانی بہت دور تک بڑھ گیا تھا۔ لیکن موضع چچلم جو بہت اونچائی پر تھا پانی کی زد سے بچا رہا۔ یہاں سے شہزادہ سیدھا بھاگ متی کے مکان پر پہنچا۔

دوسرے دن پرچہ نویس نے بادشاہ سلامت کے حضور میں اس واقعے کی خبر پہنچائی۔ سلطان ابراہیم کے پیروں تلے سے زمین نکل گئی اور اس نے پورن سنگھ داروغہ عمارت کو طلب کر کے موسیٰ ندی پر فوراً ایک پل تعمیر کرنے کا حکم دیا۔ صاحب گلزار آصفیہ نے اپنی کتاب میں یہ بیان کیا ہے کہ بادشاہ نے اس کی تیاری کے لئے ایک لاکھ روپئے عطا فرمائے اور ۹۸۱ھ (۱۵۷۳ء) میں اس پل کی تعمیر شروع ہوئی۔ لیکن صاحب ماثر دکن کا خیال ہے کہ اس عمارت کی تعمیر پر ۲½ لاکھ روپیے صرف ہوئے۔ اس بیان سے بہتیروں کو اتفاق ہے اور یہی زیادہ معتبر مانا گیا ہے۔ ایک شخص نے "صراط المستقیم" (۹۸۱ھ / ۱۵۷۳ء) تاریخ نکالی جس سے سن تعمیر کا پتہ لگتا ہے۔ بادشاہ نے خوش ہو کر اس شخص کو پانچ سو اشرفیاں انعام میں دیں۔

موسیٰ ندی پر یہ سب سے پہلا پل ہے اسی لئے اس کو پرانا پل کہتے ہیں۔ اس پل کی تیاری میں آٹھ مہینے لگے۔ بعض مورخوں کا خیال ہے کہ یہ پل ۹۸۶ھ (۱۵۷۸ء) میں تیار ہوا جس کا سن تعمیر ایک فارسی شعر کی عبارت سے نکلتا ہے:۔

زتحت او گذرد ما، و ما بر او گذریم          ازیں سبب شدہ تاریخ او "گذرگہ ما"

۹۸۶ھ / ۱۵۷۸ء

اس پل کی لمبائی ۲۰۰ گز، چوڑائی ۱۲ گز اور اونچائی ۱۴ گز ہے۔ کئی دفعہ ندی میں طغیانی آئی، آس پاس کی عمارتیں ٹوٹ گئیں، انکا نام و نشان تک باقی نہ رہا، لیکن اس نے سب کا مقابلہ کیا اور ابتک موجود ہے۔ ۲۳ محرم ۱۱...ھ میں موسلادھار بارش کی وجہ سے طغیانی آئی۔ چادر محل کی مضبوط دیوار ٹوٹ گئی لیکن پل ٹس سے مس نہ ہوا۔ ۱۲۳۶ھ (۱۸۲۰ء) کی طغیانی کے بعد حضرت سکندر جاہ بہادر مغفرت منزل کے زمانے میں مہاراجہ چندو لال بہادر شاداں مدار المہام وقت نے اس پل کی مرمت کرائی۔ بادشاہ کی اجازت سے ذیل کے کتبے کو پرانے پل کے دروازے پر نصب کرایا جو ابتک موجود ہے۔

بعہد شاہ اسکندر شدہ تعمیر پل یکسر          زسعی راجہ چندو لال از سابق بود بہتر

بہ شاداں شد ندا "جائے غریبے بہر تاریخش"          زسیل اینک بود محفوظ چوں اندر صدف گوہر

۱۲۳۹ھ

اس کے بعد حضرت آصف جاہ سادس کے زمانے میں رمضان کی پہلی ۱۳۲۶ھ (۱۹۰۸ء) میں پیر کے دن آدھی رات گئے پھر اس ندی میں بڑی بھاری طغیانی آئی۔ پانی پل کے اوپر سے بہنے لگا جس کی وجہ سے پل کے دونوں بازو کی منڈیریں ٹوٹ گئیں لیکن اس پل کو زیادہ نقصان نہیں پہنچا اور ابتک اچھی حالت میں ہے۔ حضرت غفران مکاں کے حکم سے فوراً اس کی مرمت کردی گئی۔ ہمارے موجودہ فرمانروا کے عہد میں محکمہ تعمیرات نے اس پر سمنٹ کی سڑک ڈالدی ہے اور کناروں پر سمنٹ کے پیدل راستے بھی قائم کردئے ہیں۔ نواب آصف جاہ اول نے حیدرآباد کے اطراف جب فصیل بنوائی تو ایک دروازہ بھی اس پل پر تعمیر کیا جو ابتک موجود ہے اور جس نے کئی مرتبہ شہر کو دشمنوں کی دستبرد سے بچایا ہے۔

جی۔ اس۔ بھان

# شاعر کی آرزو

جہاں آزادئ رخشاں کے جوہر جگمگاتے ہیں
جہاں پیمانۂ عرفاں کے جلوے مسکراتے ہیں
جہاں حسنِ محبت کے ترانے گائے جاتے ہیں
وہیں لے چل، وہیں، اب اے خدائے گردشِ دوراں!

جہاں مذہب، محبت سے عبارت ہے وہیں لے چل
جہاں نورِ بصیرت ہے بصلت ہے وہیں لے چل
جہاں بے خوف، انساں کی جسارت ہے وہیں لے چل
وہیں لے چل، وہیں، اب اے خدائے گردشِ دوراں!

جہاں بستے نہوں ارباب فرقہ ساز اے مالک
جہاں ہے خرقہ سالوس بے انداز اے مالک
جہاں فردوس ہے موسیقئ گلباز اے مالک
وہیں لے چل، وہیں، اب اے خدائے گردشِ دوراں!

جہاں جوشِ سیاست میں نہ جوئے خوں سنکتی ہو
جہاں اغراض کی خاطر نہ چشمِ دل جھپکتی ہو
جہاں ظرفِ صداقت میں مئے رنگیں چھلکتی ہو
وہیں لے چل، وہیں، اب اے خدائے گردشِ دوراں!

جہاں جبریل نے پھیلائے ہوں تقدیس کے بازو
جہاں چلتا نہ ہو افسونِ رعنائی رنگ و بو
جہاں شاعر پہ بیٹھتی ہو سازِ فطرت و لجو
وہیں لے چل، وہیں، اب اے خدائے گردشِ دوراں!

محمد کبیر خاں کاوش

# پشیمانی

"سب رس" میں ہندوستان اور بیرون ہندوستان کی مختلف زبانوں کے ادبی شاہکاروں کو اُردو کے لباس میں پیش کیا جائیگا۔ اس شمارہ میں ایک معیاری ہندی افسانہ کا ترجمہ پیش ہے جس کے لئے ہم مولوی غلام رسول صاحب کے ممنون ہیں۔ مولوی غلام رسول صاحب کو ہندی سے اردو میں ترجمہ کرنے کا خاص سلیقہ ہے اور اُن کے ترجمے ہندوستان کے معیاری رسائل میں جگہ پاکر خراج تحسین حاصل کرتے رہتے ہیں۔

"سب رس"

—— ۱ ——

گردھر سنگھ اپنے بھائی کا سب لے کر اور بیچ کر بھاگا تو بمبئی پہنچا۔ وہاں اس کے گاؤں کے دو ایک آدمی اور تھے، مگر سب فاقہ مست تھے۔ گردھر کے پاس ہزار دو ہزار روپیہ تھا اس لئے سبھوں نے اُس کا بڑا خیر مقدم کیا۔

گردھر پنجم سنگھ سے بولا۔ کیوں بھائی تم کیا کام کرتے ہو؟

پنجم نے جواب دیا۔ بھائی میں کیا بتاؤں کیا کرتا ہوں۔ طوائف کا دلال ہوں۔ جب میں نے دیکھا کہ کوئی کام نہیں ملتا، تو سوچا کہ جب گاؤں گھر چھوڑ کر آیا ہی ہوں تو جو کام مل جائے وہی سہی۔ بھاگتے کی لنگوٹی بھلی۔ کون یہاں دیکھنے آتا ہے۔

گردھر۔ یار تم تو گھر پر کہتے تھے کہ بمبئی میں کام لوٹا پڑتا ہے۔

پنجم۔ تو کیا یہ کام نہیں ہے بھائی؟

گردھر۔ یہ طوائف کی دلالی بھلا کوئی کام ہے۔ سراسر غلط۔ تمھیں ملتا کیا ہے؟

پنجم۔ ملتا کیا ہے۔ جتنے آدمی پھنسا لے جاؤں گا اگر اتنے ہی روپے ملیں تو بھی کھانے کے لئے بہت ہیں پھر جو صاحب لوگ جاتے ہیں ان کا سودا سلف بھی لادیتا ہوں۔ جب چلنے لگتے ہیں تو خوش ہو کر دھیلا پیسہ دے جاتے ہیں۔

گردھر بولا۔ تو ٹھیک ہے۔ ہاں میں تو باتوں میں لگ گیا۔ یہاں کھانے کا کیا انتظام کرنا ہوگا؟

پنجم۔ چلو ہوٹل میں۔ وہیں بھوجن ہوگا اور کیا۔

گردھر۔ کن لوگوں کا ہوٹل ہے بھائی؟

پنجم۔ میں تو جینوں کے ہوٹل میں کھاتا ہوں۔ یہاں کون پوچھتا ہے۔ کس کا ہوٹل ہے۔ یہ سب تو گاؤں کا ہی روگ ہے۔

گردھر بولا۔ تو چلو بھائی بھوجن کریں۔ میرے پیٹ میں چوہے کود رہے ہیں۔

پنجم۔ چلو میں تو تیار ہوں۔

دونوں چلے گئے۔

۔۔۔۔۔۔۔۔۲۔۔۔۔۔۔۔۔

گردھر سنگھ کو بمبئی میں آئے دو مہینے ہو گئے۔ ایک دن اُن پر بھی رنگ چڑھا۔ پنجم سے بولے۔ تم جس کو چاہو اسے طوائف کے پاس لے جا سکتے ہو بھائی۔

پنجم بولا۔ جو روپیہ خرچ کر سکتے ہیں وہ سب جا سکتے ہیں۔ کوئی خاص آدمی ہوتے ہیں جو جاتے ہیں۔

گردھر شرماتے ہوئے بولا۔ تو اچھا آج میں بھی جانا چاہتا ہوں۔ مجھے بھی اپنے ساتھ لے چلنا۔ دیکھوں کیسا رنگ رہتا ہے۔

پنجم ہنس کر بولا۔ پہلے اپنے کپڑے لتے درست کر لو۔ کیا اُسے بھی کوئی گاؤں کی چمارن سمجھ بیٹھے ہو کہ جیسا بھی ہو سب ٹھیک ہے۔ دو چار دفعہ تو تمھیں اُس کی صورت ہی دیکھنے کو ملیگی۔ جب خوش ہوگی تب کہیں اور کام کی باری آئے گی۔

گردھر بولا۔ چلو، چلو مجھے بھی کوئی اناڑی سمجھا ہے۔ میں اُس سے ایسی باتیں کرونگا کہ وہ بھی خوش ہو جائے گی۔

پنجم بولا۔ سنو بھائی۔ وہاں کوئی وکالت نہیں کرنی پڑتی۔ جو جتنا ہی بے دریغ روپیہ خرچ کر سکتا ہے۔ اُسی کی جیت ہوتی ہے۔ اُسی کی قدر ہوتی ہے۔ سمجھے آپ؟

گردھر سنگھ بولے۔ میرے پاس جو کچھ بھی روپیہ ہے۔ وہ سب میں کھونے کو تیار ہوں۔ زندگی میں کیوں ارمان باقی رہ جائے۔

پنجم۔ بھائی۔ میں بھی یہی سوچتا ہوں۔ چار دن کی زندگی رو رو کر کیوں کاٹیں۔ روپیہ پیسا تو آتا ہی جاتا رہتا ہے۔ جوانی تو بار بار نہیں ملتی۔ اس لئے جو عیش حاصل ہو سکتا ہے اُسے کیوں چھوڑیں۔

گردھر بولا۔ ہاں جی۔ رونا تو زندگی بھر کا ہے۔ کچھ دن تو ہنس بول لیں۔ تو کل کا ٹھیک سمجھیں۔

پنجم۔ ٹھیک ہے۔ میں تو اب اپنے کام پر جاتا ہوں۔

گردھر بولا۔ میں بھی کہیں گھومنے جاتا ہوں۔

پنجم۔ جاؤ' لیکن جلدی آنا۔ ایسا نہ ہو کہ پشیمانی اٹھانی پڑے۔ پنجم چلا گیا۔

۳

گردھر آج خوب سج رہے ہیں جیسے کوئی پہلی دفعہ اپنی سسرال جاتا ہو۔ پنجم باہر سے آیا تو دیکھا۔ بابو صاحب خاصے سیٹھ جی بنے بیٹھے ہیں۔

پنجم ہنس کر بولا۔ یار تم تو پہچانے نہیں جاتے ہو۔

گردھر بولا۔ تو کیا تم سمجھتے تھے کہ میں بیوقوف ہوں۔ میں نے بھی خوب سیکھا ہے۔ جو کچھ کور کسر باقی تھی وہ بمبئی آکر پوری ہو گئی۔

پنجم بولا۔ ہو تو یار تم ہوشیار۔ اس میں کوئی شک نہیں۔ میں تو اتنے دن رہا اور رات دن یہ سب میرے ہاتھوں ہوتا ہے لیکن مجھے بننا نہیں آیا۔ جو پنجم گھر پر تھا وہی یہاں بھی رہا۔ کچھ نہ کرنے پایا۔

گردھر سنگھ مونچھوں پر تاؤ دیتے ہوئے بولے۔ روپے میں ہی تو گن ہے۔ میں تو کہتا ہوں کہ ایشور چاہے اور کچھ نہ دے۔ لیکن روپیہ ضرور دے۔ پھر ہیں اور کچھ ڈھونڈھنے میں کوئی دقت نہ ہوگی۔ پر جب پاس پیسا نہیں تو سبھی طرح کی مصیبت ہے۔

پنجم بولا۔ ہاں بھائی۔ روپے کی ہی سب کرامت ہے۔ جب ہی تو وطن چھوڑ پردیس میں پڑے ہیں۔

گردھر بولا۔ مجھے اور کسی سے خلوص نہیں ہے۔ میں تم سے سچ کہتا ہوں۔ گاؤں کے نام سے تو مجھے نفرت ہو گئی ہے۔ اپنا کھاؤ' پہنو دیکھنے والے جلے جاتے ہیں۔

پنجم بولا۔ ہاں بھائی۔ کہی تو میرے دل کی بات۔ گاؤں میں یہ روگ تو ہے۔ میری خواہش تو گاؤں دیکھنے کی کبھی نہیں ہوتی۔ کھاتا ہوں۔ آرام کی نیند سوتا ہوں۔ نہ کوئی اندیشہ نہ فکر۔

گردھر۔ میں تو گاؤں کو سلام کر کے آیا ہوں۔ اب تو یہیں مرنا ہے۔ چاہے جیسا بھی ہوگا۔ پھر کونسے بیوی بچے بیٹھے ہیں رونے کے لئے' جن کی فکر کی جائے۔

بارہ کا گھنٹا سنائی پڑا۔ دونوں اپنے بستر پر سونے لگے۔

گردھر۔ یار پنچم بارہ بج گئے۔ معلوم بھی نہ ہوا اتنی رات گزر گئی ہے۔ گاؤں میں تو سرِ شام ہی سناٹا پڑ جاتا ہے۔

پنچم۔ اب سوؤ بھائی۔ رات بہت ہوگئی۔ دونوں سو گئے۔

۴

دلّی میں جیسے سب کاموں میں بازی گردھر سنگھ کی تھی۔ اسی طرح طوائف کے گھر میں بھی بازی بابو صاحب کے ہی ہاتھ رہی۔ روزانہ نئے نئے جوش اور امنگ سے جاتے تھے اور تر و تازہ ہوکر گھر آتے تھے۔

پنچم آکر بولا۔ بڑے استاد ہو یار۔ یہاں بھی تم نے بازی مار لی۔ آج طوائف تمھاری بڑی تعریف کرتی تھی۔ مجھ سے کہتی تھی کہ تم اب تک جتنے گاہک لائے ان سبھوں میں یہ رتن ہیں اور خوش ہوکر مجھے پانچ روپے انعام دئے۔ سمجھ لو میں نے بھی خوب تعریفوں کے پل باندھ دئے۔ پھر کیا ہے۔ میں نے کہا۔ صاحب کوئی ایسے ویسے آدمی تھوڑے ہی ہیں۔ بڑے بھاری علاقہ کے مالک ہیں۔ آئے ہیں دو چار مہینے بمبئی کی سیر کرنے۔

گردھر بولا۔ سچ! میری تعریف کرتی تھی۔ نہیں بھائی تم جھوٹ بولتے ہو۔

پنچم بولا۔ نہیں بھائی تمھاری قسم۔ کہتی تھی کہ اب تک جتنے گاہک لائے ہو اُن سبھوں میں وہ رتن ہیں۔

گردھر غبارہ کی طرح پھول گیا اور بولا۔ انہیں باتوں کو دیکھ کر تو آنکھیں کھلتی ہیں۔ وہ کسی کا دل لیتی ہیں تو دل دینا بھی تو جانتی ہیں۔ اور اگر گھر میں شادی کرکے بیوی لاؤ اور خوش کرنے کے لئے جان بھی دو تب بھی مزاج ہمیشہ بگڑا ہی رہتا ہے۔ گھر میں جاؤ تو کاٹنے کو دوڑتی ہے۔ میں تو بھائی کہتا ہوں گرہستی زندگی دوزخ سے بھی بدتر ہے۔ نہ جانے کیسے گدھے ہوتے ہیں جو زندہ رہتے ہیں۔

پنچم۔ تب ہی تو بھائی اب کوئی شریف اُس میں پھنسنا نہیں چاہتا۔ کون اپنی زندگی کو دوزخ میں ڈالے۔

گردھر۔ میں تو اِن روگوں سے پہلے ہی کوسوں بھاگتا تھا اور اب تو کوئی بات نہیں ہے۔ یار پنچم سچ کہنا بھائی تم نے بھی ان کا کبھی پیار محبت پایا ہے۔ یا روپے ہی حاصل کرتے رہے ہو۔

پنچم جھینپ کر بولا۔ بھائی میرے پاس روپے کب تھے اور جب روپے ہوئے تو انہیں کے کام سے چھٹی نہیں ملتی۔ رات تو جاگتے ہی جاگتے گزر جاتی ہے دن کو آرام نہ کروں تو مر جاؤں گا کہ زندہ رہوں گا۔ پھر میری طبیعت یوں ہی بھر جاتی ہے کبھی کبھی خواہش ہوئی تو اوروں کے پاس چلا گیا۔ ان کے پاس پھٹکنے کو تو میری ہمت نہیں ہوتی۔

گردھر بولا۔ اس میں ہمت کا کیا سوال ہے؟

پنجم بولا۔ کیوں نہیں بھائی جن کا میں نوکر ہوں ان سے تو مجھے بولنے کی بھی ہمت نہیں ہوتی اور کیا کر سکتا ہوں۔
گردھر۔ تم ہو خاصے گادی
پنجم۔ اُن کے ساتھ اُن کی اور بہنیں بھی تو ہیں نا۔
گردھر۔ بھائی میری خواہش تو رہتی ہے کہ ہر دم سندربائی کے پاس بیٹھا اُن کا منہ تکتا رہوں۔
پنجم۔ جوانی کے تو یہی ہنسنے ہیں اور کیا رونے کو جی چاہے گا بھائی۔ اِس عمر میں!
گردھر۔ میری سمجھ میں نہیں آتا تم کیسے اپنی طبیعت پر قابو پاتے ہو۔
پنجم۔ بھائی مجبوری سب سکھلا دیتی ہے۔
گردھر۔ بھائی۔ مجھے تو پانچ چھ مہینے کے یہہ دن زندگی بھر نہیں بھولیں گے، لیکن یہہ عیش کا زمانہ اب بہت دن نہیں چل سکتا۔ اب میرے پاس کل سو روپئے اور ہیں۔
پنجم۔ منہ بنا کر بولا۔ اچھا اب خالی ہاتھ ہو گئے۔
گردھر۔ یہی تو کہتا ہوں کہ اب ایک دو دن اور ہیں یہہ سکھ کے دن بس۔ لیکن ہاں اگر مجھے کہیں کام مل جائے تو پھر کیا پوچھنا ہے۔ ٹھیک ہے نا بھائی؟
پنجم۔ رنجیدہ ہو کر بولا۔ بھائی تم نے یہہ بُری خبر سنائی۔
گردھر۔ اُوں۔ یہہ تو ہوا ہی کرتا ہے۔ اسکی کیا فکر۔ میں نے سوچ لیا ہے کہ روپئے ملتے ہی . . . سب سے پہلے سندربائی ہی کے درشن کروں گا اور کام جائے چولھے بھاڑ میں۔
پنجم نے گھڑی دیکھی تو پانچ بج گئے تھے جلدی جلدی کپڑے پہنے اور گردھر سے بولا بھائی میں تو جاتا ہوں کام پر۔ آج باتوں میں ایسا لگا کہ وقت کا ذرا بھی خیال نہ رہا یہی کہتا ہوا وہ چلا گیا۔

۵

آج دو مہینے سے گردھر بیمار ہے امراض خبیثہ میں مبتلا ہو گیا پنجم کا بھی کہیں پتا نہیں ہے۔ مکان کا کرایہ بھی تین مہینے سے ادا نہیں کیا گیا ہر کئی دنوں سے مالک مکان آتا ہے اور دھمکی دے کر چلا جاتا ہے۔ گردھر سوچتا ہے۔ بس کل کا دن اور ہے اب تو وہ مکان سے ضرور نکال دے گا اور جو کپڑے لینے ہیں لے کر چل دے گا۔ میں راہ کا بھکاری بنا پڑا رہوں گا۔ چلنے کی طاقت بھی مجھ میں نہیں ہے بھیک مانگ کر کھاؤں گا۔ وہ بار بار پنجم کو کوستا ہے۔ پھر سوچتا ہے میں پنجم کو کیوں کوستا ہوں۔ پنجم میرا کون تھا۔ پھر میری قسمت ہی کونسی بڑی اچھی ہے۔ افسوس! بھائی کا مار ڈالنے والا خونی تو میں ہی ہوں ان کے سیدھے ہونے کا صلا انہیں ملا کیا؟ تڑپ تڑپ کر مرا اور چین کیا میں نے۔ تو بھلا ایسی روح کبھی مجھے معاف کر سکتی ہے؟ اُن کے بال بچوں کو بھوکا مارنے والا پاپی میں ہی ہوں بھیا جب میری ہی بھلائی کے لئے نصیحت کرتے تھے تو میں انہیں کاٹنے کو دوڑتا تھا۔ بلنے بھگوان میں پاپی ہوں۔ فوراً ہی میرا خاتمہ کر دو۔ اسی سوچ بچار میں گردھر پر غنودگی طاری ہو گئی۔ خواب دیکھتا ہے کہ بھیا آئے ہیں۔ اور مسکرا کر

گردھر سے کہتے ہیں۔ سب ٹھیک ہی ہے یہی حال تو میرا بھی تھا۔ جب میں روتا تھا تو ہنستا تھا۔ ہاں کیا میں روتا تھا تو میری آتما نہیں روتی تھی یہیں بھائی میری بھی آتما روتی تھی۔ اِس لئے کہ میں نے اپنے بال بچوں کے ساتھ ناانصافی کی تھی۔ البتہ فرق مجھ میں تجھ میں اتنا ہی تھا کہ دنیا مجھے ظالم نہیں کہتی تھی اس لئے کم افسوس تھا۔ تیرے لئے سب ہنستے ہیں۔ میں بھی ہنستا ہوں پھر دیکھتا ہے۔ ساں بھاوج اور بھتیجا ہیں۔ ماں کہتی ہے تجھ کمینے نے میری کوکھ سے پیدا ہو کر میرے منہ کو کالک لگادی ہے۔ گردھر رو کر کہتا ہے میں تو خود ہی اپنی قسمت کو رو رہا ہوں معاف کر اماں۔ ماں ساڑی میں سے چھاتی ہوئی گٹھلی دکھا کر کہتی ہے۔ میں نے تو معاف کرنا سیکھا ہی نہیں۔ جو لڑکا ماں کے دودھ کی مان نہیں رکھتا۔ اسے ماں کہنے کا کوئی حق نہیں ہے۔ ماں کو اس کے مار ڈالنے میں کوئی پاپ نہیں ہے۔ معاف کرنا گناہ ہے۔ کیونکہ تو نے سماج کا خون کیا ہے۔ جو کروڑوں آدمیوں کے قتل کا باعث ہے اور اس قاتل کو جننے والی پاپن میں ہوں۔ اس لئے مجھ سے معافی مانگنا فضول ہے۔ جیسے ہی ماں اپنی کنارے کر آگے بڑھتی ہے گردھر کی بھاوج ماں کے ہاتھ سے کٹار چھین لیتی ہے اور ماں سے بولتی ہے۔ انہوں نے میرا خون کیا ہے۔ اِن کو مجھ سے معافی مانگنی چاہئے تھی مگر آپ میری بھی ماں ہیں۔ میں آپ سے انکے لئے معافی چاہتی ہوں یہہ تو خود ہی اپنی کرنی کا پھل بھگت رہے ہیں۔ گردھر رو کر بھاوج کے قدموں پر گرنا چاہتا ہے اور جونہی چارپائی سے اٹھنے کو ہوتا ہے گر پڑتا ہے۔ آنکھ کھل جاتی ہے

۶

کوئی دروازہ کھٹکھٹا رہا ہے۔ گردھر دروازہ کھول دیتا ہے۔ دو پولیس کے سپاہی اور حسبِ معمول وہی مالک مکان کا چپراسی ہرک سنگھ آتے ہیں۔

ہرک سنگھ بولا۔ آج کرایہ دو۔ ورنہ جو سامان ہو دے کر مکان چھوڑ دو۔ اب تک بہت شرافت برتی گئی۔

گردھر رو کر بولا۔ ارے بھائی تم گھر چھوڑنے کو کہتے ہو میں دنیا چھوڑنے کو تیار ہوں۔

ہرک۔ تیرے جیسا کمینہ آدمی میں نے آج تک نہیں دیکھا تھا۔

گردھر رو کر بولا۔ ہرک بھیا۔ دو چار دن اور رہنے دو۔ نہیں تو بے موت مر جاؤں گا۔ دونوں سپاہی ہرک سنگھ سے بولے سیٹھ صاحب نے ہم لوگوں کو حکم دیا ہے کہ اُس کے پاس جو سامان ہو جو ہو نیلام کر کے اسکو آج مکان سے باہر کر دو۔ منہ کیا دیکھتے ہو۔

ہرک گردھر سے بولا۔ اب کیا سوچتے ہو ؟

گردھر۔ کیا سوچتا ہوں۔ کچھ نہیں اور میرے پاس رکھا ہی کیا ہے "مرتا کیا نہ کرتا" والی کہاوت ہے۔

چپراسی بولا۔ بدمعاش فلسفہ بگھار رہا ہے۔

جو کچھ تھا باہر رکھ کر نیلام کر دیا جس میں مشکل سے بیس روپئے ہاتھ لگے۔ جوئے کر سب چلے گئے اور گردھر نے اپنا نام "پتھک" رکھا۔

۷

پتھک دن بھر سڑک کے کنارے پڑا تھا۔ بھوکا پیاسا کچھ پھٹے ہوئے گدڑے پھیلے پڑے ہیں۔ مکھیوں کا غول کا غول اس کے اطراف بھنبھنا رہا تھا۔ کوئی راہ گیر آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر اسکی طرف دیکھتا ہے تو وہ گویا خوف زدہ ہو جاتا ہے۔ اس دن جو خواب دیکھا تھا۔ اس کے بارے میں رات دن پڑا سوچا کرتا ہے۔ کبھی کسی کو رحم آگیا تو دو چار پیسے مل گئے۔ اسی سے کھانا کھا لیتا ہے نہیں تو اپنے کرتوت کا خیال کر کے روتا ہے پچھتاتا ہے جہاں راتے ہوتی اس کے آنکھوں کے سامنے ڈراونے خوابوں کا بازار لگ جاتا ہے۔ وہ اپنے آپ کو کالی دیوی کے منہ میں دیکھتا ہے۔

آج پندرہ دن کے بعد ایک عورت اس کے پاس جاکر بولی۔ تم کون ہو؟ تمہارا نام کیا ہے؟

تھمک بولا۔ میں ایک پاپی ہوں میرا نام تھمک ہے اور پاپ ہی میری قسمت ہے۔

عورت۔ اگر تم میری جھونپڑی میں رہنا چاہتے ہو تو چلو میں تم کو لے چلوں۔ کیا تمہارا کوئی نہیں ہے؟

تھمک۔ نہیں ماں۔ پاپیوں کے کون ہو سکتا ہے۔ مجھ جیسے سے ایشور بھی منہ پھیرے تو کوئی ناممکن بات نہیں۔

عورت۔ تمہارا گھر کہاں ہے۔ کہاں کے رہنے والے ہو؟

تھمک۔ ماں، جہاں مرنے کو جگہ ملے وہی میرا گھر ہے۔

عورت۔ ایک ڈولی والے کو لے کر آئی اور اسی میں بٹھا کر تھمک کو اپنے گھر لا لائی۔

۸

عورت نے تھمک کو اپنے گھر میں لاکر پہلے تو کھانے کو دیا۔

تھمک بولا۔ ماں تم مجھ پاپی پر کس لحاظ سے اس قدر مہربانی کا برتاؤ کر رہی ہو۔

عورت۔ بیٹا ہم سبھی پاپی ہیں۔ میں کونسی دھرماتی ہوں۔ ہم سبھی پاپی ہیں۔

تھمک۔ ماں، تم میری نظروں میں دیوی دکھائی دیتی ہو۔ میں تمہیں اپنی کہانی سناؤں تو بہت ممکن ہے تمہیں میری صورت سے بھی نفرت ہو جائے۔

بڑھیا بولی۔ بیٹا! میری بھی کہانی بڑی عجیب وغریب ہے۔ یہی سمجھو کہ میں بڑی بلا کو ہوں۔

تھمک۔ ماں، سنا دے اپنی کہانی تاکہ مجھے معلوم ہو جائے کہ میں ہی پاپی نہیں ہوں۔ مجھ جیسی کروڑوں مخلوق دنیا میں بستی ہیں۔ جن سے میری پشیمانی کی تکلیف کم ہو جائے۔

بڑھیا۔ بیٹا کبھی سنا دوں گی۔ کوئی آج ہی شبھ گھڑی تو ہے نہیں۔ تم سو جاؤ کئی دن کے بعد آج تمہیں آرام ملا ہے۔

تھمک۔ اچھا ماں جیسا تم کہوگی ویسا ہی کرونگا۔ میں سوتا ہوں۔

بڑھیا۔ ہاں بیٹا۔ سو جاؤ کہا اور باہر نکل آئی۔

۹

آج بڑھیا کئی دن سے بیمار ہے اور تھمک تو پہلے ہی سے بیمار تھا۔ اس پر نہ دانہ نہ پانی۔ اسی طرح بڑھیا بھی پڑی ہے۔

تھمک سے بولی۔ سن لو میری انوکھی کہانی جو اس دن کہنے کو کہتے تھے۔

تھمک۔ ہاں ماں سنا دو۔

بڑھیا۔ سنو۔ میں ایک ٹھاکر کے خاندان کی عورت ہوں۔ میرے گھر میں میرا دیور اور خاوند تھے ایک لڑکا ہوا۔ میرے سسر پہلے ہی مر چکے تھے اور ساس میرے آنے کے کئی سال بعد۔ گھر زمین گرہستی سب کچھ میں اور میرے خاوند ہم دونوں نے مل کر بنایا تھا۔ کیونکہ میرے پہلے کے گھر کا صفایا ہو چکا تھا۔ خیر، جب میرا دیور جوان ہوا۔ ہاں ایک بات کہنی تو بھول ہی گئی میرے خاوند دیور کو بیٹے سے بھی زیادہ چاہتے تھے

ہاں جب میرے دیور جوان ہوئے وہ میرے بیٹے کو برابر کھانا کپڑا ابھی نہیں دینا چاہتے تھے۔ اِسی پر مجھ سے ان سے کبھی کبھی دو چار باتیں ہو جایا کرتی تھیں۔ میرے دیور گھر کا کچھ کام کاج نہیں کرتے تھے۔ میرے خاوند کو مجھ سے کچھ کہنے کی ہمت نہ پڑتی تھی۔ کئی دفعہ مجھ سے اور میرے دیور سے جھگڑا بھی ہو گیا اور اس جھگڑے کی بناء وہ اپنے بھائی کو سمجھ کر اُن سے الگ ہونے کی کوشش کرنے لگے۔ میرے خاوند نے ٹالنا چاہا لیکن وہ نہ مانے۔ اس پر خاوند الگ ہونے کو راضی تو ہو گئے لیکن بولے۔ میں حصہ بخرہ کر کے کچھ نہ لوں گا۔ تو لے کر آرام سے رہ۔ میں اپنے بال بچوں کو لے کر کھنڈر میں پڑا رہوں گا۔ میری خدا سے یہی دعا ہے کہ تو خوش رہے۔

گھر میں بھی روٹھی رہنے لگی وہ کام جی توڑ کر کرنے لگے۔ ان کی جان لینے کے لئے ملک الموت بازی لگا رہا تھا۔ میرے خاوند چاہتے تھے کہ میں جلدی سے پہلے کی طرح کر دوں لیکن ہتیلی پر سرسوں نہیں جمتا۔ ہائے وہ مجھ سے کتنا ڈرتے تھے جس سے میں اُن کے بھائی کو کچھ نہ کہوں! ایک دن مجھے ان کی حالت پر رحم آیا۔ غصہ بھی تھا اور رنج بھی تھا۔ اِسی لئے میں کچھ بولتی ہی نہ تھی۔ ہائے۔ اُس دن بھی غصہ میں رحم اور رحم میں غصہ ملا ہوا تھا۔ خیر میں بولی۔ " اب کیا کرنے پر لگے ہو۔ راہ کی بھکارن تو بنا دیا۔ سادھو ہی بننا تھا تو شادی بیاہ کیوں کیا" ہائے تب وہ بولے " میں تم لوگوں کو چھاتی سے لگائے ہوں لیکن تمہارے ہی لئے مرتا ہوں۔ میں نے اس وقت چبھتا ہوا فقرہ کہا۔ " یوں چھاتی سے لگائے رکھ کیا نہال کر دیا؟ میں سب جانتی ہوں۔ اتنی بچی نہیں ہوں کہ تمہاری باتوں میں آجاؤں جو آدمی اپنے خون کے بچوں کو پیار نہیں کرتا ان کا ذمہ دار نہیں ہوتا اسکی عورت کو کیا امید ہو سکتی ہے۔ میں بھی اپنی قسمت کو رو کر بے فکر ہوں" ہائے اس وقت وہ رو کر بولے " سونا۔ مجھے گدھا کہہ لے مجھ میں سب عیب ہیں لیکن میں بے دل نہیں ہوں۔ اب میں تیرے سامنے قسم کھانے کے لائق نہیں ہوں۔ مجھے اب معلوم ہوا کہ جسے میں منصف سمجھتا تھا اسی نے میرے ساتھ ناانصافی کی" ہائے میں پاپن ہوں۔ میں پھر سادگی سے بولی " یہ سب کہہ کر صفائی پیش کرو۔ دل میں کہتے ہوگے کہ یہ ماں بیٹا دونوں مر جائیں تو پھر اپنے چاہتے بھائی کو لے کر موج کروں گا۔ یہ کیوں نہیں کہتے" ہائے بھگوان کس طرح مجھ پاپن کو معاف کرے وہ پھر رو کر بولے " سونیا۔ میں اسی وجہہ سے کبھی تیرے سامنے منہ نہ کھولتا تھا کہ تو اب کی طرح مجھ کمینہ پر اعتبار نہ کرے گی" ہائے ' اسی رات کو انہیں بخار چڑھا۔ تیسرے دن وہ تو چل بسے میں بیٹھی اپنی قسمت کو روتی رہی۔ رونے دھونے کا اثر زیادہ دن تک نہ رہا۔ میں نے دیور کو اپنے خاوند کا قاتل سمجھا۔ سنا تھا کہ وہ بمبئی چلا گیا ہے۔ میں بھی ہاتھ میں کٹارے کر جس کو خون میں رنگ کر لال کرنا غرض اولیں تھا بمبئی کی راہ لی۔ ان کا قاتل ان کا بھائی ' میرا دیور ہے اس کو مار کر میں خوش ہو جاؤں گی۔ یہاں آنے پر معلوم ہوا کہ کارخانہ والوں نے ہڑتال کر دی تھی۔ ہائے میرا بیٹا بھی ان ہی میں تھا کارخانہ کے مالک نے گولی چلا دی۔ اس گولی کا نشانہ میرا بیٹا بنا۔ میرا لال۔ اب میرے دو دشمن ہو گئے۔ میں نے کارخانے کے مالک کے گھر آیا گری کی خدمت اختیار کر لی۔ میں پاپن ہوں۔ اس بچے کا پاپ لے کر میں اپنے بچے کا بدلہ لینا چاہتی تھی۔ کئی سال رہنے پر اس کارخانے کے مالک کا بیٹا موٹر سے چوٹ کھا کر مر گیا۔ ایک طرف میری خون کی پیاس تھی۔ دوسری طرف مجھے الہام ہوا۔ ایک روشنی دکھائی دی۔ مجھے معلوم ہوا کہ ایشور نے مجھے ماں کی خدمت عطا کی ہے۔ اس فرض کی ادائی کے لئے۔ اس کی ذمہ داری کی تکمیل کے لئے۔ لیکن ہائے مجھے عقل آئی بڑی دیر کے بعد جبکہ میرا سب کچھ اور خاندان تباہ ہو چکا تھا۔ مجھکو یہ بھی معلوم ہوا کہ اپنے خاوند کی قاتل میں خود ہی ہوں۔ میں عورت کی شکل میں پیدا ہوئی ماں بھی بنی ہے لیکن ماں کا دل نہ پایا۔ اگر ملا ہوتا تو میں اس پاپ کی حصہ دار نہ بنتی۔ عورت ہونے کے معنے ہیں ساری دنیا پر ماں کی سی محبت کا اظہار کرے۔

جس میں یہہ محبت نہ ہو اس میں نسائیت نہیں ہے۔ اسے عورت کہنے کا کوئی حق حاصل نہیں ہے۔ پھر دیوی مہاشکتیاں کیوں کہلاتی ہیں اس لئے کہ وہ دنیا کو آنچل میں، گود میں چھپا کر سب مصیبتوں سے اس کی حفاظت کرتی ہیں اگر آج اس میں یہہ بات نہ ہو تو وہ ماں کی خدمت سے فوراً دست کش ہو جائے۔ اُو خدا اب رنج والم کا صدمہ نہیں سہا جاتا۔ کلیجہ پھٹا جاتا ہے۔

ہاتھ میں کٹار کو اٹھا کر کہتی ہے۔ ارے پاپی تو نے ہی سب خون اور پاپ کیا ہے۔ آج تیرے کھیل کا خاتمہ ہو جائے گا۔

گردھر۔ ماتا۔ تمہارا خون کرنے والا تو میں ہوں۔

بڑھیا کے ہاتھ سے کٹار چھین کر بولا تم آج اسے کلیجہ کے پار کر دو۔ میری سیاہ کارانہ زندگی کا خاتمہ ہو جائے میں آپ کا ممنون ہوں گا کہتا ہوا وہ اس کے قدموں پر لوٹ گیا۔

بڑھیا تو قاتل نہیں بنے، تو تو میرا بیٹا ہے۔ گردھر کو جھک کر چھاتی سے لگا لینا چاہا لیکن وہ چھاتی تک آنے بھی نہ پایا تھا کہ بیہوش ہو کر دھڑام سے گر پڑا۔ معلوم ہوا کہ طائر نفس قفس عنصری سے پرواز کر گیا۔

وہ بھی گر پڑی اس نے گردھر کو معاف کرنا چاہا۔ وہ اپنا سب کچھ کھو کر اب متحمل مزاج و عفو پسند ہو گئی تھی لیکن وہ معافی گردھر برداشت کر سکا اس کو رنج وافسوس کا اس قدر صدمہ ہوا کہ وہ پھر اٹھنے نہ پایا اور نہ شاید اس نے اٹھنے کی خواہش کی۔ اسے اس دیوی کے چرنوں میں زیادہ راحت معلوم ہو رہی تھی۔

شیورانی دیوی (اہلیہ منشی پریم چند) ماخوذ از مادھوری

# موسم سرما اور غریب

(ایک طویل نظم کے چند بند)

کچھ اس شدت سے اب کے موسم سرما کی آمد ہے
مقدر میں ہے غربت، اور پھر تدبیر بھی ہے رد ہے
اکڑتے ہیں سمٹتے ہیں، بغل میں ہاتھ ہوتے ہیں
وہ بجنا دانت کا، ہاتھوں میں رعشہ اس زمستاں میں
ہوئی ہے سرد ساری آتش گل آج بستاں میں
جو کچھ بھی شکوۂ غربت میں باتیں منہ تک آتی ہیں
بڑی مشکل سے کٹتی رات ہے آرام کے بدلے
جو پلٹا کھائے قسمت گردش ایام کے بدلے
وفا پھر آتش مے کی رہے گی خوب ہی گرمی

ہر اک شے ٹھٹھری جاتی ہے، جو کچھ ہے حد سے بے حد ہے
غرض اس مفلسی میں اس کو گویا ہم سے اک کد ہے
ہیں گھٹنے پیٹ میں، سردی کو لے کر ساتھ سوتے ہیں
بدن میں کپکپی جیسے کہ لرزہ شمع سوزاں میں
بنے جاتے ہیں آنسو سارے اولے چشم گریاں میں
زباں کا دیکھ کر دامن وہ اپنا منہ چھپاتی ہیں
تمنا ہے کہ نکلے دن ہی پھر اس شام کے بدلے
لگا دے پھر سبو ساقی فقط اک جام کے بدلے
ہمیں محسوس ہو گی موسم سرما کی پھر نرمی

غلام محمد وفا
(سابق مدیر تاج)

# اٹھو خدا کے واسطے

اے ناصرانِ دینِ حق
سینے ہوئے جاتے ہیں شق
دُہراؤ پھر پہلا سبق
الٹو زمانے کا ورق
اٹھو خدا کے واسطے
اٹھو خدا کے واسطے

قرآں ہے از بر تو کیا
ہے تیغ پُر جوہر تو کیا
مردوں کے ہیں تیور تو کیا
اُٹھے دمِ محشر تو کیا
اٹھو خدا کے واسطے
اٹھو خدا کے واسطے

دل کا دکھانا چھوڑ دو
باتیں بنانا چھوڑ دو
حیلہ بہانہ چھوڑ دو
قصّہ فسانہ چھوڑ دو
اٹھو خدا کے واسطے
اٹھو خدا کے واسطے

گر دل میں کچھ بھی درد ہو
ٹھوکر میں دنیا گرد ہو
اسلام کی اک فرد ہو
تم بھی تو آخر مرد ہو
اٹھو خدا کے واسطے
اٹھو خدا کے واسطے

قیدِ علائق توڑ دو
آپس کے جھگڑے چھوڑ دو
باطل کا اب سر توڑ دو
ٹوٹے ہوئے دل جوڑ دو
اٹھو خدا کے واسطے
اٹھو خدا کے واسطے

غفلت کی نیندیں سو چکے
کھونا جو تھا وہ کھو چکے
دامن کے دھبے دھو چکے
بس رو چکے اب رو چکے
اٹھو خدا کے واسطے
اٹھو خدا کے واسطے

محنت کرو انعام لو　　　ہاتھوں سے تو کچھ کام لو
گرتے ہوؤں کو تھام لو　　　اب تو خدا کا نام لو
اٹھو خدا کے واسطے　　　اٹھو خدا کے واسطے

غفلت کی اب تو حد نہیں　　　تم کو نہیں اس کا یقیں
آیا ہے وقت واپسیں　　　اٹھو کہ ہلتی ہے زمیں
اٹھو خدا کے واسطے　　　اٹھو خدا کے واسطے

ظلمت کا بادل چھا گیا　　　اب مہر دیں گہنا گیا
سینے میں دم گھبرا گیا　　　منہ کو کلیجہ آگیا
اٹھو خدا کے واسطے　　　اٹھو خدا کے واسطے

شر سے امیدیں خیر کی　　　مسلم ہوا ہیں دیر کی
پنجرے میں خواہش سیر کی　　　تم اور غلامی غیر کی
اٹھو خدا کے واسطے　　　اٹھو خدا کے واسطے

دامن سے دیں کو بھر چلو　　　دیدیں ہم اپنے سر چلو
جو کرنا ہے وہ کر چلو　　　مرنے سے پہلے مر چلو
اٹھو خدا کے واسطے　　　اٹھو خدا کے واسطے

دھبہ نہ آئے شان پر　　　آجاؤ اپنی آن پر
وقت آگیا ایمان پر　　　اب کھیل جاؤ جان پر
اٹھو خدا کے واسطے　　　اٹھو خدا کے واسطے

ہنستے ہیں اب تم پر عدو　　　طوق غلامی در گلو
کب تک زبانی گفتگو　　　بہہ جائے گھٹنوں تک لہو
اٹھو خدا کے واسطے　　　اٹھو خدا کے واسطے

کب تک یہہ بے پروائیاں　　　بس ہو چکیں رسوائیاں
چھوڑو بھی یہہ خود رائیاں　　　بس لے چکے انگڑائیاں
اٹھو خدا کے واسطے　　　اٹھو خدا کے واسطے

یہہ بھی کوئی انداز ہے　　　نامردیوں پر ناز ہے
پوشیدہ تم پر راز ہے　　　قدرت کی یہہ آواز ہے
اٹھو خدا کے واسطے　　　اٹھو خدا کے واسطے

آہیں سدا بھرنے لگے　　　افسوس کیا کرنے لگے
ڈر ڈر کے اب مرنے لگے　　　مرنے سے تم ڈرنے لگے
اٹھو خدا کے واسطے　　　اٹھو خدا کے واسطے

اٹھنے سے گر گھبراؤ گے　　　تم عمر بھر شرماؤ گے
دیکھو بہت پچھتاؤ گے　　　مرجاؤ گے مرجاؤ گے
اٹھو خدا کے واسطے　　　اٹھو خدا کے واسطے

بڑھنے لگیں بیماریاں　　　ہیں عزتیں اب خواریاں
آساں ہوئیں دشواریاں　　　کیا ہو گئیں خودداریاں
اٹھو خدا کے واسطے　　　اٹھو خدا کے واسطے

شکوے ہیں کیا تقدیر سے　　　قرآں پڑھو تفسیر سے
سیکھو سبق شبیرؑ سے　　　کھیلو دم شمشیر سے
اٹھو خدا کے واسطے　　　اٹھو خدا کے واسطے

اے خیر خواہان چمن!　　　برہم ہوئی وہ انجمن
اٹھو نہیں وقت سخن!　　　برباد ہوتا ہے وطن
اٹھو خدا کے واسطے　　　اٹھو خدا کے واسطے

شہید یار جنگ شہید

## بچّوں اور طلبہ کے لئے

# ماں کی گود

ملک میں علمی بیداری کی ایک لہر دوڑ گئی ہے اور اہل قلم مختلف موضوعات پر معیاری ادب کی تخلیق میں سرگرم ہیں لیکن ابھی تک بچوں کیلئے دلچسپ ادب کی جانب اتنی کم توجہ کیگئی ہے جو نہ ہونے کے برابر ہے۔ "سب رس" کے ہر نمبر میں بچوں کیلئے آسان و سلیس زبان میں قصے، مضامین اور نظمیں پیش کی جایا کریں گی تاکہ ملک کا وہ ہونہار اور معصوم طبقہ جو آئندہ چلکر تعمیر ملت کا سرمایہ دار ہونیوالا ہے، بچپن ہی سے ایک سنجیدہ علمی ماحول میں اپنی آنکھیں کھولے۔ لطیف النساء بیگم صاحبہ بی۔اے (عثمانیہ) نے کمسن بچوں کی نفسیات کا گہرا مطالعہ کیا ہے۔ اس باب میں انکی قلم کاریوں کے نتائج ایک خاص وزن رکھتے ہیں۔

"سب رس"

امّی جان! آپ سے میں ڈرتا ہوں ۔۔۔ اور اقرار صاف کرتا ہوں
آپ ہو جاتی ہیں جو مجھ سے خفا ۔۔۔ دل مرا کھیل میں نہیں لگتا
کسی پہلو نہیں مجھے پھر کل ۔۔۔ تیوری پر جو آپ کی ہوں بل
آپ سے انس بھی بہت ہے مجھے ۔۔۔ خوب ہوتا ہوں خوش لپٹ کے گلے
دیکھ کر آپ کے لبوں پہ ہنسی ۔۔۔ روح ہوتی ہے باغ باغ مری
اِس سے پیاری نہیں مجھے کچھ شئے ۔۔۔ آپ کی گود مجھ کو جنت ہے

(۲)

نام سے ہوں سزا کے گھبراتا ۔۔۔ گھڑکیاں سُن کے دل ہی ہل جاتا
لیکن اِن سب سے ہے سوا امّی ۔۔۔ ایک تکلیف دہ سزا امی
سر میں آجاتا ہے مرے چکر ۔۔۔ آپ کہتی ہیں جب خفا ہو کر
"جاؤ بس میری گود سے نکلو ۔۔۔ آج سے میرے پاس مت بیٹھو
ہے تمہاری خطا کی بس یہہ سزا ۔۔۔ میں سمجھتی نہیں تمہیں بیٹا"

لطیف النساء بیگم بی۔اے

# بی مینڈکی کی کہانی

بہت دن گذرے قلعہ گولکنڈہ میں ایک سپاہی رہتا تھا۔ اسکا ایک چھوٹا سا گھر تھا جسمیں صرف وہ اور اسکی بیوی رہتے تھے سپاہی نیک دل اور شریف آدمی تھا۔ اُسکو بچوں سے محبت تھی خود اسکے بچہ نہ تھا اسلئے اُداس اُداس رہتا تھا۔ جو کچھ میسر ہوتا کھاپی کر وہ روز آنہ سویرے نوکری کو چلا جاتا اسکے جانے کے بعد اسکی بیوی گھر کا کام کاج کرتی۔ جھاڑتی جھوڑتی۔ ہانڈی برتن دھو کر رکھتی سیون ہوتا تو کچھ سی پرو لیتی اور بارہ بجے کھانا پکا رکھتی۔

سپاہی صبح کا گیا دوپہر کو تھکا ہارا گھر واپس آتا۔ جو کچھ بیوی سامنے لا رکھتی کھا کر خدا کا شکر ادا کرتا اور ایک دو گھنٹے ستا لیتا۔ سہ پہر میں سپاہی کو بہت سے کام کرنے پڑتے تھے۔ وہ عصر کی نماز پڑھکر گھر کا سودا سلف لانے جاتا۔ اناج ختم ہو جاتا تو کسی بنئے کے ہاں سے اُدہار لے آتا۔ پیسوں کی ضرورت پڑتی تو پڑوس کے مہاجن کے ہاں (کوئی چیز گروی رکھ کر) روپیہ دو روپئے سود پر لے آتا۔ بیوی کی فرمائشیں بھی اُسی وقت پوری ہوتیں۔ کسی سے ملنا ملانا ہو تو اُسی وقت جاتا۔ گھر کیلئے پانی بھی اسی وقت لاتا تھا۔ ان سب کاموں سے فارغ ہو جاتا تو دو چار گھڑی جی بہلانے پاس کی مسجد میں جا بیٹھتا۔ نماز پڑھکر گھر آتا دونوں میاں بی بی جو حاضر رہتا کھاپی کر خدا کا شکر کرتے اور تھکن کے مارے سویرے تک پڑکر سو رہتے۔ غرض زندگی اسی طور بُری یا بھلی کٹ رہی تھی۔ ایک دن کا کرنا کیا ہوا۔ سپاہی روز کی طرح گھڑا لیکر گھر سے چلا اور پانچ بجتے بجتے لنگر حوض پر پہونچا یہ قلعہ کے تالاب کا نام ہے برکھا کی رت تھی اور ساون کا مہینہ۔ آسمان پر بادل آہستہ آہستہ ٹہل رہے تھے۔ کچھ کچھ بوندا باندی بھی ہو رہی تھی۔ تالاب کے پانی میں بوندیوں سے ہزار ہا چھلے بنتے اور مٹتے جاتے تھے۔ تالاب کی ٹھنڈی ٹھنڈی ہوا کھا کر اور چاندی جیسے پانی پر بنتے بگڑتے نقش و نگار دیکھکر سپاہی کا دل کھل گیا۔ گنگناتا ہوا اترا۔ تالاب کے کنارے لہراتی ہوی ہری گھاس کو دیکھکر جی للچایا۔ گھڑا بازو رکھکر تالاب کے کنارے بیٹھ گیا۔ دونوں پاؤں پانی میں چھوڑ دئے اور لہک لہک کر ایک گیت گانے لگا۔ اس تالاب میں ایک ننھی منی پانی کی پری رہتی تھی اسکو سپاہی کا گانا بہت بھایا اسنے ایک مینڈک کا بھیس بدلا اور سپاہی کی گود میں جا بیٹھی۔ سپاہی نے مینڈک کو پھینکا نہیں بلکہ برابر گاتا رہا جب گیت ختم ہو گئی مینڈک کود کر پانی میں چلی گئی۔ سپاہی نے گھڑا اٹھایا

پانی بھرا اور چپکا گھر واپس چلا آیا۔ بیوی نے ملامت بھری نظروں سے دیکھکر کہا "اتنی دیر کہاں تھے"۔

سپاہی کھسیانا ہوکر بولا "ذرا تالاب پر دیر ہوگئی"

دوسرے روز بھی یہی گذری۔ اب تو سپاہی کا معمول ہوگیا کہ روز شام میں کچھ سپیاری پان اور ایک پھولوں کا ننھا سا ہار لے کر تالاب کو جاتا۔ گھڑا رکھکر تالاب کے کنارے بیٹھ جاتا اور یوں پکار کر کہتا۔

سنو بیوی مینڈکی آیا تمہارا داسی

آؤ پانی کے بھار پہنو پھولوں کا ہار

کھاؤ پان سپیاری بیٹھو گود ہماری

ننھی پری فوراً مینڈک بن جاتی اور کود کر سپاہی کی گود میں جا بیٹھتی۔ وہ گیت گاتا یہ سنا کرتی گیت ختم ہوجاتا۔ سپاہی مینڈک کو سپیاری پان کھلاتا پھولوں کا ہار پہناتا۔ وہ پانی میں کود کر نظروں سے اوجھل ہوجاتی۔ سپاہی کچھ دیر ٹکٹکی باندھے تالاب کی سطح کو دیکھتا رہتا پھر اپنا گھڑا بھرتا اور اداس چہرے اور تھکے قدموں سے گھر واپس آتا۔ اسطرح ایک مہینہ گذر گیا۔

سپاہی کی بیوی کو اسکا اسطرح غائب ہوجانا ایک آنکھ نہ بھاتا تھا۔ ہر روز وہ اسکو ٹوکتی۔ "ارے میں پوچھتی ہوں یہ تم جاتے کہاں ہو"۔ "کیا تم کسی دوسرے تالاب سے پانی لانے لگے ہو"۔ "نہ بھائی یہ روز روز کی جھک جھک مجھ سے نہیں ہوتی تم سات بجے پانی لاؤ تو میں پکاؤں کیسے" سپاہی بات بنا دیا کرتا "راستے میں ایک دوست مل گئے تھے" "چٹا بھول آیا تھا پھر پلٹنا پڑا" دن بھر کے کام کاج سے تھک جاتا ہوں دو گھڑی تالاب پر ٹک جاتا ہوں تو جی بہل جاتا ہے"۔

ایک دن کا کرنا ایسا ہوا کہ سپاہی کو کسی کام سے چھ بجے تک نوکری پر رہنا پڑا۔ وہاں سے وہ گھر دوڑا دوڑا آیا اور گھڑا اٹھاکر تیز تیز تالاب کو چلا۔ قسمت کا چکر جب گھبراہٹ میں گھڑا لینے جھکا تو جیب سے پھولوں کا ہار گر پڑا اور سپاہی کی بیوی کی نظر پڑ گئی لیکن وہ انجان بن گئی۔ جب سپاہی کچھ دور نکل گیا۔ تو اس نے چادر اوڑھی اور کوئی دس قدم کے فاصلے سے میاں کے پیچھے پیچھے ہو لی۔ ہمیشہ کی طرح سپاہی نے بی مینڈکی کو آواز دی وہ دوڑی دوڑی آئی گود میں بیٹھ گئی پان کھایا پھول پہنے گانا سنا اور پھر پانی میں چلی گئی۔ سپاہی بے دلی سے گھڑا بھرنے لگا۔ اسکی بیوی فوراً پلٹ گئی اور اسکے آنے سے آنے گھر میں آموجود ہوئی۔

دوسرے روز بھی سپاہی کو کام تھا۔ روز کے وقت پراسکی بیوی گھر سے نکلی۔ تالاب پر آکر اسی الفت بھری آواز سے مینڈک کو پکارا۔ وہ فوراً باہر نکل آئی بیچاری کا نکلنا ہی تھا کہ سپاہی کی بیوی نے کھولتا ہوا پانی جو وہ ساتھ لائی تھی اُس پر انڈیل دیا غریب پری درد سے ہائے ہائے کرنے لگی۔ وہ اپنی اصلی صورت میں آگئی اور سپاہی کی بیوی سے کہا "بیگم تم نے مجھے ناحق مارا خدا گواہ ہے میں بے گناہ ہوں" یہہ کہکر پانی میں ڈوب گئی ہیبت اور خوف و ندامت سے سپاہی کی بیوی کے ہاتھ پاؤں پھول گئے اپنے کئے پر پچھتائی واپس آگئی۔ تھوڑی دیر بعد جب سپاہی نے تالاب پر آکر پکارا تو جواب نہ ملا۔ کہتے ہیں کہ سپاہی کو ایسا صدمہ ہوا کہ اُس نے تالاب کے کنارے دھونی رمائی اور زندگی وہیں گزاردی وہ ہر روز اسی طرح پکارا کرتا اب بھی کہتے ہیں کہ راتوں میں اس سپاہی کی الفت بھری آواز یہہ الفاظ دہراتے سنائی دیتی ہے۔

سنو بیوی مینڈکی آیا تمہارا داسی
آؤ پانی کے بھار پہنو پھولوں کا ہار
کھاؤ پان سپاری بیٹھو گود ہماری

لطیف النساء بیگم بی - اے

# اجل کا فرشتہ

غریبوں کے گھر میں، کسانوں کے گھر میں
تڑپتے ہوئے بے زبانوں کے گھر میں
جہاں جان دیتے ہیں معصوم سارے
جہاں کے ہیں انسان مغموم سارے
جہاں لٹ رہی ہے، کسانوں کی دولت
جہاں بک رہی ہے شریفوں کی عزت
تڑپتے ہیں فاقوں سے انسان جس جا
ترستے ہیں پانی کو حیوان جس جا
جہاں کھیتوں پر تباہی ہے آتی
کسانوں کی لٹتی ہے جس جا کمائی
جہاں کوئی سنتا نہیں ہے کسی کی!
جہاں ہے حکومت فقط بے حسی کی

جہاں کے امیروں پہ خواب گراں ہے
"اجل کا فرشتہ" وہیں حکمراں ہے

سعادت علی

# جشنِ نوروز

پپا کا نظام آباد آنے کے بعد پہلے ہی موقعہ پر جشنِ نوروز منانے کا خیال تھا۔ مگر کچھ ایسے واقعات پیش آئے کہ اہلِ نظام آباد ان مسرتوں سے ہم آغوش نہ ہو سکے۔ امسال یہہ ممکن نہ تھا کہ گزشتہ کی طرح ان کی خوشیوں پر پانی پھیر دیا جائے۔ پندرہ روز پہلے سے علی ساگر جیسے خوشنما مقام پر انتظامات ہونے لگے یہہ نہایت خوش منظر تالاب ہے۔ جسکو دیکھنے کے لئے نظام ساگر کے بعد لوگ دور دور سے آتے ہیں۔ اگرچہ علی ساگر بڑا نہیں مگر علی نواز جنگ کے فن انجینرنگ کا مکمل نمونہ ہے اس خوش اسلوبی سے چمن بندی کی گئی ہے کہ تعریف نہیں کی جا سکتی۔ بچوں کی دلچسپی کے لئے جھولے اور پھسل بنڈے بھی لگائے گئے ہیں۔ تالاب کی تین جانب پہاڑ ہے اور چوتھی سمت میں چھوٹا سا خطہ ہے جہاں چمن بندی کی گئی ہے۔ چمن سے متصل پہاڑ کو ایک خوشنما بنگلہ سے آراستہ کیا گیا ہے۔ اور پہاڑ کاٹ کر ایک پیچدار راستہ بنایا گیا ہے جس کے ذریعہ سے بنگلہ تک موٹر بہ آسانی پہنچ سکتی ہے۔

بنگلہ پر سے منظر عجیب اور دلفریب ہے۔ سیدھی طرف علی ساگر کا موجیں مارتا ہوا نیلا پانی پہاڑ کے قدموں کو اپنی زبان نکالے ہوئے چاٹ رہا ہے۔ بائیں جانب سڑک سے کچھ پرے دھان کے ہرے ہرے لہلہاتے ہوئے کھیت نسیم کے ہلکے ہلکے محبت بھرے تھپیڑوں سے بیخود ہو کر جھوم رہے ہیں۔ دور سے ایک ایک کھیت ایک ایک کیاری معلوم ہوتا ہے۔ سامنے علی ساگر کا چمن ہزاروں گلہائے آرزو بداماں لئے کھڑا ہے۔ اور عیدِ نوروز کی خوشی میں پھولے نہیں سماتا۔ خوش وضع فرنیچر نے بنگلہ کی خوبصورتی میں چار چاند لگا دئے ہیں۔ اور اس پر علی نواز جنگ بہادر کی فوٹو، نظام ساگر کے دلکش مناظر کی چند تصاویر، اور بعض اصحاب کی نظموں نے سونے پر سہاگہ کا کام کیا ہے۔

تالاب کے درمیان ایک چھوٹا سا جزیرہ ہے جو "مامن طیور" کہلاتا ہے۔ اس جگہ شام کے وقت اس قدر بگلے جمع ہوتے ہیں کہ تمام جزیرہ کے درخت ایسا معلوم ہوتا ہے گویا سفید پھولوں کے ہار پہنے کھڑے ہیں۔ مغرب کے وقت یہہ سماں اور زیادہ نظر فریب ہو جاتا ہے شفق کی دلفریب سرخی جب اپنا رنگ خاموش پانی کو مستعار دینے لگتی ہے تو کون سا دل ہو گا جسمیں ہیجان بپا نہ ہو۔ ہماری نگاہیں ان مناظر کو احاطۂ نظر میں لینے کے لئے بیچینی سے اِدھر اُدھر دوڑتی تھیں۔ اور جوں جوں دن گزرتا ہماری وارفتگی میں اور اضافہ ہوتا جاتا تھا

جشن کے چار روز قبل پیا نے علی ساگر کا دورہ کیا اور ہمارے لئے ایک خوشنما مقام منتخب کر آئے۔ ساتھ ہی ایک اور تفریح کا مژدہ بھی سنایا۔ سب بچوں سے مخاطب ہو کر انہوں نے کہا "ہم کل ایک ایسی جگہ جا رہے ہیں جو بہت خوبصورت ہے اور صرف ان بچوں کو لے جائینگے جو جشن نوروز عثمانی میں شریک ہونا نہیں چاہتے"۔ مگر کون اس میلہ میں شریک ہونا نہیں چاہتا تھا۔ اور یہہ بھی گوارہ نہیں ہوسکتا تھا کہ کل کی تفریح سے گو نامعلوم مقام ہی کی سہی ۔ ہاتھ دھو بیٹھیں۔ عجب کشمکش و پیچ میں مبتلا تھے۔ کبھی سوچتے کہ کل کی تفریح ہی سے لطف اندوز ہوں کہ کل کی مرغی سے آج کا انڈا بہتر ہے مگر جب علی ساگر کے مناظر یاد آجاتے تو اس نامعلوم سفر سے جی ہٹ جاتا۔ بالآخر یہہ طے پایا کہ قرعہ اندازی سے فیصلہ کیا جائے۔ سب کی رائے پر چند چٹھیوں پر کل کا دن لکھا گیا اور چند پر نوروز کے میلے کا دن سبھوں نے ایک ایک چٹھی اٹھالی کل جانے والوں کی تعداد بہ نسبت میلے والوں کے زیادہ ہی تھی۔ مگر یہہ طریقہ بھی کارآمد ثابت نہیں ہوا سبھوں کا یہی خیال تھا کہ دونوں مقامات کی سیر کریں۔ خوش قسمتی سے تحصیلدار صاحب بھی چلنے کے لئے تیار ہو گئے۔ انکی موٹر میں مردانہ تھا اور ہماری موٹر میں زنانہ ان بکھیڑوں کے بعد صبح کے نو بجے ہم سب یہاں سے روانہ ہوئے۔ ہم اب نظام ساگر کی سڑک پر دوڑ رہے تھے۔

گیارہ بجے کے قریب منزل مقصود پر پہونچے۔ جبکہ فلڈ گیٹس کچھ کھلے ہوئے تھے۔ لیکن ہمارے پہونچنے کے تھوڑی ہی دیر بعد سب دروازے بند ہو گئے۔ پانی کے رکتے ہی ہم ندی میں اتر پڑے۔ اس وقت تک پانی کا بہاؤ بہت کم ہو گیا تھا: اور جن بلند مقامات سے پانی بہہ گیا تھا وہاں چھوٹی بڑی مچھلیاں تڑپ رہی تھیں کبھی ابر چھا جاتا اور کبھی دھوپ چمکنے لگتی مگر توبہ کیجئے جو کچھ احساس ہوا ہو۔ ہم نے پانی میں اتر کر چھوٹی بڑی تڑپتی ہوئی مچھلیوں کا ہاتھ سے خوب شکار کیا۔ پانی سب کا سب بہہ چکا، مچھلیاں بھی نہیں رہیں تو دھوپ کی حدت ناقابل برداشت ہو گئی۔ اور ہم ۲ بجے کے قریب لوکل فنڈ ڈاک بنگلہ میں پہونچے خلاف عادت ورزش سے اچھی طرح تھک گئے تھے۔ بھوک سے سب بیتاب ہو رہے تھے۔ جو بھی ملا دوپہر کا کھانا کھایا چار بجے تک گنجفہ سے دل بہلاتے رہے اور جب دھوپ میں نرمی آگئی تو تالاب پر پہونچے پیا نے انجینیر صاحب متعلقہ سے کہکر ہماری خاطر ڈیپ سلوس کھلوانے کا انتظام کیا تھا عجیب محو کن منظر تھا جب پانی دروازوں میں سے نکل کر سامنے کے پتھروں سے ٹکرا کر بلند ہوتا، ایسا معلوم ہوتا تھا گویا ایک عظیم الشان پہاڑ برف کی چادر اوڑھے کھڑا ہے۔ بڑی دیر تک ہم لوگ مجسم حیرت بنے کھڑے دیکھتے رہے۔ تھوڑی دیر میں ابر نے بھی گوہر باری شروع کر دی۔ مگر ہوش کسے تھا جو اس زحمت سے گھبرا جاتے۔ نگاہیں اس پانی کے ستون پر کچھ اسطرح جمی تھیں کہ ہٹائے نہ ہٹ سکیں۔ دروازے مغرب سے کچھ پہلے بند کر دئے گئے۔ مگر اب کی دفعہ ہم مچھلیوں کے شکار کا لطف حاصل نہ کر سکے۔ مجبوراً وہاں سے نکلنا پڑا۔ اور ساڑھے نو بجے پھر نظام آباد میں تھے۔ تھکے ہوئے آئے تھے۔ مگر سوتے تو کیونکر شب معراج تھی رات آنکھوں ہی آنکھوں میں کٹ گئی۔

اسکے بعد دوسرے دن جشن نوروز تھا۔ جس کی خوشی ہمارے لئے عید کی خوشی سے کم نہ تھی۔ آج ہی سے تیاریاں شروع ہو گئیں اہل ذوق حضرات کو اشعار لکھنے کی فکر تھی۔ کیونکہ وہاں مشاعرہ بھی ہونے والا تھا طرح مصرع یہہ دیا گیا تھا۔ ع

علی ساگر چلو نوروز عثمانی ہے میلہ ہے

ہونگے کوئی فکر مضمون میں پیچاں و غلطاں مگر ہم تو اپنے چلنے کی تیاری میں محو تھے۔ بارے انتظار کی گھڑیاں کٹیں اور وہ رات آئی

جس کا اختتام صبح سعادت پر ہونیوالا تھا۔ پپا نے فرمایا تھا کہ صبح کے تین بجے ناشتہ تیار ہوجائیگا۔ اور ۵ بجے علی ساگر روانہ ہو جائینگے۔ اسی دن دوپہر کی گاڑی سے ڈاکٹر سید محی الدین قادری زورؔ نے تشریف ارزانی فرمائی تھی۔ آپ اس جشن میں شرکت کی غرض سے مدعو کئے گئے تھے۔ ان کے علاوہ اور دو۲ چار مہمان آنیوالے تھے۔ مگر نہ جانے کیوں نہ آسکے۔

ہمارا ارادہ جلد سوجانے کا تھا تاکہ علی الصباح اٹھ سکیں۔ کیونکہ پپا نے سنا دیا تھا کہ جو جلد تیار نہوگا وہ چھوڑ دیا جائے گا۔ مگر خوشی میں نیند کسے آتی تھی۔ صبح کے میلہ کا تذکرہ کرتے کرتے گیارہ بج گئے۔ اب یہہ خیال ہوا کہ کسی طرح سورہیں۔ سب اپنے اپنے بستر پر لیٹ رہے اور بہت جلد عالم رُویا کی سیر کرنے لگے۔ صبح چار بجے اتفاقاً ایک کی آنکھ کھل گئی ؎

شکر خدا کہ شام امید زمانہ را صبح طرب ز مطلع عز و شرف دمید

انہوں نے ایک ایک کو جگانا شروع کیا۔ بہت جلد سب لوگ اٹھکر منہ دھو تیار ہو گئے۔ مگر پپا اور دوسرے بزرگ اب تک سو رہے تھے صبح کا وقت ہم نے باغ میں گزارنا مناسب جانا۔ تھوڑی دیر میں سب بیدار ہو گئے۔ مگر جب تک یہہ تیار ہوں آٹھ بج گئے۔ اب ناشتہ ہوا اور ساڑھے آٹھ بجے کے قریب ہم لوگ موٹر میں سوار ہو کر علی ساگر پہونچ گئے۔ ابر کی وجہہ سے اب تک صبح کا سماں نظر آرہا تھا۔ زنانہ کیلئے علی ساگر کے داروغہ صاحب کا سفال پوش بنگلہ خالی کرادیا گیا تھا جو سرکاری انسپکشن بنگلہ کی پہاڑی کے بالکل محاذی پہاڑی پر واقع ہے جب ہم وہاں پہونچے تو ہُو کا میدان تھا پپا ہمکو یہاں چھوڑکر خود چمن میں چلے گئے۔

ہم بھی اس پہاڑ کے چکر لگانے کے خیال سے باہر نکلے مگر جھاڑی بہت تھی۔ اور چھوٹے چھوٹے بچے ہمراہ تھے۔ نہ یہہ ساتھ چل سکتے تھے اور نہ ان کو چھوڑا جاسکتا تھا۔ والدہ صاحبہ ابھی آئی نہ تھیں۔ سب میں بڑی میں تھی اس لئے سب ذمہ داری مجھ پر پڑی۔ بالآخر بڑے بچوں نے چھوٹوں کو گود میں اٹھالیا۔ اس سے ایک دن پہلے کا واقعہ ہے کہ رات کو انسپکشن بنگلہ میں ایک بارہ۱۲ سالہ لڑکا سو رہا تھا۔ کہ سانپ کاٹا اور وہ صبح دس بجے تک ختم بھی ہو گیا۔ یہہ خوف بالکل تازہ تھا۔ بہرحال ہم نے پہاڑ پر چڑھنا شروع کیا۔ مگر تھوڑی دور جانے کے بعد جھاڑی اور پتھروں میں بچوں کو لیکر چلنا بہت دشوار معلوم ہونے لگا۔ ساتھ ہی سانپ کا اندیشہ تھا۔ واپس ہوجانا پڑا۔ مکان پہونچے تو مالک مکان کی ہمشیرہ ہمارے ہی انتظار میں تھیں۔ تھوڑی دیر میں والدہ صاحبہ بھی آگئیں۔ اور دوسرے مہمانوں کے آنے کا سلسلہ شروع ہو گیا چند پارسی عورتیں بھی آئیں۔ اسطرح تقریباً پچیس۲۵، تیس۳۰ خاتونوں کا چھوٹا سا میلہ جم گیا۔ یہاں سے جشن نوروز کے میلہ کی دوکانات وغیرہ تو نظر نہیں آرہی تھیں البتہ چکر کا جھولا اور باغ کا منظر سامنے تھا۔ وقت گزاری کے لئے ہم سب نے گنجفہ کھیلنا شروع کیا۔ بچوں کی پارٹی الگ تھی اور بڑوں کی الگ۔ اسمیں سب دو۲ بجے تک مصروف رہے۔ اس کے بعد دسترخوان بچھاکر انہوں نے اپنے اپنے توشہ دان کھولے دسترخوان بچھے ہیں ناکافی ثابت ہوا۔ مگر کوئی اور جگہ تھی بھی نہیں۔ کمرے اس سے بھی چھوٹے تھے۔ بہرحال دب دباکر کسی طرح بیٹھ گئے۔ باتوں باتوں میں خوب کھا گئے۔ کھانے کے بعد کچھ لوگ آرام کرنے کے لئے لیٹ گئے۔

ہماری خوش قسمتی سے ایک قصہ گو خاتون ہمیں مل گئیں ہم نے ان سے ایک کہانی سنی تھی کہ بازو کے کمرے سے گانے کی آواز آنی شروع ہوئی۔ بھلا گانے کے آگے کہانی کا کیا لطف ہو سکتا تھا۔ ہم بھی وہیں پہونچ گئے۔ پارسی خواتین گا رہی تھیں۔ تھوڑی دیر گانا سنتے رہے

اِس کے بعد ایک چھوٹی سی نہر پر پہونچے جو مکان کے دامن میں سے بل کھاتی چلی جاتی ہے وہاں پہونچکر منہ ہاتھ دہوئے۔ چند شریر طبیعتوں کو پانی کھیلنے کی سوجھی۔ مگر کپڑے ساتھ نہیں لائے تھے اور دھوپ بھی ڈھل چکی تھی سکھا لینے کا بھی موقعہ نہ تھا۔ اِس لئے خاموش ہو رہے پانچ بجے ہونگے کہ چاء بنی اور ہماری موٹر بھی آگئی۔ ہم مشاعرہ سننے کے لئے تیار ہوگئے۔ یوں تو چار روز پہلے ہی سے ہم بیا کو مجبور کر رہے تھے کہ ہم بھی مشاعرہ سننے گیں۔ مگر بیا باتوں ہی باتوں میں ٹال دیا کرتے۔ ہم سب ممنون و مشکور ہیں ڈاکٹر زور کے کہ انہوں نے پپا سے سفارش کر کے ہمارے لئے موٹر روانہ کی۔ اور ہم مقام مشاعرہ پر پہونچ گئے۔ اور موٹر میں بیٹھے بیٹھے نظمیں اور غزلیں سنیں۔ تلنگی اور اردو میں ایسی پھڑکتی ہوئی نظمیں سنائی گئیں کہ مجمع مجسم حیرت بن گیا۔ مزاحیہ غزلوں پر پیٹوں میں بل پڑ جاتے تھے۔ ڈاکٹر زور نے بھی اپنا کلام سنا کر سامعین کو مشکور ہونے کا موقعہ دیا۔ مشاعرہ ختم ہوا۔ اور ہم پھر اپنے کنج قفس کی طرف رخ کئے نظر آئے۔

اِس طرح پُر مسرت اور خوشگوار جشن کا دن دیکھتے دیکھتے ختم ہوگیا۔ ہم سب گھر پہونچنے کے بعد اس قدر تھک گئے تھے کہ اکثروں کو رات کا کھانا بھی بار تھا۔ نیند کی میٹھی لوریوں میں بھوک کا احساس بھی نہ رہا۔ اب تک ہماری زبانیں جشن نوروز کے تذکرہ سے تھکتی نہیں ہیں۔

رضیہ بیگم (بنت قاضی زین العابدین)

# سلکِ ثریّا

جہاں امید نہیں کوشش نہیں ہوسکتی۔

شہرت وہ سورج مکھی ہے جس میں خوشبو نہیں۔

اگر تم مصیبت میں کانپتے ہو تو بزدل ہو۔

حسد ایک قسم کی خودکشی ہے۔

مخلوق کی خدمت خدا کی خدمت ہے۔

بزدل موت سے پہلے کئی بار مر چکتا ہے۔

بہادر وہ نہیں جو شیر مارے بلکہ وہ ہے جو نفس کو مارے۔

ترقی کے سیار میں بہت گنجائش ہے مگر بیٹھ رہنے میں نہیں۔

ترجمہ۔ ثریا جبیں (زنانہ کالج نام پلی)

# سفرِ انگلستان کی ڈائری

## چند اوراق

پچھلے سال مئی میں ہمیں انگلستان جانے کا اتفاق ہوا۔ یہ میرا ہندوستان سے باہر نکلنے کا پہلا توقع تھا اس وجہ سے دوران سفر میں اور منزل پر پہونچ کر بھی اکثر باتیں مجھے بہت دلچسپ اور نئی معلوم ہوتی تھیں میں کوشش کرتی تھی کہ ان کو یادداشت کے طور پر لکھ رکھوں یہاں سے نکلتے وقت میں نے ارادہ بھی کیا تھا کہ اپنے سفر کے حالات کی ایک مکمل ڈائری رکھوں گی لیکن وہاں پہونچ کر مجھ سے اس کی پابندی نہ ہو سکی۔ بعض اوقات تمام دن گھوم کر شام کو جب ہم لوگ گھر لوٹتے تو اس وقت ڈائری لکھنا دوبھر ہو جاتا۔ دوسرے دن جب تھکن اترتی تو بعض ضروری حالات محض یادداشت کے لئے مختصر پیرائے میں لکھ کر رکھ لیتی ذیل کی سطریں میری اسی ڈائری کے چند اوراق کا خلاصہ ہیں۔

۱۷ر اگست ۱۹۳۶ء (لندن)

آج شام ہم لوگ اسٹرانڈ پیالیس ہوٹل میں مدعو تھے۔ کھانا کھا کر وہاں سے پیدل لوٹنے کا ارادہ کیا۔ راستہ میں مجھے ایک جگہ ٹرام گاڑی زمین کے اندر داخل ہوتی ہوئی نظر آئی۔ میں نے پہلے سنا تھا کہ یہاں ایک ایسی سڑک بھی ہے جہاں سے ٹرام زمین کے نیچے سے ہو کر گذرتی ہے۔ لیکن اب تک اسے دیکھنے کا اتفاق نہیں ہوا اس لئے میں کھڑے ہو کر بغور دیکھنے لگی اس جگہ سے ٹرام زمین کے اندر داخل ہوتی ہے اور چونکہ زمین کے نیچے ٹیوب (لندن کی زمین دوز ریلیں جن کے اسٹیشن بھی زیر زمین ہی ہوتے ہیں) کی طرح کا اسٹیشن نہیں ہوتا اس لئے رکنے اور مسافروں کو لینے کے لئے بہت دور جا کر پھر زمین کے اوپر ہی آنا پڑتا ہے۔ میں نے یہاں کھڑے ہو کر ٹرام کے نیچے اترنے کا تماشہ دیکھا بہت اچھا معلوم ہوتا ہے۔ ایک ڈھلوان سا راستہ ہے جسکے اوپر سے ٹرام گویا پھسلتی ہوئی زمین کے اندر غائب ہو جاتی ہے۔ ہندوستان میں ٹرام کے راستہ میں ایک بجلی کا تار ہوتا ہے جسے وہ اوپر ایک ڈنڈے سے چھوتی ہوئی جاتی ہے۔ یہاں وہی تار دونوں پٹریوں کے بیچ میں سے گذرتا ہے۔ ٹرام بالکل دو منزلہ بسوں کی طرح معلوم ہوتی ہے۔ یہاں کی بسیں بھی لمبائی چوڑائی میں ہندوستان کی ٹرام سے کم نہیں ہوتیں۔ سب سے اچھی بات یہ ہے کہ نشستیں کافی کشادہ اور آرام دہ ہوتی ہیں قریب قریب نہیں بیٹھنا پڑتا بڑے بڑے شریف لوگ انہیں بسوں اور ٹراموں میں سفر کرتے ہیں۔ یہاں کی آمد و رفت کا ذریعہ بھی بسیں یا زیر زمین ریلیں ہیں۔ کوئی کتنا ہی امیر کیوں نہ ہو ہر وقت کرایہ کی موٹر گاڑی میں مارا مارا نہیں پھر سکتا جب تک کہ اس کی اپنی ذاتی موٹر گاڑی نہ ہو۔ اسکے علاوہ ایک سے دوسرے مقام تک اتنا زیادہ فاصلہ ہوتا ہے کہ ایک جگہ سے دوسری جگہ بغیر سواری کے پہونچنا ناممکن ہے۔ ہندوستانی مردوں کے علاوہ ہندوستانی عورتیں بھی یہاں کافی تعداد میں ہیں اور برابر جگہ جگہ نظر آتی ہیں۔ کبھی کبھار آنے جانے کے لئے ٹیکسی استعمال کی جا سکتی ہے یہاں باہر آنا جانا روز ہی ہوتا ہے۔ ہم ہندوستانی گھروں میں رہنے کے عادی ہیں لیکن یہاں شام کو کمروں میں نہیں رہ سکتے کہیں نہ کہیں

جانے کو جی چاہتا ہے۔ میرے خیال میں اس کی وجہ یہ ہے کہ یہاں مکانات بہت تنگ ہیں۔ شہر کے باہر جن لوگوں کے اپنے ذاتی چھوٹے چھوٹے بنگلے ہیں ان کو تو گھر بیٹھے ہی کھلی ہوا مل جاتی ہے مکان سے ملحق جو باغ ہوتے ہیں ان میں بھی شام کو بیٹھ سکتے ہیں لیکن شہر کے رہنے والوں کو خاص کر لندن میں رہنے کے لئے زیادہ تر فلیٹ ہی ملتے جن میں زیادہ سے زیادہ ایک یا دو کمرے ایک چھوٹا سا باورچی خانہ اور ایک غسل خانہ ہوتا ہے۔ اتنی تنگ جگہ میں زندگی بسر ہوتی ہے شام کو لامحالہ طبیعت اکتا جاتی ہے۔ کہیں آنگن یا دالان ہوتا نہیں۔ چلنا ہو تو کمرہ سے باہر سڑک پر ہی نکلنا پڑتا ہے۔ اسکے علاوہ ہم لوگ ہندوستان میں بھرے گھر میں رہنے کے عادی اگر اتفاق سے کوئی رشتہ دار ساتھ رہنے والا نہ ہو تو کم از کم تین چار نوکر مامائیں تو ضرور سامنے رہتی ہیں۔ برخلاف اس کے یہاں آکر بالکل اکیلے رہنا پڑتا ہے میرا اکیلے گم سم بیٹھے بیٹھے جی گھبرا جاتا تھا۔ زیادہ سے زیادہ تھوڑی دیر کھڑکی کے پاس بیٹھ کر سڑک کا تماشہ دیکھ لیا۔ یہاں کے لوگ تو اکیلے رہنے کے عادی ہوتے ہیں۔ کوئی کسی کا ساتھ نہیں دیتا۔ یہاں تک کہ لڑکیاں بھی جہاں کمانے کے لائق ہوئیں۔ ماں باپ سے الگ ہو جاتی ہیں

یہاں والے کام کے بہت عادی ہوتے ہیں۔ ہر عورت یا لڑکی خود کماتی ہے چھوٹے چھوٹے لڑکے تک کہیں نہ کہیں کام میں ضرور لگے رہتے ہیں۔ ہوٹلوں چائے خانوں اور سینماؤں میں آٹھ آٹھ دس دس برس کے لڑکے وردیاں پہنے نہایت ادب و تمیز سے کام کرتے نظر آتے ہیں۔ اگر سینما میں ٹکٹ لے کر اندر داخل ہوں تو سیڑھیوں پر راستہ بتانے ایک لڑکا کھڑا ملے گا۔ کوئی دروازہ سامنے ہوا تو جھٹ بڑھ کر کھول دیگا۔ ورنہ آٹھ دس برس کا لڑکا اپنی ہی جگہ کھڑے اکڑ سے بولے گا Through the lounge please کیا مجال جو اسکی گردن تک ٹیڑھی ہو جائے یا اپنے کام میں کسی طرح کی سستی کرے۔ ہندوستان میں بھی اکثر جگہ لڑکے کام کرتے ہیں۔ مگر اس طرح مستعد اور فرض شناس نہیں ہوتے۔ بہت کم ایسے ہوں گے جو اپنے فرض کو پہچانتے ہوں ورنہ باقی تو لکڑی کے زور پر کام کرتے ہیں ہمارے یہاں اگر ایک چھوٹے لڑکے کو اس طرح کام پر کھڑا کیا جائے تو وہ یقیناً کبھی تھک کر دیوار سے سہارا لے گا۔ کبھی ایک پاؤں پھیلا کر کھڑا ہو جائے گا یا اگر کوئی دیکھنا نہ ہو تو سیڑھیوں پر ہی بیٹھ کر وہیں سے حکومت جتائے گا۔ لیکن یہاں کے لڑکے کیا مجال جو کبھی دیوار سے بھی ٹیکا لگا کر کھڑے ہوں ہر وقت مستعدی سے کام کے لئے موجود رہتے ہیں۔ یہاں کا بچہ بچہ محنت کا عادی اور اپنی ذمہ داری کو پہچانتا ہے اسی لئے یہ لوگ خوش حال اور فارغ البال نظر آتے ہیں۔

یہی باتیں ہیں جو اس قوم کے عروج کا باعث ہیں ہم لوگوں کو اپنی موجودہ پستی کی حالت پر نظر کرتے ہوئے غور کرنا چاہئے کہ ہم میں کیا کیا خامیاں ہیں جو ہمارے زوال کا باعث ہیں۔ جب تک ہم دوسروں کی بھلائیوں کو نہ دیکھیں گے اس وقت تک اپنی برائیوں کو دور نہیں کر سکتے ہمارے ملک میں بیکاری اور نکما پن بہت ہے۔ جن کو نوکریاں نہیں ملتیں انہیں بے روزگاری کا رونا ہے اور جو برسر روزگار ہیں انہیں کاہلی کی وجہ سے نوکری نبھانا نہیں آتی۔

عموماً شام کا وقت ہر ایک کے گھر لوٹنے کا ہوتا ہے اس وقت سڑکوں پر آمد و رفت بھی بہت بڑھ جاتی ہے۔ ٹریم بسیں ریلیں سب بھری ہوئی ہوتی ہیں۔ بیٹھنے کے لئے بھی جگہ مشکل سے ملتی ہے۔ لندن کی آبادی اور آمد و رفت اتنی زیادہ ہے جب ہی ان لوگوں کو زمین کے اندر بھی ریلیں چلانی پڑی ہیں۔ سڑکوں پر یہ حال ہے کہ پکیڈلی (لندن کا ایک مشہور وسطی محلہ) میں ایک ایک جگہ سے پانچ پانچ منٹ میں

دو دو سو موٹریں گذرتی ہیں۔ پیدل کا راستہ الگ ہے مگر پھر بھی جب کبھی لوگوں کو سڑک پار کرنی ہوتی ہے تو دیر تک کنارے کھڑے ہو کر انتظار کرنا پڑتا ہے تب کہیں بیچ سے نکلنے کا راستہ ملتا ہے۔ بعض وقت تو ایک غول کا غول جمع ہو جاتا ہے۔ اسی انتظار میں کہ ادھر کی آمد و رفت رکے تو سڑک پار کریں۔ اسی لئے زمین کے نیچے بھی ریلیں چلائی ہیں۔ خاص کر لندن کے نیچے تو ریلوں کا پورا ایک جال بچھا ہوا ہے۔

آج شام کو جب میں اپنے بھائی کے ساتھ ان کے مکان سے اسٹیشن لوٹ رہی تھی، تو سامنے ایک موٹر نظر آئی جسکے پیچھے ایک بڑا سا سرخ روشنائی کا لکھا ہوا "L" لٹک رہا تھا۔ پوچھنے پر معلوم ہوا کہ یہاں یہ قاعدہ ہے کہ جسکے پاس مستقل لائسنس نہ ہو اور وہ سیکھنے کی غرض سے موٹر چلاتا ہو تو اسے اپنی موٹر کے آگے اور پیچھے جلی خط میں "L" لٹکانے پڑتے ہیں تاکہ دوسرے ڈرائیور سمجھ جائیں کہ حضرت نو سیکھ ہیں اور ان سے بچ کر چلنا چاہئے۔ میرے خیال میں تو یہ بہت اچھا قاعدہ ہے۔ نو آموز کو بہت آسانی ہو جاتی ہے وہ خود بھی احتیاط کرتا ہے اور دوسرے بھی اس سے بچ کر نکلنے کی کوشش کرتے ہیں۔

یہاں کی ہر ایک بات ہندوستان سے مختلف ہے گھسیارہ گھاس بھی کاٹتا ہے تو وہ بھی شان سے ان لوگوں کے واسطے ہر طرح کی آسانیاں ہیں۔ ہر ایک کام کو جلدی انجام دینے کی ترکیبیں نکالتے ہیں۔ میں نے راستہ میں دیکھا کہ ایک جگہ سڑک کے نیچے لمبی لمبی گھاس تھی اور دو دو آدمی کھڑے ہوئے کاٹ رہے تھے۔ ان کے کھرپے کی ڈنڈی تقریباً ڈیڑھ گز لمبی ہوگی اور اسکے نیچے کوئی آدھ گز لمبا خمدار پھل لگا ہوا تھا۔ کھڑے کھڑے اطمینان سے ڈنڈا ہلا رہے تھے اور نیچے جڑ سے گھاس کٹتی چلی جا رہی تھی۔ آدھ گز لمبا پھل تھا منٹوں میں جگہ صاف ہو رہی تھی۔ یہ کٹ جائے گی تو کسی موٹر پر ساری گھاس لاد کر لے جائیں گے اگر ہندوستانی گھسیارہ ہوتا تو وہ بیچارہ سارا دن ایک چار انگل کی کھرپی سے بیٹھا گھاس کھودتا رہتا اور شام کو سر پر رکھ آہستہ آہستہ گھر کو روانہ ہوتا۔ ان کے کام کرنے کے طریقہ میں اتنا فرق ہے تو پھر حالت میں کیوں نہ ہو۔ یہی گھسیارہ شام کو اچھے لباس میں سینما میں آپ کے سامنے بیٹھا ہوگا۔

میرے وہاں کے زمانۂ قیام میں لندن یونیورسٹی کی نئی عمارت بن رہی تھی۔ ہم لوگوں کا اکثر شام کو ادھر سے گذر ہوتا تھا اس وقت مزدور دن بھر کا کام ختم ہونے کے بعد گھروں کو واپسی کی تیاریاں کرتے تھے کوئی کوٹ پہنتا ہوتا کوئی اپنا اٹیچی کیس سنبھالتا نہ ان کے ہاتھوں اور پیروں میں چونا چھپا ہوا اور نہ ان کے کپڑے کیچڑ میں لت پت ہوتے ایک ایک چھوٹا سا اٹیچی کیس (چاہے وہ سستا سا دفتی کا ہی کیوں نہ ہو) یا کوئی ڈبہ سا تقریباً ہر ایک کے پاس ہوتا جن میں وہ لوگ اپنا دن بھر کا کھانا اور دوسری ضروریات کا سامان لاتے ہیں اور چار چار یا پانچ پانچ کی ٹولیاں بنا کر ہنستے بولتے گھروں کو روانہ ہوتے اس وقت مجھے ہندوستان کے غریب مزدور یاد آتے انکی اور انکی حالت میں کتنا زمین آسمان کا فرق ہے ان بیچاروں کو تن ڈھانکنے کے لئے کپڑا تک میسر نہیں جو دن بھر کی جانفشانی کے بعد پسینے میں تر بتر افتاں و خیزاں گھروں کو لوٹتے ہیں اور تمام دن ٹوکریوں میں اینٹیں بھر بھر کر پاڑوں پر سے اترنے چڑھنے میں گذرتا ہے۔ برخلاف اس کے یہاں ہر کام مشین سے لیا جاتا ہے۔ جہاں کوئی عمارت بنتی ہو وہاں کرین لا کر کھڑے کر دیتے ہیں۔ مزدوروں کے اترنے چڑھنے کے لئے لفٹ لگا دی جاتی ہے اور کام دگنی اور چوگنی رفتار سے ہوتا ہے اس سے زیادہ اور کیا سہولتیں چاہئیں۔

طیبہ بیگم (زنانہ کالج نامپلی)

# مدرسہ کا وقت

## افراد ڈرامہ

نسیمہ اور شمیمہ ——— دو بہنیں

اکبر اور اختر ——— دو بھائی

نسیمہ (شمیمہ کو جھنجھوڑ کر) آپا جان۔ آپا جان اٹھو گی بھی یا نہیں؟ کتنا دن چڑھ گیا چھٹی کا دن تو ہے نہیں جو بے فکری سے نو بجے تک سوتی رہو گی۔

شمیمہ۔ اے ہے۔ سونے بھی دو۔ ابھی جلدی کیا ہے۔ پندرہ منٹ میں تیار ہو جاؤں گی کیا بجا ہے؟

نسیمہ۔ پونے سات ہو گئے آپ کو ہوم ورک بھی تو کرنا ہے۔ نماز تو روز ہی قضا ہوتی ہے۔

شمیمہ۔ ایں سات بج رہے ہیں! ہاں وہ مضمون بھی تو لکھنا ہے۔ کل تمام دن تو یوں ہی ضائع ہوا چھٹی کا دن تو آنکھ جھپکاتے گزر جاتا ہے (شمیمہ پلنگ سے اٹھتے ہی ننگار کو بلا کر کپڑے جلدی نکالنے کی تاکید کرتی ہے اور بڑی بی کو ناشتہ لانے کی اور خود ضروریات سے فارغ ہو کر قضا نماز کی نیت کرتی ہے)

اختر۔ اوہو یہ کل دو پہر اٹھ گئیں! ابھی کیا جلدی تھی موذن نے اذان بھی نہیں دی اور یہ نماز پڑھ رہی ہیں۔ شاید امتحان قریب ہے۔ آخر اللہ میاں کو بھی تو راضی کریں۔

شمیمہ۔ آپ تو بڑے نمازی ہیں۔ ذرا دیر ہو گئی تو ایک منہ سے ہزار سنا رہے ہیں۔ رات ممانی جان کے ہاں سے آتے تک ہی گیارہ بج گئے تھے۔ صبح جلدی آنکھ نہ کھلی تو کیا کریں۔ (شمیمہ لکھنے کی میز پر جا کر کتابیں الٹ پلٹ کرتی ہے لیکن مضمون نویسی کی کاپی نہیں ملتی۔ میز پر سے سب کتابیں ہٹاتی ہے۔ کمرے کا کونہ کونہ دیکھتی ہے۔ پھر نسیمہ سے بھی پوچھتی ہے تو یقین ہو جاتا ہے کہ کاپی مدرسے ہی میں رہ گئی۔ کچھ تردد کے بعد میز پر جا بیٹھتی ہے کہ مسودہ تیار کرے نقل کرنی رہ جائیگی اور وہ کسی فرصت کے گھنٹے میں کرے گی تین چار منٹ سب سامان یکجا کرنے میں صرف ہوتے ہیں۔ پہلی دفعہ جوں ہی قلم کاغذ پر چلتا ہے تو سیاہی ہی سیاہی نظر آتی ہے دیکھتی ہے تو بغیر نب کا قلم ہے۔ غصہ میں آ کر کاغذ و قلم زمین پر دے مارتی ہے اور نسیمہ کو آواز دیتی ہے، نسیمہ آتی ہے مگر بہن کے تیور بدلے ہوئے دیکھ کر سبب دریافت کرنے کی جرأت نہیں کرتی۔

شمیمہ۔ تمھیں ہزار بار سمجھا دیا کہ میری چیزوں کو ہاتھ نہ لگایا کرو۔ لیکن تم سنتی نہیں ہو۔ بیوی بٹو کو خود تو رتی برابر سلیقہ نہیں ہاں دوسروں کی چیز بھی ایک آنکھ نہیں بھاتی۔

نسیمہ۔ آپا آپ خفا کیوں ہو رہی ہیں میری تو سمجھ میں بھی نہیں آیا کیا معاملہ ہے۔

شمیمہ۔ ہاں تمہاری سمجھ میں اب کیوں آنے لگا۔ الٹا چور کوتوال ڈانٹے۔ اب تمھی بنتی ہیں۔ قلم میں سے نب جانے کس وقت غائب کر دی

یہ بھی کوئی مذاق کا وقت تھا۔ مجھے زک دیتی ہے کہ دیر ہو جائے اور کام بھی نہ ہو۔

نسیمہ۔ واہ آپ میرے سر کیوں الزام تھوپتی ہیں مجھے کیا غرض آپ کی چیزیں کھونے اور مذاق کرنے سے۔ اکبر میاں کل اپنی کھیلنے کی موٹر میں ٹھونس رہے تھے کہ اس کی کنجی کھو گئی ہے ملتی ہی نہیں۔ ٹوٹ گئی ہوگی۔

(شمیمہ، نسیمہ کو وہیں چھوڑ کر میاں اکبر سے باز پرس کرنے جاتی ہے۔ اکبر خوب ہنس رہا ہے منجن سے آدھا منہ کالا ہو رہا ہے۔ اور نگار ہاتھ پکڑے تلملا رہی ہے۔ نگار (شمیمہ کو دیکھتے ہی) دیکھئے بی بی منہ دھونے کے لئے گھنٹہ بھر سے پریشان کر رہے ہیں۔ کبھی پانی اوندھاتے ہیں تو کبھی لوٹے میں صابن گھولتے ہیں۔ مجھ سے کہنے لگے کہ انگلی میں چوٹ لگ گئی ہے میرے دانت مانجھ دے مجھ شامت کی ماری نے جوں ہی انگلی منہ میں دی۔ جھٹ طوطے کی طرح انگلی کاٹ لی اب تو شمیمہ کو دل کا بخار نکالنے کا اچھا موقع تھا۔

شمیمہ۔ بدتمیز تو بہت شریر ہو گیا ہے کسی کو خاطر میں ہی نہیں لاتا۔ لو صاحب آج کو انگلی سے بیت گئی کل کو کسی کا گلا بھی کاٹنے کی ہمت ہو جائے گی دھو اپنے آپ خدا نے ہاتھ کس لئے دئے ہیں (نگار سے مخاطب ہو کر) پانی پھینک دو خود نل سے لوٹا بھر لائیں ان کی سزا یہی ہے کپڑے بھی اپنے خود ہی تبدیل کرنے دو۔ اس شور و غل کو سن کر گھر کے ہر کونے سے آدمی دوڑے چلے آرہے تھے۔ ایک طرف بڑی بی ہانڈی چولہا چھوڑ ہانپتی کانپتی چلی آرہی تھیں تو دوسری طرف بی مغلانی اپنی عینک سنبھالتی جوتیاں گھسیٹتی وہیں سے "کیا ہوا کیا ہوا" کا نعرہ بلند کرتی آرہی تھیں۔ اختر نسیمہ اور انّا کی لڑکی پہلے ہی سے موجود تھے۔ بیگم صاحبہ بھی چار و ناچار مصلے چھوڑ ہاتھ میں تسبیح پھیرتی ہوئی آپہنچیں۔

بیگم صاحبہ۔ ہے ہے لوگو یہ کیا مچھلی بازار لگ رہا ہے۔ بات کیا ہے یہ کیسا شور ہے؟ آخر تم کیوں بچے کو گھیرے کھڑے ہو؟ ابھی تو دن کے پیر بھی نہیں نکلے اور یہ طوفان بدتمیزی شام دور ہے۔

شمیمہ (چیں بہ جبیں ہو کر) ہے کیا صاحبزادے کی شرارتوں میں دن دونی رات چوگنی ترقی ہو رہی ہے اس غریب کی انگلی اس بری طرح چبائی ہے کہ تلملا رہی ہے جب سے ہر وقت نیا شگوفہ کھلاتے ہیں کسی کا ڈر نہ خوف۔

بیگم صاحبہ نے ایک مجسٹریٹ کی حیثیت سے باری باری سب گواہوں کے بیان سنے۔ مجرم کی طرف غور سے دیکھا اس نے منہ دوسری طرف انجان ہو کر پھیر لیا۔ لہٰذا شمیمہ کی تبائی ہوئی سزا پر اتفاق ہوا۔ شمیمہ فاتحانہ انداز سے مسکراتی ہوئی اپنی ذہنیت کی داد دل ہی دل میں دیتی پھر مضمون لکھنے چلی گئی۔ نسیمہ سے قلم مستعار لیا اور پندرہ بیس منٹ کی دماغی کوشش سے وہ کاغذ کے دو صفحہ سیاہ کرنے میں کامیاب ہوئی۔ اس وقت اس کی حالت اس سیاست داں سے کم نہ تھی جو کسی دقیق اور لاینحل مسئلہ پر عبور حاصل کر لیتا ہے۔ وہ بھی اس وقت اپنی قابلیت کی خود قائل تھی کہ کس خوبی و آسانی سے اس مرحلے کو طے کر لیا۔ رہ گیا نقل کرنا تو وہ کون سی جوئے شیر لانا ہے۔ اب صرف کپڑے بدل کر ناشتہ کرنا رہ گیا تھا۔ کرسی پر بیٹھے ہی بیٹھے آڑی سیدھی ہو کر انگڑائی لی - پاؤں سیدھے کئے آنکھیں بند کیں اور ہاتھ سیدھے کر کے جو سامنے کی طرف جھکی تو آن کی آن میں دوات مضمون کی کاپی کو سیاہ کرتی ہوئی لڑھکتی لڑھکتی اس کی گود میں تھی اس اتفاقی حادثہ کے لئے وہ کسی طرح تیار نہ تھی پل بھر میں اُس کی دماغی کاوش پر

پانی پھر گیا۔ چند سیکنڈ تک وہ ساکت اور مبہوت تھی کبھی خود کو دیکھتی کبھی کاپی کو۔ گھڑی پر جو نظر پڑی تو نو بج رہے تھے۔

سب چھوڑ چھاڑ غسل خانے کا رخ کیا بدقت انگلیوں سے سیاہی صاف کی، کپڑے بدلے اور ناشتے کی میز پر جلدی جلدی گرتے کی گھنڈیاں لگاتی اور دوپٹہ سنبھالتی ہوئی پہنچی۔ غصہ میں جھنجلائی ہوئی اور موقع کی تلاش میں تھی کہ دل کی بھڑاس نکالے۔ شمیمہ۔ نگار۔ نگار۔

نگار۔ جی ابھی آئی۔

شمیمہ۔ کہاں غائب ہو جاتی ہو، جیسے گدھے کے سر سے سینگ غائب ہو گئے۔ نو بج گئے ناشتہ ابھی تیار نہیں ہوا تو کیا بارہ بجے ہوگا؟ بی مغلانی کی مہربانی ہے یہ اگر سامان جلدی دے دیتیں تو کیا رتبے میں فرق آجاتا تم کھاتی رہنا میں جاتی ہوں اب مدرسہ دیر ہو جائے گی۔

نگار۔ بی بی ناشتہ تیار ہو کر تو گھنٹہ بھر ہوا۔ میاں اختر اور نسیمہ بی بی تو کبھی کا کر چکے آپ کے لئے پڑا پڑا ٹھنڈا ہو رہا تھا بیگم صاحبہ نے کہا نے جاؤ جب منگوائیں لا دینا۔

شمیمہ۔ اب لاؤ گی بھی یا اپنی تقریر ہی سناتی رہو گی (نگار تھوڑی دیر میں ناشتہ کی کشتی لئے داخل ہوتی ہے) شمیمہ جلدی جلدی دو چار لقمے کھا کر جائے بناتی ہے۔ اختر نیچے سے شور مچاتا ہے کہ آنا ہے تو آؤ ورنہ ہم جاتے ہیں۔ موٹر بھجوا دیں گے فرصت سے آتی رہنا۔

شمیمہ۔ (گھبرا کر) نگار جلدی سے میرے موزے تو اٹھالا میں پہننا بھول گئی۔ نگار موزے پہنانے کو نیچے جھکتی ہے اور وہ منہ سے پیالی لگاتی ہے۔ نگار کے ہاتھ کا دھکا جو لگتا ہے تو چائے سب دوپٹے کو تر کر دیتی ہے اس کے بدن کو بھی اس کے چرکے لگتے ہیں! اس وقت شمیمہ کا پارہ ایکسو پانچ سے بھی متجاوز تھا۔ غم، غصہ اور سراسیمگی کی یکجائی سے اسکا دماغ معطل ہوا جا رہا تھا۔ نگار الگ گھبرائی ہوئی ٹوٹی ہوئی پیالی کے ٹکڑے فرش پر سے اٹھا رہی تھی۔

شمیمہ۔ مصیبت آتی ہے تو چاروں طرف سے، کہتی ہوئی اپنے کمرے میں دوپٹہ بدلنے چلی جاتی ہے۔ وہاں موٹر جانے کا الارم دے چکی تھی اگر ایک سیکنڈ بھی دیر سے پہنچتی تو وہ انہیں چھوڑ کر چلتے نظر آتے۔ موٹر میں بیٹھ کر پیروں پر جو نظر جاتی ہے تو چپل پہنے ہوئے ہے اور ایک پیر میں موزہ ہے ایک میں ندارد۔ اعتراف شکست میں اس کو بھی اتار پھینکا۔ اتنے میں موٹر سکول کے احاطے میں تھی۔ کلاس میں پہنچیں تو پہلا گھنٹہ ختم تھا۔ اور استانی "جھوٹ کی برائی" والا مضمون طلب کر رہی تھیں۔ صالحہ (ایک لڑکی) کاپیاں جمع کر رہی تھی۔

صالحہ۔ شمیمہ جلدی کاپی نکالو استانی جی کو دیر ہو رہی ہے۔

شمیمہ۔ اری ایسی کیا تباہی ہے کتابوں کے نیچے دب رہی ہے۔ نکال تو رہی ہوں (پوری کتابیں الٹ پلٹ کرتی ہیں)

استانی۔ شمیمہ جلدی کرو تمہاری وجہہ سے مجھے دیر ہورہی ہے دوسری کلاس بھی تو لینی ہے۔
شمیمہ۔ (رونی صورت بناکر) استانی جی...... استانی جی..... کاپی..... شاید..... موٹر میں... رہ گئی
استانی۔ تمہاری سب کتابیں تو بستہ میں تھیں وہی کاپی کیسے رہ گئی؟ اچھا کل تک مجھے وہ مضمون اور ایک ۱
چار صفحہ کا مضمون ”آج کا کام کل پر“ لکھ کر صبح نو بجے سے پہلے بتادینا...... حقارت آمیز نظروں سے شمیمہ کو
دیکھتی ہوئی کلاس سے چلی جاتی ہیں۔

انور جہاں قریشی (محبوبیہ گرل اسکول)

# لال بجھکڑ

پرانے زمانے میں، ایک بڑے عقلمند آدمی پیدا ہوئے تھے اُن کا نام لال بجھکڑ تھا۔ اُن کے شہر کے لوگوں کی سمجھ میں جب کوئی بات نہ آسکتی، تو وہ اُن سے جاکر پوچھتے۔ اُن کی عقلمندی کے بہت سے لطیفے مشہور ہیں۔ یہاں ہم صرف ایک لطیفہ اُن کا لکھتے ہیں۔

ایک دفعہ کا واقعہ ہے کہ کسی صاحب کے مکان میں اوڈ، مزدور کام کررہے تھے۔ شام کے قریب، مکان والے صاحب کا بچہ، سب کی نظر بچاکر، سیڑھی پر سے چھت پر پہنچ گیا اور ایک گوشہ میں چھپ کر بیٹھ گیا۔ جب مزدور، سیڑھی لے کر چلے گئے اور رات ہونے لگی، تو بچہ اوپر رونے لگا۔ لوگوں کو بڑی فکر ہوئی کہ اس کو کس طرح نیچے اتاریں۔ جب اُن کے ذہن میں کوئی بات نہ آسکی تو وہ لال بجھکڑ صاحب کے پاس گئے۔ اور تمام ماجرا سنایا۔ یہ سن کر وہ فرمانے لگے۔ ”آپ فکر نہ کریں میں ابھی چلتا ہوں“ گھر پہنچ کر انہوں نے ایک لمبی رسّی منگائی۔ اور اس کے ایک سرے کو چھت پر پھینکا۔ لڑکے سے کہا کہ اس کو کمر کے اطراف لپٹ کر باندھ لو۔ لڑکے نے جب رسّی کمر میں باندھ لی، تو لال بجھکڑ صاحب نے نیچے لوگوں کو حکم دیا کہ رسّی کو زور سے کھینچیں۔ رسّی کے کھینچتے ہی کے ساتھ لڑکا دھم سے زمین پر گرا، اور اسے اتنی چوٹ لگی کہ وہ، بچ نہ سکا۔ جب لوگ رونے چلانے لگے تو لال بجھکڑ صاحب نے فرمایا۔
”تمہاری قسمت۔ میں بیسیوں دفعہ اسی طرح کنوؤں سے بچوں کو نکال چکا ہوں“

(س ر)

# دو پتوں کی ڈالی

یہ نظم ایک چھوٹے سے گھاس کے پھول پر لکھی گئی ہے

— ۱ —

میں ہوں ڈالی دو پتوں کی     لائی ہوں بس ایک ہی پھول
گندھ نہ اِس میں، رنگ نہ اس میں     کوئی اچھا ڈھنگ نہ اِس میں

— ۲ —

بند کلی ہی جو یہ رہتا     تو کوئی کچھ بات نہ کہتا
کِھلنا تھا اِس لئے کِھلا ہے     ہنسنے ہی کو پھول بنا ہے :

— ۳ —

ہنسنے والو! ہنس لو مجھ پر     میں خود ہنستی اپنے اوپر
جو تم تھوڑا سا ہنس لوگے     جیون (زندگی) میرا سپھل (کامیاب) کروگے

وِشنی دھر ودیالنکار۔ استاذ سنسکرت و ہندی جامعہ عثمانیہ

# تبصرے

**ضمیر** ڈیمی تقطیع۔ ۷۶ صفحات۔ طباعت صاف ستھری قیمت درج نہیں ہے مطبوعہ مطبع عہد آفرین۔

یہ مختصر ڈراما جو زیادہ تر فلسفیانہ مکالمات کی شکل رکھتا ہے جناب مولوی محمد عبدالرحمٰن خان صاحب سابق صدر کلیہ جامعہ عثمانیہ کا مصنفہ ہے۔ اس کا خاکہ یہ ہے کہ ایک نوجوان تعلیم یافتہ ہندوستانی جس کا نام عبید ہے اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے کی غرض سے انگلستان جاتا ہے۔ لندن میں چند دوست پیدا ہو جاتے ہیں جن میں کئی ملکوں اور قوموں کے لوگ شامل ہیں مثلاً یہ ترک ہیں، مصری ہیں، شامی ہیں، ہندوستانی، اور انگریز ہیں مصنف ان اشخاص کو ان کی قومی سیرت کے نمونے بنانا چاہتے ہیں۔ عبید کے دوستوں میں، ضمیر ایک ہندوستانی نوجوان اس قصے کا اہم ترین کردار ہے اس کی شخصیت میں، مصنف نے ایک عملی مفکر نوجوان ہندوستانی کا کردار نمایاں کیا ہے، جو مصنف کا نصب العین ہے۔ اور اسی لئے اس ڈرامے کے اکثر اشخاص کے لئے اس کی سیرت اس کے افعال اور اقوال الہام کا کام دیتے ہیں۔ عبید اکثر معاملات میں اس سے مشورہ لیتا ہے اور کامیابی ہوتی ہے۔

تمام [illegible] اصابت فکر، وسعت معلومات، مشاہدات اور تجربات کے علاوہ حیات کے نہایت قابل عمل اعتدال پسند اور ترقی پرور خیالات سے پُر ہیں اردو میں قصے کے پیرایہ میں، حیات اور معاشرت کے ایسے سنگین مسائل بہت کم پیش کئے گئے ہوں گے۔ یہ قصہ پڑھنے اور لطف حاصل کرنے کی جگہ، پڑھنے اور غور و فکر کرنے کے قابل ہے۔ اس کو ایک قصے یا ڈرامے سے زیادہ فکر و عمل کی کتاب کہنا چاہیے۔ جس میں جدید ہندوستانی زندگی اور اس کے اکثر مسئلوں پر روشنی ڈالی گئی ہے۔ اس کا مطالعہ ہر اس نوجوان کے لئے مفید ہوگا جو عملی زندگی میں داخل ہو رہا ہے۔ کیونکہ ایسی کتابیں، ایک آسان اور دلچسپ پیرایہ میں، زندگی اور اس کے مالہٗ وما علیہ کے متعلق صحیح رائے قائم کرنا سکھاتی ہیں۔

اردو میں اس طرح کی کتابوں کی کمی ہے اور ہمیں توقع ہے کہ فاضل مصنف اس طرح کی کتابوں کے ذریعہ، ملک کے نوجوانوں کو اپنے اُن وسیع مشاہدات سے مستفید کرتے رہیں گے۔ جن کا ان قصہ نما مکالمات میں جگہ جگہ اظہار کیا ہے۔ اس قصے کے تقریباً ہر صفحے میں ایسے کئی خیالات ہیں جو سنجیدہ غور و فکر کے محتاج ہیں مثلاً صرف دو صفحات میں سے سرسری طور پر لئے ہوئے جملے حسب ذیل ہیں:۔

"کام جس قدر بلند معیار یا وسیع اثر ہوگا، اتنا ہی وقت طلب اور صبر آزما ہوگا۔ اگر اس کو کافی مہلت نہ دی جائے تو وہ بار آور نہ ہو سکے گا۔" ص ۲۷

"اہل مشرق نے اپنے قدیم استقلال کو آرام کی تلاش میں پڑ کر بالکل کھو دیا۔" ص ۲۷

"استقامت اس ریاست کو حاصل ہے، جس میں قوت اور اثر، سچے، اور ایماندار افراد کے ہاتھوں میں ہو۔" ص ۲۸

"برائی خواہ مطلق ہو یا اضافی دنیا سے ناپید تو نہیں ہو سکتی لیکن جس ملک میں برائی نیکی سے مغلوب رہتی ہے اُس کا عروج یقینی ہے" ص ۲۸

سروری

## نظمِ اقبالؔ

علامہ اقبالؔ سنہ ۱۹۱۰ء میں پہلی مرتبہ حیدرآباد تشریف لائے تھے۔ اور ناممکن تھا کہ حیدرآباد جیسے ملک کا جو مشرقی ثقافت اور تہذیب کا سماجی مرکز ہے یہ سفر اُن کے شاعرانہ جذبات میں جولانی نہ پیدا کرتا چنانچہ ان کے تاثرات نے نظم کا جامہ پہن لیا۔ اور انہوں نے حیدرآباد سے متعلق دو بلند پایہ نظمیں کہہ دیں۔ جن کو سر شیخ عبدالقادر نے ایک مختصر تمہید کے ساتھ اپنے ماہنامہ "مخزن" میں شائع کیا تھا۔ ان ہی دو نظموں اور تمہید کو تصدق حسین تاجؔ نے سلیقہ کے ساتھ کتابی صورت میں طبع کیا ہے۔

پہلی نظم کا عنوان شکریہ ہے جس کے متعلق علامہ اقبالؔ نے لکھا ہے کہ :-

"ہز اکسلنسی (مہاراجہ بہادر) کی نوازش کریمانہ اور وسعت اخلاق نے جو نقش میرے دل پر چھوڑا وہ میرے لوحِ دل سے کبھی نہ مٹے گا۔ مزید الطاف یہ کہ جناب ممدوح نے میری روانگی حیدرآباد سے پہلے ایک نہایت تلطف آمیز خط لکھا اور اپنے کلامِ شیریں سے شیریں کام فرمایا۔ ذیل کے اشعار اس عنایت بے غایت کے شکریہ میں دل سے زبان پر بے اختیار آگئے۔"

نظم کے پہلے بند میں اقبالؔ نے ایک ہمنوا کی تخلیق کی ہے جو ان سے پوچھ رہا ہے کہ وہ اتنے دن اپنے وطن سے کہاں غائب رہے اور ان کے دل نے آخر کس دیس میں آشنا قرار پایا۔ دوسرے بند میں اس کا جواب دیتے ہوئے انہوں نے حیدرآباد کے متعلق لکھا ہے کہ :-

کیا کہوں اس بوستانِ غیرتِ فردوس کی
جس کے پھولوں میں ہوا اے ہم نوا میرا گذار
جس کے ذرّے مہرِ عالم تاب کو سامانِ نور
جس کی طور افروزیوں پر دیدۂ موسیٰ نثار
جس کے بلبل عندلیبِ عقلِ کل کے ہم صفیر
جس کے غنچوں کے لئے رخسارِ حور آئینہ دار
خطۂ جنّت فضا جس کی ہے دامنگیرِ دل
عظمتِ دیرینۂ ہندوستاں کی یادگار
نور کے ذرّوں سے قدرت نے بنائی یہ زمیں
آئنہ ٹپکے دکن کی خاک اگر پائے فشار
جس نے اسمِ اعظمِ "محبوب" کی تاثیر سے
وسعتِ عالم میں پایا صورتِ گردوں وقار

مہاراجہ یمین السلطنۃ کی مدح میں کئی شعر تحریر فرمائے ہیں جن میں سے چند یہ ہیں :-

مسند آرائے وزارت راجۂ کیواں حشم
روشن اس کی رائے روشن سے نگاہِ روزگار
اس کی تقریروں سے رنگیں گلستانِ شاعری
اس کی تحریروں پہ نظمِ مملکت کا انحصار
لیلیٰ معنی کا محمل اس کی نثرِ دلپذیر
نظم اس کی شاہدِ رازِ ازل کی پردہ دار
سلسلہ اس کی مروّت کا یوں ہی لا انتہا
جس طرح ساحل سے عاری بحرِ ناپیدا کنار

آخری شعر میں اپنے موقف کو واضح کیا ہے۔

شکریہ احساں کا اے اقبالؔ لازم تھا مجھے
مدح پیرائی امیروں کی نہیں میرا شعار

دوسری نظم اقبالؔ کی وہ مشہور نظم ہے جس کا عنوان "گورستانِ شاہی" ہے جو بانگِ درا میں بھی شائع ہو چکی ہے

اس کے متعلق اقبال نے لکھا ہے کہ "مجھے ایک شب ان شاندار مگر حسرت ناک گنبدوں کی زیارت کے لئے لے گئے جن میں سلاطین قطب شاہیہ سو رہے ہیں۔ رات کی خاموشی ابر آلود آسمان اور بادلوں میں سے چھن کر آتی ہوئی چاندنی نے اس پُرحسرت منظر کے ساتھ مل کر میرے دل پر ایسا اثر کیا جو کبھی فراموش نہ ہوگا" اس نظم کو اقبال نے اپنے سفر حیدرآباد کی یادگار میں سر اکبر حیدری اور لیڈی حیدری کے نام سے منسوب کیا ہے اس کو "مخزن" میں شائع کرتے ہوئے سر شیخ عبدالقادر نے لکھا ہے کہ اس کا ایک ایک مصرعہ ایسا درد بھرا اور معنی خیز ہے کہ دل سے واہ نکلتی ہے سلاطین قطب شاہیہ کے مزار ان کے قریب گولکنڈہ کا تاریخی حصار شب ماہ مگر ایسی شبِ ماہ جس میں بادلوں کے چاند کے سامنے آنے جانے سے نور و ظلمت میں لڑائی ٹھن رہی تھی۔ سچے شاعر جذبات کے لئے اس سے بہتر زمین اور اس سے بہتر آسمان کہاں ہوگا۔ ان جذبات کا عکس جس خوبی اور صفائی سے جناب اقبال نے اُتارا ہے۔ ان ہی کا حصہ ہے"

غرض یہ دونوں نظمیں پڑھنے اور لطف اٹھانے کے قابل ہیں اور ان کے ساتھ سر اقبال اور سر شیخ عبدالقادر کی جو تحریریں تاج صاحب نے شائع کی ہیں وہ تاریخی حیثیت رکھتی ہیں۔ م

**پریم سوگ** اس کتاب میں مولوی حسام الدین صاحب غوری نے منشی پریم چند کے مختصر حالات زندگی کے ساتھ ان کے قلمی کارناموں پر نظر ڈالی ہے پیش لفظ میں محمد اکبر زور نے منشی پریم چند کی تحریر کے اسلوب اور پیام کو اجمالی طور پر واضح کرتے ہوئے پریم سوگ کے متعلق لکھا ہے کہ :۔

"یہ ایک تعارفی کوشش ہے اور منشی پریم چند کی مکمل سوانح حیات کا پیش خیمہ سمجھی جا سکتی ہے"

ڈاکٹر صاحب نے منشی صاحب کی ملاقاتوں اور ان کی طبیعت کے متعلق جس رائے کا اظہار کیا ہے وہ بھی آئندہ سوانح حیات لکھنے والوں کے لئے مفید ثابت ہوگا کاش ڈاکٹر صاحب اپنی معلومات کو اور تفصیل کے ساتھ قلمبند فرماتے۔

منشی پریم چند اردو ادب کے اس عبوری دور میں جو جدید رجحانات کو لئے ہوئے ترقی کی جانب بڑھ رہا ہے خاص اہمیت رکھتے ہیں۔ وہ اپنی تحریروں میں تصنع اور مبالغہ سے بچتے ہوئے حقیقت اور سادگی کو نمایاں کرتے تھے اردو میں مختصر افسانہ نویسوں کے طرح انداز کی حیثیت سے انہوں نے جو کارنامے پیش کئے ہیں وہ اردو ادب میں جاودانی جگہ رکھتے ہیں۔ چونکہ ان کی زندگی بجائے خود ایک حزنیہ افسانہ تھی اس لئے ان کے افسانوں میں ہر جگہ ان کے دلی جذبات اور قلبی احساسات کا عکس نظر آتا ہے اور اس طرح ان کا اثر بھی بہت بڑھ گیا ہے۔ ان کا اسلوب اردو ہندی کی اس کشمکش سے بہت دور تھا۔ جس نے فرقہ وارانہ تنگ نظری کے باعث ایک سیاسی اہمیت حاصل کر لی ہے۔ وہ ایک ایسی زبان کو ذریعہ اظہار بنانے کی کوشش کرتے تھے جو ہر ہندستانی کے سمجھ میں آسکے۔

غوری صاحب نے "پریم سوگ" میں منشی جی کی مختلف تصنیفات پر اچھا تبصرہ کیا ہے لیکن ضرورت تھی کہ ان پر وضاحت کے ساتھ روشنی ڈالی جاتی خصوصاً ان کے مختصر افسانے تو زیادہ صفحات کے مستحق تھے

# مدرسے کا پہلا دن

۱۸ جون اور پیر کا روز ہمارے اسکول کا پہلا دن تھا صبح ہی صبح امی نے جگایا۔ میں پھر سو گیا۔ میں سویرے اٹھنے کا عادی ہوں۔ مگر بات یہ تھی کہ رات میں ہماری پھوپی کی چوتھی تھی۔ کنبہ کے اکثر بچے جمع تھے بڑی رات تک ادودھم مچی رہی۔ دیر سے سونا ملا۔ وہ تو غنیمت ہوا کہ چوتھی کھیلنے کی اجازت نہ ملی اور رسم سے پہلے سلا دیئے گئے ورنہ ہم نے تو رات بھر جاگنے کی ٹھانی تھی۔

تھوڑی دیر نہ گذری تھی کہ ارجمند نے آکر جگایا۔ وہ تیار ہو چکی تھی۔ میں نے بھی جلد جلد غسل کر کے کپڑے بدلے اور ناشتہ کر کے تیار ہو گیا۔ بابا ابھی تک نماز پڑھ رہے تھے۔ امی مریم کو حروف سمجھا رہی تھیں۔ ارجمند سبق دوہرا رہی تھی۔ میں نے بھی اپنا بیگ سنبھالا۔ آٹھ بجے ہم بابا کو خدا حافظ کہہ کر اور مریم، نرجس کو پیار کر کے سوار ہوئے اور چند منٹ میں اسکول پہونچ گئے۔

میں امی جان اور ارجمند بی بی کو محبوبیہ میں چھوڑ کر عالیہ پہونچا تو بہت سے بچے آچکے تھے۔ اور الگ الگ ٹولیوں میں پھر رہے تھے۔ میں بھی اپنی جماعت کی ٹولی میں جا ملا۔ تھوڑی دیر میں سارے لڑکے آگئے اور آپس میں ایک دوسرے کی خیر و عافیت پوچھنے لگے۔ ہماری رپورٹ گھر پر آئی تھی۔ جن بچوں کی رپورٹ پر "ترقی دی گئی" ( Promoted ) لکھا تھا وہ تو بہت خوش بحال تھے۔ لیکن جن کی رپورٹ پر یہ جملہ نہ تھا وہ بہت غمگین اور اداس نظر آتے تھے۔ ہم کو ان کی مایوسی سے رنج ہوا اور ہم نے اپنے امکان بھر ان کے خوش کرنے کی کوشش کی۔ میرے ساتھی اپنے انعامات کا بھی ذکر کر رہے تھے جو ان کی کامیابی پر انہیں ان کے والدین نے دیے تھے۔ ایک نے کہا "مجھے بابا نے ایک خوبصورت ہوائی جہاز لا دیا ہے" دوسرے نے کہا "مجھے بڑی پیاری بائیسکل ملی ہے"۔ میری باری پر میں نے کہا کہ مجھے کچھ بھی نہیں ملا کیونکہ میں اس بار اول نہیں آسکا۔ ہاں جب اوّل آتا ہوں تو امی اور بابا دونوں انعام دیتے ہیں۔ یہ چھوٹا فونٹن پن مجھے اس لئے ملا ہے کہ کردار اور اخلاق کی نسبت اچھی رپورٹ آئی ہے۔ میرے ساتھیوں نے چھوٹے بلوبرڈ کو باری باری سے دیکھا اور مختلف رائیں قائم کیں۔

پھر ہم نے ان بچوں کو دیکھا جو دوسرے مدرسوں سے عالیہ میں شریک ہونے آئے تھے۔ وہ بے چارے کچھ پریشان سے تھے کیونکہ انھیں پھر امتحان دینا تھا اور پچاس فیصدی نمبر لینے تھے۔ بعض بچے انھیں یہ کہہ کر اور بھی ڈرا رہے تھے کہ جو بچہ نوّے سے کم نمبر لیتا ہے وہ اس مدرسہ سے واپس کر دیا جاتا ہے۔

اتنے میں حاضری کی گھنٹی بجی اور پورا ہائی اسکول جمع ہو گیا۔ احمد علی خاں صاحب نے نئی جماعتوں کے لحاظ سے بچوں کے نام پڑھے اور میں حاضری کے بعد اپنے ساتھیوں کے ساتھ دوسری جماعت (سکنڈ فارم) میں چلا گیا۔ وہاں ہم کو ڈسک درست کرنے اور اپنے اپنے نمبر لگانے پڑے۔ پھر حبیب اللہ صاحب تشریف لائے۔ انھوں نے کامیابی کی مبارک باد دی ہم سے ادھر ادھر کی باتیں کیں۔ مختلف سوالات بھی کیے اور صحیح جوابات پر شاباش بھی دی۔

کھانے کی چھٹی میں ہم باہر آئے۔ بڑی چہل پہل تھی۔ بچے نئی جماعتوں میں جا کر بہت خوش تھے۔ مدرسے کا پہلا دن ہونے سے اسباق بھی باقاعدہ نہ تھے۔ پرائمری کے بچے اچھل کود رہے تھے۔ جھولوں اور پھسل بندوں پر بچوں کا ہجوم تھا۔ کئی پھیری والے بھی آگئے تھے۔ کوئی "چورن مزے دار" کی آواز دے رہا تھا تو کوئی "کافی گرم" پکار رہا تھا۔ کہیں میٹھی گولیاں بک رہی تھیں

توکہیں چنے والا اپنی ہنڈی لئے کھڑا تھا۔ میرے ساتھی اور دوسرے بچے مختلف چیزیں لے لے کر کھانے لگے۔ لیکن میں اور ایسے بچے جن کے پاس پیسے نہ تھے دوسری طرف کھیلنے چلے گئے۔ تھوڑی دیر بعد اور بچے بھی آ گئے اور ہم سب ملکر دوڑنے کودنے لگے کالج کے بچے بھی دو دو چار چار ملکر پھر رہے تھے۔ جب کوئی جان پہچان کا بڑا لڑکا ادھر سے گزرتا تو "اچھے ہو سعید" پوچھ لیتا اور میں "جی اچھا ہوں" کہہ کر سلام کرلیتا تھا۔ جب تھوڑا وقت رہ گیا تو ہم نے جلد جلد کھانا کھایا اور گھنٹی پر جماعتوں میں پہونچے تھوڑی دیر بعد ہم کو جماعت کا ٹائم ٹیبل ملا اور کتابوں کی فہرست۔ ہم نے کورس کی کتابوں کے نام نقل کئے اور ٹائم ٹیبل اتارا۔ پھر ہمیں چھٹی مل گئی۔ ہم باہر آتے ہی نئے بچوں کا نتیجہ دریافت کرنے اس طرف پہونچے۔ بعض بچوں کو مدرسے کے فارم مل گئے تھے مگر اکثر نہیں لئے گئے تھے۔ جس پر ان کے ساتھ والے خفا نظر آتے تھے۔ ہم نے ان لڑکوں سے باتیں کیں اور سوالات کی بوچھار شروع کردی "جی آپ کا نام" "آپ کے والد کا اسم شریف" "کہاں رہتے ہیں آپ" "آپ کون سے اسکول سے آئے ہیں جناب" "آپ کیا پڑھتے تھے وہاں" "اردو کی کونسی کتاب؟" "اور انگریزی کی؟" "حساب میں کیا کیا سکھاتے ہیں وہاں" وغیرہ جب وہ بے چارے جواب دیتے دیتے اور ہم پوچھتے پوچھتے تھک گئے تو پھر ہائی اسکول کا میدان تھا اور ہم۔ خوب دوڑے۔ کھیلے کودے۔ فٹ بال لون ہاٹ۔ لنگوچہ۔ بھیڑ بکری یہ ہمارے خاص کھیل ہیں۔ اس کے سوا املی کے جھاڑوں پر چڑھے۔ جھاڑ بندر کھیلا۔ ریت پر کلا بٹیاں کھائیں۔ پھسل بنڈوں پر اپنا اپنا کمال دکھایا۔ بعض ساتھیوں کو ستایا بھی۔ ڈرنے والوں کو زبردستی پھسل بنڈوں پر سے ڈھکیلا جھولوں پر بٹھا کر بڑے بڑے جھوکے دیے۔ پھر سب ریت پر بیٹھ گئے اور یہ ترانہ خوب لہک لہک کر گایا۔

ہم ہیں پودے ملک دکن کے توڑنے والے رسم کہن کے
ہم ہیں بندے اپنے وطن کے بننے والے تن من دھن کے

دیس پہ مرنا کام ہمارا
دیس پہ مرنا کام ہمارا

غرض بڑا مزا آیا۔ چار بجے امی کو لینے محبوبہ گیا۔ امی نے پوچھا "دن کیسا گزرا مرے لال" میں نے جواب دیا "مدرسہ چھوڑنے جی نہ چاہتا تھا۔ امی۔ آپ کے خیال سے آنا پڑا" امی نے کہا تم بڑے اچھے بچے ہو سعید ہر کام کا ایک وقت ہوتا ہے اور وقت کو سمجھنا ہر انسان کا فرض ہے۔"

گھر آنے کے بعد بھی بعض شرارتیں یاد آ آکر ہنساتی رہیں۔ منہ ہاتھ دھو کر کپڑے بدلے چا وغیرہ سے فراغت حاصل کی۔ عابد بھائی نے انجمن (انجمن بہبودیٔ اطفال) کی چند نئی کتابیں بتائیں جو ابھی روز آئی تھیں۔ میز پر "پیام تعلیم" "سب رس" "نونہال" اور "آیا" کے تازہ پرچے رکھے تھے۔ چونکہ بارش کم کم ہو رہی تھی ہم سب بہن بھائی دیر تک وہیں پڑھتے اور ایک دوسرے سے باتیں کرتے رہے۔ پھر سات بجے کھانا کھایا۔ کچھ دیر دالان میں ٹہلتا رہا۔ ہوم ورک تو تھا نہیں۔ بچھونے پر لیٹ کر "ترکوں کی کہانیاں" پڑھنے لگا اور پڑھتے پڑھتے سو گیا۔ یہ ہے میرے مدرسے کے پہلے دن کی سچی سچی روداد۔

سید سعید (مدرسہ عالیہ)

# اخبار بینی

اخبار بینی کا ذوق آئے دن بڑھتا جارہا ہے اور دنیا کے ہر حصے میں روزانہ کئی صفحے روزنامے ہفتہ وار اور ماہوار رسالے شائع ہو رہے ہیں اور ان کی تعداد میں اضافہ بھی ہوتا جارہا ہے۔ ان اخباروں کے ذریعہ سے ملک کے ہر فرد بشر تک علم کی روشنی پہنچائی جاتی ہے۔ اور لوگوں کی ذہنی، دماغی اور اخلاقی نشو و نما بھی ہوتی ہے۔ آج کل اخباروں میں اکثر حالات حاضرہ جن میں سیاسی سماجی اور معاشرتی حالات شامل ہیں زیادہ دلچسپی کے ساتھ شائع ہوتے ہیں کیونکہ عوام کا رجحان اسی طرف زیادہ ہے بعض اخباروں میں محض سیاسی پروپگنڈے ہوتے ہیں۔ مگر ہماری نظروں میں وہی اخبار اور رسائل قابل قدر ہیں جن میں سماجی معاشی اور معاشرتی اصلاحی امور پر بحث کرنے کے بعد ایک صحیح نتیجہ پر پہنچ کر عوام الناس کو ان پر عمل پیرا ہونے کی ترغیب دی جاتی ہے۔ غیر ترقی یافتہ قومیں ان پر عمل کر کے میدان ترقی میں گامزن ہو جاتی ہیں۔

اب ہم پر اخبارات کی اہمیت واضح ہو گئی جس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ ہر طالب علم کو جو اپنی معلومات میں اضافہ کرنا چاہتا ہے اور حالات حاضرہ سے واقف رہ کر عملی دنیا میں قدم رکھنے کے بعد اپنی قوم و وطن کو اگر کچھ فائدہ پہنچانا چاہتا ہے تو اخبار بینی کا ذوق پیدا کرے جس سے اس کے ذہنی اور عملی قوتیں ترقی کرتی جاتی ہیں اور اس کے علم و قابلیت میں بھی اضافہ ہوتا جاتا ہے جو لڑکا اخبار پڑھنے کا عادی ہے وہ اپنے ساتھیوں میں ایک امتیاز پیدا کر لیتا ہے۔

ہمارے شہر میں بھی بہت سے اخبار و رسائل روزانہ شائع ہوا کرتے ہیں جن کا مطالعہ ہمارے لئے مفید ہے۔ یہاں جتنے اخبار شائع ہوتے ہیں وہ سب اپنی خصوصیت سے ممتاز حیثیت رکھتے ہیں۔ اس کے علاوہ کئی رسائل جن میں طلبا کی دلچسپی کے سامان مہیا کئے جاتے ہیں۔ ہفتہ وار و ماہوار شائع ہوتے ہیں۔ ان میں "سب رس" بچوں کی توجہ اس طرف منعطف کرانے کے لئے شائع ہوتا ہے جس میں بچوں کے مضامین شائع ہوتے ہیں۔ میں اس کو خاص طور پر دلچسپی کے ساتھ پڑھتا ہوں۔

محمد عبد المنعم صدیقی (متعلم سٹی کالج)

# کالج کی علیحدگی پر

مدرسہ سے جدا ہوا کالج
شوکت و شان لے گیا کالج
پہلے چھوٹا سا ایک پودا تھا
بڑھتے بڑھتے شجر ہوا کالج
جب ثمر کی طرح ہوا تیار
ٹہنیوں سے جدا ہوا کالج
ہم سے کالج کی سب بڑی بہنیں
چھٹ گئیں جب الگ ہوا کالج
ساری دنیا میں نام ہو اس کا
اعلیٰ ہر ایک کام ہو اس کا

منیر فاطمہ (زنانہ ہائی سکول)

# ادارۂ ادبیات اردو

کے

# قواعد و مقاصد

یہ ادارہ ۱۹۳۱ء میں معتمد کی تحریک اور دیگر موسسین کے تعاون سے قائم ہوا۔ اس کا بنیادی مقصد یہ ہے کہ اردو زبان اور ادب کا صحیح ذوق پیدا کیا جائے، نوجوان انشا پردازوں اور شاعروں میں تصنیف و تالیف کا شوق بڑھایا جائے اور حیدرآباد کی علمی و ادبی کوششوں کو اجتماعی شکل دی جائے۔

## مجلس موسسین

ادارہ کے مقاصد کو روبہ عمل لانے، اس کی ترقی و اشاعت کے ذرائع پر غور کرنے، اس کے جمع و خرچ کی نگرانی، اور علمی و ادبی امور میں مشورہ دینے کا کام مجلس موسسین کے سپرد ہے۔ یہ مجلس جن پانچ اصحاب پر مشتمل ہے وہ ادارہ کے موسسین ہیں۔

## قواعد و ضوابط

مجلس موسسین نے ادارہ کے حسب ذیل قواعد و ضوابط معین کئے ہیں:۔

(۱) سرپرست وہ ہوں گے جو ایک ہزار روپے یکمشت یا ایک سو روپیہ سالانہ ادارہ کو عطا فرمائیں۔ ان کی خدمت میں تمام مطبوعات ادارہ بلا قیمت پیش کی جائنگی۔

(۲) معاون وہ ہوں گے جو ڈھائی سو روپے یکمشت یا پچیس (۲۵) روپے سالانہ ادارہ کو عطا فرمائیں۔ ان کو سال بسال مطبوعات ادارہ بلا قیمت دی جائنگی۔

(۳) رفیق وہ ہوں گے جن کی علمی و ادبی خدمات مستند سمجھی گئی ہوں، یا جو ادارہ کے علمی و ادبی کاموں میں غیر معمولی حصہ لیتے ہوں جن کے اعتراف میں مجلس موسسین ان کو رفیق منتخب کرے گی۔

(۴) رکن وہ ہوں گے جو پچاس روپے یکمشت یا چھ روپیہ سالانہ دیں۔ ان کو ادارہ کے جملہ مطبوعات و رسائل رعایتی قیمت پر دئے جائیں گے۔

# ہمارے پچھلے معمہ کا نتیجہ و صحیح سربمہر حل

| | | |
|---|---|---|
| 5 | 42 | 25 |
| 44 | 29 | 4 |
| 23 | 6 | 43 |

(۱) سردار جیون سنگھ صاحب بی۔ اے امرتسر، ڈاکٹر ایم۔ ایس جگو نوشہرہ اور مس سرور بانو صاحبہ گمہوڑہ کے صحیح حل وصول ہوئے۔ اس لئے (۲۰۰۰) روپیہ صحیح حل کا انعام ان کو دیا گیا۔

(۲) سب سے زیادہ حل (۶۶) سردار جیون سنگھ صاحب کے وصول ہوئے اس لئے (۱۵۰۰) روپے کا دوسرا انعام ان کو ملا۔

(۳) ۲۰ جون تک سب سے زیادہ حل سردار صاحب کے تھے۔ اس لئے مزید (۱۰۰۰) کا انعام ان کو دیا گیا۔

(۴) ۲۱ جون اور ۱۵ جولائی کے درمیان سب سے زیادہ اور دوسرے نمبر پر ڈاکٹر جگو صاحب کے حل ۲۲ وصول ہوئے اس لئے ہر دو انعامات (۱۰۰۰) روپے اور (۵۰۰) روپے ان کو دئے گئے۔

**نوٹ :۔** (۱) واضح ہو کہ محترمہ مس سرور بانو کا صرف ایک حل وصول ہوا تھا۔ وہ صحیح تھا اس لئے وہ اول نمبر کے انعام کی مستحق ہوئیں۔

(۲) بعض نام نہاد اشخاص نے یوں ہی نام رکھ کر ہمارے معمہ کو حرف بحرف نقل کر کے اخبارات میں مشتہر کیا ہے۔ اس لئے آپ کو مطلع کیا جاتا ہے کہ ایسے نام نہاد ۳/ روپے کرایہ والے مکان کے کرایہ داروں کے دھوکے میں نہ پھنسیں جو ایسے ہی دھوکہ دے کر بھاگ جاتے ہیں۔ واضح ہو کہ برٹش بزنس کارپوریشن کی اپنی بلڈنگ ہے اس لئے آپ کا لگایا ہوا روپیہ ہر طرح سے محفوظ ہے۔ اس لئے آج ہی معمہ نمبر ۶ میں شمولیت فرما کر گرانقدر انعامات حاصل کریں۔

## معمہ نمبر ۶ — گورنمنٹ کی طرف سے منظور شدہ — معمہ نمبر ۶

بنک میں سربمہر حل رکھا گیا ہے۔ جو ۷ اگست ۱۹۳۸ء کو ممبران کے عام اجلاس میں کھولا جائیگا اجلاس میں شمولیت کیلئے مقامی شرفا، مدیران اخبارات مسلم لیگ، احسان، زمیندار، ٹریبون، سول ملٹری گزٹ، نیرنگ، رومان، اختر، زمزم وغیرہ کو مدعو کیا جائیگا جو ممبران نتیجہ کے موقعہ پر حاضر ہونا چاہیں۔ اپنے خرچ پر تشریف لا سکتے ہیں۔

| فیس داخلہ فی حل ایک روپیہ | مبلغ دس ہزار روپیہ نقد انعام Rs10,000 | داخلہ کی آخری تاریخ ۷ اگست ۱۹۳۸ء |
|---|---|---|

پہلا انعام (۵۰۰۰) روپیہ صحیح حل والے کو دوسرا انعام (۳۰۰۰) روپیہ سب سے زیادہ حل بھیجنے والے کو تیسرا انعام (۱۰۰۰) روپیہ اسکو دیا جائیگا جو سب سے زیادہ حل بھیجنے میں دوسرے نمبر پر ہوگا چوتھا انعام (۷۰۰) روپیہ اسکو دیا جائیگا جو سب سے زیادہ حل بھیجنے میں تیسرے نمبر پر ہوگا پانچواں انعام (۳۰۰) روپیہ اس کو دیا جائے گا جو سب سے زیادہ حل بھیجنے میں چوتھے۔

| | | |
|---|---|---|
| | | |
| | 9 | |
| | | |

**ترکیب حل :۔** سامنے دیئے ہوئے ۹ خانے مربع میں خالی خانوں کو ہندسوں سے اسطرح پر کریں۔ کہ دائیں بائیں اوپر نیچے اور ترچھے غرض کہ جس طرف سے بھی شمار کریں ہر قطار کا مجموعہ ۲۷ ہو۔ جو ہندسہ آپ چاہیں استعمال کر سکتے ہیں۔ کسر یا ۰ استعمال نہ ہوگا

**فیس داخلہ و شرائط :۔** فیس داخلہ فی حل ایک روپیہ ایک سے زائد بھی آپ جسقدر حل بھیجنا چاہیں سفید کاغذ پر بھیج سکتے ہیں اور فیس داخلہ بحساب ایک روپیہ فی حل بذریعہ منی آرڈر ارسال کریں۔ رسید منی آرڈر حل کے ہمراہ ارسال کریں مشکوک حل غلط تصور ہوں گے درست اور مستحق انعام حل وہ ہوگا جو ہمارے سربمہر حل سے خانہ بخانہ اور ہندسہ بہندسہ مطابقت کریگا۔ جو بنک میں سربمہر امانت رکھ دیا گیا ہے۔ تقسیم انعامات موصول شدہ حلوں کی تعداد کے مطابق بعد وضع اخراجات ہو گی۔ ایک سے زائد درست حل ہونے کی صورت میں صحیح حل کی رقم مساوی تقسیم کی جائیگی منیجر معمہ کا فیصلہ ہر حالت میں قطعی اور قانونی طور پر قابل تسلیم ہوگا۔ یہ اس معمہ کی واضح شرط ہے۔ وصول شدہ فیس کسی صورت میں واپس نہ ہو گی۔ نتیجہ منگوانے کے لئے ایک آنہ کا ٹکٹ ارسال کریں۔

**آخری تاریخ :۔** ۷ اگست ۱۹۳۸ء تک سب حل دفتر میں پہنچ جانے چاہیں۔ اسی روز شام کو ایک کھلے اجلاس میں اخبارات کے ایڈیٹروں، مقامی شرفا اور شامل ہونے والے ممبروں کی موجودگی میں نتیجہ نکالا جائے گا۔ اگر آپ نتیجہ میں شمولیت کرنا چاہیں۔ تو بخوشی کر سکتے ہیں۔ آپ آنے کی اطلاع ۷ اگست تک بھیج دیں۔ فیس شمولیت نتیجہ ۳/ روپیہ ہوگی۔ انعامات ۲۳ اگست کو روانہ کئے جائیں گے۔

ترسیل فیس و حل کا پتہ

## منیجر صاحب برٹش (انڈیا) بزنس کارپوریشن ۱۰ فاروق روڈ لاہور

# مئی ۱۹۳۸ء کی مطبوعات جامعہ

**بیوہ** ۔ منشی پریم چند آنجہانی نے ایک بیوہ کے حالات دردناک پیرایہ میں لکھے ہیں۔ ایک بیوہ کی ترغیبات اس کی الجھنوں ۔ اور ان سے چھٹکارا حاصل کرنے کی کوششوں کو بہترین طریقہ سے پیش کیا ہے۔ ضمناً یہ بھی بتایا ہے کہ ایک بیوہ کو کیسی زندگی بسر کرنی چاہیئے۔ قیمت مجلد عہ

**بنی اسرائیل کا چاند** ۔ مصنفہ رائڈر ہیگرڈ ۔ مترجمہ عبدالمجید حیرت بی اے علیگ۔ فرعون کا دور حکومت شاہزادہ سیٹی ولی عہد سلطنت کی عدل و انصاف کے لئے معزولی۔ عبرانیوں پر مظالم۔ ایک عبرانی لڑکی میراپی کے حیرت انگیز کارنامے۔ مصر پر خدائے بنی اسرائیل کی طرف سے پے در پے مختلف قسم کی وبائیں۔ بنی اسرائیل کی آزادی۔ فرعون کی معہ لشکر غرقابی۔ اور سیٹی و میراپی کے تعلقات کی دلگداز داستان۔ قیمت مجلد عاں

**ضرب الامثال** ۔ از خواجہ محمد عبدالمجید دہلوی۔ یہ ۸۰ ضرب الامثال کا مجموعہ ہے جس میں ایسے ضرب الامثال ہیں جو قصہ طلب ہیں اور جن کا مفہوم بغیر قصہ بیان ہوئے کما حقہ سمجھ میں نہیں آتا۔ اب تک اردو زبان میں ایسی کوئی کتاب شائع نہیں ہوتی۔ قیمت ۸ر

**دلی کی دو سو برس کی تاریخ** ۔ یہ اردو اکاڈمی کا ایک مقالہ ہے۔ اس میں تمام تر دہلی کے نابود شدہ اور موجودہ آثار سے بحث کی گئی ہے۔ اور ان کا اسلامی اور ہندی فنون سے ربط اور ارتقائے فنون میں ان کی جگہ۔ اور قدر و قیمت دکھائی گئی ہے۔ قیمت ۵ر

**عقاب** ۔ از رقیہ ریحانہ۔ یہ چار چھوٹے چھوٹے قصوں کا مجموعہ ہے۔ ذرا ابو خاں کی بکری کو تو دیکھو یہ بھی غلام رہنا پسند نہیں کرتی۔ لڑتے لڑتے مر جاتی ہے۔ لیکن غلامی کی زنجیر میں بندھنا پسند نہیں کرتی۔ قیمت ۴ر

**چنبیلی** ۔ یہ چھوٹے بچوں کے لئے آسان زبان میں ایک دلچسپ کہانی ہے۔ قیمت ۲ر

# سب رس کتاب گھر

حیدرآباد، اضلاع اور برطانوی ہند سے دفتر سب رس کو ادارۂ ادبیات اردو کی مطبوعات کے علاوہ عام اردو ادب اور خاص کر دکن کی مطبوعات فراہم کرنے کے لئے فرمائشیں وصول ہوئی ہیں لیکن ابھی دفتر نہیں چاہتا کہ ایک مکمل اردو بک ڈپو کے انتظامات کی ذمہ داری لے۔ تاہم اہل ذوق اصحاب کے اصرار پر حیدرآباد کے خاص خاص اور مشہور و معروف مصنفین و شعراء کی کتابیں دفتر سب رس میں فروخت کے لئے حاصل کی گئیں اور خواہشمند اصحاب کے یہاں روانہ کی جاتی ہیں۔ دوسرے اہل ذوق اصحاب کی اطلاع کے لئے بھی ذیل میں ان کتابوں کی فہرست درج کی جاتی ہے جو سب رس کتاب گھر سے عام بازار کی قیمت پر حاصل کی جا سکتی ہیں۔

## تصنیفات حضرت حکیم الشعراء سید احمد حسین امجد

| | |
|---|---|
| رباعیات امجد حصہ اول | عہ/ |
| رباعیات امجد حصہ دوم | عہ/ |
| ریاض امجد حصہ اول | عہ |
| ریاض امجد حصہ دوم | عہ |
| خرقۂ امجدی پیوند | عہ |
| نذر امجد | ۱/ |
| حج امجد | عال |
| میاں بیوی کی کہانی | ۴/ |
| حکایات امجد | عہ |
| جمال امجد | سے |
| گلستان امجد | سے |

## تصنیفات و تالیفات مولوی سید محمد صاحب ایم اے

| | |
|---|---|
| ارباب نثر اردو | عال |
| گلشن گفتار | ۱۲/ |
| فتوحات میر | عال |
| ابتدائی فارسی | ۱۲/ |
| یادگار ولی | عال |

## کلام استاد سخن نواب عزیز یار جنگ بہادر عزیز

| | |
|---|---|
| ارمغان عزیز | عال |
| متاع سخن | ۱۲/ |

## تصنیفات ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور

| | |
|---|---|
| اردو کے اسالیب بیان | ۴/ |
| اردو شہ پارے | ے/ |
| روح تنقید | ۱۲/ |
| تنقیدی مقالات | ۳/ |
| عہد عثمانی میں اردو کی ترقی | عہ/ |
| محمود غزنوی کی بزم ادب | عہ |
| ہندوستانی لسانیات | عال |
| ہندوستانی صوتیات (انگریزی) | عال |
| فن انشا پردازی | ۴/ |
| طلسم تقدیر | ۸/ |
| سیر گولکنڈہ | ۱۵/ |
| گولکنڈے کے ہیرے | ۱۲/ |

## تصنیفات و تالیفات پروفیسر عبد القادر صاحب سروری

| | |
|---|---|
| دنیائے افسانہ | عہ/ |
| کردار اور شاعری | عہ/ |
| جدید اردو شاعری | عال/ |
| حیدرآباد کی تعلیمی ترقی | عہ |
| چینی اور جاپانی افسانے | ۱/ |
| انگریزی افسانے | عہ/ |

## کلام سید محمد حسین صاحب آزاد

| | |
|---|---|
| خیالات آزاد جلد اول | ۴/ |
| خیالات آزاد جلد دوم | عہ |

## تصنیفات و تالیفات مولوی نصیر الدین صاحب ہاشمی

| | |
|---|---|
| یورپ میں دکنی مخطوطات | للعہ |
| دکن میں اردو | سے/ |
| خواتین عہد عثمانی | عہ/ |
| حضرت امجد کی شاعری | ۱۲/ |
| مکتوبات امجد | ۱۲/ |
| رہبر سفر یورپ | ۱۲/ |
| ذکر نبی | ۱۲/ |

باہتمام
خواجہ حمید الدین شاہد
مکتبہ ابراہیمیہ مشین پریس میں طبع ہو کر دفتر ادارہ خیریت آباد سے شائع ہوا

# اشاعت کتب ادارہ

گذشتہ سات سال کے عرصہ میں ادارہ نے حسب ذیل چند کتابیں شائع کیں۔

**ورڈزورتھ اور اسکی شاعری** :۔ از میر حسن صاحب ایم اے قیمت عہ

**ٹیگور اور انکی شاعری** :۔ از مخدوم محی الدین صاحب ایم اے قیمت عہ

**ہوش کے ناخن (ڈرامہ)** :۔ از میر حسن اور مخدوم محی الدین صاحبان قیمت ۱۲

**یوسف ہندی قید فرنگ میں** :۔ از مولوی محسن بن شبیر صاحب بی اے ال ال بی۔ قیمت ۸

**مرقع سخن (جلد اول)** :۔ دکن کے پچیس ۲۵ شعرائے دور آصفیہ کا باتصویر تذکرہ ہے۔ قیمت عہ

**مرقع سخن (جلد دوم)** :۔ مرقع سخن کا دوسرا حصہ ہے جس میں پچاس شعرائے دور آصفیہ کا باتصویر تذکرہ ہے۔ قیمت عہ

**سراج سخن** :۔ پروفیسر عبدالقادر صاحب سروری نے شاہ سراج اورنگ آبادی کے کلام کا انتخاب کیا ہے۔ قیمت ۱۲

**ایمان سخن** :۔ مولوی سید محمد صاحب ایم اے۔ نے عہد آصفجاہ ثانی کے ملک الشعرا شیر محمد خان ایمان کے کلام کا انتخاب کیا ہے ۱۲

**فیض سخن** :۔ میر شمس الدین محمد فیض اردو شاعری کے مسلم الثبوت استاد تھے۔ ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور نے حضرت فیض کے کلام کا انتخاب شائع کیا ہے اور اسکے ساتھ ان کا ایک مقدمہ بھی ہے۔ قیمت ۱۲

**بادۂ سخن** :۔ ڈاکٹر احمد حسین مائل مرحوم کے کلام کا دلچسپ اور معیاری انتخاب ہے۔ قیمت ۱۲

**کیفِ سخن** :۔ حضرت کیفی ایک بوقلمون طبیعت کے سخن گو ہیں۔ ڈاکٹر زور نے کیف سخن کے نام سے ان کے کلام کا انتخاب ایک معلومات آفرین مقدمہ کے ساتھ شائع کیا ہے قیمت ۱۲

**متاع سخن** :۔ نواب عزیز یار جنگ بہادر فصیح الملک داغ کے شاگرد اور حیدرآباد کے ایک پختہ مشق شاعر ہیں۔ ڈاکٹر زور نے ان کے حالات اور ان کی شاعری پر تبصرے کے ساتھ ان کے کلام کا لطیف انتخاب شائع کیا ہے۔ قیمت ۱۲

**نقد سخن** :۔ نواب عزیز یار جنگ بہادر عزیز نے حضرت فانی بدایونی کے کلام پر فنی نقطہ نظر سے سخن ورانہ تنقید کی ہے۔ قیمت عہ

**نذر ولی** :۔ اس میں دکن کی چار خواتین انشاپرداز کے دلچسپ مضامین ہیں جو بابائے ریختہ حضرت ولی اورنگ آبادی کے حالات زندگی اور خصوصیات کلام پر نہایت دلچسپ اسلوب میں اور جدید ترین نقطۂ نگاہ سے لکھے گئے ہیں۔ قیمت عمر

**گریۂ تبسم** :۔ صاحبزادہ میکش مدیر سب رس کی نظموں کا پہلا مجموعہ ہے۔ میکش حیدرآباد کے نوجوان شعرا میں ایک خاص امتیاز کے مالک ہیں اور انکا کلام بہت مقبول ہے۔ ڈاکٹر زور کا دیباچہ عمومی اور پروفیسر عبدالقادر سروری کا مقدمہ بھی اس کے ساتھ شائع ہوا ہے۔ عہ

نشان ثبت آصفیہ (۱۵۳)

رجسٹر نمبر (M3950) ۴۲/۱۲/۱۱

ادارۂ ادبیات اردو حیدرآباد دکن

کا

ماہنامہ

# سب رس

زیر نگرانی

ڈاکٹر سید محی الدین قادری زور

زیر ادارت

صاحبزادہ میر محمد علی خان میکش

بہ اہتمام

خواجہ حمید الدین شاہد

مکتبۂ ابراہیمیہ مشین پریس میں طبع ہو کر دفتر ادارہ "رفعت منزل" خیریت آباد سے شائع ہوا

# سب رس کے مقاصد و قواعد

(۱) یہ ادارۂ ادبیات اردو کا ماہوار علمی و ادبی رسالہ ہے۔ جس میں اردو زبان اور ادب کے مختلف پہلوؤں پر بحث ہوگی

(۲) مضامین متعلقہ سیاسیات حاضرہ اور مذہبی مباحث کسی صورت میں قابل اشاعت متصور نہ ہوں گے۔

(۳) اردو مطبوعات پر بے لاگ تنقید کر کے اردو تصنیف و تالیف کا ذوق صحیح پیدا کرنے کی کوشش کی جائے گی۔

(۴) غیر زبانوں کے شاہکار مضامین کو اردو میں منتقل کر کے اردو کے علمی و ادبی سرمایہ میں اضافہ کیا جائے گا۔

(۵) یہ رسالہ کم از کم (۶۴) صفحات اور زیادہ سے زیادہ (۹۶) صفحات پر ہر ماہ عیسوی کے پہلے ہفتہ میں شائع ہوا کرے گا۔

(۶) رسالہ نہ پہنچنے کی اطلاع پندرہ تاریخ تک دفتر میں پہنچ جانی چاہئے۔

(۷) جواب طلب امور کے لئے جوابی پوسٹ کارڈ یا لفافہ آنا ضروری ہے۔

(۸) خط و کتابت کرتے وقت نمبر خریداری کا حوالہ ضرور دیا جائے۔

(۹) اشتہارات کی اجرت پیشگی لی جائے گی۔ وی پی یا دی پی کے ذریعہ سے وصولی منظور نہیں کی جائے گی۔

## سب رس کی قیمت

| | سالانہ | ششماہی | فی پرچہ |
|---|---|---|---|
| بلدہ حیدرآباد کے لئے | چار روپے | دو روپے آٹھ آنے | چھ آنے |
| شہر متصل شہر سے باہر پیشگی ٹپہ | چار روپے آٹھ آنے | دو روپے بارہ آنے | سات آنے |

## بچوں کے سب رس کی قیمت

| | سالانہ | ششماہی | فی پرچہ |
|---|---|---|---|
| بلدہ حیدرآباد کے لئے | ایک روپیہ | دس آنے | ڈیڑھ آنہ |
| شہر متصل شہر سے باہر پیشگی ٹپہ | ایک روپیہ آٹھ آنے | بارہ آنے | دو آنے |

محرم نمبر ۱۲ر اقبال نمبر ۱۴ر

سب رس کی خریداری اس میں اشتہارات کی طباعت اور ادارۂ ادبیات اردو کی رکنیت یا اس کے مطبوعات کی خریداری کے سلسلے میں جو اصحاب صدر دفتر (رفعت منزل خیریت آباد) سے گفتگو یا مراسلت نہیں کر سکتے وہ حسب ذیل اصحاب سے گفتگو یا مراسلت کر سکتے ہیں

بلدہ (۱) مسٹر ایس اے کریم نمائندہ خصوصی چیلہ پورہ قریب مکان حکیم محمود صمدانی مرحوم (۲) مسٹر ایس بی انشا۔ مکتبہ ابراہیمیہ عابد روڈ (۳) رحمان کاشیخ گھانسی بازار

اضلاع مسٹر محمد فخر الدین ارمان (روضہ شیخ) گلبرگہ شریف

جلد ۱ — دسمبر ۱۹۳۸ء — شمارہ ۱۲

تصویر پروفیسر ہارون خاں صاحب شیروانی ام۔ اے (آکسن) صدر شعبہ تاریخ جامعہ عثمانیہ مقابل صفحہ ۵۲

# فہرست مضامین

# سب رس جنوری ۱۹۳۹ء کا مرقع دکن نمبر

سب رس اپنا نیا سال ایک ایسی عظیم الشان کوشش سے شروع کر رہا ہے جو دکن کی تاریخ کو نہایت ہی صحیح نقطۂ نظر سے سب سے پہلی دفعہ علمی دنیا میں روشناس کرے گی۔ اس میں جو مضامین نظم و نثر درج ہیں وہ تحقیق و تنقید اور ادب عالیہ کے اعلیٰ معیار کے لحاظ سے بھی نہایت گراں مایہ ہیں۔ ان کی فہرست کے لئے کئی صفحات درکار ہوں گے۔ یہاں صرف خاص خاص مشاہیر کے نام لکھ دیئے جاتے ہیں جن کی نادر تصویریں اس مرقع میں درج ہیں۔ ان اصحاب کے علاوہ دکن کی جملہ سلطنتوں کی تاریخیں اور بہت سے ایسے مشاہیر دکن کے حالات اور کارناموں کے تذکرے بھی شامل ہیں۔ جن کی تصویریں نہیں دی جاسکیں۔

**سلطنت بہمنیہ** کے مشاہیر کی تصاویر اب تک کسی کو نہیں ملی تھیں۔ لیکن اس مرقع میں دو نادر تصویریں شامل ہیں۔

**سلطنت احمد نگر** کے مشاہیر میں صرف چاند سلطانہ کی تصویر چھپی ہے۔ لیکن دکن نمبر میں اس ہیروئین کی ایک عجیب و غریب شہسواری کی تصویر کے علاوہ اور دو مشاہیر کی تصویریں ہیں۔

**سلطنت بیجاپور** کے مشاہیر کی بارہ نہایت اعلیٰ تصاویر ہیں جن میں اکثر پہلی دفعہ چھپ رہی ہیں۔

**سلطنت گولکنڈہ** کے مشاہیر کی تصویریں خاص اہتمام سے مہیا کر کے ان کے بلاک بنالئے گئے ہیں۔ کیونکہ حیدرآباد دکن کی کوئی تاریخ اس دور کی سرگذشت کو واضح کئے بغیر مکمل نہیں ہو سکتی۔ اس دور کے بائیس ۲۲ مشاہیر کی تصویریں اس مرقع میں شامل ہیں۔

**سلطنت آصفیہ** کے اکثر مشاہیر کی تصویریں اس سے پہلے بھی چھپی ہیں۔ لیکن اس مرقع میں تصویروں کے انتخاب میں خاص معیار ملحوظ رکھا گیا ہے اور اچھی تصویریں پیش کرنے کے علاوہ انہی پچیس ۲۵ مشاہیر کی تصویریں منتخب کی گئی ہیں جنھوں نے اس ملک کی گذشتہ دو سو سال کی تاریخ میں بڑا حصہ لیا ہے۔

بہرحال صحیح معنوں میں یہ ایک مستند تاریخی مرقع ہے۔ اور توقع ہے کہ اس کی اشاعت کے بعد دکن کی صحیح تاریخ پیش نظر ہو جائیگی۔ اور آئندہ کے لئے غلط فہمیوں کا ازالہ ہو جائے گا۔

ان مشاہیر کی تصویروں کے سوا قدیم تاریخی گروپ اور دکن کے ہر دور کی تمدنی یادگاروں، قلعوں، مسجدوں، مندروں، مقبروں، مشہور عمارتوں اور تالابوں کی بھی تصویریں اس مرقع میں شریک رہیں گی۔

اعلیٰ حضرت سلطان العلوم کے دور حکومت کی ہمہ جہتی ترقیوں کے متعلق مستند مضامین کے علاوہ دکن کے مختلف مقامات اور واقعات پر دلچسپ مضامین اور افسانے اور نظمیں بھی شریک ہیں۔

یہ مرقع ایک محدود تعداد میں چھاپا جا رہا ہے اور سب رس کے صرف سالانہ خریداروں کو مفت دیا جائے گا۔ ششماہی خریداروں یا دوسرے اصحاب کو دو روپئے میں ملے گا۔ سب رس کے سالانہ خریدار بھی صرف فبروری ۱۹۳۹ء تک اس کو حاصل کر سکیں گے جو اصحاب فبروری کے بعد خریدار ہوں گے ان کو شاید یہ نہ مل سکے گا۔

مہتمم سب رس

# اداریہ

یہ سب رس کے پہلے سال کا آخری شمارہ ہے۔ سب رس کے قدر دانوں نے محسوس کیا ہوگا کہ اس کا ہر پرچہ وقت پر شایع ہونے کے علاوہ صحیح معنوں میں سب رس تھا۔ اس میں ہر ایک کی دلچسپی کے کچھ نہ کچھ سامان پیدا کئے گئے" اور ہر ماہ طرح طرح کے رس کچھ اس طرح پیش ہوئے کہ مختلف خیال اور مختلف ذوق کے اصحاب بھی اس کو اپنا ہی سمجھتے رہے۔

ملک کے ہر نقطۂ خیال کے اہل قلم اصحاب و خواتین کے علاوہ ہندوستان کے دور دراز مقامات کے بلند پایہ ادیبوں اور شاعروں کے مضامین اور نظمیں سب رس میں اشاعت کے لئے کثرت سے وصول ہوئیں اور برابر چھپتی رہیں۔ اور اس طرح یہ امر بھی قابل ذکر ہے کہ سب رس کی رسائی دور دور تک ہوگئی اور اس کے خریداروں اور قدر دانوں میں بعض ایسے بھی ہیں جو ہندوستان کے باہر رہتے ہیں۔

اس رسالہ کے ساتھ ہم سال بھر کے مضامین نظم و نثر اور تصویروں کی فہرست علیحدہ شایع کرکے روانہ کر رہے ہیں تاکہ جو اصحاب پورے سال کے پرچوں کی جلد بنانا چاہیں وہ اس مکمل فہرست کو ابتدا میں لگالیں۔ لیکن جلد بناتے وقت سب رس کے سرورق علیحدہ نہ کئے جائیں تو مناسب ہے۔ بالعموم رسالوں کی جلد بندی کے وقت ایسا کیا جاتا ہے۔ ہر نمبر کی طرح سب رس کے سرورق بھی ایک انفرادی حیثیت رکھتے ہیں۔ اور خاص اہتمام اور بڑے صرفہ سے تیار کرائے جاتے ہیں۔

سب رس خان بہادر عبدالرحمٰن چغتائی، مسٹر خلیل، اور مسٹر تراب کا شکریہ ادا کرتا ہے کہ انھوں نے بڑے یا بچوں کے سب رس کے لئے نہایت دیدہ زیب سرورق تیار کئے اور کر رہے ہیں۔ اسی طرح محبوب شریف صاحب (مالک محبوبیہ کارخانہ جلد سازی) کی تعریف بھی ضروری ہے کہ انھوں نے ادارہ کی فرمائش پر سب رس کے لئے نئی نئی وضع کے مضبوط اور خوشنما گرد پوش تیار کئے جن میں پورے سال کے بارہ رسالے محفوظ کئے جا سکتے ہیں۔

طلبہ اور بچوں کے حصہ میں ہم نے اعلان کیا تھا کہ سال بھر میں جن کے چھ مضمون شایع ہوں گے ان کو سب رس کی طرف سے انعام دیا جائے گا۔ لیکن اتفاق کی بات ہے کہ چھ مضمون کسی کے بھی نہیں چھپے۔ اس لئے جن جن کے پانچ مضمون چھپے انہی میں یہ انعام تقسیم کر دیئے جاتے ہیں۔ اس طرح شیخ رحیم الدین ظہیرآبادی، معین الدین احمد انصاری، محمود علی، اور مسیح الدین خاں متین انعامات کے مستحق ہیں اور دفتر سے اپنے انعام حاصل کریں۔

ہم نے گذشتہ پرچہ کے اداریہ میں لکھا تھا کہ مولانا سیماب کی نظم مزدور کسی اور نام سے بھیج دی گئی تھی۔ لیکن اب اس بارے میں عزیز فاطمہ صاحبہ کی معذرت وصول ہوئی ہے کہ وہ اس نظم کو بھیجتے وقت اپنے نام کے آگے مرسلہ لکھنا بھول گئی تھیں۔ چونکہ سب رس میں پہلے بھی اس طرح بعض منقولہ نظمیں چھپی تھیں اس لئے ان کو بھی اپنی پسند کی نظم نقل کرکے بھیجنے کا خیال پیدا ہوا تھا۔ اگرچہ انھوں نے اپنے معذرت نامہ کے شایع کرنے پر اصرار کیا ہے لیکن اس کا تذکرہ ہی کافی ہے۔

اس شمارہ میں پروفیسر ہارون خاں صاحب شیروانی کی تصویر شایع کی جارہی ہے۔ جنھوں نے گذشتہ چھ ماہ یورپ کی سیر و سیاحت میں گذارے جہاں وہ "علوم تاریخ کی پنج سالہ بین الاقوامی آٹھویں کانگریس" میں جامعہ عثمانیہ کی نمائندگی کے لئے تشریف لے گئے تھے۔ ہندوستان سے اس تقریب میں صرف دو ہی نمایندے شریک تھے۔ مشہور مؤرخ فادر ہراس اور پروفیسر ہارون خاں صاحب شیروانی۔

اس کانگریس نے مشرق بعیدہ کے امور کے لئے بیس مشہور و معروف اصحاب کی جو مجلس منتخب کی ہے اس کا پروفیسر شیروانی صاحب کو بھی رکن بنالیا ہے۔ انھوں نے کانگریس میں جو مقالہ پڑھا وہ اس عنوان پر تھا "اسلامی سیاسی تحقیق اور اس کا درجہ علوم سیاسی میں"

یہ پرچہ اپنی اہمیت کی وجہ سے کانگریس کے اکیڈیمک سیشن کے پہلے ہی دن رکھا گیا تھا۔ اور اس کے سنانے کے لئے چالیس منٹ اور اس پر بحث و مباحثہ کے لئے بیس منٹ دئے گئے۔ پروفیسر شیروانی کو کانگریس نے اس کمیٹی کا صدر منتخب کیا جو تاریخ ہند کو مختلف عصری اور ذیلی حصوں میں تقسیم کرنے کے لئے مقرر کی گئی تھی۔ اس اعزاز کے علاوہ پروفیسر صاحب علوم تاریخی کی اس بین الاقوامی مجلس عاملہ کے بھی رکن قرار دئے گئے ہیں جو آئندہ پنج سالہ کانگریس تک کام کرتی رہے گی۔ ان اعزازات پر ادارہ پروفیسر شیروانی صاحب اور جامعہ عثمانیہ کو مبارک باد دیتا ہے اور شیروانی صاحب کا شکریہ ادا کرتا ہے کہ انھوں نے اپنے تاثرات سفر یورپ سب رس میں چھپنے کے لئے روانہ فرمائے۔

اس مہینہ میں ادارہ ایک اور نئی کتاب "مدراس میں اردو" شایع کر رہا ہے۔ اس کے مصنف مولوی نصیرالدین صاحب ہاشمی ہیں جن کی "دکن میں اردو" ایک کتاب آفریں کتاب ثابت ہوئی کیونکہ اس کے بعد ہی ہندستان کے مختلف صوبوں کے اصحاب کو اپنے اپنے صوبہ کی اردو خدمات پر نظر ڈالنے کا خیال پیدا ہوا۔ چنانچہ دو کتابیں یعنی حافظ محمود خاں شیروانی کی "پنجاب میں اردو" اور نواب نصیر حسین خاں خیال کی "مغل اور اردو" شایع ہو چکی ہیں۔

ہاشمی صاحب نے مدراس میں اردو لکھ کر ایک کمی کو پورا کر دیا ہے۔ صوبہ مدراس میں اردو صدیوں سے مروج ہے اور وہاں بڑے بڑے شاعر اور انشا پرداز پیدا ہو چکے ہیں۔ اس کتاب میں ان سب کے متعلق بہت مستند معلومات پیش کی گئی ہیں۔ جو اصحاب اردو زبان اور ادب کی ترقی سے دلچسپی رکھتے ہیں وہ اس کے مطالعہ سے ضرور مستفید ہوں گے۔

اس سال یعنی ۱۹۳۸ء میں ادارہ نے چار کتابیں شایع کیں۔ نند ولی۔ گریہ و تبسم۔ من کی دنیا۔ مدراس میں اردو۔ چاروں کے موضوع بالکل مختلف ہیں لیکن ہر کتاب مفید اور دلچسپ ہے۔ اور اردو زبان اور ادب میں اضافہ کا باعث ہے۔ توقع ہے کہ آئندہ سال ادارہ اس سے زیادہ کتابیں شایع کر سکے گا۔

سب رس کا جنوری نمبر مملکت دکن کے ماضی، حال اور مستقبل کے متعلق مفید، دلچسپ، اور مستند معلومات کے لئے وقف کر دیا گیا ہے۔ مبارک دور عثمانی میں اور زیادہ تر جشن سیمین عثمانی کے سلسلہ میں کئی کتابیں اور رسالے ایسے شایع ہوئے ہیں جن میں ان موضوعوں پر بہت کچھ لکھا گیا ہے۔ لیکن سب رس کے دکن نمبر کو ملک اور ادارۂ ادبیات اردو کے شایاں اعلیٰ معیار پر مرتب کیا جا رہا ہے۔ یہ نمبر دکن کے سیاسی، سماجی، اور تمدنی حالات کی ایک مستند اور شگفتہ تاریخ ہونے کے علاوہ مستقبل کے لئے ایک ایسا رہبر ثابت ہوگا جس کی رہنمائی میں عہد حاضر کی بعض گتھیاں سلجھ سکتی سکتی ہیں۔ اس میں تاریخ دکن کے جملہ پہلوؤں پر ذمہ دار اور موزوں و مستند اصحاب سے مضامین اور مقالے تیار کر کے شایع کئے جا رہے ہیں اور ان کے علاوہ زمانۂ قدیم سے آج تک کے سلاطین و امرائے دکن کی ایسی نادر و کمیاب تصویریں بھی شایع کی جا رہی ہیں جن میں سے نصف کے قریب تو بالکل پہلی دفعہ شایع ہو رہی ہیں۔ اور ایسے مشاہیر کی ہیں جنھوں نے اپنی زندگی میں اس سرزمین کی سیاسی اور تمدنی نشو و نما میں بڑا حصہ لیا تھا۔ ان تصاویر کے لئے ادارہ نواب سالار جنگ بہادر کا ممنون منت ہے۔ کیونکہ یہ سب نواب صاحب ممدوح ہی کے گراں بہا خزائن فنون لطیفہ کی بیش قیمت قدیم قلمی تصویروں سے حاصل ہوئی ہیں۔ اگر نواب سالار جنگ بہادر کی ذاتی توجہ اور خاص دلچسپی شامل نہ ہوتی تو ادارہ کہاں آب و تاب کے ساتھ سب رس دکن نمبر نکالنے کی جرأت ہی نہ ہوتی۔

یہ مرقع دکن سالانہ خریداروں کو تو مفت دیا جائے گا لیکن صرف ایک پرچہ علیحدہ خریدا جائے تو دو روپیے سے کم قیمت میں نہ ملے گا۔ اور واقعہ یہ ہے کہ اس نمبر کی محض تصویروں کی لاگت اس قیمت سے زیادہ ہے۔

سب رس اپنے قدردانوں سے متوقع ہے کہ وہ آئندہ سال بھی اپنی خریداری جاری رکھیں گے اور اپنے اعزہ و احباب کو بھی اس کا خریدار بنائیں گے۔ کیونکہ جتنے زیادہ خریدار ہوں گے اتنا ہی سب رس کی زیب و زینت میں اضافہ ہوگا۔ اس امر کے اظہار کی تو شاید ضرورت نہیں کہ یہ رسالہ جو اردو داں اصحاب میں علم و ادب کے ذوق کو عام کرنے کی خاطر نکالا جا رہا ہے۔ اس سے ادارہ یا اس کے کارکن کوئی ذاتی منفعت نہیں حاصل کرنا چاہتے۔ اس نے ایک سال ہی میں حیدرآباد میں کافی علمی و ادبی چہل پہل پیدا کر دی ہے اور یقین ہے کہ آئندہ سال اس کی دلچسپیاں اور دائرہ اثر اور بھی وسیع ہو جائے گا۔

اس مہینہ حیدرآباد میں سید ہمایوں مرزا صاحب بیرسٹر کا ایک طویل علالت کے بعد انتقال ہوا۔ مرحوم سب رس کی معاون اور اردو کی مشہور انشا پرداز خاتون محترمہ صغرا بیگم صاحبہ کے شوہر اور خود بھی ایک اچھے مصنف اور شاعر تھے۔ چنانچہ ان کی ایک رباعی اس شمارہ میں شائع کی جا رہی ہے۔ اس جانگداز غم و الم میں ادارہ محترمہ موصوفہ کے ساتھ اظہار ہمدردی کرتا ہے۔

**ادارہ**

مشرق کے قائد اعظم غازی مصطفیٰ کمال اتاترک مرحوم کی وفات حسرت آیات تمام مشرق کے لئے باعث رنج و الم ہے۔ افسوس ہے کہ یہ شمارہ تیار ہو چکا تھا ورنہ سب رس میں بھی اتاترک مرحوم کے متعلق بعض مضامین اور نظمیں ضرور شریک کی جاتیں۔ فی الحال جناب ماہر القادری صاحب کی ایک نظم درج ہے یہ اس نمایندہ جلسہ میں سنائی گئی تھی جو باشندگانِ حیدرآباد کی جانب سے ۱۰ ار نومبر کو پیالس ٹاکیز میں منعقد ہوا۔

صدقے تری جرارت کے سمجھایا زمانہ کو — تلوار کے سایہ میں رازِ مے و میخانہ
جس مے کی حلاوت نے ترکی کو کیا زندہ — اس مے کا ادھر بھی دے ساقی کوئی پیمانہ
سطوت کا تری نغمہ توپوں کے دہانوں پر — آزادیٔ کابل ہے شائد ترا افسانہ
تو مرد مجاہد ہے، تو غازیٔ ملت ہے — بھاری ہے زمانہ پر ایک عشوۂ ترکانہ

ثنا خواں ہیں صلیبوں کی زبانیں — تری وحدت پرستی کا فسانہ
تعالی اللہ! تری شانِ جلالت — لرزتا ہے شکوہ کافرانہ
ترا ہر کارنامہ غیر فانی — بدل دی تو نے تاریخ زمانہ
غلاموں کی نمازوں سے مقدس — ترا سجدہ بہ طرزِ غازیانہ

تو نے بتایا سارے جہاں کو — اک مرد غازی دنیا پہ بھاری
طاقت کے آگے جھکتی ہے سطوت — بیکار ہیں سب فریاد و زاری
مردان کامل، یارانِ سادہ — کرتے ہیں شب کو اختر شماری
غازی کی راتیں مشغول گئی ہیں — ہر سانس گویا اک سعیٔ جاری

# رباعیات

جب غم سے دل و دماغ پھٹ جاتے ہیں — احباب بھی منہ پھیر کے ہٹ جاتے ہیں
دل کو، کیا کیا سکونِ دل ملتا ہے — جب سارے تعلقات کٹ جاتے ہیں

۲

جب، سازِ نفس سے سوز جھڑ جاتا ہے — فولاد سا سخت دل بھی مڑ جاتا ہے
جب گرتی ہے کڑکڑا کے غم کی بجلی — سرمایۂ ہوش، بھک سے اڑ جاتا ہے

امجد

# غزلیات

نالہ مرا چمن میں ستم ڈھا کے رہ گیا — جو گل کھلا وہ آہ سے مرجھا کے رہ گیا
اتنا تو میکشوں کی دعا نے کیا اثر — میخانے پر اک ابرِ سیہ چھا کے رہ گیا
لایا گلِ مراد نہ جھونکا نسیم کا — دامن میں ہر بہار میں پھیلا کے رہ گیا
سیلابِ اشک سے مجھے تسکین تو کیا ہوئی — کچھ اور آگ سینے میں بھڑکا کے رہ گیا
صورت جو محتسب کی نظر آ گئی مجھے — پینا کجا، شراب کا غم کھا کے رہ گیا
چلتے ہوئے چمن سے وہ بادِ صبا کے ساتھ — میں ساتھ ان کے نقشِ کفِ پا کے رہ گیا
اے چرخ کتنے خاک سے پیدا ہوئے حسین — تو ایک آفتاب کو چمکا کے رہ گیا
رندوں نے پی شراب تو جام و سبو کی طرح — مستی میں ایک ایک سے ٹکرا کے رہ گیا
تعریفِ حشر اس نے جو پوچھی تو میں جلیل
قصۂ شبِ فراق کا دہرا کے رہ گیا

فصاحت جنگ جلیل

(۲)

اضطرابِ اہلِ دل جیسے کہ نامعلوم ہے — ان کا طرزِ بے نیازی کس قدر معصوم ہے
لذتِ ذوقِ وفا سے فطرتاً محروم ہے — حسن کہتے ہیں جسے ظالم نہیں مظلوم ہے
کاش! پروانوں کی جرأت رنگِ محفل دیکھتی — بزم میں اک ابتری ہے شمع بھی مغموم ہے
مسکراہٹ ان کی دلکش ہو گئی کیا کیجئے — ان کی پیشانی پہ ان کا حالِ دل مرقوم ہے
آپ سن بھی لیں تو فرصت غور کرنے کی کہاں — عشق کا افسانہ تو مفہوم در مفہوم ہے
کیا اسی کا نام ہے ماہر محبت ۲ آل
میں ہوں اب اور سوگواریٔ دلِ مرحوم ہے

ماہر القادری

# کیا لکھیں؟

جب کبھی میں نے اپنے احباب سے کچھ لکھنے کی فرمائش کی تو ان کا جواب ہمیشہ اس سوال کی شکل میں نمودار ہوتا رہا کہ "کیا لکھیں"؟
یہ ایک حقیقت ہے کہ ہماری زبان کی اخباری اور رسالہ جاتی زندگی ابھی عالم طفولیت میں ہے ورنہ یہ مسئلہ ایک حد تک خود بخود حل ہو جاتا۔ اور میرے احباب اگر وہ غیر معمولی طور پر کسی خاص مضمون کے ماہر نہوں ایسے موضوع سے اپنی تحریروں کی ابتداء کرتے جو عام پڑھنے لکھنے والوں کے لئے دلچسپی کا باعث بن سکتا ہو۔

ابھی ہم میں سے بہت سے حضرات کو دنیا کی روزمرہ زندگی کی معمولی باتوں ہی کے متعلق معلومات کی ضرورت ہے اور بجائے اس کے اطراف واکناف کی چیزوں پر کچھ لکھا جائے دور دراز کی اشیاء اور لاینحل مسائل پر قلم فرسائی کرنا نہ صرف اپنی قوتوں کو برباد کرنا بلکہ اپنے ملک قوم اور زبان کو دھوکا دینا ہے۔

ہمارے اکثر ادبی ذوق رکھنے والے نوجوان جب کبھی قلم اٹھاتے ہیں تو ایسے موضوع اختیار کرتے ہیں جن کو صرف علماء اور مخصوصین ہی سمجھ سکتے ہیں، اور جن کی جگہ انسائیکلوپیڈیا ہی میں ہو سکتی ہے نہ کہ اخبار و رسائل میں، یہ کس قدر حیرت ناک بات ہے کہ حیدرآباد یا دہلی کا ایک اہل قلم "یونانی مجسموں" "فرانسیسی اخلاقی معیار" "جرمنی کی معاشرتی زندگی" یا "میکسیکو اور پیکانی رسم الخط" پر تو صفحے کے صفحے سیاہ کر دیتا ہے۔ اور اگر نہیں لکھتا ہے تو "حیدرآباد اور دہلی کے آثار قدیمہ" "مغلوں یا قطب شاہوں کی تعمیری خصوصیات" "ہماری موجودہ معاشرت کے نقائص" یا "اردو رسم الخط میں اصلاحیں" جیسے موضوعوں پر جن پر مضامین ہی نہیں کتابیں لکھی جا سکتی ہیں!
ایک قدیم طرز کے حیدرآبادی عالم جنھوں نے اردو میں کتابیں لکھ کر اس کی یقیناً خدمت کی ہے کھجور کی کاشت پر مسوط کتاب لکھتے ہیں لیکن خدا کے کسی بندہ کو اس امر کی توفیق نہیں ہوتی کہ آم یا خربوزے یا سیتاپھل (شریفہ) پر کوئی مضمون یا کتاب لکھے۔
اکثر اوقات دوستوں اور عزیزوں سے گفتگو کرنے کے دوران ہی میں اچھے اچھے موضوع ہاتھ آ جاتے ہیں۔ کوئی ایک لفظ ہی بعض وقت خیالات کا ایک سیلاب پیدا کر دیتا ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ موضوع ہر سمت سے نکلے نظر آتے ہیں اگر آپ کی نظر تیز ہو اور آپ کا ذہن اشیاء کا عکس لینے کے لئے تیار رہے۔

دن رات کے کام کاج اور کھیل کود کا ہر پہلو موضوع پیش کرنے کے غیر محدود امکانات اپنے اندر پنہاں رکھتا ہے۔ ضرورت اس بات کی ہے کہ کوئی اس سے فائدہ اٹھائے۔ مثال کے طور پر آپ اپنے شہر یا گاؤں ہی پر نظر ڈالئے اور دیکھئے کہ کتنے مضمون آپ کے ذہن میں پیدا ہوتے چلے جاتے ہیں، مثلاً

۱۔ ہمارے شہر کی اہم تجارت۔ ۲۔ اس کی دلچسپیاں۔ ۳۔ اس کے بہترین مناظر۔ ۴۔ اس کی سواریاں۔ ۵۔ اس کی سب سے بڑی سڑک۔ ۶۔ ہمارے ہم وطن شعراء۔ ۷۔ نثر نگار۔ ۸۔ نقاش۔ ۹۔ امراء۔ ۱۰۔ بادشاہ۔ ۱۱۔ فقیر۔ ۱۲۔ عمارتیں۔ ۱۳۔ باغ۔ ۱۴۔ محلوں اور

عمارتوں کے عجیب و غریب نام - ۱۵- رسم و رواج - ۱۶- قدیم روایتیں - ۱۷- عید اور تہوار وغیرہ -

اگر آپ حسن اتفاق سے کسی قدیم شہر کے باشندے ہوں تو آپ کو ہر ویرانے میں سبزہ کے ساتھ ساتھ مضمونوں اور فسانوں کے خاکے بھی اگتے ہوئے نظر آئیں گے۔ قدیم آبادیاں فسانوں کے خاکوں سے بھری پڑی ہیں۔ خصوصاً دہلی، لکھنؤ، حیدرآباد اور لاہور۔ وہ شہر جن کے در و دیوار عظمت ماضی سے صدیوں ہم آغوش رہ چکے ہوں، قصوں کے سر جیون سرچشمے ہیں۔ اگر آپ کا محلہ یا اس کا قرب و جوار اور آپ کی روزمرہ کی گذرگاہیں کسی موضوع یا افسانوی خاکے سے آپ کی ضیافت کرتی نظر نہیں آتیں تو آپ ٹہلتے ٹہلتے یا گاڑی میں ذرا دور نکل جائیے اور پھر ذوق نظر اور قوت گوش سے کام لیجئے آپ شاید ہی محروم واپس ہوسکیں۔ فسانوں کے نہیں تو کم از کم مضامین کے خاکے تو آپ کو ضرور دستیاب ہو جائیں گے۔

۲ اگر آپ کو اپنے شہر کی کسی چیز کی نسبت کچھ لکھنے کا شوق نہیں ہے تو موضوع حاصل کرنے کا ایک اور طریقہ یہ ہے کہ کوئی ایک لفظ لے لیجئے اور دیکھئے سیکڑوں عنوان آپ کے سامنے کھیلتے نظر آئیں گے۔ مثال کے طور پر صرف ایک لفظ "عورت" کو لیجئے اور دیکھئے اس کے ساتھ کتنے عنوان آپ کے ذہن میں آگئے۔ مثلاً

ا ۱۔ عورت پردہ میں - ۲- بے پردہ عورتیں - ۳- صحیح اسلامی پردہ - ۴- ہندوستان اور پردہ - ۵- پردہ کی ضرورت - ۶- پس پردہ ۷- بے پردہ یورپ - ۸- اگر آج پردہ اٹھ جائے -

ب ۱- صحیح بیوی - ۲- بیوی جو مرد کو مرد بناتی ہے - ۳- بیویاں کیا جانتی ہیں - ۴- انتظام خانہ داری - ۵- ہوشیار بیویاں اور بے وقوف مرد - ۶- ہوشیار مرد اور بے وقوف بیویاں - ۷- مشہور بیویاں - ۸- مشہور آدمیوں کی بیویاں - ۹- بیوی کی ضرورت - ۱۰- مصنوعی بیویاں - ۱۱- چار بیویاں -

ج ۱- صحیح ماں - ۲- مشہور مائیں - ۳- مشہور آدمیوں کی مائیں - ۴- ماں کی ممتا - ۵- بچوں کی پرورش -

د ۱ کام کی عورتیں - ۲- رقاص عورتیں - ۳- مشہور طوائف - ۴- بھولارن - ۵- پنوارٹن - ۶- مامائیں - ۷- مالنیں - ۸- جلد باز عورتیں ۹- کل کی لڑکیاں - ۱۰- قدیم وضع کی عورتیں - ۱۱- حسین عورتیں - ۱۲- راز دار عورت - ۱۳- علمی عورتیں - ۱۴- کھلاڑی لڑکیاں - ۱۵- مردنما عورتیں - ۱۶- مردانہ عورتیں -

یہ مکمل فہرست نہیں ہے اور نہ کوئی ایک شخص اس کی تکمیل کرسکتا ہے۔ اور اس کے پیش کرنے کا مقصد یہ نہیں ہے کہ آپ آج ہی بسم اللہ کہہ کر ان تمام عنوانوں پر مضمون نگاری کا قصد شروع کردیں۔ یہ اور اس قسم کے کئی عنوانوں میں سے اپنے لئے انتخاب کرتے وقت مضمون نگار بہت سوں کو رد کر دیتا ہے کیونکہ بہت ممکن ہے کہ ان کی نسبت اس کی معلومات کم ہوں۔

ان میں سے بعض عنوانات پر لکھنے کے لئے ذاتی تجربہ کی ضرورت ہے، اور بعضوں کی نسبت دوستوں یا اہل پیشہ اور ماہرین سے گفتگو کے دوران میں بہت سے نکتے حل ہوسکتے ہیں۔ ان زندہ ذریعوں کے علاوہ فنی کتابوں، انسائیکلوپیڈیا اور اس قسم کی دوسری معلوماتی تحریروں سے بھی مدد مل سکتی ہے۔

اس کتاب کے آخر میں بھی اسی فصل کے سلسلہ میں ایک ضمیمہ کے طور پر ایسے سیکڑوں عنوان پیش کئے گئے ہیں جو دلچسپ اور کامیاب مضمونوں، افسانوں بلکہ کتابوں کے موضوع بن سکتے ہیں ۔

لکھنے کے لئے موضوع حاصل کرنے کا ایک اور مفید طریقہ یہہ ہے کہ ہمیشہ ایک نوٹ بک ساتھ رکھی جائے اور اس میں قصوں یا مضمونوں کے متعلق جو بھی خیال آپ کے ذہن میں آئے اس کو فوراً قلمبند کرلیجئے تاکہ کسی وقت اس سے کام لے سکیں ۔

اگر نوٹ بک ساتھ نہو تو کسی کاغذ کے ٹکڑے پر ایک آدھ لفظ لکھ رکھنا بھی نہایت سودمند ثابت ہوگا ۔ اپنے حافظہ پر کبھی بھروسہ نہ کیجئے ۔ یہہ بہت ممکن ہے کہ کوئی خیال اس وقت تو آپ کے ذہن میں موجود بلکہ واضح ہو ۔ لیکن آدھ گھنٹے کے بعد بالکل غائب ہوجائے ذہنی نقوش سے زیادہ تحریری نقوش پر اعتماد رکھئے ۔ موقع اور وقت پر صرف ایک لفظ یا اشارہ قلمبند کرلینا کافی ہے اور پھر جہاں آپ کو فرصت ملے پورے خیال کو لکھ ڈالئے ۔ لیکن اس دفعہ بھی ذہن پر ضرورت سے زیادہ زور نہ ڈالئے ۔ ورنہ کام میں ایک طرح کی مصنوعیت پیدا ہوجائے گی ۔

بعض دفعہ رات میں جب نیند اچاٹ ہوجاتی ہے اور انسان بستر پر کروٹیں بدلتا رہتا ہے اس کا دماغ غیر ارادی طور پر قسم قسم کے مضمونوں اور قصوں کے خاکے پیش کرتا جاتا ہے ۔ اس وقت اگر دلچسپ خیال مل جائے تو اس کو جانے نہ دیجئے ۔ اس کے ساتھ کھیلنے کی کوشش کیجئے کہ آپ کا تخیل اس پر روشنی ڈالتا رہے ۔ اور اگر اس طریقہ کار سے کوئی کام کے مکالمے ترکیبیں یا جملے پیدا ہوتے جائیں تو اُن کو فوراً لکھ ڈالئے ۔ ہوشیار انشا پرداز بستر کے قریب ہمیشہ کاغذ اور پنسل رکھا کرتے ہیں بعض اصحاب کے ذہن میں صبح نیند سے بیدار ہونے کے بعد ناولوں، نظموں اور مضمونوں کے متعلق خیالات پیدا ہوتے ہیں ان میں بہت کم ایسے ہوتے ہیں جو اُن کی نسبت اسی وقت ایک آدہ لفظ لکھ لیتے ہوں ۔

غرض اگر آپ سلیقہ اور اصول کے ساتھ خیالات کو قلمبند کرکے جمع کرتے جائیں تو چند مہینوں میں ایک نہایت اچھے ذخیرہ کے شاد کام مالک ہوجائیں گے اور کبھی خاکوں اور موضوعوں سے محروم نہ رہ سکیں گے ۔

ان موضوعوں سے متعلق جن سے آپ کو دلچسپی ہو انگریزی اور اردو اخباروں کے تراشوں (کٹنگز) یا ایسی عبارتوں کو جو افسانوں یا مضمونوں کے امکانات پیش کرتی ہوں جمع کرتے رہئے ۔ پھر ان تمام کو سادہ کاغذ پر چپکا کر محفوظ کرلیجئے اور فرصت کے اوقات میں ان کو مضمون وار ترتیب دیتے رہئے اگر ہوسکے تو "نیوز پیپر کٹنگ البم" خرید لائیے اور ان تراشوں کو اس میں محفوظ کرلیجئے ۔

( ماخوذ از فن انشا پردازی )

سید محی الدین قادری زور

## رباعی

اے گل یہہ بتا تجھ میں بو کس کی ہے
دل لینا لپٹ لپٹ کے خو کس کی ہے
باغوں میں جو جا کے خاک اڑاتی ہے نسیم
اب تک نہ کھلا کہ جستجو کس کی ہے

سید ہمایوں مرزا

# فرزندان دارالعلوم کی علمی خدمات پر ایک نظر

(دوسری قسط)

**نثر نگاران** | نثر نگارانِ دارالعلوم کی تعداد شاعروں سے زیادہ ہے، فرزندان دارالعلوم کے تصنیفات کا پتہ چلانا کوئی آسان امر نہیں ہر البتہ مختصر طور پر ان کا تذکرہ کیا جاتا ہے۔

دور اول کے نثر نگاروں میں ملا عبدالقیوم مرحوم، مرزا مہدی خاں کوکب اور نواب قادر نواز جنگ کے نام پیش پیش ہیں، ملا عبدالقیوم مرحوم کا نام حیدرآباد کے علمی اور قومی اسٹیج سے کبھی مٹ نہیں سکتا۔ انھوں نے "استدعا تعلیم جبری" کے نام سے ایک نہایت ضخیم رپورٹ شائع کی تھی۔ یہ کتاب معلومات کا ایک کافی ذخیرہ رکھتی ہے اور اپنے زمانے کی قابلِ قدر کتاب ہے، ملا صاحب نے اس وقت جبری تعلیم کی استدعا کی تھی جب کہ ہندوستان کے مشہور مصلح قوم کو کھلے کی آواز بھی ہنوز بلند نہیں ہوئی تھی۔ ملا صاحب کے دیگر تصانیف اور ان کے بیش بہا علمی اور اخلاقی مضمون بھی خاص اہمیت رکھتے ہیں۔

مرزا مہدی خاں کوکب وہ پہلے شخص ہیں جو دارالعلوم کی تعلیم کے بعد یورپ تشریف لے گئے اور وہاں سے علم معدنیات میں اعلیٰ ڈگریاں حاصل کیں۔ آپ کی کتاب "گزیٹر ممالک محروسہ سرکار عالی" قابل قدر معلومات کا گنجینہ ہے۔ اس کے علاوہ آپ کے دیگر تصانیف اور تراجم بھی اُردو زبان میں بیش بہا اضافہ کا موجب ہیں۔

قادر نواز جنگ مرحوم کو شاعری کے ساتھ نثر نگاری کا بھی شوق تھا۔ چنانچہ "شیراز کی مہربانو" اور "دشمنِ جاں" دو اخلاقی ناول آپ کی یادگار ہیں، ثانی الذکر کتاب میں شراب کی مذمت اور اس کے برے نتائج کی تفصیل کی گئی ہے۔

اس دور کے کئی اور بھی نثر نگار ہیں کہ ہم ان کے کارناموں سے بخوبی واقف نہیں ہیں اس لئے تفصیل کا موقع نہیں ہے۔

دوسرے دور کے نثر نگاروں کی صرف فہرست بھی خاصی طویل ہوسکتی ہے۔ یہاں مختصر صراحت کی جاتی ہے اس دور کے نثر نگاروں نے مختلف علوم و فنون میں اپنی قوت فکر اور زورِ قلم کا اظہار کیا ہے، ادب، اخلاق، تاریخ، فلسفہ، منطق، حدیث، فقہ، ریاضی اور کلام غرض مختلف فنون میں ان کے تصانیف ہیں اور عزت کی نگاہ سے دیکھے جاسکتے ہیں۔

مولوی جمال الدین نوری مرحوم۔ مولوی غلام مصطفےٰ ذہین مرحوم۔ شاعری کے ساتھ نثر نگاری میں بھی کافی مہارت رکھتے تھے نوری مرحوم کی کتاب شرح دیوان غالب ایک قابل قدر ضخیم کتاب ہے افسوس کہ اب تک زیور طبع سے آراستہ نہیں ہوسکی۔ ذہین مرحوم کے اخلاقی مضامین اور کتابیں لائق ستائش ہیں۔

مولانا عبدالقدیر صدیقی کی کئی کتابیں شائع ہوچکی ہیں جن سے آپ کی نثر کا پوری طرح اندازہ کیا جاسکتا ہے،

حضرت امجد نے نظم کی طرح نثر کے میدان میں بھی جولانی دکھائی ہے آپ کی کتابیں جمال امجد، حج امجد، حکایات امجد، گلستان امجد نثر اردو کے انمول نگینے ہیں۔

جمال امجد آپ کی خود نوشتہ سوانح زندگی ہے، گر یہ ایسی سوانح ہے جس میں تصوف اور حقائق کا خزانہ جمع کردیا گیا ہے۔

معرفت اور حقیقت کا دریا بہا دیا ہے، فلسفہ اور حکمت کا مخزن بنا دیا ہے، اسی طرح گلستان امجد جو سعدی کی گلستان کا ترجمہ ہے مگر اس کی حالت ترجمہ کی نہیں بلکہ تصنیف کی ہوگئی ہے، جس میں سعدی کی نظم و نثر کا تو نثر میں ترجمہ کیا ہے اور موقع بہ موقع اپنی رباعیات، قطعات وغیرہ درج کئے ہیں جس کے باعث ترجمہ کی شان باقی نہیں رہی ہے ۔

اس دور کے نثر نگاروں میں مولوی مرتضیٰ مرحوم کا نام بھی درخشاں نظر آتا ہے، آپ کے تاریخی اور تعلیمی مضامین اپنی آپ نظیر ہیں، تاریخی مقالات جو جدید اصول کے لحاظ سے تنقیدی پہلو پر لکھے گئے ہوں ان کے دکن میں آپ ہی موجد ہیں، آپ کی کتاب روح تمدن، جو سلطنت آصفیہ کی تاریخ ہے مرحوم کی زندگی میں شائع نہ ہوسکی اور اب اس کا ایک حصہ عہد سلف کے نام سے شائع ہوا ہے جس سے معلوم ہوسکتا ہے آپ کی تاریخی معلومات کا کیا درجہ ہے، روح ترقی، تاریخ التاریخ، میلاد خاتم النبی، سوانح باقر آگاہ، وغیرہ آپ کی کتابیں شائع ہوچکی ہیں ان کے علاوہ معارف علی گڈھ اور صحیفہ حیدرآباد دکن وغیرہ میں آپ کے بیسیوں مقالے شائع ہوکر مقبولیت حاصل کرچکے ہیں ۔

اس دور کے نثر نگاروں میں مولوی عبدالباسط اور مولوی اکبر علی بھی خاص حیثیت رکھتے ہیں، مولوی عبدالباسط جو ملا عبدالقیوم مرحوم کے تیسرے فرزند ہیں اپنے والد بزرگوار کی طرح دارالعلوم سے استفادہ کیا اور اپنے عمدہ ادبی اور تاریخی مضامین کے لحاظ سے ممتاز حیثیت حاصل کرلی۔ رسالہ صحیفہ میں آپ کے قابل قدر مضامین عام طور سے دلچسپی سے دیکھے جاتے تھے، مولوی محمد اکبر علی مہتمم اخبار صحیفہ بھی اپنی ادبی قابلیت سے مشہور ہیں رسالہ صحیفہ اور پھر اخبار صحیفہ کے اڈیٹر کی حیثیت سے جو نام آوری آپ نے حاصل کی وہ محتاج بیان نہیں ہے ایک عربی ناول کا ترجمہ بھی آپ نے معجزۂ محبت کے نام سے شائع فرمایا ہے،

مولوی شمس الدین صدیقی صاحب اور مولوی عبدالوہاب صاحب عندلیب بھی اسی دور کے نثر نگار ہیں، صدیقی صاحب کے چھوٹے چھوٹے اخلاقی اور اصلاحی رسالے اور عندلیب صاحب کی کئی ایک مذہبی کتابیں نثر اردو میں قابل قدر اضافے ہیں ۔

اس دور کے ایک مشہور مضمون نگار مولوی محمد مظہر ہیں[1] آپ کی تصنیف "قلمرو آصفی کی دولت" سلطنت آصفی کی دولت و ثروت، صنعت و حرفت کی معلومات کا گنجینہ ہے، یہ کتاب حضرت غفران مکاں میر محبوب علی خاں آصف جاہ سادس کی چہل سالہ جوبلی کی نمائش میں پیش ہوئی تھی اور آپ کو اس پر انعام ملا تھا۔ مظہر صاحب کی دوسری کتابیں بھی ہیں مثلاً اخلاق رسالت پناہی وغیرہ اس کے علاوہ آپ کے کثیر مضامین رسالہ اور اخبار صحیفہ میں شائع ہوئے ہیں، حیدرآباد کی سیاسی، تعلیمی، علمی، صنعتی وغیرہ معلومات پر جس قدر آپ کو عبور حاصل ہے وہ بہت کم اصحاب کو ہوگا۔

اس دور کے ایک نثر نگار عبدالرزاق بسمل ہیں، ان کی کتابیں تذکرۂ جمیل، اور صنف نازک مقبولیت حاصل کرچکی ہیں ان کا رسالہ شہاب کئی سال سے ملک کی خدمت گزاری میں مصروف ہے ۔

اس دور کے اور بھی کئی نثر نگار ہیں مثلاً مولوی اکرام علی صاحب، مولوی محمد نصیر الدین صاحب، مولوی قادر مرتضیٰ حسین صاحب وغیرہم

---

[1] مولوی حافظ محمد مظہر صاحب، مولوی مرتضیٰ مرحوم سابق سکریٹری ایجوکیشنل کانفرنس کے بھائی ہیں، اور اب کانفرنس کے سکریٹری آپ ہی ہیں ۔

طوالت کے خوف سے سب کی صراحت نظر انداز کی جاتی ہے۔

دار العلوم کے تیسرے دور کے بھی کئی ایک نثر نگار میدان عمل میں گام زن ہیں، مثلاً مولوی حسام الدین صاحب فاضل، مولوی عبدالرب صاحب کوکب اڈیٹر رسالہ اتالیق، مولوی عبدالغفار صاحب، مولوی عبدالسلام مرحوم وغیرہ،

مولوی حسام الدین صاحب اپنے وعظ کے باعث کافی شہرت رکھتے ہیں، مولوی عبدالرب نے بزم انجم کے نام سے اردو میں علم ہئیت پر قابل قدر رسالہ شائع کیا ہے اور اپنے رسالہ اتالیق کے ذریعہ ملک کی خدمت کر رہے ہیں۔ مولوی عبدالغفار صاحب کی کئی کتابیں اخلاقی اور اصلاحی شائع ہوئی ہیں۔ مرحوم عبدالسلام کی کئی تصانیف ہیں اس کے علاوہ ان کے بیسیوں مضامین ملک کے رسالوں اور اخباروں میں شائع ہو کر مقبولیت حاصل کر چکے ہیں۔ مرحوم کی بے وقت جوان موت ایک افسوس ناک واقعہ ہے، ملک کی اور دار العلوم کی بڑی بڑی امیدیں مرحوم سے وابستہ تھیں۔

راقم الحروف کو بھی دار العلوم کے تیسرے دور سے ہی تعلق ہے، میری مطبوعہ کتابوں کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

(۱) دکن میں اردو (اس کے اب تک تین اڈیشن شائع ہوے ہیں، تیسرا اڈیشن بالکل جدید تالیف کی حیثیت رکھتا ہے) (۲) نجم الثاقب (شافعی فقہ) (۳) رہبر سفر یورپ (۴) یورپ میں دکھنی مخطوطات (۵) حضرت امجد کی شاعری (۶) مکتوبات امجد (۷) خواتین عہد عثمانی (۸) ذکر نبی (۹) خیابان نسوان (۱۰) دفتر دیوانی کے اردو مخطوطات کی فہرست (۱۱) سلاطین دکن کی ہندوستانی شاعری ان کے علاوہ چند اور کتابیں عنقریب شائع ہونے والی ہیں مثلاً (۱) مقالات ہاشمی حصہ اول و دوم (۲) مدراس میں اردو (۳) صغرا بیگم کے موسومہ خطوط وغیرہ۔

دار العلوم کے چوتھے دور کے طلبہ کو چونکہ جامعۂ عثمانیہ سے تعلق ہے اس لئے ان کے کارناموں کی صراحت ہمارے موضوع سے باہر ہے

**صحافت** } اخباروں اور رسالوں کی اڈیٹری بھی ایک بہت بڑی علمی خدمت ہے لہٰذا اس کی صراحت بھی اس موقع پر ضروری ہے فرزندان دار العلوم نے اس حیثیت سے بھی نمایاں خدمات انجام دیئے ہیں، جو اصحاب اس زمرہ میں شامل ہوتے ہیں وہ حسب ذیل ہیں:۔

(۱) مولوی سید رضی الدین حسن کیفی مرحوم نے رسالہ صحیفہ جاری کیا تھا "انجمن معارف" کی زیر نگرانی یہہ رسالہ شائع ہوا کرتا تھا۔

(۲) مولوی محمد اکبر علی صاحب۔ انجمن معارف کے شکست ہونے کے بعد مولوی اکبر علی صاحب اس رسالے کے اڈیٹر بنے، کئی سال تک یہہ رسالہ ماہوار شائع ہوتا رہا۔ اس میں عموماً اہل دکن اور خصوصاً فرزندان دار العلوم کے علمی، اخلاقی، تاریخی، فلسفی، ادبی وغیرہ مضامین شائع ہوتے تھے یہہ رسالہ اپنے بیش بہا مضامین کے لحاظ سے تمام ہندوستان میں خاص وقعت رکھتا تھا۔ اس کے دلچسپ اور پر از معلومات مضمون عام اور خاص میں مقبولیت رکھتے تھے۔

چند سال کے بعد رسالہ نے روزانہ اخبار کی صورت حاصل کی جنگ ٹرکی اور بلقان کے زمانے میں اس اخبار نے بڑی مقبولیت حاصل کرلی۔ اس زمانے میں سوائے منشیر دکن اور صحیفہ کے کوئی دوسرا روزانہ اخبار نہیں تھا۔ اخبار صحیفہ نے ملک کی جو خدمت کی ہے وہ ہر آئینہ لائق ستائش ہے۔

(۳) مولوی عبدالباسط صاحب فرزند ملا عبدالقیوم مرحوم نے "معارف" کے نام سے ایک روزانہ اخبار شائع فرمایا تھا جو کچھ عرصہ کے بعد بند ہوگیا۔ (۴) مولوی عبدالوہاب صاحب عندلیب، ایک پندرہ روزہ اخبار "واعظ" کے نام سے شائع کرتے ہیں، یہہ اخبار پہلے ماہوار رسالہ کی صورت میں شائع ہوا کرتا تھا، اس کے بعد یہہ پندرہ روزہ اخبار کی صورت میں منتقل ہوا، اس میں مذہبی مضامین شائع ہوا کرتے ہیں، عموماً اہل اسلام خصوصاً دیہات کے مسلمانوں کی اصلاح اس رسالہ کا نصب العین ہے اور اپنے مقصد میں کامیابی کی پوری کوشش کرتا ہے۔ (۵) مولوی عبدالرب کوکب، ایک ماہوار رسالہ بچوں کے لئے "اتالیق" کے نام سے شائع کرتے تھے، سرکار عالی کی جانب سے مدارس میں تقسیم ہوتا تھا۔ (۶) مدرسہ دارالعلوم سے ایک رسالہ مولوی عبدالواسع مرحوم سابق پروفیسر عثمانیہ کالج کی اڈیٹری اور راقم کے اہتمام سے شائع ہوا ہے، اس رسالہ کا نام "ثمرۃ الادب" تھا کیونکہ دارالعلوم کالج کی یونین انجمن ثمرۃ الادب کی جانب سے یہہ شائع ہوتا تھا۔ بعض طلبہ اور پروفیسران دارالعلوم کے مضامین اس میں شائع ہوے ہیں، ایک سال کے بعد یہہ رسالہ بند ہوگیا۔ (۷) بسمل صاحب کئی سال سے رسالہ شہاب شائع کر رہے ہیں جو اپنی پابندی وقت کے لحاظ سے خاص طور پر قابل ذکر ہے، اُردو زبان کی خدمت گزاری اور "بلدیہ" کی خدمت اس کا نصب العین ہے۔

بہرحال فرزندان دارالعلوم نے صحافت کے میدان میں پوری جولانی دکھائی ہے اور ان کو اس میں کامیابی بھی ہوی ہے۔

## علمی انجمنیں

متخرجین دارالعلوم نے علمی انجمنوں کے ذریعے بھی ملک کی کافی خدمت انجام دی ہے، اس کی پوری تفصیل ہمارے اس مختصر مضمون میں دشوار ہے، البتہ بطرز نوٹ کچھ صراحت کردی جاتی ہے:۔

ملا عبدالقیوم مرحوم نے نواب عماد الملک مرحوم کے ساتھ شریک ہوکر "دائرۃ المعارف" کی بنیاد ڈالی اور اپنے ذاتی صرفوں سے اس کی ابتداء فرمائی، اس ادارہ کا مقصد یہہ تھا کہ نایاب عربی کتابوں کو صحت کے ساتھ شائع کیا جائے۔

اس ادارہ نے جو ترقی حاصل کی ہے اس کو اہل ملک نے بچشم خود چند ماہ پہلے دیکھ لیا ہے جب کہ سالانہ جلسہ منعقد ہوا تھا جو ادارہ کہ صرف ذاتی صرفہ سے قائم ہوا تھا وہ اب سرکار عالی کی توجہ سے پانچ لاکھ کے مستقل سرمایہ سے کام کر رہا ہے، اور اب تک (۹۰) کتابیں جن کی تقریباً دو سَو جلدیں ہوتی ہیں شایع ہوچکی ہیں، نہ صرف ہندوستان بلکہ بلاد اسلامیہ اور یورپ میں بھی اس ادارہ کی کافی شہرت ہے،

انجمن معارف، ملا صاحب مرحوم کی سرپرستی میں دارالعلوم کے چند نوجوانوں نے ایک علمی انجمن بنام "انجمن معارف" قائم کی تھی اس میں علمی لکچر ہوتے تھے اور ایک علمی رسالہ صحیفہ شائع ہوتا تھا۔

دارالعلوم ہی کے فرزند نے حیدرآباد ایجوکیشنل کانفرنس قائم کی تھی، جب تک مولوی مرتضیٰ مرحوم زندہ رہے کانفرنس کو ترقی دینے میں مصروف رہے ان کے بعد کانفرنس پر مردنی چھاگئی تھی مگر اب پھر دارالعلوم ہی کے فرزندوں محمد مظہر، مرزا محمد بیگ صاحب، حبیب الرحمن صاحب وغیرہ کی کوشش سے دوبارہ بیدار ہوکر کام کررہی ہے، چنانچہ گزشتہ مہر میں اس کے اجلاس ہوچکے ہیں۔

حیدرآباد ایجوکیشنل کانفرنس نے اپنے مقصد میں کہاں تک کامیابی حاصل کی اور ملک میں علمی بیداری پیدا کرنے اور جامعہ عثمانیہ کے

